برجوں کی معلومات پر ایک خوبصورت کتاب

# برجوں کا انسائیکلوپیڈیا

ابوالکاشف قادری




اسلام بک ڈپو

برجوں کی معلومات پر ایک خوبصورت کتاب

# برجوں کا انسائیکلوپیڈیا

ابوالکاشف قادری




اسلام بک ڈپو

برجوں کی معلومات پر ایک خوبصورت کتاب

# برجوں کا انسائیکلوپیڈیا

ابوالکاشف قادری

اسلام بک ڈپو
۱۲ گنج بخش روڈ لاہور
فون :042-37112941

بسم اللہ الرحمن الرحیم



# برجواں کا انسائیکلوپیڈیا

مرتب ابوالکاشف قادری

| | |
|---|---|
| بار اول | 2015ء |
| پرنٹرز | آصف صدیق پرنٹرز |
| تعداد | 1100 |
| ناشر | چوہدری غلام رسول۔ میاں جواد رسول<br>میاں شہزاد رسول |
| قیمت | -/650 روپے |

ملنے کے پتے

ملت پبلی کیشنز
فیصل مسجد اسلام آباد Ph: 051-2254111
E-mail: millat_publication@yahoo.com

پروگریسو بکس
6- یوسف مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور
فون 042-37124354 فیکس 042-37352795

شوروم ملت پبلی کیشنز دوکان نمبر 5- مکہ سنٹر نیو اردو بازار لاہور 0321-4146464
Ph: 042-37239201 Fax: 042-37239200

اسلام بک ڈپو ۱۲۔ گنج بخش روڈ لاہور فون 042-37112941 0323-8836776

# انتساب

علم بر حق
سے رغبت رکھنے
والوں
کے نام

# فہرست

# حرفِ اول

اللہ عزوجل کے نام سے شروع جو رحمان و رحیم ہے اور تمام موجوداتِ کائنات کو تخلیق کرنے والا خالق، تمام موجوداتِ کائنات کا رب ہے اور اس کے سوا کسی کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے کہ وہ اپنی تمام صفات میں یکتا و بے مثل ہے اور اللہ عزوجل کے حبیب، باعث تخلیق کائنات، فخر موجودات حضرت محمد مصطفی ﷺ کی ذات بابرکات پر بے شمار درود وسلام۔

قرآن مجید کی سورۃ الاسراء میں اللہ عزوجل کا فرمان ہے۔

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

"اور ہم نے قرآن مجید کو نازل کیا جس میں مومنوں کے لئے شفاء اور رحمت ہے۔" (الاسراء:۸۲)

میں حمد بیان کرتا ہوں اُس ذات و برتر بزرگ کی جس نے ہر ایک شے کو ایک خاص مقدار کے ساتھ رکھا اور وہی ہر شے کا درست ترین علم جاننے والا اور اپنی حکمت کے پیمانے پر ماپنے والا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ اُس ذات و برتر بزرگ نے اشرف المخلوقات کو یہ ہمت و توفیق اور قوت بخشی کہ وہ اپنے ذہن کے پردوں کو کھولے اور اس میں جھانک کر نئی نئی تخلیقات کا فریضہ سرانجام دے اور اپنی عقل و دانش کو بروئے کار لا کر ان اسرار و علوم سے تکوینی

کام لے کر اپنی دنیا و آخرت کو نہ صرف سنوارے بلکہ اس سے بھی آگے بڑھ کر مقام خلافت پا سکے۔

اسی ذات و برتر بزرگ نے جتنے بھی علوم و اسرار تخلیق کیے انہیں ظاہر کرنے کی بجائے اللہ تبارک و تعالیٰ نے ان علوم کو مختلف پردوں کے پیچھے چھپا کے رکھا اور انسان کو دعوت دی کہ وہ اپنی بصیرت کے ذریعے ان علوم تک رسائی حاصل کر کے ان سے استفادہ کرے اور اپنی زندگی کے رواں دواں سفر میں بضرورت مقدار اور قسمت سے مطابقت پیدا کر کے اپنی تخلیق کے سربستہ راز کو پا سکے۔ انہی علوم میں ایک خاص علم نظام شمسی کا ہے۔ نظام شمسی شروع ہی سے ستاروں اور سیاروں کے جھرمٹ کی سج دھج میں رواں دواں ہے۔

جب کوئی شخص کسی دوسرے شخص سے یہ سوال کرتا ہے کہ تمہارا استار (STAR) کون سا ہے؟ تو وہ اپنی پیدائش کے حساب سے اُس شخص کو بتاتا ہے کہ میرا استارہ جدی ہے۔

یونانیوں کا یہ بیان ہے کہ چونکہ دنیا کی ہر چیز چار عناصر سے مل کر بنی ہے اور وہ چار عناصر یہ ہیں۔

۱۔ آگ

۲۔ ہوا

۳۔ مٹی

۴۔ پانی

اسی بناء پر برجوں کے مزاج کو بھی چار عناصر میں تقسیم کیا جاتا ہے۔

آگ کا عنصر ——— آتشی مزاج

ہوا کا عنصر ——— بادی مزاج

مٹی کا عنصر ——— خاکی مزاج

پانی کا عنصر ——— آبی مزاج

علم بروج کم و بیش اتنا ہی پرانا علم ہے جتنا کہ بذاتِ خود انسان۔ اس نظام کے مطالعہ کے دوران انسان نے اس کے مختلف اسرار کو پایا اور ان اسرار کو مزید جاننے کی اپنی تگ و دو شروع کر دی۔ اب ہمیں یہ معلوم نہیں کہ اس علم کے اصول و قواعد کی داستان کہاں سے شروع ہوتی ہے اور کب انسان نے اس علم میں ترقی حاصل کی۔ عالم طور پر تاریخ ہمیں یہ بتاتی ہے کہ یہ قدیم یونانیوں کا مطالعہ ہے۔ اُنہوں نے ہی اس علم کے قواعد و ضوابط بنائے۔ انہوں نے اس علم کو بارہ برجوں میں تقسیم کیا اور اس کی ترتیب کچھ اس طرح سے رکھی۔

۱۔ برج حمل

۲۔ برج ثور

۳۔ برج جوزا

۴۔ برج سرطان

۵۔ برج اسد

۶۔ برج سنبلہ

۷۔ برج میزان

۸۔ برج عقرب

۹۔ برج قوس

۱۰۔ برج جدی

۱۱۔ برج دلو

۱۲۔ برج حوت

انہوں نے ہی انسان کی زندگی کے ساتھ اس بروج کے تعلق کو نا صرف دریافت کیا بلکہ اس علم کو پیشین گوئی کا رنگ دیا اور اس میں کمال مہارت حاصل کی۔ ان برجوں میں سے سات برجوں کا تعلق جانوروں کے ناموں سے ہے، تین برجوں کا تعلق انسانوں کی شکل سے ہے جبکہ ان میں سے ایک برج برج میزان بے جان اشیاء یعنی ترازو سے تعلق رکھتا ہے۔

میں اپنی اس کاوش میں کہاں تک کامیاب ہوا ہوں اس کا فیصلہ میں اپنے پڑھنے والے قارئین پر چھوڑتا ہوں۔اور اللہ تبارک وتعالیٰ کی بارگاہ میں عاجزی و انکساری سے التجا کرتا ہوں کہ وہ میری لغزشوں کو اپنے پیارے حبیب اور ہمارے پیارے رسول خاتم النبیین، شافع المرسلین، سید الکونین حضرت محمد مصطفےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کے صدقے معاف فرمائے اور ہماری دعاؤں کو اپنی بارگاہ میں قبول ومنظور فرمائے نیز میں قارئین سے التجا کرتا ہوں کہ وہ اپنی دعاؤں میں مجھ ناچیز کو، میرے والدین اور تمام نیک لوگوں کے حق میں دعائے خیر فرمائیں۔آمین ثم آمین۔

والسلام

ادارہ

# علمِ فلکیات

## تخلیق کائنات:

اللہ تعالیٰ نے تخلیق کائنات کے ساتھ ہی اس کو مختلف النوع اقسام میں تقسیم کر دیا تا کہ نظام کائنات جاری و ساری رہ سکے اور تخلیق کائنات کا حقیقی مقصد پورا ہو سکے۔ نظام کائنات میں اللہ تعالیٰ نے بے شمار کہکشاؤں اور مختلف النوع نظام پیدا کئے جن کے درمیان ایک مقناطیسی قوت رکھی تا کہ یہ اجسام اور نظام اپنے اپنے دائروں میں گھومتے رہیں اور اپنا اپنا فعل بغیر کسی کے ساتھ ٹکراؤ کے جاری و ساری رکھ سکیں۔ ان ہی نظاموں میں ایک نظام نظام شمسی ہے اور جس کا ہماری زمین کی گردش کے ساتھ گہرا تعلق ہے۔ کیونکہ ہماری زمین اس نظام کے مرکزی سردار سورج کے گرد ایک مخصوص رفتار سے اور مخصوص فاصلہ سے گردش کر رہی ہے اور اسی گردش کے نتیجے میں دن رات وغیرہ وجود میں آئے ہیں۔

اس سارے نظام میں زمین کے ساتھ جو دیگر سیارے گردش پذیر ہیں وہ مرکزی سردار سورج کے علاوہ زہرا' عطارد' نیپچون' مشتری' مریخ' پلوٹو' زحل اور یورینس ہیں جو اپنا اپنا فریضہ اپنے مدار اور سورج کے گرد گردش کے ذریعہ انجام دے رہے ہیں۔ چونکہ کائنات میں مقناطیسی کشش ثقل کا نظام جاری و ساری ہے۔ اس لئے یہ تمام سیارے بھی اپنا اپنا مقناطیسی اثر رکھتے ہیں اور ان اثرات کو کائنات میں

خارج بھی کر رہے ہیں۔

انہی سیارگان کی گردش' قیام' رجعت وغیرہ سے یہی مقناطیسی اثرات انسانی زندگی کو بھی متاثر کرتے ہیں اور انہی اثرات کے مکمل مطالعہ سے ہی کسی انسان کی زندگی کا دورانیہ ایک زائچے کی صورت میں طے کیا جاتا ہے کہ وہ کس طرح گزرے گا اور ایسے انسان کو کن کن ادوار کامیابی اور ناکامی' مشکلات' صحت' دولتمندی' پیار و الفت اور دیگر کئی امور کا سامنا کرنا پڑے گا جس کی روشنی میں اس شخصیت کی کردار سازی وغیرہ کا صحیح رخ اور پہلو سامنے آتا ہے۔

## زائچہ کی اہمیت:

یہی وجہ ہے کہ ماہرین فن نجوم و سیارگان اس مرکزی زائچے کو کسی بھی شخصیت کے لئے بے حد اہم قرار دیتے ہیں اور اس زائچہ کا قیام ہی ہر شخص کے لئے لازم قرار دیتے ہیں تاکہ اس کی روشنی میں وہ خود اپنی شخصیت و کردار' عادت و اطوار' صحت و بیماری اور دولت و قسمت کے اظہار کی روشنی میں ہر ممکن طور پر اپنی خامی کو دور کر کے ترقی کی منازل کو طے کرتا چلا جائے اور اپنی زندگی کو صاف ستھرا اور بلند ترین منازل کا حامل بنا کر خالق کائنات کی رضا اور خوشنودی کی خاطر ایک اعلیٰ نمونہ انسانیت بن سکے۔

## علم فلکیات کی ابتداء

علم فلکیات جو کہ ستاروں' سیاروں وغیرہ کا علم کہلاتا ہے' کی ابتدا اسی دن سے شروع ہو گئی تھی جب انسان نے اس دھرتی پر قدم رکھا اور آسمان کو پہلی بار دیکھا تھا۔ تاہم اس کو سمجھنے کا آغاز اس وقت سے ہوا جب آدمی بالغ نگاہ ہوا اور اس کے غور و فکر کی قوتوں میں اضافہ ہوا۔ اس سلسلے میں سب سے پہلے یونان میں اس

علم کا شعور پیدا ہوا۔ بعد ازاں روم' اٹلی' یونان' مصری' بابلی' نینوا' چین اور عرب کے ساتھ ساتھ قدیم برصغیر کی تہذیبوں نے اپنے اپنے زمانہ عروج میں اس کو پروان چڑھایا اور اس میں ترامیم و اضافے کے ساتھ ساتھ اس کے اصول وضوابط مرتب اور مزین کیا۔ دور جدید میں سائنسی تحقیقات کی روشنی میں اس میں مزید ترامیم و اضافات کے ساتھ ساتھ اس کے اصول و قواعد کو جدید پیمانے پر مرتب کیا گیا اور اس کو اس قدر آسان کر دیا گیا کہ ہر شخص اپنی اپنی استعداد علمی کے ساتھ اس کو باآسانی سمجھ اور پا سکے اور اس کے مطابق اپنی زندگی کو گزار سکے تاکہ اس دنیا کی مادی اور روحانی مشکلات سے اپنا پہلو بچاتا ہوا آگے بڑھ سکے۔ اور نہ صرف اپنی بلکہ اپنے معاشرے کی صحتمندی و اصلاح کا کام بھی بخوبی انجام دے سکے۔

## برجوں کا نظام:

ماہرین فن نے نظام شمسی میں موجود سیارگان کے ساتھ ساتھ اس کی گردش کو سامنے رکھتے ہوئے اسے بارہ بروج میں تقسیم کیا اور اس کو انسانی زندگی کے اسلوب کے ساتھ اس طریق سے منسوب کیا کہ ہر برج کے دور میں اس برج کی مقناطیسی لہروں سے انسانی زندگی پر جو اثرات مرتب ہوتے ہیں ان کو یکجا کر دیا جائے اور ہر انسان باآسانی اپنی تاریخ پیدائش کے لحاظ سے جس برج سے منسلک ہے' اس کے اثرات کو جانچ کر اپنی طرز زندگی کا رخ متعین کر سکے۔

یہی برج کسی بھی انسان کی زندگی میں اس کا لکی سٹار کہلاتا ہے اور اس شخص کے لئے بے حد اہم ہوتا ہے۔ یہ بات ذہن میں رہے کہ ہر برج کی تاریخ پیدائش سے قبل کا ایک ہفتہ اور بعد کا ایک ہفتہ بہت اہمیت رکھتا ہے کیونکہ ان ہر دو ہفتوں کا تعلق قریبی ہمسایوں کی طرح قبل اور مابعد کے برجوں کے ساتھ بہت اہم ہوتا ہے اور اس طرح ان ہفتوں کے دوران پیدا ہونے والے اشخاص

نہ صرف اس برج بلکہ اپنے ہمسایہ برج کے دوہرے اثرات کے حامل ہوتے ہیں۔

## برجوں کی تقسیم:

نظام شمسی میں بروج کی تقسیم ذیل کے طریقے کے مطابق کی گئی ہے۔

۱۔ برج حمل
۲۔ برج ثور
۳۔ برج جوزا
۴۔ برج سرطان
۵۔ برج اسد
۶۔ برج سنبلہ
۷۔ برج میزان
۸۔ برج عقرب
۹۔ برج قوس
۱۰۔ برج جدی
۱۱۔ برج دلو
۱۲۔ برج حوت

بروجی سال کی ابتدا ۲۱ مارچ سے شروع ہوتی ہے جو کہ روز نوروز کہلاتا ہے اور اس کو شمسی تقویم کا پہلا دن قرار دیا گیا ہے۔ دنیا کے اکثر ممالک بالخصوص افغانستان اور ایران میں اس دن کو خصوصی طور پر جشن بہار کے طور پر مناتے ہیں اور نجومی حضرات سال بھر کی تقویم کی تیاری کے لئے اس دن کو اپنا نقطہ آغاز ٹھہراتے ہیں۔

# بُرج حمل

## (Aries)

(۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل)



# بُرج حمل (Aries)

(۲۱ مارچ تا ۲۰ اپریل)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | پہلا |
| حاکم سیارہ | = | مریخ |
| عنصر برج | = | مینڈھا |
| شناختی علامت برج | = | شکل دیں؟ |
| مزاج برج | = | آتشی |
| کلید وجود | = | ذات |
| عددی حروف | = | أ ع ل ی |
| عدد بُرج سیارہ بلحاظ خوش نصیبی | = | ۹ |
| دن بُرج سیارہ بلحاظ خوش نصیبی | = | منگل |
| رنگ بُرج سیارہ خوش نصیبی | = | سرخ' گلابی' عنابی' قرمزی |
| خوش نصیبی کا نگینہ | = | ہیرا' یاقوت' پکھراج |
| پھول بُرج سیارہ | = | گلاب |

| | | |
|---|---|---|
| دھات بُرج سیارہ | = | فولاد |
| ہم مزاج بُروج | = | اسد، قوس |
| یکساں مزاج بُروج | = | ثور، جوزا، دلو، حوت |
| غیر جانبدار بُروج | = | سنبلہ، عقرب |
| غیر مزاج بُروج | = | سرطان، میزان، جدی |
| معاون و مددگار | = | ۱۸، ۲۷، ۳۶، ۴۵، ۵۴ |
| ماہیت | = | منقلب |
| بلحاظ حاکم سیارہ کلید وجود | = | قوت و توانائی قائدانہ صلاحیت، مضبوطی کردار |
| مزاجی اثرات بُرج | = | مہم جوئی، طاقت و قوت، جذبہ بھرپور، قوت عمل سے بھرپور ذہانتی اور تخلیقی صلاحیتوں کے مالک، عمل اور تصور میں بے انتہا پختہ |
| جسمانی تعلق بُرج | = | حصہ دماغ (مغز اور سر) |
| بیماریاں متعلقہ بُرج | = | اعصابی امراض، سادہ و میعادی بخار، شدید دردسر، دردشقیقہ، درد دانت و داڑھ، نظام ہضم کی خرابیاں، اچانک چوٹ لگ جانا، مختلف اقسام کے زخموں سے دوچار ہونا، کان کی |

بیماریاں السر وغیرہ

پیشے = صحافت' ادب' نشرواشاعت' لوئیچرز تصنیف و تالیف' رپورٹنگ' مہم جوئی اور جاسوسی کے شعبے' تعلقات عامہ کے شعبے' سرجری بالخصوص امراض دانت' کان' سیاست' فوجی خدمات بالخصوص سرجری شعبہ پروفیشنل کھلاڑی' شعبہ سیر و سیاحت' سیلزمینی وغیرہ

## حمل افراد کی خوبیاں و خامیاں

### قوت ارادی:

بے حد قوت ارادی کے مالک، راستے کی مشکلات سے نہ گھبرانے والے، اپنے منصوبوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے والے اور ان منصوبوں کی تکمیل تک ٹک کر نہ بیٹھنے والے، منصوبوں کی کامیاب تکمیل پر خوش و خرم ہونے والے، فخر و ناز بغیر غرور کے کرنے والے، ترقی کی منازل طے کرنے والے اور شہرت کمانے والے۔

### آزادی پسند:

آزاد رہنا پسند کرتے ہیں۔ خود مختاری کو اپنا پیدائشی اور زندگی کا اولین فرض جاننے والے، اپنے حق کو زائل نہ ہونے دینے والے، اپنے حقوق کی خاطر

بڑی سے بڑی طاقت سے ٹکرا جانے والے، اپنے فیصلے خود کرنے والے۔

## کام کرنے کی لگن:

دن رات محنت کرنے والے اور تھکن کے احساس سے عاری، ہر میدان میں اپنی محنت کے بل بوتے پر ترقی کرنے والے، مشکلات اور رکاوٹوں کو ہیچ جاننے والے اور سد راہ نہ بنانے والے، اپنی بساط سے زائد محنت اور کام کی بدولت اپنی مہارت فن کو تسلیم کروانے والے، اپنی مہارت کی بدولت اپنے افسران اور مالکان کو راضی رکھنے والے، بے پناہ دماغی اور فنی صلاحیتوں کے حامل اور کامیاب لوگ مختلف کاموں کو جلد سیکھ جانے والے، معلومات حاصل کرنے میں شرم اور جھجک سے عاری اور ٹھوس قدم اٹھانے والے، نئے نئے علوم اور فنون سیکھنے کے شوقین اور تیزی سے ان پر مہارت پانے والے، اپنے علاوہ دیگر افراد کو بھی فائدہ پہنچانے والے اور لوگوں کی خدمت کر کے خوش ہونے والے۔

## صحت:

اپنی بساط سے جب حد سے زائد کام کرتے ہیں تو ان کے اعصاب شل ہو جاتے ہیں اور تھکاوٹ کی وجہ سے ان کی صحت پر برا اثر پڑتا ہے اور صحت خراب ہو جاتی ہے۔ بعض اوقات خطرناک عارضوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں اس لئے ان کے لئے بہتر یہی ہے کہ ہر کام میں اعتدال کو ملحوظ خاطر رکھیں۔

## خود اعتمادی:

ضرورت سے زائد پر اعتماد، حد سے زیادہ دوسروں پر بھروسہ کرنے والے، اپنی اس عادت سے بعض اوقات زبردست نقصان اٹھانے والے اور مالی بحران میں مبتلا ہونے والے اور اس بھروسے کی وجہ سے اپنی شہرت خاک میں

ملانے والے، مقابلے کا چیلنج قبول کرنے والے۔حمل افراد پیدائشی لحاظ سے ہر قسم کے مقابلے کے چیلنج کو نہ صرف قبول کرتے ہیں بلکہ ڈٹ کر مقابلہ کرکے مدمقابل کو باآسانی نیچا دکھانے والے۔اپنی قوت اور طاقت سے باہر کاموں میں اپنی لگن ہمت اور جدوجہد سے ان کاموں کو حیران کن حد تک پورا کر گزرنے والے۔

## تخیلاتی مزاج:

تصوراتی، تخیل پسندی اور مثالیت پسندی ان کی فطرت میں شامل ہوتی ہے۔دیومالائی کہانیوں کے کرداروں کو پسند کرنے والے، تصورات کے آئینہ میں بے پناہ مسرت، سرور اور وجد محسوس کرنے والے اور ان سے نئی توانائیاں محسوس کرنے والے، تخیل پسندی کے سہارے انوکھے منصوبے بنانے والے اور بے چین ہو کر ان کو پورا کرنے والے، بے قراری اور اضطراب کے سہارے بہت جلد ناکام ہو جانے والے۔

## مالی حالت:

اپنی تخیل پسندی کے ہاتھوں اکثر مالی لحاظ سے تنگ رہتے ہیں کیونکہ نت نئے منصوبوں میں بغیر کسی ٹھوس امید کے سرمایہ ضائع کرنے دینے والے۔

## تعریف کن شخصیت:

ان کی شخصیت بے حد دل آویز اور متاثر کن ہوتی ہے اور اپنی تاثریت کے سہارے جیتے ہیں۔لوگ ان کی خوب تعریفیں کرتے ہیں اور یہ اپنی تعریف پر بے حد خوش ہوتے ہیں۔

## راز دان:

اپنے رازوں کی حفاظت کرنے والے اور کسی کو بھی شریک راز نہ کرنے

والے، خواہ ان کا کوئی قریبی دوست اور ان کے دکھ سکھ کا ساتھی ہی کیوں نہ ہو، ایسی کوئی صورت پیدا ہو جائے تو قطع تعلق کرنے والے۔

## جارحیت پسندی:

فطرت میں جارحانہ پن لئے ہوئے اور جارحیت کے جذبات رکھنے والے، منصوبوں میں تاخیر پر صبر و ضبط سے کام نہ لینے والے اور پھر صبر و ضبط کا دامن چھوٹ جانے پر بیمار ہو جانے والے۔

## دریا دلی:

بے حد دریا دلی اور دوسروں کے کام آنے والے، بے حد خوش اخلاق اور فیاضانہ جذبہ رکھنے والے۔ دوسروں کے دکھ درد کی تڑپ رکھنے والے، لوگوں کو منظم اور اتحاد پیدا کرنے والے، نیک نیتی کے ساتھ احسن طریقے سے ہر کام انجام دینے والے۔

## تحکمانہ انداز:

لوگوں پر حکم چلانے والے اور دوسروں کے ساتھ تحکمانہ رویہ رکھنے والے، دوسروں پر احسان جتلانے والے، بہت جلد برہم ہو جانے والے، بعض اوقات طعن و تشنیع سے کام لینے والے۔

## تخلیق و تحقیق:

نت نئے نظریات اور خیالات کا اظہار کرنے والے، نئی نئی قسم کی ایجادات کرنے والے اور کارنامے سرانجام دینے والے اور تخلیقی کاموں میں پیش رفت کرنے والے، اپنی خداداد ذہنی صلاحیتوں اور خصوصیات کی بدولت عزت و

شہرت پانے والے، جدید نظریات کے حامل ہونے کی وجہ سے اپنے نظریات پر قابو نہ رکھنے والے۔

## خوش مزاجی:

خوش مزاجی کی وجہ سے لوگوں کو اپنا گرویدہ بنانے والے، عمدہ اخلاق اور شوخ و شنگ طبیعت کے مالک۔

## علم و ادب:

ادب سے گہرا شغف رکھنے والے، شوق، لگن اور دلچسپی کے ساتھ مطالعہ کرنے والے اور اپنے علم میں اضافہ کرنے والے، تعلیمی میدان میں بددل نہ ہونے والے۔

## ارادوں میں پختگی:

اپنے ارادوں میں چٹان جیسی پختگی رکھنے والے، عزائم میں شکست و ریخت نہ ہونے دینے والے، سمندر کی مانند اپنی راہ خود بنانے والے، وقت ضائع نہ کرنے والے، کسی کام کو ادھورا نہ چھوڑنے والے۔

## پیار و محبت کی خواہش:

دوسروں کے تحکمانہ انداز کو ناپسند کرنے والے، پیار و محبت کے متلاشی، ذرا سی محبت پر جان نچھاور کرنے والے، اپنی جفاکشی سے مالی فائدہ اٹھانے والے۔

# حمل مرد

حمل مرد ذیل کی خوبیوں اور خامیوں کا مرقع ہوتا ہے۔

## خوبیاں:

آغاز منصوبہ خوبصورتی سے کرنے والا' سستی اور کاہلی سے نفرت کرنے والا' صاف گو' بے باک اور پر اعتماد' مشکلات کے سامنے سینہ سپر ہونے والا' حوصلہ مند' اپنے نصب العین اور مافی الضمیر کا پورا پورا احساس رکھنے والا' اولوالعزم' آگے بڑھنے کی لگن رکھنے والا' ترقی کرنے کا زبردست خواہاں' مہم جو' انتہائی صاف گو' بے کار رہنا ناپسند کرنے والا' اپنی اولاد و فرائض میں بڑا ذمہ دار' سیر و سیاحت کا دلدادہ' کم گو' دوسروں کی ماتحتی اپنے لئے ذلیل جاننے والا' زود فہم' محبت' رفاقت اور ازدواجی معاملات میں وفاشعار اور وفادار۔

## خامیاں:

عجلت پسند' جلد بازی کا شکار ہو کر اپنا کام بگاڑنے والا' منصوبوں پر ذرا سی تنقید کے ہاتھوں گھبرا کر عملدرآمد چھوڑ دینے والا' قوت ارتکاز کی کمی کا حامل' دوسروں سے بہت زیادہ امید وابستہ کر لینے والا اور ان کی بے اعتنائی کا گلہ کرنے والا' تنقید کی برداشت کا حوصلہ نہ رکھنے والا' غرور و تکبر کا شکار ہو کر اپنی تباہی کا سامان کرنے والا' جذباتی' بہت زیادہ' اقتدار ملنے کی صورت میں جابر اور سفاک جس کا انجام عبرت ناک ہو' چڑچڑے پن' اضطراب اور پریشانی کا شکار ہو جانے والا' جذباتی رو میں بہہ کر غلط فیصلے کرنے والا اور جلد غصہ میں آجانے والا' دوستی اور دشمنی میں عجلت پسندی کے ہاتھوں مار کھا جانے والا' محبت کے معاملہ میں بے حاسد' مطلب پرست' بہت زیادہ انا رکھنے والا' جارحانہ فطرت' اکثر بدحواسی کا شکار' دوسروں کی خامیوں کو ڈھونڈنے والا' معاملات کے بگاڑ پر جلد مایوسی کا شکار ہونے والا۔

# حمل عورت

## خوبیاں:

اپنی مرضی کے کام کرنا اور کروانا' جرات اور ہمت کا پیکر' امید اور محبت میں پر جوش' مختلف مشاغل میں مصروف' پیشہ ورانہ زندگی میں دوسروں کے لئے چیلنج' سستی' کاہلی اور حرام خوری سے متنفر' دماغی لحاظ سے ہمہ وقت تانوں بانوں کے بننے میں مشغول' ہر لحاظ سے پر اعتماد' شوخ سرخ لباس کی شوقین' خاوند کو تکلیف دیے بغیر اپنے معاملات سے نمٹنے والی' ہر لحاظ سے دور اندیش' جیون ساتھی تعلیم یافتہ چاہنے والی اور اسے خوش خلق اور مہذب رکھنے کی خواہاں' خاوند کی شدید محبت کے جذبہ سے معمور' بذلہ سنج اور شوخ' بہتر محبت' بہتر یز بانی' پر کیف سیر و تفریح سے لطف اندوز ہونے کی خواہاں' گھر میں حاکمیت پسند' مقابلے اور چیلنج کو قبول کرنے والی' پریشانیوں اور غموں کا ٹھنڈے دل سے مقابلہ کرنے والی' اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت اپنے خاوند کو الجھنوں سے نکالنے والی' نڈر' بے باک' قوت و طاقت کے استعمال کی حامی' اپنی خدمت خلق والی طبع کے باعث دوسروں کو متاثر کرنے والی۔

## خامیاں:

بچپن میں نسوانیت کی نسبت مردانہ خاصیتیں زیادہ رکھنے والی' لڑکوں سے بہت زیادہ میل جول رکھنے والی' غصے کا فوری اظہار کرنے والی' رجائیت پسند' بعض اوقات سرکش رویہ اختیار کرنے سے دوسروں کے لئے اذیت اور تکلیف کا باعث بننے والی' محبت اور ہمدردی کے قلیل جذبات رکھنے والی' بے حسی اور سخت عمل کا مظاہرہ کرنے والی' دوسروں کے احساسات اور جذبات سے عاری' فطری جلد بازی

اور بے صبری کے باعث نقصان اٹھانے والی' وقت کی پابندی نہ کرنے والی' ازدواجی زندگی میں پیچیدہ مزاج کی مالک' ازدواجی تعلقات میں اپنی مرضی کی زندگی گزارنے والی' اپنی قائم کردہ رائے سے نہ ہٹنے والی' حاکمانہ طبیعت کے باعث دوسروں سے محکومیت کی توقع' بعض اوقات جبر اور سخت روش والی' شرمیلے پن سے عاری' اپنے جذبات کی فراوانی سے دوسروں کو مشکلات میں مبتلا کرنے والی' اپنے مفاد کے لئے خود غرض بننے والی' بات بے بات برا منانے والی' عدم احترام کی صورت میں دوستی اور محبت سے کنارہ کشی اختیار کرنے والی' جارحانہ طبیعت کی بدولت دوسروں کے ساتھ سمجھوتہ کرنے والی۔

## حمل لڑکی

### خوبیاں:

آزاد اور خود مختار' جنس مخالف کے لئے بے حد پرکشش' اپنی مرضی کی مالک' رومانٹک' پرحساس' حاکمانہ فطرت کی مالک' ہمدرد' ظاہر داری اور نمائش کی مخالف' وفادار' رومانوی کشش کی حامل' آرائش و زیبائش کو پسند کرنے والی' مردانہ کاموں کی طرف رغبت رکھنے والی۔

### خامیاں:

شادی سے کنی کترانا' ہر قسم کی پابندی سے گھبرانے والی' منہ پھٹ' شرمیلے پن سے عادی ماڈلنگ کی خواہاں' خود غرضانہ رجحانات والوں سے آزاد' غصہ کے مارے انتہا کی غیض و غضب کی حامل' ضدی بے حد رومانوی خوابوں کے ذریعے آئیڈیل پانے کی خواہاں۔

# حمل بچے

## خوبیاں:

ذہن تیز طبع' ذہانت اور سمجھ داری کا مرقع اور اگر تعریف کی جائے تو ضرورت سے زیادہ سرگرم' حساس طبعیت کا مالک' مضطرب اور بے چین' اہمیت کے خواہاں فطری طور پر خود کو نمایاں رکھنے کا خواہاں۔

## خامیاں:

جوش و خروش کی وجہ سے اعصاب متاثر رکھنے والے' چڑچڑے پن کے عادی' بات بات پر لڑائی جھگڑا کرنے والے' نچلا نہ بیٹھنے والے' جلد بازی کی بدولت کسی ایک مشغلے میں دلچسپی نہ لینے والے' جلد بازی کے ہاتھوں نقصان اٹھانے والے اور زخمی ہونے والے۔

# حمل والدین

بچوں کو سمجھنے کی صلاحیت سے معمور' ان سے محبت خاص رکھنے والے اور ان کی ضروریات کو بخوبی پورا کرنے والے' بچوں پر فخر و ناز کرنے والے' والدہ ذرا سخت گیری سے کام لینے والی مگر حد درجہ مہربان' بچوں کو پوری آزادی دینے کے خواہاں' بچوں کی بے جا ضد پوری نہ کرنے والے' بچوں کی تربیت دور جدید کے تقاضوں کے مطابق کرنے والے' بچوں سے ہر کام میں سبقت حاصل کرنے کی خواہاں مہربان ماں۔

# صحت، امراض اور غذائیت

اس برج کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد عموماً تندرست توانا اور صحت مند ہوتے ہیں۔لیکن اپنی سخت کوشی کی عادت کی وجہ سے یہ اپنی صحت بحال رکھنے میں ناکام رہتے ہیں۔ضرورت سے زائد محنت ان کو مضمحل کر دیتی ہے اور مسلسل تھکن کا شکار ہو جاتے ہیں۔اپنی جلد بازی اور لاپرواہی کے باعث اکثر حادثات و چوٹوں کے شکاری بنے رہتے ہیں۔عموماً جب یہ کسی کام میں مصروف ہوں۔تو پھر اپنی صحت اور جسم سے بالکل بے گانہ ہو کر اندھا دھند اسی میں جتے رہتے ہیں۔ان کا سر اور چہرہ عموماً چوٹوں کا تختہ مشق بنتے ہیں۔آرام کرنا ان کی فطرت میں شامل نہ ہونے کی وجہ بھی ان کی صحت کے لئے مسلسل خطرے کا سائرن بنی رہتی ہے۔

اپنے مڈول اور متناسب جسم کے باعث مرد و زن بہترین کھلاڑی ہوتے ہیں اور اپنی بہترین قوت ارادی کی بدولت ان چوٹوں سے بہت تیزی سے آرام بھی پا جاتے ہیں اور پھر بھول جاتے ہیں۔کہ ان کی کون سی غلطی کی بناء پر ان کو ایسی چوٹیں لگی تھیں۔اگر ان کی سمجھ میں یہ بات آ جائے۔کہ اپنی توانائی کا مصرف کس طریقے سے کیا جائے۔تو پھر ان کی صحت و تندرستی ہر لحاظ سے بہترین رہتی ہے۔مگر افسوسناک امر یہ ہے کہ یہ اپنی توانائی کے صحیح ترین مصرف سے نہ صرف نابلد ہوتے ہیں۔بلکہ اس کو جاننے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کرتے۔جس کے نتیجہ میں نروس بریک ڈاؤن کے جلد شکار ہو کر بیمار ہو جاتے ہیں۔اسی طرح اپنے آپ کو منوانے کے شوق میں جذباتی دیوالیے پن کے شکاری بھی بن جاتے ہیں۔جلد غصہ میں آنے کی عادت سے ان کے منفی جذبات ان کو بربادی کی جانب لے جاتے ہیں اور یہ اپنا سب کچھ تباہ کرنے پر تل جاتے ہیں۔بھرپور سکون اور نیند

کو اپنے لئے زہر قاتل گردانتے ہیں۔ اس لئے اکثر بے سکون، مضطرب، بے چین ور پریشان رہتے ہیں۔ تھکاوٹ اور اعصابی کشیدگی کے بہت زیادہ شکار ہوتے ہیں۔ گو بیماری کی صورت میں اپنی مضبوط اور ٹھوس قوت ارادی کے زیر اثر بہت جلد صحت یاب ہو جاتے ہیں۔ کوئی بھی بیماری ان کو نہ تو مایوس کر سکتی ہے اور نہ ہی کمزور اور بزدل۔

دوسروں کی نسبت لمبی عمر پاتے ہیں اور ساٹھ ستر سال کی عمر میں بھی بڑھاپے کے آثار سے مبرا نظر آتے ہیں۔ غذائیت کے لحاظ سے اپنی بھوک سے زائد کھانا کھاتے ہیں اور مختلف نوعیت کی بیماریوں کو دعوت دیتے ہیں۔ کھانے کے معاملہ میں اعتدال کو قطعی پسند نہیں کرتے اور غفلت کی بناء پر عموماً میعادی بخار، اعصابی کھچاؤ، نظام ہضم کی خرابیاں، شدید درد بالخصوص سر اور معدے کا درد، معدے کے السر، دانتوں کے درد اور بعض دیگر اقسام کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ مختصراً ذیل میں چند لاحق ہونے والی بیماریوں کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

## میعادی بخار:

اکثر اس کا شکار ہوتے ہیں اور ذرا سی لاپرواہی سے اس مرض میں کافی اضافہ کر لیتے ہیں۔ ان کے لئے مناسب علاج کروانا اور معتدل غذا استعمال کرنا ازحد ضروری ہے۔

## اعصابی کھچاؤ:

یہ ایک خطرناک صورتحال ہوتی ہے اور اکثر حملی افراد اپنی لاپرواہی کی وجہ سے اس کا شکار ہوتے رہتے ہیں۔ ایسے میں ان کے لئے ورزش، آرام، گہری نیند اور خاطر خواہ توجہ صحت، مناسب علاج اور مناسب غذا کی ضرورت ہوتی ہے۔ بصورت دیگر یہ بیماری جب پرانی ہو جاتی ہے۔ تو پھر ان کے لئے اس پر

قابو پانا بے حد دشوار ہو جاتا ہے۔

## نظام ہضم کی خرابی:

پرخوری اور چٹ پٹے مصالحے دار اغذیہ کی عادت سے اکثر یہ اس بیماری میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ان کا معدہ عموماً خراب رہتا ہے۔تیزابیت کی زیادتی سے کھٹے ڈکار آنا معمول کی بات ہوتی ہے۔ان کے لئے بہتر یہی ہے کہ وہ ایسی اغذیہ کے استعمال سے اجتناب کریں۔سادہ غذا' پھل اور سبزیوں کا استعمال وافر مقدار میں کریں۔

## معدے کا السر:

مرغن'ثقیل' مصالحے دار اور چٹپٹی اشیاء کے مسلسل استعمال سے ان کے معدے میں السر پیدا ہو جاتا ہے۔اوپر سے ان کی تمباکو اور شراب نوشی کی عادت ان کے معدے کو لے ڈوبتی ہے۔ان کے لئے بہتر ہی ہوتا ہے کہ ایسی تمام اشیاء سے قطعاً گریز کریں اور معالج کے بہترین مشوروں پر عمل کرتے ہوئے اپنی غذائیت اور ورزش کا پروگرام مرتب کریں۔تاکہ ایسی تکلیف سے دوبارہ دوچار نہ ہونا پڑے۔

## شدید جسمانی درد:

اکثر انہیں معمولی سر درد لاحق رہتا ہے۔جو کہ بعد میں شدید درد اور بعض اوقات درد شقیقہ میں منتقل ہو جاتا ہے۔اس کے علاوہ جسمانی سخت محنت کی بدولت عضلات میں توڑ پھوڑ ہونے سے بھی شدید جسمانی دردوں سے دوچار ہوتے ہیں۔ان کے لئے بہتر یہی ہے۔کہ اس معاملہ میں ڈاکٹری ہدایات کی سختی سے پابندی کریں۔

## دانت درد:

دانت درد کا مرض ان میں عام ہوتا ہے۔کیونکہ یہ مٹھائی' آئس کریم' میٹھے پکوان جن میں چینی کی مقدار زیادہ ہو' پان وغیرہ۔کثرت سے کھانے سے باز نہیں آتے۔نیز گوشت خوری ان کی مرغوب غذا ہوتی ہے۔وہ بھی دانت درد' ماسخورے وغیرہ کا باعث بنتا ہے۔ان کے لئے بہتر یہی ہے کہ وہ ان اغذیہ کی زیادتی سے گریز کریں اور ڈاکٹری ہدایات کو اپنائیں۔

## ہدایت برائے صحت:

کم خوری کی عادت اپنائیں' سادہ اغذیہ کا استعمال بڑھائیں۔پھلوں کے رس اور سبز پتوں والی سبزیوں کا استعمال بڑھائیں۔ہلکی پھلکی ورزش اپنائیں۔حد سے زیادہ سخت محنت سے گریز کریں' تمباکو نوشی اور شراب نوشی سے جان چھڑائیں۔نیز مصالحہ جات' چٹ پٹی اشیاء حد سے زائد میٹھی اشیاء سکون آور ادویات اور نشہ جات سے مکمل گریز کریں۔تازہ ہوا میں گہرے سانس لینے کے عمل کو بڑھائیں۔چہل قدمی کو اپنا معمول بنائیں۔نماز پنج وقتہ کی پابندی اپنائیں۔

## دوستانہ تعلقات

برج حمل سے تعلق رکھنے والے افراد کے لئے یہ بات عجوبہ نہیں ہے کہ دوست کیسے بنائیں جائیں۔بلکہ یہ سب سے آسان تر راہ اپناتے ہوئے جوان' خوبصورت افراد کی جانب دوستی کے لئے لپکتے ہیں اور اپنی خوشگوار' دلکش مقناطیسی شخصیت کی بدولت بہت جلد لوگوں کی توجہ اپنی جانب مرکوز کر لیتے ہیں کامیاب ہو جاتے ہیں۔چونکہ دوستوں کو خوش رکھنے کے فن سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں۔اس لئے ان کو ناراض ہونے کا موقع بہت کم دیتے ہیں۔یہی وجہ ہے کہ دوست احباب

ہر قسم کے مشورہ کے لئے ان کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ بعض اوقات یہ دوسرے دل کا بوجھ اپنے کندھوں پر اٹھا لیتے ہیں اور پھر ان کی دل کھول کر مدد کرتے ہیں۔ البتہ یہ دوستی جلد از جلد بدلنے کے قائل ہوتے ہیں۔ اسی لئے پرانے دوستوں کو بھول کر نئے دوستوں میں دلچسپی لینا ان کا مرغوب مشغلہ ہوتا ہے۔

دوستوں کے معاملے میں بے حد احساس ہوتے ہیں۔ جسے پسند کر لیں تو اسے سر آنکھوں پر بٹھاتے ہیں اور جس سے من بھر جائے تو اسے یکدم دل سے اتار دیتے ہیں۔ دوستی کو اپنی جاگیر تصور کرتے ہیں اور کسی کو بھی ان کی مرضی کے بغیر ان کے دوستوں سے روابط و ضوابط بڑھائے رکھنے کی اجازت نہیں ہوتی۔ بعض اوقات ان کے اندر رقابت کے جذبات بھی پیدا ہو جاتے ہیں۔ جس سے دوست بذات خود ان سے تنگ آ کر اپنا دامن چھڑاتے ہیں۔ اپنی جلد بازی' غیر محتاط روش کے باعث بہت جلد اچھے دوستوں سے محروم ہو جاتے ہیں۔ ان میں خامی یہ ہے کہ ان کو اچھے برے کی تمیز نہیں ہوتی۔ اس لئے اکثر برے دوست ان کو نقصان پہنچانے کا باعث بھی بنتے ہیں۔

## بہترین دوست:

اسد' قوس افراد بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں۔ کبھی دھوکہ نہ دینے والے' گہرے دوستانہ جذبات کے حامل' دل کی گہرائیوں سے چاہنے والے اور وقت پڑنے پر اپنی جان کا نذرانہ دینے والے۔ ہر لحاظ سے قابل اعتماد اور قابل بھروسہ جگری دوست' وقت پر کام آنے والے' شانہ بشانہ چلنے والے' الجھنوں اور پریشانیوں سے نکالنے والے اور اس مقصد کے لئے سخت محنت اور جدوجہد کرنے والے' ہر حال میں دوستی کے تقاضوں کو پورا کرنے والے۔

بہتر دوست:

حوت' دلو' جوزا اور ثور افراد بہتر دوست ثابت ہوتے ہیں۔ مروت' اخلاق اور محبت سے پیش آنے والے' کبھی کبھی کام آجانے والے' کسی کا برا نہ سوچنے والے ان کے کاموں میں کسی کا برا نہ سوچنے والے اور نہ ہی رکاوٹ ڈالنے والے' شخصیت کی قدر جاننے والے' دلوں میں مضبوط و مستحکم دوستانہ جذبات رکھنے والے۔

غیر یقینی دوست:

میزان' جدی' سرطان افراد ان کے اچھے دوست نہیں ہوتے۔ نہ ہی قابل اعتماد ہوتے ہیں۔ دل کے میلے' اندر ہی اندر ان کی ترقی اور کامیابی سے حسد کرنے والے' راہ میں طرح طرح کی رکاوٹیں کھڑی کرنے والے' کامیابی کی راہ میں مزاحم ہونے والے' دکھ درد میں کبھی بھی شریک نہ ہونے والے اور خوشی محسوس کرنے والے' ان کی دوستی غیر یقینی' غیر مستحکم اور کمزور ثابت ہوتی ہے۔ ہرگز اعتماد کے ناقابل' بظاہر دوست بباطن دشمن' نقصان پہنچانے میں ہمہ وقت کوشاں' سامنے تعریف پیٹھ پیچھے برائی کرنے والے اور خفیہ طور پر سخت دشمنی کرنے والے۔

غیر جانبدار دوست:

سنبلہ' عقرب افراد کسی بھی قسم کی دلچسپی نہ لینے والے' معمولی دوستانہ تعلقات کے حامل' نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے' عام اور رسمی تعلقات نبھانے والے' کسی بھی پریشانی' الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے' موافقت اور مخالفت میں حصہ نہ لینے والے' کسی بھی قسم کا مشورہ نہ دینے والے' آپ کو اپنے حال پر چھوڑ دینے والے۔

# پیشے اور دولت

## بطور انجینیئر:

دولت کا تحفظ نہ کرنے والے' چیلنج بھرے کاموں میں دلچسپی لینے والے' ٹیکنیکل شعبے میں انجینیئر بن کر بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کرنے والے' اپنی انتھک محنت' شفقت اور جدوجہد سے فائدہ اٹھانے والے' بے پناہ مفاد حاصل کرنے والے' نت نئی اشیاء ایجاد کرنے والے۔

## بطور جرنلسٹ:

صحافت کی دنیا میں نمایاں ترقی کرنے والے' صحافت کے پیشے کو نئے رجحانات سے آگاہ کرنے والے۔

## بطور سیلز مین:

بہترین صلاحیتوں کے مالک' اپنے سلیقے' فراست' نفاست اور طریقہ گفتگو سے لوگوں کے دل موہ لینے والے' خوب سے خوب کامیابی حاصل کرنے والے۔

## مہم جوئی:

نام روشن کرنے والے' اس شعبے میں اپنی محنت' زبردست کاوش اور جدوجہد سے انقلابی تبدیلیاں لانے والے۔

## سرجری:

نت نئے جوہر دکھلا کر اور جدید طریقوں کے استعمال میں ہر قسم کے آپریشن میں کامیابی حاصل کرنے والے' ترقی کی راہ کھولنے والے' مریضوں کے لئے پرکشش۔

**کاروبار:**

جدید قسم کے بزنس مین کاروباری دنیا میں نمایاں پوزیشن کے حامل، زود فہم، سلیقے اور فراست سے بھرپور، نت نئی اصطلاحات کرنے والے اور فائدہ اٹھانے والے۔

**کھلاڑی:**

عالمی شہرت کے حامل، عقلمند، توانا، مضبوط، محنتی اور کامیابیاں حاصل کرنے والے۔

**سائنسدان:**

نئی نئی ایجادات اور تحقیقات میں فخر محسوس کرنے والے، عقلمند اور ذہین ترین، اپنی ایجادات کی بدولت لوگوں سے داد و تحسین پانے والے۔

**شعبہ عوامی تعلقات:**

عوام سے تعاون کی بدولت ان کے فلاحی کاموں میں بے پناہ مدد کرنے والے اور عوام کی من پسند شخصیت بننے والے۔

## رومانس

**مرد:**

رومان پرور، پرکشش شخصیت، من پسند عورت کا دل باآسانی جیتنے والا، محبت میں جوش و خروش کا مظاہرہ کرنے والا، جذباتی روش کی وجہ سے عورت کے دل میں کئی خدشات ابھارنے والا، شادی سے پہلے بھنورا مگر بعد میں بے انتہا وفادار، خوب سے خوب تر کا متلاشی، راہ محبت کی رکاوٹیں اپنی ذہانت، فطانت اور فہم

ادراک سے دور کرنے والا' محبت کا بھوکا اور اس کی خاطر بڑی سے بڑی قربانی دینے والا' سچے دل سے محبت کرنے والا اور چاہنے والا۔

## عورت:

زیادہ حسین ہونے کے ناطے جنس مخالف کے لئے خاص کشش رکھنے والی اور محبت میں ضرورت سے زیادہ دلچسپی لینے والی' من پسند شخص کے حوالے بلاخوف وخطر اپنا سب کچھ نچھاور کر دینے والی' محبوب سے دھوکا دہی کی امید نہ رکھنے والی اور نہ ہی اسے دھوکا دینے والی' بلاجھجک اپنے خیالات کا اظہار کرنے والی' گفتگو میں مردوں پر حاوی رہنے والی' خوابوں کی دنیا بسانے کی بجائے من پسند شخص کی جانب خود پہل کرنے والی اور اسے اپنی محبت کا اسیر بنانے والی' بے انتہا صداقت پسند' اپنے محبوب یا شوہر سے کوئی بھی بات چھپا کر نہ رکھنے والی' جذبات کی شدت میں بسا اوقات اندھی ہو جانے والی' محبت میں شدت پسند' مثالی اور باوفا بیوی۔

## جنسی تعلقات

بلحاظ جنس حمل مرد و زن اپنی مثال آپ ہوتے ہیں۔ان کے اندر جنسی مقناطیسی قوت اور کشش دیگر بروج کے مقابلہ میں بے پناہ ہوتی ہے۔حسن ترتیب اور رکھ رکھاؤ کے لحاظ سے لطف' سرور اور لذت محسوس کرنے والے ہوتے ہیں۔جنسی عمل کے دوران جس لطف و سرور اور آگاہی سے یہ دو چار ہوتے ہیں۔دوسرے بروج والے شاذ ہی اس سے کماحقہ واقف ہوں گے۔ایک دوسرے کا شدید احساس اور ایک دوسرے کو صحیح معنوں میں لطف اندوزی بہم پہنچانے کے لئے ساری عمر کوشاں رہتے ہیں۔حتی الوسع کوشش کرتے ہیں۔کہ آپس میں جنسی تعلقات کوفت' بیزاری' نفرت کی حدود سے کوسوں دور رہیں اور دونوں کے جنسی جذبات میں ھم

آہنگی' تیزی' شدت' عجلت' تمازت آمیزی' مکمل جنسی تسکین برقرار رہے۔ اگر ذرا سی بات بھی اس سے ہٹ کر ہو جائے۔ تو یہ شدید الجھن کا شکار ہو جاتے ہیں اور فوراً اس کے مداوے کے لئے محو عمل ہو جاتے ہیں اور اس وقت تک چین سے نہیں بیٹھتے۔ جب تک اس پر قابو پا کر جنسی زندگی کی پٹری کو پھر صحیح راہ پر رواں دواں نہ کریں۔ ان کی کامیاب جنسی زندگی کا یہی راز ہے۔ جو ان کو تاحیات شاد باد اور خوش و خرم اور بامسرت رکھتا ہے۔

مختصراً انفرادی خواص مرد و زن میں حسب ذیل پائے جاتے ہیں۔

**مرد:**

حسن و جوانی کی حفاظت کرنے والا' بے راہ روی سے نفرت رکھنے والا' اپنی عورت کا وفادار' شدت پسند' عجلت پسند' مکمل جنسی تسکین کا خواہاں' عورت کو مکمل خوشی بخشنے کے جذبات سے ہمہ وقت معمور۔

**عورت:**

حسن و جوانی کی بخوبی حفاظت کرنے والی' بے راہ روی سے نفرت اور اپنے مرد سے پیار اور وفاداری رکھنے والی' مردوں کی کشش ثقل جنسی کے آگے پگھل جانے والی اور اپنے دل کے گلشن میں رومانوی' تمناؤں' آرزوؤں کی پھلواری کھلانے والی' گھر کو پرلطف' پرسکون بنانے والی' اپنے شوہر پر اپنی جان نچھاور کرنے والی اور اس کے لئے اپنے دل کے پرسرور آمیز جذبوں سے لبریز دروازے کھولنے والی اور اپنی آغوش میں پناہ دینے والی' جنسی عمل میں بے حد جذباتی' موسم کا جلد اثر قبول کرنے والی' موسم برسات میں بالخصوص جنسی عمل کی زیادتی کی خواہاں' خواہشات کی تکمیل کے لئے اپنے شوہر کی جانب ملتفت اور

اس سے بھرپور تسکین پانے کی خواہاں۔

## برج حمل کا بہترین جیون ساتھی کون؟

قدرت نے انسان کی تخلیق کا راز بروج کی بارہ منازل میں رکھا ہے اور ہر برج کا دوسرے برج کے ساتھ حسن سلوک ہی اس بات کا شاید ہوتا ہے۔کہ اس کائنات رنگ و بو میں ایک دوسرے کے معاون اور مخالف بروج کونسے ہیں۔کونسے بروج کا باہم ملاپ بہتر ہونے کا ثبوت دے گا اور کونسا ملاپ برتر۔تاکہ کائنات رنگ و بو میں توازن اور حسن و خوبصورتی کا راز برقرار رہے اور کاروبار حیات بخوبی چلتا رہے۔

ذیل میں باترتیب ان بروج کے ازدواجی تعلقات کو باتیب مرد وزن مختصراً دیا جاتا ہے۔تاکہ ہر حمل فرد کو (بلحاظ مرد وزن) اپنے لئے جیون ساتھی کے انتخاب میں زیادہ آسانی رہے اور ان کی باہمی زندگی خوشگوار گزر سکے۔

## حمل مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

### حمل عورت:

حمل مرد کی دلچسپی حمل عورت سے اس وقت تک صحیح طور پر وابستہ رہتی ہے۔جب تک حمل عورت اس کی راہ کا کاشانہ بنے۔حمل مرد چونکہ اپنے آپ کو حاکم اور عورت کو محکوم جانتا ہے۔اس لئے اپنی عورت کو یا تو محکوم یا پھر اپنا فرماں بردار ماتحت رکھنے کا خواہشمند رہتا ہے۔اگر حمل عورت ایسی صورت میں قدرے سمجھداری کا ثبوت دے۔تو پھر اس کے لئے مرد سنجیدہ' ثابت قدم اور وفادار رہتا ہے اور اس کی قربت سے مرد انحراف کو پسند نہیں کرتا۔

## ثور عورت:

اگرچہ ثور عورت حمل مرد کی خواہاں تمام خوبیوں پر پورا تو نہیں اترتی۔لیکن اس کی بعض صفات ایسی ہوتی ہیں۔کہ حمل مرد لامحالہ اس کی طرف راغب ہو جاتا ہے۔بہرحال اگر کسی وجہ سے وہ حمل مرد کی مطلوبہ توقعات پر پورا نہ اتر سکے۔تو پھر ان کا ملاپ سبے معنی بے فائدہ اور ایک دوسرے سے کھچاؤ کا باعث بن جائے گا۔

## جواز عورت:

جواز عورت بے پناہ محبت کی حامل ہوتی ہے۔حمل مرد کو اپنی متلاشی تمام خوبیاں اس میں نظر آئیں گی۔چونکہ دونوں کے جذبات وخواہشات یکساں ہوتے ہیں۔اس لئے ایک دوسرے کو سمجھنے میں ان کو ذرا برابر وقت نہ ہو گی۔اسے مرد کو سمجھنے میں کوئی وقت پیش نہیں آتی۔اس لئے شوہر کے کاموں میں بے حد دلچسپی لے گی اور آپ کے ہر کام میں بڑھ چڑھ کر حصہ لے گی۔عجلت پسندی میں وہ حمل مرد سے زیادہ جلد باز ہے۔اس لئے حمل مرد قدرے الجھن محسوس کر سکتا ہے۔لیکن یہ کوئی ایسی بات نہ ہے۔جس سے حمل مرد بددل ہو سکے۔

## سرطان عورت:

حمل مرد کے لئے سرطان عورت ایک قیامت خیز عورت ثابت ہوتی ہے۔اس کی وجہ سے حمل مرد کو بے شمار آزمائشوں سے گزرنا پڑے گا۔کیونکہ دونوں کے مزاج میں زمین وآسمان کا سا بعد ہو گا۔حمل مرد اکثر الجھنوں کا شکار رہے گا۔بعض انجانے خوابوں کی وجہ سے حمل مرد کو بہت زیادہ وقت اپنی بیوی کے پاس گزارنا پڑے گا اور اس کو یقین دلانے کے لئے دن میں بیسیوں مرتبہ محبت کے ڈائیلاگ بھی بولنے پڑیں گے۔اگر اس کے عزیز واقارب کے

بارے میں ذرا برابر بھی خلاف طبع بات منہ سے نکل جائے گی۔تو پھر ایک قیامت سے سامنا کرنا پڑے گا۔جوابی حملوں کے ساتھ بھرپور رونے سے بھی آپ کو واسطہ پڑے گا اور اس کو منانا ایک بہت بڑے امتحان سے گزرنے کے مترادف ہو گا۔

## اسد عورت:

برج حمل کے لئے برج اسد کی شوخ و چنچل لڑکی بہترین بیوی ثابت ہوتی ہے۔حسن کی دولت سے مالامال سیماب فطرت تتلی جو ہر پھول چمن پر اپنا حق فائز سمجھتی ہے۔البتہ اس کے حاسدانہ جذبات سے حمل مرد کو سمجھوتہ کرنا پڑے گا۔اپنے حسن سے بخوبی آگاہ اور اس سے بھرپور فائدہ اٹھانے سے بخوبی واقف ہوتی ہے۔اپنے بارے میں ہر قسم کی بات ایک کان سے سن کر دوسرے کان سے اڑانے کی عادت ہوتی ہے۔

## سنبلہ عورت:

ابتدا میں جلد سمجھ نہ آنے والی' آہستہ آہستہ اپنے دل کا چمن واہ کرنے والی' جلد سمجھ میں نہ آنے والی۔البتہ جب اس بات کا اسے یقین ہو جائے۔کہ آپ ہی اس کے لئے صحیح باوفا اور بامحبت مرد ہیں۔تو پھر کھلی کتاب کی مانند نظر آئے گی۔سنبلہ عورت ہر معاملے میں بہت زیادہ محتاط' باریک بین اور تکمیل پسند ہوتی ہے۔جب تک کسی کام سے مکمل مطمئن نہ ہو جائے۔اس وقت تک چین سے نہ بیٹھنے والی' ٹھوس کردار کی مالک' لباس اور رکھ رکھاؤ کا بہت زیادہ خیال رکھنے والی' مذاق کو کسی بھی حالت میں برداشت نہ کرنے والی۔محبت کے اظہار میں جلد بازی کو ناپسند کرنے والی۔اس معاملہ میں حمل مرد کو بہت زیادہ تحمل اور صبر سے کام لینا پڑے گا۔تب ہی جا کر اس کے دل کے دروازے اس پر وا ہونگے اور آہستہ آہستہ مکمل طور پر

کھل کر اپنی آغوش میں چھاؤں کی مانند اپنا سایہ کرینگے۔کیونکہ اس کے اندر محبت کا کھولتا آتش فشاں پھٹنے میں کافی وقت لیتا ہے اور جب پھٹ کر ابلتا ہے۔تو پھر اس کو روکنا ناممکن ہو جاتا ہے اور بہے ہی چلا جاتا ہے۔

## میزان عورت:

حمل مرد کے لئے بے حد پرکشش اور بہت زیادہ سعد ثابت ہونے والی اس کی وجہ سے آپ کامیاب زندگی گزارنے والوں کی پہلی صف میں موجود ہونگے۔آپ کے لئے بہترین مشیر ثابت ہوگی۔اپنے ٹھوس دلائل اور نظریات سے آپ کو باآسانی قائل کر دینے والی ہوگی۔گھریلو میدان میں اس کا کوئی بھی ثانی نہ ہوگا۔گھر کو ہمہ وقت صاف ستھرا آرام دہ اور پرسکون رکھنے والی اور دوسروں کو اپنی صفائی ستھرائی سے انگشت بدنداں کر دینے والی، گھریا دفتر میں کسی بھی قسم کی گندگی اور بدسلیقگی پسند نہ کرنے والی۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت گھریلو اور ازدواجی لڑائیوں کو صرف گھر تک ہی محدود رکھنا جانتی ہے۔گھر کی چار دیواری سے باہر لے جانا اپنی توہین جانتی ہے۔حتیٰ کہ عین لڑائی کے دوران اگر کوئی مہمان آجائے۔تو فوراً چہرے پر مسکراہٹ سجا لینے والی۔دوسروں پر اپنی ازدواجی زندگی کا خوشگوار تاثر چھوڑنے والی۔عقرب عورت بے حد قابل اعتماد اچھی رازدان ثابت ہوتی ہے۔اس کے اندر کے راز جاننا از حد دشوار ہوتا ہے۔حمل مرد کی کھلے دماغ کی ذہنیت صرف اور صرف اس عقرب عورت کے منفی طرز عمل سے ہی کھول سکتے ہیں۔اس کی مخالفت حمل مرد کے لئے ہر حال میں نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔انتقام کے معاملے میں یہ آنکھ کے بدلے

آنکھ اور کان کے بدلے کان کی قائل ہوتی ہے۔اس لئے اس کی مخالفت کا کبھی بھی تصور نہ کیجئے گا۔ورنہ ساری زندگی جہنم کا نمونہ بن جائے گی۔

## قوس عورت:

قوس عورت بے حد شوخ' چنچل اور خوش مزاج ہوتی ہے۔لیکن اپنے کھلنڈرے پن کی بدولت قابل بھروسہ نہیں ہوتی۔کیونکہ اس کا ظاہر کچھ اور ہو گا اور باطن کچھ اور' البتہ یہ ہر لحاظ سے صاف باطن' حسد' کینہ اور بغض سے پاک اور قابل اعتماد ہوتی ہے۔سادہ لوحی کے باعث اس کے منہ میں جو کچھ بھی آئے گا۔بے دھڑک بک دے گی۔خواہ اس کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ دوسروں کی دل آزادی کا باعث کیوں نہ بنیں۔اسی وجہ سے یہ اپنے محبوب اور دوستوں سے اکثر ہاتھ دھو بیٹھتی ہے۔

## جدی عورت:

بے حد محتاط اور تحفظ پسند عورت' ایسے کاموں پر توجہ دینا پسند کرتی ہے۔جس میں وقت قطعی طور پر وقت کا ضیاع نہ ہو۔ایسے لوگوں سے دور بھاگتی ہے۔جو بے کار باتوں میں اپنا وقت اور توانائی ضائع کرتے ہیں۔جہد مسلسل کرنے والوں پر یقین رکھتی ہے۔بعض اوقات اس کا رویہ سنگدلانہ ہو گا۔اس کا دل درحقیقت محبت اور مامتا سے معمور ہوتا ہے۔

## دلو عورت:

اس سے شادی کی صورت میں ابتدا ہی سے احتیاطی تدابیر اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔اس کو سمجھنا کافی مشکل ہوتا ہے۔اگرچہ قوس وقزح کے رنگوں کی مانند حسین لیکن دیگر تمام عورتوں سے مختلف' مصنوعی حسن سے بہت ہی دور۔

### حوت عورت:

حوت عورت ایک مرتبہ جس مرد کا دامن تھام لے۔تو اس سے الگ ہونے کا کبھی بھی تصور نہ کرے۔سو فیصد گھریلو عورت ہونے کے ناطے گھر میں شوہر پر حکمرانی کی خواہاں رہتی ہے۔البتہ ہر گھریلو معاملے میں شوہر کے پہلو میں نظر آئے گی۔شادی سے قبل بھی دوستانہ تعلقات نہایت خوشگوار رکھے گی۔بے پناہ ذہانت کی مالک ہونے کے باوصف بھی اسے اپنے شوہر کے خلاف کبھی بھی استعمال نہ کرے گی۔البتہ شوہر کی معاندانہ روش پر اسے فوراً ٹوک دے گی۔

## حمل عورت کا بہترین جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

ان کا جوڑ اور ملاپ ہنگامہ خیز ثابت ہوتا ہے۔دونوں کا تعلق ایک ہی برج کے ناطے ہونے سے اپنے شوہر کو بہت زیادہ بہتر طور پر سمجھنے والی ہے۔اپنی معاونت سے اسے بام عروج پر پہنچانے والی شوہر کے انتخاب میں بڑی محتاط ہونے کے باعث اپنے ہی برج والے مرد سے طویل عرصہ تک خوش و خرم رہتی ہے۔ایک ہی نکتہ نگاہ ہونے کے ناطے کامیابی کی منازل بخوبی طے کرتے ہیں۔بعض ناعاقبت اندیشیوں کی بناء پر بعض اوقات ان کے درمیان علیحدگی بھی ہو سکتی ہے۔

حمل مرد چونکہ پرسکون گھریلو ماحول کا خواہشمند ہوتا ہے۔اس لئے بیوی کی ذرا برابر بے توجہی سے وہ ناراض ہو جاتا ہے۔اس لئے اس کے لئے لازم ہوتا ہے۔کہ شوہر کی رضا کو مقدم رکھے اور اس کی خواہشات کا احترام کرے۔حمل مرد کو خوش رکھنے کے لئے اس کے معدے کے راستے کو چننا ضروری

ہے۔ کیونکہ وہ پرخور اور بہترین غذاؤں کے کھانے کا عادی ہوتا ہے۔

## ثور مرد:

حمل عورت اگر اپنے سہانے خوابوں کی تعبیر دیکھنا چاہتی ہے۔تو اس کے لئے ثور مرد بہترین شوہر ثابت ہوسکتا ہے۔ثور مرد روپے پیسے کے معاملے میں خوش نصیب ہوتا ہے۔اس لئے اس کی طرف سے حمل عورت کو اس معاملے میں کبھی شکوہ وشکایت پیدا نہ ہوگا۔وہ لین دین کا کھرا ہوتا ہے۔جنسی ملاپ سے سچی خوشیاں دینے والااور جنسی تمناؤں کی تکمیل بخوبی کرنے والا' وقتی جوش سے کوسوں دور' تبدیلیوں کو ناپسند کرنے والا' آرام دہ گھریلو زندگی کو پسند کرنے والا' بیوی کی عدم موجودگی میں گھر کا سارا نظم ونسق سنبھالنے والا۔گھر کو صاف ستھرا رکھنے کا خواہاں ہوتا ہے۔

ثور مرد روپے پیسے کے معاملے میں خوش نصیب ہوتا ہے۔اس لئے اس کی طرف سے حمل عورت کو اس معاملے میں کبھی شکوہ وشکایت پیدا نہ ہوگا۔وہ لین دین کا کھرا ہوتا ہے۔جنسی ملاپ سے سچی خوشیاں دینے والا اور جنسی تمناؤں کی تکمیل بخوبی کرنے والا' وقتی جوش سے کوسوں دور' تبدیلیوں کو ناپسند کرنے والا' آرام دہ گھریلو زندگی کو پسند کرنے والا' بیوی کی عدم موجودگی میں گھر کا سارا نظم ونسق سنبھالنے والا۔گھر کو صاف ستھرا رکھنے کا خواہاں ہوتا ہے۔

## جوزا مرد:

حمل عورت اور جوزا مرد کا ساتھ چین کی بانسری بجانے کے مترادف ہوتا ہے۔دونوں ہی باصلاحیت' ذہن اور فہم وفراست کے مالک ہوتے ہیں۔جوزا مرد حمل عورت کی صلاحیتوں اور ذہانت کا معترف ہوتا ہے اور اس کے کاموں میں مدد کرکے خوشی محسوس کرتا ہے۔خواہ اسے اس کے لئے باورچی خانے میں ہی

کیوں نہ ہاتھ بٹانا پڑے۔ بعض اوقات خود کھانا تیار کر کے بیوی کی خدمت میں پیش کرتا ہے۔ جو نہایت لذیذ خوش ذائقہ ہوتا ہے۔

## سرطان مرد:

سرطان مرد اپنی افتادِ طبع کے تحت کسی قدر چڑچڑا اور ترش مزاج ہوتا ہے۔ لیکن آپس کے تعلقات کو خوشگوار رکھنے کی ضرورت حمل عورت کو زیادہ ہوتی ہے۔ وہ اپنی ذہانت اور صلاحیتوں کی بدولت اسے اپنے سانچے میں بخوبی ڈھال سکتی ہے۔ سرطان مرد اگرچہ حمل عورت کے لئے ترنوالہ ثابت نہیں ہوتا۔ لیکن مکمل تحفظ اور اعتماد اسے بہم پہنچاتا ہے۔ انتہائی کفایت شعار ہوتا ہے اور اسے کسی حد تک کنجوس بھی کہا جا سکتا ہے۔ بڑا مردم شناس ہونے کے ناطے ضرورتمندوں کو مفید مشوروں سے نوازتا ہے اور ان کی مدد بھی کرتا ہے۔ بیوی اگر اس کے مشوروں پر عمل کرے۔ تو بہت سی قباحتوں سے بخوبی بچ سکتی ہے۔

## اسد مرد:

محبت کے معاملہ میں انتہائی پرجوش اور عورت کو خوش رکھنے کے فن سے بخوبی واقف ہوتا ہے۔ یہ ہر قسم کی صورتحال سے بخوبی نمٹنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ عورت کی بخوبی قدر کرنے والا ہوتا ہے۔

محبت کے معاملہ میں باہمی تعاون کے اصول پر عمل پیرا ہو کر ایک دوسرے کے نئے اچھے رفیق ثابت ہوتے۔ ان دونوں کے ملاپ میں ظاہر و باطن یکساں، جھوٹ، ریا اور فریب سے انہیں دور کا واسطہ نہیں۔ دل اور زبان پر ہمیشہ ایک ہی بات ہو گی۔ اسد مرد قدم قدم پر اپنی حمل عورت کی ضرورت نہ صرف محسوس کرتا ہے اور اس کی مدد کا خواہاں رہتا ہے۔ گھر کا سربراہ بننا پسند کرتا ہے اور

اس پوزیشن کو برقرار رکھنے میں قطعی دشواری محسوس نہیں کرتا۔ بیوی کی ہر ضرورت کا بخوبی مداوا کرنے والا۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد عام طور پر ٹھنڈے مزاج کا مالک ہوتا ہے۔ محبت و الفت کے میدان میں بھی اس کی روش سرد مزاج ہوتی ہے۔ ان میں سے بعض تو اس معاملے میں اس قدر سرد ہوتے ہیں۔ کہ بغیر عورت کے بھی با آسانی گزارا کرتے ہیں۔ کیونکہ عورت کی رنگینیوں سے اسے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ وہ یکسانیت سے بالکل نہیں گھبراتا۔ ان کی زندگی کی ڈگر ایک جیسی نوعیت کی ہوتی ہے۔ اس لئے جنسی لحاظ سے اس کو ٹھنڈا تصور کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ مخالف جنس کی گرم جوشی کا قائل بالکل نہیں ہے۔

حمل عورت کو سنبلہ مرد کا انتخاب بہت سوچ سمجھ کر کرنا چاہیئے۔ اگر اس نے ذرا برابر بھی غیر محتاط روش پر سنبلہ مرد بھڑک اٹھتا ہے۔ بالخصوص پبلک مقامات اور تقریبات میں وہ اپنے ساتھ ذرا برابر بھی مذاق یا لگاوٹ کا مظاہرہ پسند نہیں کرتا۔ اس کے خیال میں یہ چونچلے گھر کی چار دیواری کے اندر ہی سجتے ہیں۔ اس لئے آپ کو بھی ٹھنڈا مزاج ہونا پڑے گا۔ تبھی آپ کا اس سے نبھا ہوگا۔ ذرا ذرا سی بات پر باہمی چپقلش رہے گی اور جب وہ اکتا جائے گا۔ تو ذرا ذرا سی بات پر آپ کی خامیوں کا تذکرہ کرے گا اور کسی بھی وقت علیحدگی اختیار کرے گا۔ سنبلہ مرد صفائی اور نفاست کا بہت خیال رکھتا ہے۔ اگر گھر میں ذرا برابر تنکا بھی فرش پر نظر آ جائے۔ تو پاگلوں کی طرح چیخ و پکار شروع کر دیتا ہے۔ اسے بچوں سے کسی بھی قسم کی دلچسپی نہیں ہوتی۔ اس لئے بچوں کے معاملے میں بھی حمل عورت کو ہی محتاط رہنا پڑے گا۔

## میزان مرد:

میزان مرد حملی عورت کے لئے موزوں اور مناسب ہوتا ہے۔لیکن اس کی بعض باتیں آپ کو مایوس بھی کرینگی۔جن کی آپ کے نزدیک اہمیت ہوگی۔محبت کے میدان میں میزان مرد ایک لاینحل معمہ کی طرح ہوگا۔کبھی تو انتہائی پرجوش اور کبھی انتہائی سرد اور نظر انداز کر دینے والا۔ایک طرف حمل عورت کی صلاحیتوں ذہانتوں اخلاق اور طرز عمل کا بے حد مداح اور داد دیے بغیر نہ رہنے والا۔جبکہ ناپسندیدگی کی صورت میں گہری خاموشی اختیار کر لینے والا ہوتا ہے۔مذاکرات اور بحث وتمحیص سے نفرت کرنے والا اور اس نوعیت کی کسی بھی بات سے قائل نہ ہونے والا گھر کے ماحول کو خوشگوار بنائے رکھنے کے لئے معمول کے طریقے سے ہٹ کر کام لینے والا جھوٹ سے شدید نفرت کرنے والا۔

## عقرب مرد:

حمل عورت کے لئے وحشی اور درندہ صفت ثابت ہوتا ہے۔اسے حمل عورت کے رکھ رکھاؤ اور سلیقہ وشعار سے قطعاً دلچسپی نہیں ہوتی۔ذرا ذرا سی بات اسے اشتعال دلا کر وحشی بنا سکتی ہے۔اس لئے اس سے ہمہ وقت محتاط رہنا ہوگا۔اسے خلاف طبع کوئی بات نہ کہیں اور نہ ہی غصہ دلانے کی کوشش کریں۔ورنہ وہ ہاتھ اٹھانے سے بالکل گریز نہ کرے گا۔یہ بھی ممکن ہے کہ گھر سے ہی نکال دے۔

گھر کی آرائش وزیبائش سے اسے قطعاً دلچسپی نہیں ہوتی۔وہ زیادہ تر وقت گھر سے باہر گزارے گا اور اکثر راتوں کو گھر سے غائب بھی رہے گا۔کاروباری اور سیاسی امور میں ترش رو اور دلسوز ہوتا ہے۔گو عورتوں کے لئے اس میں بڑی کشش ہوتی ہے۔لیکن

عورت کو اکثر اس سے پچھتاوے کے علاوہ کچھ اور نصیب نہیں ہوتا۔بچوں سے ان کی محبت بالائی سطح کی ہوتی ہے۔ان کے ساتھ اس کی روش روکھی پھیکی ہوتی ہے۔

## قوس مرد:

ایک ایسا مرد جس سے بندھن قائم رکھنا بے حد جان جوکھوں کا کام ہے۔شادی و جنسی معاملات میں بے حد شرمیلا لیکن رومانس کے معاملہ میں بڑا بے تکلف اور منجھا ہوا کھلاڑی اور مایوس نہ کرنے والا۔فطرتاً خوش اخلاق، صحت مند، ہنس مکھ، حمل عورت کو جلد متاثر کرنے والا، امنگوں اور جذبات سے معمور دل رکھنے والا، بیوی کو بحیثیت دوست زیادہ ترجیح دینے والا، شادی سے قبل دوستانہ تعلقات کو زیادہ طوالت بخشنے والا، وعدہ ہر حال میں پورا کرنے والا، شادی کے نام پر شرمانے والا، بعد از شادی ہر شے پر بیوی کو مقدم رکھنے والا اور کسی بھی معاملے میں اس کو پریشانی کا سامنا نہ کرنے دینے والا، اکثر باورچی خانہ میں ہاتھ بٹانے والا۔

## جدی مرد:

چونکہ جدی مرد اور حمل عورت کی پسند و ناپسند اور نظریات متضاد اور ایک دوسرے کے الٹ ہوتے ہیں۔اس لئے ان کے درمیان ساری زندگی کھینچا تانی میں گزرے گی اور ان کے درمیان اختلافات کی خلیج روز بروز وسیع سے وسیع تر ہوتی جائے گی اور ہو سکتا ہے۔کہ علیحدگی کی نوبت بھی آجائے۔جدی شوہر بہت زیادہ بخیل اور کنجوس ہوتا ہے۔درشت مزاج ہونے کے ناطے رجعت پسند بھی ہوتا ہے۔جو کہ حمل عورت کے مزاج کے بالکل الٹ بات ہے۔وہ جدید نظریات کا مخالف، پرانے اور فرسودہ خیالات و روایات کو ترجیح دینے والا ہوتا ہے۔اس لئے

وہ حمل عورت کی آرزوؤں اور امنگوں کا خون کرنے والا ہوتا ہے۔وہ ہر کام میں ضرورت سے زیادہ وقت صرف کرنے کا عادی ہوتا ہے اور ہمیشہ پچھلی صفوں میں منہ چھپا کر بیٹھنے کا عادی ہوتا ہے اور ہر محفل میں اکثر اسی وجہ سے نظر انداز کیا جاتا ہے۔البتہ اس کی عقابی نگاہیں ہر شے کا بغور جائزہ لیتی رہتی ہیں اور پھر الجھادے کی تمام باتیں اور ان کا جواز پیدا کرتا ہے۔کم تر ذہن کا مالک ہونے کے ناطے اس کو کچھ سمجھانا کارے دارد بات ہوتی ہے۔

## دلو مرد:

دلو مرد دیگر بروج کے مقابلے میں بہت زیادہ ملنسار، ہنس مکھ، متحمل مزاج اور کھلی کتاب کی مانند ہوتا ہے۔فہم و ادراک کے معاملے میں بھی دوسروں سے بہت آگے ہوتا ہے۔منصوبہ بندی میں ان کا کوئی ثانی نہیں ہوتا۔حمل عورت کے لیے جہاں اس کے لئے بے شمار دلچسپیاں ہوتی ہیں۔وہاں تقابلی فضا بھی قائم رہتی ہے۔حمل عورت اگر چاہے تو دلو شخص سے بہت کچھ سیکھ سکتی ہے۔وہ ہر شخص سے پیار کرتا ہے۔یہاں تک کہ اپنے بدترین دشمنوں کو بھی بے حد عزیز رکھتا ہے۔دلو مرد کے ساتھ رہ کر حمل عورت کو ہر ایک طرز کے لوگوں سے ملنے کا موقع ملے گا۔ہر شخص اس کا حد سے زیادہ احترام کرتا ہے۔

## حوت مرد:

حوت مرد کسی حد تک سست الوجود اور کاہل اور خوابوں کی دنیا میں رہنے والا ہوتا ہے۔کوئی بھی کام وقت پر نہیں کرسکتا اور نہ ہی مقررہ وقت پر کہیں پہنچ سکتا ہے۔اکثر ذہنی الجھاؤں میں مبتلا رہتا ہے۔اس لئے اس کو سمجھنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔اگر اس کو اس کی غلطی کا احساس دلایا جائے۔تو سب سے پہلے

کیوں اور کیسے کا سوال کرتا ہے۔اس کو سمجھانا ایسے ہی ہے۔جیسے بھینس کے آگے بین بجانا۔

بعض اوقات اس کا طرزِ عمل حمل عورت کو جھنجھلاہٹ میں مبتلا کر دیتا ہے۔حوت مرد دکھی اور ہمدردی کے طالب لوگوں کی بات کو بہت اچھی سمجھ لیتا ہے اور انہیں مفید مشوروں سے نوازتا ہے۔گھر آنے پر آرام کو سب سے زیادہ ترجیح دیتا ہے۔لیکن گھریلو مسائل کا سن کر بھی ان کا حل آپ پر چھوڑے گا۔اپنے نرم رویہ کے باعث بچوں میں جلد مقبولیت حاصل کر لیتا ہے اور ان کا اعتماد بخوبی حاصل کر کے ان پر خاطر خواہ توجہ دے سکتا ہے۔

## حمل افراد کے لئے کارآمد اور مفید مشورے

☆ ان کے لئے بہتر ہوگا اگر یہ اپنی بے حواسی کی عادت پر قابو پائیں وگرنہ ان کی زندگی میں اس وجہ سے کبھی بھی ٹھہراؤ اور اعتدال پیدا نہ ہوگا اور یہ بہت زیادہ انتشار کے ہاتھوں ذلیل ہوتے رہیں گے اور اپنے مقاصد میں مار کھاتے رہیں گے۔

☆ اپنے اندر پیدا ہونے والے تکبّر اور بدمزاجی پر قابو پانے کی سعی کریں وگرنہ لوگوں کی نظروں میں اپنی اہمیت کھو بیٹھیں گے اور ہر جگہ ناپسندیدگی کا جو عنصر ان کے بارے میں پایا جاتا ہے وہ مستقل ہو کر ان کو معاشرے کا نفرت انگیز انسان بنا دے گا۔

☆ جارحانہ رویہ اختیار کرنے سے گریز کریں تاکہ بنا بنایا کام بگڑنے نہ پائے ہمیشہ تصویر کے دونوں رخ دیکھ کر اپنی روش کا اظہار کریں۔

☆ اپنے آپ کو ہمیشہ معتدل رکھیں اور ہر فیصلہ ٹھنڈے دماغ اور یکسوئی

سے صورتحال کا سامنا کریں تاکہ دوسروں سے اپنا مفاد حاصل کرنے میں ناکامی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

☆ اپنی عجلت پسندی پر قابو پائیں تاکہ آپ کا محبوب یا شریک حیات آپ سے بددل نہ ہو سکے۔

☆ زندگی میں مناسب حد تک نیند اور آرام کی ضرورت ہوتی ہے تاکہ انسان دوبارہ خوش دلی سے بھرپور محنت کر سکے اور اپنے کام میں کامیابی حاصل کر سکے اس لئے اس طرف توجہ دیں اور راحت و آرام کا وقت بھی معین کریں تاکہ صحت یابی قائم رہ سکے۔

☆ جذباتی دیوالیہ پن سے گریز کریں یہ آپ کے لئے ازحد نقصان دہ شے ہے۔

☆ ہر وہ کام جس کو آپ انتہائی جوش و جذبہ سے شروع کرتے ہیں اس کو پایہ تکمیل تک پہنچائے بغیر اپنا قدم اس سے پیچھے نہ ہٹائیں یہ بات آپ کے کردار اور قوت عمل کے خلاف ہے اور اس سے سوائے ناکامی کے کچھ حاصل نہیں ہو پاتا۔ اس سے ہر حال میں بچیں۔

☆ اپنی شاہ خرچی کی عادت پر قابو پائیں تاکہ اس سے پیدا ہونے والے مسائل سے بچ سکیں اور خوامخواہ کی ٹینشن سے مزاج اور موڈ خراب نہ ہو اور نہ ہی بیکار قسم کی الجھنیں پیدا ہوں۔

☆ خود غرضی کے عنصر کو اپنی زندگی سے خارج کرنے کی کوشش کریں تاکہ کامیاب انسانوں میں آپ کا شمار ہو سکے۔

☆ آفاقی انداز فکر کو ناقابل عمل خیال کرنا چھوڑ دیں کیونکہ اسی سے ہی دنیاوی تحقیقات کے شاندار نتائج حاصل ہوتے ہیں۔

☆ ہمہ وقت کائناتی محبت کو اپنی نجی محبت پر ترجیح دینے سے گریز کریں جس سے نجی زندگی شدید متاثر ہوتی ہے اور گھریلو فضا میں تلخی کا عنصر بڑھتا ہے۔

☆ محبت کے معاملہ میں بے جا امتیاز برتنے سے گریز کریں۔

☆ اپنی نااہلی کو چھپانے کے لئے چرب زبانی سے گریز کریں ورنہ نتیجہ ماسوائے ذلت کے کچھ بھی حاصل نہیں ہو پاتا۔

☆ اپنی دخل در معقولات اور مداخلت سے مشکلات پیدا کرنے سے گریز کریں۔

☆ اپنی صحت سے لاپرواہی کی عادت کو ترک کیجئے تاکہ بعد کی پیچیدگیوں سے بخوبی بچا جا سکے۔

☆ اپنی خودی کو بلند کریں تاکہ کسی بھی مسئلہ میں فیصلہ کرنے میں بے جا تاخیر اور دیری سے بچا جا سکے اور اپنے ذہن کو خوامخواہ کی الجھنوں اور گومگو کی کیفیات سے محفوظ رکھا جا سکے۔

☆ تغیر پذیر مزاج کو بدلیں تاکہ گھر اور فیملی میں صحیح معنوں میں مطابقت پیدا ہو سکے اسی طرح خاندانی زندگی میں موجود ضروری رکاوٹوں اور پابندیوں کو بھی توڑنے سے بچ سکیں اور اس سے خاندانی زندگی میں تلخی نہ پیدا ہونے پائے۔

☆ اپنے اندر جذباتی حساسیت پیدا کریں تاکہ بے جا قسم کے کاموں میں الجھنے سے بچا جا سکے۔

☆ اپنے کام پر زیادہ سے زیادہ توجہ دینے کی عادت ڈالیں تاکہ کامیابی کی بلندترین چوٹی پر پہنچا جا سکے۔

☆ بے کار قسم کے اصولوں پر عمل کرنے کی بجائے اپنے وجدان سے کام لیں تاکہ شارٹ کٹ کے ذریعہ بخوبی کامیابی پاسکیں۔

☆ اپنے اندر کے باغیانہ عنصر کا خاتمہ کریں تاکہ لوگ آپ کو پاگل قرار نہ دے سکیں اور سنکی کا لقب دے سکیں۔

## حمل کے لئے پریشان کن باتیں

☆ اگر اس کے دشمنوں سے ہمدردانہ سلوک کیا جائے۔

☆ اس کے مخالفین کی اس کے سامنے تعریف و توصیف کی جائے۔

☆ وقت کی پابندی نہ کی جائے اور تاخیری حربے اختیار کئے جائیں۔

☆ محبت کا اظہار کرنے سے گریز کیا جائے یا ٹھنڈے رویے کا اظہار کیا جائے۔

☆ ان کے لباس اور غذا پر تنقید کی جائے۔

☆ ان پر اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کیا جائے۔

☆ ان کو خواہ مخواہ ٹوکنا اور غلط ثابت کرنا۔

☆ ان کے خاندانی پس منظر کا مذاق اڑایا جائے۔

☆ بے جا پابندیاں لگانا۔

☆ ذہنی ٹینشن پہنچانا۔

☆ بور باتوں سے رجانا۔

☆ اس کو باور کرانا کہ اس کے مخالفین اچھے اور نیک قسم کے لوگ ہیں جو کسی کے ساتھ
زیادتی نہیں کر سکتے۔

☆ ان کو ہر حال میں نظر انداز کریں۔

☆ ہر کام میں تاخیر کا مظاہرہ کریں۔

☆ ان پر حکم چلائیں۔

☆ ان کو حقیر اشیاء تحفوں میں دیں۔

☆ ان کو پرانے فیشن کی اشیاء اور کپڑے استعمال کرنے کا مشورہ دیں۔

☆ ان کے سامنے پرانے، پھٹے لباس پہن کر جائیں۔

☆ اپنے آپ کو قدامت پسند ظاہر کریں۔

☆ کس بھی فیصلہ کو کرتے وقت نہ تو ان کی رائے لیں اور نہ ہی ان کی کسی بھی رائے کو

ذرا برابر اہمیت دیں۔

☆ اس کے سامنے کھانا رکھنے میں جان بوجھ کر تاخیر سے کام لیں۔

☆ ان کے ساتھ ہر بات گھما پھرا کر کریں تا کہ وہ اصلی بات کی تہہ تک نہ پہنچ سکے۔

☆ اس کے سامنے اپنے آپ کو بڑھا چڑھا کر پیش کریں۔

☆ ان کی تیز طراری اور ذہانت کو بروقت چیلنج کرتے رہیں۔

☆ کوشش کریں کہ اس کے اور اس کے محبوب کے درمیان جھگڑا ہو جائے ایسے وقت

ان کی حالت دیدنی ہوتی ہے۔

☆ ہر کام ان کی مرضی اور منشاء کے خلاف کریں۔

☆ ان کو ہمہ وقت نصیحت کرتے رہیں اور ان کے معاملات کی نگرانی کریں۔

☆ ان کی مائنڈ ریڈنگ کا فریضہ انجام دیں۔
☆ ان سے بے تکی باتیں کریں۔
☆ ان سے بدسلیقگی سے پیش آیا جائے۔
☆ ان کے ذہن کو جس قدر الجھا سکتے ہیں الجھائے رکھیں۔
☆ ان پر اپنے نظریات ٹھونسنے کی بھرپور سعی اور کوشش کریں۔

## تحائف اور تحائف

☆ انہیں پرانی اشیاء، نوادرات وغیرہ سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔
☆ جدید اشیاء اور نت نئے فیشن کو پسند کرتے ہیں۔ اس لئے نئے فیشن کے شوخ و شنگ لباس اور نئی نئی اشیاء ہی تحائف میں پسند کرتے ہیں۔
☆ تحائف کی پیکنگ خوبصورت اور جدید انداز میں ہونا ضروری ہے۔ اس کے لئے چمکتے دمکتے کاغذ اور ربن استعمال کریں۔
☆ زیادہ تر شیشے سے بنی ہوئی اشیاء ہی ان کو پسند آتی ہیں۔
☆ پتھروں میں ہیرا ان کا من پسند پتھر ہے۔ اس سے ان کی انا کو بہت تسکین ملتی ہے۔
☆ اگر تحائف پر ان کا نام کندہ ہو تو ان کی خوشی دیدنی ہوتی ہے۔
☆ وقت سے پہلے ان کو تحفے کے بارے میں قطعاً نہ بتائیں۔ عین وقت پر ان کو تحفہ دیکر حیران کر دیں۔
☆ تحفوں کی اہمیت ان کے نزدیک بہت ہی زیادہ ہوتی ہے اور اگر انہیں تحفہ نہ دیا جائے۔ تو پھر ان کی اداسی انتہا تک پہنچ جاتی ہے۔

# موافق رنگ

## گہرا سرخ رنگ:

ان کے لئے سب سے زیادہ موافق رنگ گہرا سرخ ہے۔جو کہ توانائی' طاقت' حوصلہ مندی' موت وحیات اور جسمانی قوت کا مظہر ہے۔اس کے استعمال سے یہ لوگ پر اعتماد اور گرم جوش اور پر امید بن جائیں گے۔

## گلابی رنگ

گلابی رنگ انسانیت سے محبت' نیکی اور پرسکون زندگی کا درس دیتا ہے۔پرہیزگاری اور دیانتداری اس کا خاصہ ہے۔پرکشش شخصیت کا مالک بناتا ہے اور حلقہ دوستی کو وسیع کرتا ہے۔

## نارنجی رنگ:

نارنجی مائل گلابی رنگ' قدرتی ماحول کی پسندیدگی' بہت جلدی دوستی پر مائل کرنے والا اور فطرت سے محبت کا دوست ہوتا ہے۔

# موافق پھول

## گلاب:

پھولوں کا بادشاہ' اس پھول کو پسند کرنے والے بے حد جذباتی' جوشیلے اپنی بات منوانے والے' خودنما' محبت اور نفرت یکساں رکھنے والے' بڑے خود اعتماد' مستقبل پر گہری نظر رکھنے والے' احسان نہ لینے والے' تعمیری سوچ کے حامل' خدمت خلق سے سرشار' بے چین مزاج کے حامل' بلا مقصد دوستی کے خواہاں'

ہمدردی سے بھرپور آرٹ میں دلچسپی لینے والے محبت میں پیار زیادہ اور کم رقم خرچ کرنے والے عیاری اور مکاری سے نفرت رکھنے والے عورتیں نفاست پسند وفا شعار اصولوں کی پکی قانون کا احترام کرنے والی بچوں سے بہت زیادہ پیار رکھنے والے بڑھاپے میں کفایت شعار عجلت سے کام نہ لینے والے نظام ہضم کمر درد اعصابی کمزوری اور آنتوں کی تکالیف کے شکار۔

## موافق پتھر

ہیرا (Diamond)' یاقوت (Ruby) اور عام حالت میں پکھراج استعمال کر سکتے ہیں۔

**ہیرا:**

ہیرے کے استعمال سے آسیب' بلاؤں' ماہواری کی تکالیف' ذہنی اور قلبی پریشانیوں اور بچے پر پرچھائیں سے محفوظ رہیں گے۔ عقل کو بڑھانے میں مددگار ہوتا ہے۔ جبکہ یاقوت اصول پرست' قدرو منزلت' محبت' دوستی اور وفاداری بڑھاتا ہے۔ خود اعتمادی میں اضافے کے ساتھ ساتھ روزگار میں ترقی اور ازدواجی زندگی خوشگوار بناتا ہے۔ اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔

**طبی خصوصیات:**

بہت سی بیماریوں کا علاج بالخصوص اس کا کشتہ قوت باہ کے لئے مفید ہے ہیرا' شوگر' بانجھ پن' فالج' لقوہ' مرگی' ریاحی دردوں' سل' دق اور مراق کے علاوہ سانس کی بند نالیوں کو کھولتا ہے۔

## یاقوت:

اردو میں لعل اور ہندی میں مانک، سنسکرت میں پرم راگ اور انگریزی میں روبی اور شب چراغ فارسی میں کہلاتا ہے۔

اصول پرست بناتا ہے۔ازدواجی زندگی خوشگوار بناتا ہے۔

خود اعتمادی میں اضافہ کرتا ہے۔روزگار میں ترقی دیتا ہے۔

دشمن کو زیر کرتا ہے۔

حوصلہ اور قوت ارادی میں اضافہ کرتا ہے۔اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔

الیکٹرک شاک اور پانی میں ڈوبنے سے بچاتا ہے۔قدر و منزلت، محبت، دوستی اور وفاداری کا معاون ہے۔

## طبی خصوصیات:

مصفیٰ خون، جریان خون کو روکتا ہے، مفرح قلب ہے۔آنکھوں کی بینائی کو تیز کرتا ہے۔طاعون سے محفوظ رکھتا ہے۔ہیضہ اور دل کے عارضہ کے لئے مفید ہے۔پیاس کم کرتا ہے۔زہر کا تریاق ہے۔لیکوریا، سیلان الرحم، تھکاوٹ اور کمزوری، جگر و معدے کو افاقہ بخشتا ہے۔

## پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے بچاتا ہے۔محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرتا ہے۔قوت ارادی کو پختہ کرتا ہے۔سمندری سفر کے لئے مفید ہے۔قوت بالیدگی پیدا کرتا ہے۔ازدواجی زندگی کو خوش گوار بناتا ہے۔آئیڈیلز کے حصول میں مددگار ہے۔حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرتا ہے۔عملی زندگی میں جستجو کی

طرف مائل کرتا ہے۔ انسان کے سارے خوابوں کو حقیقت کا روپ دیتا ہے غصہ اور غم ختم کرتا ہے۔ عیاشی سے بچاتا ہے۔

## عددی قوت:

حاکم سیارہ مریخ کے باعث علم الاعداد کی رو سے عددی قوت نو کے حامل ہیں۔ جس کے تحت بڑے بڑے منصوبوں، محنت، مشقت کی بدولت خاص اہمیت اختیار کر لیتے ہیں۔ لوگ انہیں رشک و حسد کی نگاہ سے دیکھتے ہیں، فطرتاً جلد باز اور فوراً طیش میں آنے والے، ٹوٹ کر محبت کرنے والے، وفا شعار اور وفادار، امن و آشتی، حسن و محبت کے دلدادہ عدد نو کی خصوصیات ہیں۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

امیر تیمور، وقار الملک، بسمارک، چارلی چپلن، ولیم ہاروے، ڈیکارٹ، خروشچیف، میکارتھی، جے پی مورگن، مارلن برانڈو، ہنری جیمز وغیرہ۔



# بُرج ثور

## (Taurus)

(۲۱ اپریل تا ۲۱ مئی)



# برُج ثور (Taurus)

(۲۱ اپریل تا ۲۱ مئی)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۲ |
| حاکم سیارہ | = | زہرہ |
| علامت برج | = | بیل |
| عنصر | = | خاکی |
| عددی حروف | = | ب، ا |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۶ |
| خوش نصیبی کا نگینہ | = | زمرد، لاجورد، نیلم |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | زرد، نارنجی، ہلکا نیلا |
| خوش نصیبی کا دن | = | جمعہ |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۵، ۲۴، ۳۳، ۴۲ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | یاسمین |
| خوش نصیبی کی دھات | = | پیتل، تانبہ |

| | | |
|---|---|---|
| ماہیت | = | ثابت متحمل، ثابت قدمی |
| خوش نصیب بروج | = | سنبلہ، جدی |
| غیر خوش نصیب بروج | = | اسد، عقرب، دلو |
| دوست بروج | = | حمل، جوزا، سرطان، حوت |
| غیر جاندار بروج | = | میزان، قوس |
| حصہ جسم سے تعلق | = | گردن، حلق |
| کلید وجود برج | = | دولت |
| کلید سیارہ | = | حسن، محبت، دوستی، فنکارانہ صلاحیت |
| بیماریاں | = | گردہ، سنگ رہنی، آنتوں کی تکالیف، عارضہ قلب، خرابی جگر، ہائی بلڈ پریشر، دماغی سوزش اور سوجن |
| پیشے | = | زمین، تعمیرات، فنون لطیفہ، قانون ادویات، تدریس زراعت، اداکاری، تعلقات عامہ |
| خوش نصیب مقامات | = | ایران، آذربائیجان، جارجیا، آئرلینڈ |

# ثور افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت و کردار:

بے حد جذباتی، جذباتی ہیجان کی بے پناہ قوت رکھنے والے، تنہائی کا شکار نہ ہونے والے، محفلیں سجانے والے، جسمانی کشش کے حامل، متوجہ کرنے کی صلاحیت سے بھرپور، قدرے حسین، لگن اور پوری محنت سے کام کرنے والے، غصے میں اندھے ہو جانے والے اور غصہ کی حالت میں ہر شے تہس نہس کرنے والے۔

## میلان طبع:

اپنے میلان طبع کے بارے میں جوانی میں سوچ رکھنے والے، جذبات اور خواہشات کے زیر اثر، مخلوط ماحول میں آزاد اور اپنی تمناؤں کو جذباتی کیفیت میں پورا کرنے کی کوشش کرنے والے۔ آزادی کی حالت میں اپنی من مانی کرنے والے، عیش و عشرت میں گم رہنے کی جذباتی کوشش کے حامل، آزادانہ ماحول نہ ملنے کی صورت میں اخلاقی اصولوں پر کاربند رہنے والے اور اپنے نفس پر قابو رکھنے والے، ثابت قدمی اور حیرت انگیز قوت برداشت کے حامل، اگر اچھی تربیت حاصل کریں تو بھروسہ کے قابل۔

## قوت ارادی اور حوصلہ:

زبردست قوت ارادی کے حامل، اکتاہٹ اور بیزاری سے گریز کرنے والے اور ایسے کاموں کو نپٹانے کی صلاحیت رکھنے والے، اپنے کارناموں سے لوگوں کو حیران کرنے والے، مالی نقصان خندہ پیشانی سے برداشت کر لینے والے، اعصابی لحاظ سے بے حد مضبوط اور مستحکم نقصانات کی تلافی کے لئے از سر نو ہمت اور قوت سے کام لینے والے، لوگ ان کے جذبہ ایثار سے خوش، مطمئن رہتے ہیں۔

ڈانٹ ڈپٹ سننے سے دور اور اپنے مفادات کے ساتھ دوسروں کے مفادات کا خیال رکھنے والے۔

## ہنگامی صورت حال:

ثور افراد ہنگامی حالات کا شکار ہونے پر حوصلہ نہیں ہارتے اور ہمت، ذہنی بیداری کے سہارے ان حالات کا خاتمہ کرنے کی کوشش کرنے والے، اعصاب شکنی سے دور، حواس باختگی سے پاک، اپنے حواس پر قابو رکھنے کی وجہ سے ذہنی عدم توازن سے محفوظ رہتے ہیں۔ ہمہ وقت اپنی ترقی کے لئے کوشاں۔

## انا:

یہ اپنی انا کے ہٹیلے ہوتے ہیں۔ والدین، عزیز و اقارب سے زبردستی کی محبت کے خواہاں نہیں ہوتے۔ حقیقی محبت کے طالب ہوتے ہیں۔ اپنی انا کے سہارے جیتے ہوئے ہر قسم کی اذیت و تکلیف سے لاپرواہ ہو کر اپنے شاندار مستقبل کے لئے کوشاں رہتے ہیں۔ بے انتہا غیرت مند ہوتے ہیں اور اپنی زندگی خود سنوارتے ہیں۔

## چٹانوں کی مانند مضبوط:

ثور افراد چٹان کی مانند مستحکم اور مضبوط قوت ارادی کے بل بوتے پر جیتے ہیں۔ یہ لوگ ٹوٹنا جانتے ہی نہیں، اپنی راہ میں کسی بھی رکاوٹ کو قبول نہیں کرتے بلکہ غصے اور جوش کی حالت میں بھرپور قوت و توانائی سے اسے کچلتے ہوئے آگے بڑھ جاتے ہیں۔ بیکار بیٹھنا پسند نہیں کرتے۔ لوگ ان پر مکمل بھروسہ اور اعتماد رکھتے ہیں اور یہ ان کے اعتماد اور بھروسہ پر پورا اترنے کی مکمل سعی و کوشش کرتے ہیں۔

## اعتدال پسند:

روپے پیسے کی فراوانی رکھنے کے باوجود اس کو بے انتہاء دانشمندی سے خرچ کرتے ہیں۔ اس لئے خوشحال رہتے ہیں۔ اپنی غلطی کی بنا پر مفلسی میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اپنی کسی بھی کمزوری کا اظہار نہیں ہونے دیتے اور اپنی ذات تک ہی محدود رکھتے ہیں۔ دوسروں کو اپنا راز دار نہیں بناتے اس لئے ہر قسم کے نقصانات سے بچ جاتے ہیں۔

## شوق:

مناظر قدرت سے سے بے حد لگاؤ رکھتے ہیں۔فنی اور ادبی رجحانات سے بھرپور ہوتے ہیں۔ سیر و تفریح کے دلدادہ، بالخصوص بیرون ملک کی تفریح میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔خواتین قدرے کم شوقین ہوتی ہیں۔ سرسبز مناظر کی دید سے اپنے دل میں نئی آرزوئیں اور تمنائیں جگاتے ہیں۔موسم بہار میں پھولوں کی خوشبو سے مست ہو کر اپنے اندر محبت بھرے جذبات جگاتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ دوست بنانے کے دلدادہ ہوتے ہیں۔ اپنے مزاج اور طبیعت میں غیر متحرک عناصر کی مانند ہوتے ہیں۔فون، ادب،فنون لطیفہ سے لگاؤ اور رغبت رکھتے ہیں۔ ادبی اور شاعرانہ محفلوں کو پسند کرتے ہیں۔اچھے ادیبوں اور دانشوروں کی قدر کرتے ہیں۔ اچھی تحریروں کے دلدادہ اور شائق ہوتے ہیں۔

## متوازن شخصیت:

اپنی شخصیت کی زبردست حفاظت کرنے والے،محبت،خلوص، پیار اور اخلاق کو ہر حال میں بہتر جاننے والے اور اپنی شخصیت کو باوقار بنا کر رکھنے والے، اپنی دولت کی بے حد حفاظت کرنے والے اور مشکل حالات سے بخوبی نپٹنے والے

ہوتے ہیں۔ جھوٹ، بے مقصد اور فضول گفتگو سے نفرت رکھنے والے، چالاک لوگوں سے دور رہنے والے، ثور خواتین ذہین ترین مردوں کو پسند کرتی ہیں۔ ایک دوسرے کی آزادی کا احترام کرنے والے، دھوکا دہی کی صورت میں فوری تعلقات ختم کرنے والے، کفایت شعار حد سے زیادہ، برے حالات سے نہ گھبرانے والے، عزت و وقار کو سنبھالنے والے اور اپنی شخصیت کو کبھی بھی مسخ نہ ہونے دینے والے۔ ضدی اور سرکش ہونے کے ناطے شرارت پسندوں کے لئے آتش فشاں طبیعت رکھنے والے۔ جرأت، ہمت و عزم اور ارادوں کی پختگی کے حامل، دولت مند بننے کی صفت اور خوبی رکھنے والے، زبردست صلاحیتوں کے حامل۔

## فنکارانہ طبیعت:

ماہرانہ اور فنکارانہ کاموں کو پسند کرنے اور ان میں بے پناہ دلچسپی لینے والے، اپنی صلاحیتوں اور خوبیوں کا بہترین انداز میں استعمال کرنے والے، مستقل مزاج، متلون مزاجی سے دور رہنے والے، زبردستی کی توجہ نہ چاہنے والے، پرکشش شخصیت کے حامل، اپنی صحت کو برقرار رکھنے والے اور بہت جلد اپنی مرضی کا ساتھی تلاش کر لینے میں کامیاب۔ محبت میں پہل کرنے والے، اپنی صحت اور حسن کو برقرار رکھنے میں ہر وقت کوشاں اور کامیاب۔

## انسانی حقوق:

بنیادی حقوق کے لئے ہمہ وقت مصروف عمل رہتے ہیں۔ بنی نوع انسان کے لئے بنیادی حقوق کے علمبردار ہونے کے ناطے ہمہ وقت ان کا پرچار کرتے ہیں۔ خواتین سے استحصال کو قطعی پسند نہیں کرتے۔ بددیانتی سے نفرت رکھتے ہیں۔

## ضبط نفس:

ضبط نفس پر مکمل قدرت رکھتے ہیں۔ بے انتہا ثابت قدم اور قوت برداشت کے حامل، اپنے مستقبل کے بارے میں بہترین فیصلے کرنے اور ان پر عمل پیرا ہونے والے اور تیزی سے ترقی کی راہوں کو طے کر کے اونچا مقام معاشرے میں حاصل کرنے والے ہوتے ہیں۔

# ثور مرد

## خوبیاں:

تصورات کو عملی جامہ پہنانے والا' کسی کی اختراع اور ایجاد کو مفید بنانے والا' بتدریج کامیابی کی منازل طے کرنے والا اور کامیاب زندگی بسر کرنے والا' کھانے پینے کا شائق' مثالی شوہر' اصولوں پر سختی سے کاربند رہنے والا اور ان کی راہ میں حائل تمام مشکلات کا ڈٹ کر مقابلہ کر کے اُن پر بھرپور طریقے سے قابو پانے والا' گھریلو معاملات میں دوسروں کی مداخلت کو قطعی پسند نہ کرنے والا' اعلیٰ پائے کا خطیب اور سامع اور اپنی ان صفات کی بناء پر دوسروں کا دل باآسانی موہ لینے والا' میزبانی میں اپنی مثال آپ ہونے کے ناطے کوئی بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ شہری زندگی کی نسبت دیہاتی زندگی سے زیادہ لگاؤ رکھنے والا' کھلی فضا میں پُر مسرت اور خوش باش رہنے والا' اپنے آنے والے کل پر مسلسل گہری نظر رکھنے والا اور آنے والے واقعات کا پیشگی اندازہ لگا لینے والا۔

گھریلو زندگی کا بے انتہا شائق' کفایت شعار اور دولت کی قدر و اہمیت کو بخوبی جاننے والا اور مستقبل کی پیشگی پلاننگ کرنے والا' کام کرنے اور کسی سے کروانے میں حکمت عملی سے کام لینے والا' غیر یقینی اور مشکوک کاموں سے اجتناب

برتنے والا، صحت مند، تندرست و توانا، محنتی، ثابت قدم، مضبوط ارادوں کا مالک، زندگی کے ہر پہلو پر نظر رکھنے والا، ذہانت میں دوسروں سے بدرجہا بہتر اور مستقل مزاج، چاک و چوبند، ہوشیار، احتیاط پسند، سہج پکے سو میٹھا ہو کے مقولے پر کاربند، کفایت شعار، قیمتی اور اعلیٰ اشیاء کا شائق، آرائش و زیبائش اور سج دھج کا خواہاں، بنیادی حقوق انسانی کا دل سے خیر خواہ اور ان پر باعمل، فنکارانہ اور ماہرانہ صلاحیتوں سے معمور، جھوٹ، ریاکاری، دغابازی، چاپلوسی، خودغرضی، کینہ، حسد اور بغض جیسی صفات سے کوسوں دور اور ایسے لوگوں سے نفرت کھانے والا، اپنی شخصیت کو حتی الوسع ہر قسم کی برائیوں اور عیبوں سے پاک رکھنے والا، دوسروں کی آزادی کا بخوبی احترام کرنے والا، غلط قسم اور اوباش لوگوں کے ارادوں اور عزائم کو باآسانی ملیامیٹ کرنے والا، زندگی کے ہر معاملے میں اعتدال پسندی سے کام لینے والا، اپنی نجی اور گھریلو زندگی کے رازوں کو دوسروں پر ظاہر نہ کرنے والا، ہر قسم کی جنسی، جذباتی اور نفسیاتی کمزوریوں سے کوسوں دور بھاگنے والا، بیکار باتوں سے گریز کرنے والا، ہمت بالکل نہ ہارنے والا، آزاد ماحول میں بخوبی اپنے آپ کو تیزی سے پروان چڑھانے والا، آزاد فضاؤں میں بہت زیادہ پُرمسرت رہنے والا، اپنے نفس پر بھرپور قابو رکھنے والا، حیرت انگیز قوت برداشت کا حامل اور ہر قسم کے بھروسے کے قابل، اعصابی لحاظ سے کبھی بھی کمزور نہ پڑنے والا، ہر قسم کی مشکلات اور نقصانات کو بڑی پامردی سے برداشت کر کے ان پر قابو پانے والا، اپنے اور دوسروں کے مفادات کی بخوبی حفاظت کرنے والا، اپنے حواس ہر قسم کے ماحول اور اثرات میں قائم رکھنے والا۔

مناظر فطرت سے قدرتاً بے انتہا لگاؤ اور پسندیدگی رکھنے والا اور ان کی دید سے اپنی روح کی سرشاری کو بہت زیادہ برا ماننے والا، موسم بہار میں پھولوں

کی خوشبو پر مست ہو جانے والا' ادبی اور شاعرانہ محفلوں کا شائق اور دیوانہ سیر وتفریح بالخصوص بیرون ممالک کی سیر وتفریح سے صحیح معنوں میں لطف اندوز ہونے والا' اچھی تحریروں کا شائق۔

## خامیاں:

بلحاظ مجموعی ثور مرد میں حسب ذیل خامیاں بھی کم وبیش موجود ہوتی ہیں۔
بہت ضدی اور ہٹیلا جس کی وجہ سے اکثر اپنے آپ کو مشکلات میں مبتلا کر لینے والا' دوسروں کے مشوروں کو زیادہ اہمیت نہ دینے والا' قدامت پسند اور غیر لچکدار جس کی بناء پر اپنے موقف سے سرمو نہ ہٹنے والا اور نہ ہی کسی بھی قسم کی تبدیلی پسند کرنے والا' اپنے ماحول میں کسی بھی قسم کے تغیر وتبدل کو ناپسند کرنے والا' اپنے معاملات میں کافی سست اور لاپرواہ' کاہل الوجود' جلد ناراض ہو جانے والا' مادہ پرست' زندگی کی تمام آسائشوں کے حصول کا خواہش مند اور کوشاں' دل پھینک عاشق' انا پسند' انتہا درجے کا لالچی' حاسد اور تنگ نظر' عیش وآرام کا دلدادہ' جذباتیت سے بھرپور' خود غرضی کا مادہ بے حد زیادہ رکھنے والا' اپنی خامیوں سے آگاہ ہونے کے باوصف بھی اپنی کمزوریوں کو دور نہ کرنے والا' ہٹ دھرم جس کے باعث اکثر نقصان سے دوچار ہونے والا' بے حد جذباتی ہیجان کے تحت کام کے معاملہ میں تاخیر کا باعث بننے والا' غصہ کی حالت میں ہر شے کو تہس نہس کرنے والا' غلط سوسائٹی میں پڑ کر غلط راہیں اپنانے والا' کسی کی بھی مداخلت پر ناک بھوں چڑھانے والا' غلطی کی بناء پر مفلسی کا شکار ہو جانے والا' حد سے زیادہ کنجوس' اشتعال میں آ کر اڑنے بھینسے کی مانند ہو جانے والا' کافی حد تک انتہا پسند' انتہا پسندی کی صورت میں تنگ نظر' حاسد' لالچی بن جانے والا' اپنے محبوب اور گھر والوں کے ساتھ انتہائی ردش رکھنے والا' نفع نقصان کے احساس سے عاری' محنت مشقت سے گریز

کی صورت میں اعصابی تکالیف میں مبتلا ہونے والا۔

# ثور خاتون

## خوبیاں:

بے حد سمجھدار اور سوجھ بوجھ والی، خوش لباس، حسین اور پرکشش، بہترین خوشبوؤں کی دلدادہ، جسمانی دلکشی بھرپور، جادو بھری آواز، اپنے جسم سے محبت رکھنے والی، چال بڑی دلکش، تحائف کو سنبھالنے والی، چیزوں کی حفاظت کرنے والی، آزادانہ محبت کی دلدادہ، ٹھنڈا مزاج مگر شدید جذبات کی حامل، حساس، نقاشی، مصوری اور موسیقی سے گہرا لگاؤ رکھنے والی، بہترین مصورہ، بہترین سنگ تراش اور مجسمہ ساز، وقت کی قدر و قیمت جاننے اور اس سے فائدہ اٹھانے والی، خاموش اور پرسکون، ضبط کا بہت زیادہ مادہ رکھنے والی، محبت سے دل کو موہ لینے والی، سلیقے اور قرینے کی عادی، حوصلہ مند، تعفن اور بدبو سے دور بھاگنے والی، مکمل گھریلو خاتون، برے حالات میں خاوند کی ساتھی، شریفانہ انداز اور شیریں گفتگو کی حامل، لڑائی جھگڑوں سے دور بھاگنے والی، بچوں سے محبت رکھنے والی۔

## خامیاں:

مشکل حالات میں دوسروں پر بھروسہ نہ کرنے والی، راہ میں رکاوٹیں ڈالنے والوں کے لئے بپھری ہوئی شیرنی، سب کچھ اپنے غصہ کی بدولت تہس نہس کرنے والی، مختلف مزاج کے لوگوں کا سامنا کرنے میں ہچکچاہٹ والی، پرخوری کی بنا پر بے حد موٹی اور بھدی، نظم ونسق کے معاملے میں دوسروں کے جذبات کی پرواہ نہ کرنے والی، عیش وعشرت کی زندگی کی دلدادہ، خلاف حالات سے گھبرا کر بے صبری کا مظاہرہ کرنے والی، بچوں پر بے حد سختی کرنے والی، جس سے بچے اس

سے باغی ہو جاتے ہیں، کنجوس، حسد اور رشک کا مادہ رکھنے والی، سہیلیاں بنانے میں غیر مستقل رویے کی مالکہ۔

## ثور لڑکی

خوبیاں:

ثور لڑکی نسوانیت سے بھرپور حسن کا مجسمہ ہوتی ہے۔اس کی دلکشی مردوں کو ان کی طرف راغب کرنے میں مدد دیتی ہے۔بے شمار اوصاف کی مالکہ ہونے کے ناطے دوسروں کا دل موہ لینے کا فن بہت خوب جانتی ہے۔باغبانی کا بہت زیادہ شوق رکھتی ہے۔بہترین باورچن ہوتی ہے بے حد نفیس کھانے پکانے کے فن کو جاننے والی ہوتی ہے اور اس بات کو بخوبی جانتی ہے۔کہ کسی کے دل میں گھر کرنے کے لئے اس کے معدے میں بذریعہ غذا اترنا پڑتا ہے۔اچھے اور قیمتی لباس و زیورات کی بے حد دلدادہ ہوتی ہے اور اپنی کمائی کا وافر حصہ یا پھر والدین کی کمائی کا وافر حصہ اس پر خرچ کرنے کو ترجیح دیتی ہے۔تاکہ دوسروں کی نظریں خود بخود اس کی جانب متوجہ رہیں اور پسندیدگی کے اعلیٰ پیمانے پر پورا اتر سکے۔

سہیلیاں بنانے میں تیز طرار ہوتی ہے۔لیکن باوصف اپنے دوستانہ مزاج کے سہیلیوں اور دوستوں کا مکمل اور صحیح ترین انتخاب کرنے میں بہت وقت اور سوچ بچار سے کام لیتی ہے۔لیکن جن کو دوست بنا لیتی ہے تو پھر حتی الوسع کوشش کرتی ہے۔کہ اس کے دوستوں کے ساتھ کوئی ان بن نہ ہونے پائے۔پارٹیوں کی دلدادہ ہونے کے ناطے ان دوستوں کی خوب پارٹیاں کرتی ہے اور خود بھی ان کی پارٹیوں اور فنکشنز میں شامل ہونا پسند کرتی ہے۔بہترین ذہانت کے ناطے کاروباری

معاملات کی اونچ نیچ سے جلد واقف ہو کر والدین اور دوستوں کو اپنے اندازوں اور مشوروں سے بخوبی نوازتی ہے اور اس طرح ان کی کامیابی کی راہوں کو ہموار کرتی ہے۔ زندگی کی تعیشات پر نظر رکھنے کی خاطر مسلسل ان کے حصول کے بارے میں سوچتی رہتی ہے اور ان کو حاصل کرکے ہی دم لیتی ہے۔ فیملی کے ساتھ ہمدردانہ رویہ رکھتی ہے اور ان کے کام کرکے ایک خاص قسم کی خوشی محسوس کرتی ہے۔

اپنے ماحول کو خوشنما اور دیدہ زیب بنانے کی تگ و دو کرتی ہے۔ تاکہ فطرتاً وہ پرکشش اور دیدہ زیب خود بھی نظر آئے اور دوسروں میں بھی انہی خوبیوں کو دیکھنے کی خواہاں ہوتی ہے۔ نہایت قد آور ہوتی ہے اور دوسروں میں نہایت نمایاں نظر آتی ہے۔

## خامیاں:

فیشن پرستی کی شائق ہونے کے ناطے بہت زیادہ لالچی بن جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے اس کے اندر رشک سے زیادہ شک اور حسد کا مادہ زیادہ ہوتا ہے۔ سیر وتفریح کی شائق ہونے کے ناطے بے حد ماڈرن بننے کی انمٹ خواہش کے زیراثر رہتی ہے۔ جس کی وجہ سے اکثر لوگ اس سے ایک مخصوص قسم کی نفرت کرنے لگتے ہیں۔ محبت کے معاملے میں قدرے قدامت پسندی کا مظاہرہ کرتی ہے اور اپنے محبوب پر مکمل کنٹرول رکھنے کی شدت سے خواہاں ہوتی ہے۔ حسد سے ہر وقت بے چین ہوتی ہے اور اس وجہ سے اکثر نقصان بھی اٹھاتی ہے۔ دھوکہ دہی کی صورت میں شدید ہنگامہ پرور ثابت ہوتی ہے اور اس کی ہنگامہ آرائی خود اس کی اپنی ذات کے لئے نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔ غصے میں بھوکی شیرنی نظر آتی ہے اور لڑنے مرنے کو تیار ہو جاتی ہے۔ جس سے لوگ اس سے دور بھاگتے ہیں اور اس طرح نفرت کا باعث بنتی ہے۔ شکایات کرنے پر آمادہ ہو تو شکایات کا انبار لگا دیتی

ہے۔ضدی اور انا پسند ہونے کے ناطے اکثر برائی مول لیتی ہے اور یہی خامی اس کو دوسروں کی نگاہ سے گرادیتی ہے۔

## ثور بچہ

**خوبیاں:**

خوبصورت' بڑا حساس' شفقت اور محبت کا دلدادہ اور اس قسم کے جذبات کے اظہار پر سچی خوشیاں پانے والا' زبردست قوت ارادی کے ساتھ متکبرانہ مزاج رکھنے والا' بہت زیادہ توانا' صحت مند اور بہت جلد پروان چڑھنے والا۔

**خامیاں:**

محبت نہ ملنے پر بے یقینی اور بے اعتمادی کا جلد شکار ہو جانے والا' ضدی' ہٹ دھرم' سرکش' جلد نصیحت قبول نہ کرنے والا' فوراً اشتعال میں آنے والا' غصے کا فوری اظہار کرنے والا' مرغن غذاؤں کا دلدادہ اور تعلیم میں قدرے بے رغبتی رکھنے والا۔

## ثور والدین

ثور والدین اپنے بچوں کے لئے بہترین والدین ثابت ہوتے ہیں اور اپنے بچوں سے بے پناہ محبت رکھتے ہیں۔ماں کسی حد تک حاکمانہ طبعیت کی مالک ہوتی ہے۔سخت گیر اور کافی حد تک جابر جبکہ مقابلتہً باپ ماں سے بھی زیادہ جابر اور سخت گیر اور حاکمانہ مزاج رکھتا ہے۔جس کی وجہ سے اکثر بچے باغی ہو جاتے ہیں۔کیونکہ بچے کبھی بھی حاکمانہ مزاج اور ترش روش کو پسند نہیں کرتے۔جس کی وجہ سے وہ غلط سوسائٹی میں پناہ ڈھونڈنے کی کوشش کرتے ہیں۔ثور والدین کی حتی الوسع کوشش یہی ہوتی ہے۔کہ وہ اپنے بچوں کی اس انداز میں تربیت کریں کہ

وہ آپس میں مل جل کر اتفاق واتحاد کے ساتھ اپنی زندگی بسر کریں۔ کیونکہ وہ خاندان کی قدر و قیمت سے بخوبی واقف ہوتے ہیں اور وہ خاندان کی مرکزیت کے قائل ہونے کے ناطے اپنے بچوں میں بھی احساس ذمہ داری بڑھانا چاہتے ہیں اور خاندان کی مرکزیت کا احساس ان میں اجاگر کرنا چاہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ثور والدین کی کوشش ہوتی ہے کہ ان کے بچے نہایت سازگار ماحول میں رہیں اور ان کی تربیت میں کسی بھی قسم کی خامی باقی نہ رہ جائے اپنے بچوں کے لئے انتہائی لطیف اور ہمدردانہ جذبات رکھتے ہوئے ان سے شفقت ومحبت کے بھرپور جذبات سے کام لیتے ہیں اور بہترین انداز میں ان کے کردار کی تعمیر کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے بچوں کے سامنے کبھی بھی آپس میں جھگڑا یا کسی بات پر تکرار نہیں کرتے اور ایسا کرنے کی ناگزیز ضرورت کو بھی بچوں کی عدم موجودگی پر التوا میں ڈالے رکھتے ہیں۔ تاکہ ان کے بچوں پر ان کی تکرار اور جھگڑے کا غلط اثر نہ پڑے اور گھر کے سکون و آرام میں خلل نہ پڑے۔ چونکہ وہ روائتی قدیم طرز خیال کے حامی ہوتے ہیں۔ اس لئے بچوں کی تربیت میں اس عنصر کو اہمیت دیتے ہیں۔ تاکہ بچوں میں اچھے اور برے کی تمیز کے ساتھ ساتھ آزادی اور حریت پسندی کا مفہوم مکمل طور پر واضح ہو سکے اور وہ اپنے حقوق و فرائض سے بخوبی واقف ہو کر اپنے اندر اعلیٰ اخلاق اور حسن سلوک کا مظاہرہ کرنے کی خصوصیت پیدا کر کے خاندان کا نام روشن کرسکیں اور معاشرہ کے لئے مفید ثابت ہوسکیں اور معاشرے میں مشکلات اور مصائب سے گھبرا کر فرار کا راستہ اختیار نہ کر جائیں اور مضبوط خاندان کا شیرازہ نہ بکھر جائے۔ گھر کی ذمہ داریاں محسوس کرسکیں اور اس کے استحکام کے لئے کوشاں زندگی بھر کے لئے رہ سکیں۔ اسی لئے وہ ہر قسم کی قربانی دینے سے بھی دریغ نہیں کرتے اور ان کی حتی الوسع کوشش ہوتی ہے۔ کہ وہ شہر کے درمیان ہنگامہ پرور

وہ آپس میں مل جل کر اتفاق واتحاد کے ساتھ اپنی زندگی بسر کریں۔ کیونکہ وہ خاندان کی قدر وقیمت سے بخوبی واقف ہوتے ہیں اور وہ خاندان کی مرکزیت کے قائل ہونے کے ناطے اپنے بچوں میں بھی احساس ذمہ داری بڑھانا چاہتے ہیں اور خاندان کی مرکزیت کا احساس ان میں اجاگر کرنا چاہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ثور والدین کی کوشش ہوتی ہے کہ ان کے بچے نہایت سازگار ماحول میں رہیں اور ان کی تربیت میں کسی بھی قسم کی خامی باقی نہ رہ جائے اپنے بچوں کے لئے انتہائی لطیف اور ہمدردانہ جذبات رکھتے ہوئے ان سے شفقت ومحبت کے بھرپور جذبات سے کام لیتے ہیں اور بہترین انداز میں ان کے کردار کی تعمیر کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اپنے بچوں کے سامنے کبھی بھی آپس میں جھگڑا یا کسی بات پر تکرار نہیں کرتے اور ایسا کرنے کی ناگریز ضرورت کو بھی بچوں کی عدم موجودگی پر التوا میں ڈالے رکھتے ہیں۔ تاکہ ان کے بچوں پر ان کی تکرار اور جھگڑے کا غلط اثر نہ پڑے اور گھر کے سکون وآرام میں خلل نہ پڑے۔ چونکہ وہ روائتی قدیم طرز خیال کے حامی ہوتے ہیں۔ اس لئے بچوں کی تربیت میں اس عنصر کو اہمیت دیتے ہیں۔ تاکہ بچوں میں اچھے اور برے کی تمیز کے ساتھ ساتھ آزادی اور حریت پسندی کا مفہوم مکمل طور پر واضح ہو سکے اور وہ اپنے حقوق وفرائض سے بخوبی واقف ہو کر اپنے اندر اعلیٰ اخلاق اور حسن سلوک کا مظاہرہ کرنے کی خصوصیت پیدا کر کے خاندان کا نام روشن کر سکیں اور معاشرہ کے لئے مفید ثابت ہو سکیں اور معاشرے میں مشکلات اور مصائب سے گھبرا کر فرار کا راستہ اختیار نہ کر جائیں اور مضبوط خاندان کا شیرازہ نہ بکھر جائے۔ گھر کی ذمہ داریاں محسوس کر سکیں اور اس کے استحکام کے لئے کوشاں زندگی بھر کے لئے رہ سکیں۔ اسی لئے وہ ہر قسم کی قربانی دینے سے بھی دریغ نہیں کرتے اور ان کی حتی الوسع کوشش ہوتی ہے۔ کہ وہ شہر کے درمیان ہنگامہ پرور

زندگی بسر کرنے کی بجائے شہر سے باہر پر آسائش اور آزاد ماحول میں رہ سکیں اور ان کے بچے گندی سوسائٹی اور ان کے اثرات سے مکمل طور پر دور رہ کر اچھے کام کا انتخاب کر سکیں اور اچھے ثابت ہو سکیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

ثور افراد اچھے کھانے کے دلدادہ ہونے کے باعث اکثر اپنی شکل و صورت بگاڑ لیتے ہیں۔ بالخصوص عورتیں بھدی اور بدزیب ہو جاتی ہیں۔ان کے لئے زیادہ پروٹین اور کم نشاستے والی غذاؤں کی ضرورت ہوتی ہے۔زیادہ سے زیادہ گوشت' مچھلی اور انڈے استعمال کرنا چاہتے ہیں۔

### بیماریاں:

سنگ رہنی' آنتوں کی تکالیف میں اکثر مبتلا ہوتے ہیں۔گردوں کے لئے زیادہ سے زیادہ پانی استعمال کریں۔آنتوں میں خشکی نہ ہونے دیں' دودھ اور کھیر کا استعمال کریں۔عارضہ قلب سے بچنے کے لئے ورزش اور سیر و تفریح کو اپنائیں' مرغن غذاؤں سے گریز کریں۔سگریٹ نوشی اور نشہ آور مشروبات سے دور رہیں۔

جگر کی خرابی کے لیے پھلوں کا استعمال زیادہ کریں۔پانی زیادہ سے زیادہ پییں' صاف ستھری غذا اور سیر و تفریح کے ساتھ ساتھ چہار مغز استعمال کریں۔تاکہ جگر میں گرمی نہ پیدا ہونے پائے۔

### دماغ میں سوجن اور دوران خون میں تیزی:

اس سے دماغ کی شریانیں پھٹ سکتی ہیں اس لئے مصالحے دار اور چٹ پٹی اشیاء سے بالکل اجتناب برتیں۔ذہنی پریشانیوں کو نزدیک نہ پھٹکنے دیں۔

# دوستانہ تعلقات

ثور افراد نت نئی دوستیاں پالنے میں بے حد مشہور ہیں اور اپنے آپ کو دوستوں کے حلقہ میں مقبول بنائے رکھنے کی عمر بھر سعی کرتے رہتے ہیں۔ قریبی دوستوں سے ان کی وفاداریاں غیر مشکوک ہوتی ہیں اور ہر لحاظ سے ان کا خیال رکھتے ہیں۔ چونکہ صاف باطن اور بے ریا ہوتے ہیں۔ اس لئے دوسرے لوگ بھی ان سے دوستی کرنے پر فخر محسوس کرتے ہیں۔

ثور افراد بہترین سامع اور خطیب ہوتے ہیں۔ اسی لئے عام لوگ بھی اپنے مسائل کے حل کے لئے ان کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ ان کی دوستی کا نقطہ نظر ایسے لوگوں کا ساتھ ہے۔ جو کامیابی کے کوشاں ہوں یا کامیاب زندگی گزار رہے ہوں۔ البتہ دوستوں سے اس بات کی بھرپور توقع رکھتے ہیں۔ کہ وہ ان کے ذاتی اور گھریلو معاملات میں دخل انداز نہ ہوں۔ ورنہ یہ اپنے اصولوں کے تحت ایسے دوستوں کی پرخلوص دوستی کو ٹھکرا دیتے ہیں اور بعض دوستوں کو اپنا دشمن بھی بنا لیتے ہیں۔ یہی حال ان کا اپنے عزیز و اقارب کے معاملہ میں بھی ہوتا ہے۔ ان کے لئے بہتر یہی ہے کہ وہ اپنے ان بے لچک اصولوں میں قدرے تبدیلی پیدا کریں اور ہر اچھی بات کا احساس کرتے ہوئے دوستوں کے ساتھ ایسا غیر لچکدار رویہ اختیار نہ کریں۔

## بہترین دوست:

سنبلہ اور جدی افراد بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں اور یہ ان کو کبھی بھی دھوکہ نہیں دیتے اور گہرے دوستانہ جذبات دل کی گہرائیوں سے اپنے اندر رکھتے ہیں۔ وقت پڑنے پر جان قربان کرنے سے بھی دریغ نہیں کریں گے۔ کسی بھی

حال میں ثور دوست کی ناراضگی گوارا نہیں کرتے۔

## اچھے دوست:

حمل، جوزا، سرطان اور حوت کے برجوں سے تعلق رکھنے والے لوگ اچھے دوست ثابت ہوتے ہیں۔ مشکل اور کڑے وقتوں میں فائدہ پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں اور حتی الوسع ثور دوست کے مفادات کا تحفظ کرتے ہیں۔ ان کی شخصیت کی بے حد قدر کرتے ہیں۔ مضبوط، مستحکم، دوستانہ جذبات ثور افراد کے لئے رکھتے ہیں۔

## غیر یقینی دوست:

اسد، عقرب اور دلو افراد کسی بھی لحاظ سے اچھے اور قابل اعتماد دوست ثابت نہیں ہوتے۔ دل میں کینہ اور حسد رکھتے ہیں۔ طرح طرح کی رکاوٹیں راہ میں ڈالیں گے اور ثور افراد کی کامیابیوں میں طرح طرح سے مزاحم ہوں گے اور ان کے دکھ درد پر دل ہی دل میں خوش ہوں گے۔ بظاہر دوست بباطن دشمن ہوں گے۔ ایسے افراد کی سازشوں کو ناکام بنانے کے لئے ثور مرد کو اپنی تمام تر صلاحیتیں بروئے کار لانا ہوں گی۔

## غیر جانبدار دوست:

میزان اور قوس سے تعلق رکھنے والے افراد ثور افراد سے دوستی کے معاملے میں نہ نفع نہ نقصان کے اصولوں پر کاربند رہتے ہیں۔ اس لئے ان کی دوستی نہ تو فائدہ مند ثابت ہوتی ہے اور نہ ہی نقصان دہ۔

# پیشے اور دولت

## صحافت:

اچھے صحافی بننے کی اہلیت رکھنے والے، بہترین صحافی بننے والی تمام خوبیوں، صفات اور صلاحیتوں کے مالک، اس پیشے سے نام روشن کرنے کے علاوہ دولت بھی کماتے ہیں۔ ان کی شخصیت اس پیشے کے لئے بے حد متاثر کن ہوتی ہے۔

## پراپرٹی ڈیلر:

اس کام میں نمایاں کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔ چونکہ دولت کمانے کا فن جانتے ہیں۔ اس لئے اس پیشہ سے بہت زیادہ دولت کما سکتے ہیں۔

## بینکاری:

اپنی خوش اخلاقی اور پیشہ وارانہ خلاص کی بدولت ایک اچھے بینکار بن کر نہ صرف دوسروں کی توجہ اپنی طرف مرکوز کر سکتے ہیں۔ بلکہ اپنی ذہنی صلاحیتوں کی بدولت اعلیٰ مقام بھی حاصل کر سکتے ہیں۔

## انتظامی عہدے:

انتظامی عہدوں پر اپنی خداداد صلاحیتوں، محنت اور لگن کی بدولت نمایاں ترقی حاصل کر سکتے ہیں، کسی بھی ادارے کا نظم ونسق بہترین طریقے سے سنبھال سکتے ہیں اور اس کام میں نئی راہیں متعین کر سکتے ہیں۔

## فارمنگ:

پولٹری اور فش فارم و ڈیری فارم کے شعبہ میں نمایاں ترقی کر کے بے حد دولت کمانے کی اہلیت رکھتے ہیں۔

## قانون سازی:

اس شعبہ میں اپنی دماغی صلاحیتوں کی بدولت بے حد کامیاب رہتے ہیں۔کسی بھی قانون ساز ادارے کا سربراہ بن کر ملک اور قوم کے ساتھ ساتھ بنی نوع انسان کے فائدے بخش کام سرانجام دے سکتے ہیں۔

## دواسازی:

اپنی صلاحیتوں کی بدولت دواساز‘عطار‘میڈیسن کے شعبے میں بے پناہ ترقی اور دولت حاصل کر سکتے ہیں۔جدید دور کا بہترین کیمسٹ اور ڈرگسٹ بننے کی اہلیت سے مالامال ہوتے ہیں۔

## فن تعمیر:

فن تعمیر کے شعبہ میں جدید اصلاحات کی بدولت نمایاں مقام اور نام پیدا کر سکتے ہیں۔کیونکہ اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت بہترین آرکیٹیکٹ بن سکتے ہیں۔

## گلوکار:

اپنی خوش نما آواز اور متاثر کن شخصیت سے بہترین گلوکار بن سکتے ہیں اور دوسروں کو بری طرح متاثر کر سکتے ہیں اور مداحیلے اپنی صلاحیتوں کا اعتراف کرواسکتے ہیں۔

## ادب:

فنون لطیفہ اور ادب سے بے پناہ لگاؤ کے باعث دولت اور شہرت ادیب بن کر کما سکتے ہیں اور اپنے فن سے فطری لگاؤ کے باعث دوسرے ادباء کو

متاثر کر سکتے ہیں۔جو ان کی متعین کردہ راہوں پر چلنے میں فخر محسوس کریں گے۔

## ثور فرد بطور آجر اور آفیسر:

چونکہ ثور افراد اپنی لگن اور محنت کی وجہ سے مالی پریشانیوں میں بہت کم مبتلا ہوتے ہیں اور آسودہ حال زندگی گزارتے ہیں۔البتہ ان میں جو افراد کمزور فطرت کے حامل ہوتے ہیں۔وہ اپنے غیر لچکدار اور نفسیاتی رویوں کے باعث بہت زیادہ دولت نہیں کما سکتے اور ان کی زندگی میں بیزاری کا عنصر بہت زیادہ ابھر آتا ہے۔البتہ جب لوگ اپنے رویوں میں لچک کا مادہ پیدا کر لیتے ہیں۔تو وہ بے پناہ کامیابیاں حاصل کر لیتے ہیں۔

چونکہ کاروباری سوجھ بوجھ سے مالامال ہوتے ہیں۔اس لئے کاروباری معاملات میں بھرپور سنجیدگی اور منصوبہ بندی کا سہارا لیتے ہیں اور اپنی بہترین فطری صلاحیتوں کی بدولت بہترین انداز میں منصوبہ بندی کرتے ہیں۔اگر ذاتی کاروبار کر رہے ہوں۔تو ان کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ کسی نہ کسی طرح تمام معاملات اور اختیار ان کے اپنے ہی ہاتھ میں رہیں اور ان کے ماتحتین ان کی مرضی سے سرمو انحراف نہ کر پائیں۔ان کو اپنے ماتحتین سے کام لینے کا فن بخوبی آتا ہے اور یہ اس بات سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں۔کہ کون سا کارکن کن صلاحیتوں کا مالک ہے اور اس کے اندر موجود صلاحیتوں سے کیسے کام لیا جا سکتا ہے اور اپنا کاروباری مفاد کیسے حاصل کیا جا سکتا ہے۔

بطور آفیسر بہت ہی نرم مزاج کے مالک ہوتے ہیں اور اپنے زیر نگرانی کام کرنے والے کارکنوں اور ماتحتوں پر بھرپور اعتماد کا اظہار کرتے ہوئے ان کے کام میں بہت کم مداخلت کرتے ہیں۔البتہ ان کی وقتاً فوقتاً تعریف اور حوصلہ افزائی کر کے انہیں اس بات پر آمادہ کرتے ہیں۔کہ وہ لوگ طے شدہ نظام

کے مطابق خوش اسلوبی سے رہتے اپنے کام سرانجام دیں اور ہر فرد اپنی ذمہ داریاں سے بطریق احسن عہدہ برا ہو۔کائیاں اور ہوشیار لوگ ثور آفیسر یا آجر کی اس نرم روش کا غلط فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس کو نقصان سے دوچار بھی کر دیتے ہیں۔لیکن وہ یہ بات بھول جاتے ہیں کہ ثور افراد کو ڈاج دے دینا بہت ہی مشکل کام ہے۔وہ اپنے دفتر یا ادارے میں ہونے والی ہر بات اور ہر جزئیات سے بخوبی باخبر رہتا ہے اور ہر معمولی سے معمولی بات پر اپنی نگاہ ٹکانے رکھتا ہے۔اس لئے اس کی قوت برداشت کا امتحان لینا دوسروں کو بہت مہنگا پڑتا ہے۔اگرچہ بظاہر خاموش اور لاتعلق نظر آتا ہے۔مگر بباطن وہ ہر بات کا گہری سنجیدگی سے تجزیہ کرتا رہتا ہے اور وقت آنے پر یہ بات سامنے آجاتی ہے۔کہ اس کو دھوکہ دینا کوئی آسان بات نہ ہے۔

ثور فرد ہر غلط فرد کو اپنی اصلاح کی آخری حد تک درتگی کا موقع فراہم کرتا ہے۔لیکن اگر ایسا فرد اپنی اصلاح نہ کر پائے اور مسلسل دھوکا دینے کی سعی اور کوشش میں مگن رہے تو پھر ثور فرد اس کے ساتھ بے انتہا سختی کا مظاہرہ کرتا ہے۔ایسے میں اگر کسی کارکن یا ماتحت کے بارے میں اس کی رائے بدل جائے یا غلط رائے قائم کرلے۔تو پھر نہایت خاموشی سے بلاکسی پیشگی نوٹس کے یہ ایسے فرد کو ایک لمحہ کی تاخیر کے بغیر ملازمت سے فارغ کرنے میں دیری نہ لگائے گا۔ایسے میں دوسرے فرد کی جانب سے معذرت اور معافی کو قبول کرنے سے وہ صاف طور پر انکار کر دے گا۔

کاروباری نقطہ نظر سے یہ بہت ہی تیز ہوتا ہے۔خوشامد اور چاپلوسی سے سخت نفرت کھاتا ہے اور ایسے لوگوں کی بے عزتی کرنے سے بھی باز نہیں آتا۔خوشامد اور چاپلوسی سے اس کا دل جیتنا تقریباً ناممکن اور اپنے آپ کو ہلاکت

میں ڈالنے کے مترادف ہے۔ محنتی اور اہل افراد کی نہ صرف قدر کرتا ہے۔ بلکہ ان کی ہر معاملے میں دلجوئی اور ہمت افزائی بڑھاتا ہے۔ تاکہ وہ اپنی بہترین سے بہترین صلاحیتوں کا بھرپور مظاہرہ کرسکیں۔ البتہ ان کی ملازمت کا انحصار اس کی رائے کے تابع ہوتا ہے۔ اگر اس کے ذہن میں اپنے ماتحتین کے بارے میں غلط رائے قائم ہو جائے۔ تو یہ بلاکسی تاخیر کے ان کو اپنے سے علیحدہ کرنے میں ذرا برابر بھی ہچکچاہٹ کا مظاہرہ نہیں کرے گا۔ خواہ اس کے اس ماتحت کا ماضی کا ریکارڈ کارکردگی کتنا ہی شاندار اور بے داغ کیوں نہ ہو۔ ان کے اپنے اصول کے مطابق ہر کام اچھی اور بہترین کارکردگی کا حامل اور غلطیوں سے مبرا ہونا چاہیئے۔ ایسے میں جو کارکن یا ماتحت روزانہ کی کارکردگی کو سابقہ روز کے مقابلے میں زیادہ بہتر نہ دکھلا سکے تو ان کے غیر لچکدار رویہ کے ہاتھوں اس کی ملازمت کا جاری رہنا کسی بھی طور پر ممکن نہیں ہے۔

ثور افراد آفیسر یا مالک اگرچہ اپنے ماتحتین سے معجزات رونما ہونے کی نہ تو توقع رکھتے ہیں اور نہ ہی اس بات کے خود قائل ہوتے ہیں۔ البتہ اپنے اہداف کے حصول کے لئے انہوں نے جو منصوبہ بندی کی ہوتی ہے۔ اس پر کامیابی پانا ان کے لئے ایک چیلنج ہوتا ہے۔ اس لئے وہ اس معاملہ میں کسی بھی قسم کی کوتاہی یا تاخیری حربوں کو ناپسند کرتے ہیں اور اپنے کارکنوں اور ماتحتوں سے بھی اسی بات کی توقع اور امید رکھتے ہیں۔ ان کا ذہن شطرنج کی بساط پر بچھے ہوئے مہروں پر گہری نگاہ رکھنے والے فرد کی مانند ہوتا ہے اور یہ بخوبی جانتا ہے۔ کہ کسی مہرے کو کسی وقت اور کس جگہ استعمال کرنا ہے اور شطرنج کی بازی کو جیتنا ہے۔ اس لئے اگر اس کی بساط کام کرنے والا کوئی بھی مہرہ اس کی ہدایت اور پسند کے مطابق حرکت نہیں کرتا۔ تو پھر یہ اس کو فی الفور ہٹا دینے میں ذرا برابر تامل سے کام نہیں لیتا۔

ثور فرد جب ایک اصول اور ضابطہ اپنے کاروباری امور یا اپنی زیرنگرانی تنظیم یا ادارے کے لئے طے کر لیتا ہے۔ تو پھر اس میں کسی بڑی اور انقلابی تبدیلی کے لئے کبھی بھی رضامند نہیں ہوتا اور کسی بھی نئے خیال یا اصول کو آزمانے میں کافی سوچ بچار اور وقت سے کام لیتا ہے اور اس معاملے میں اس کی ہچکچاہٹ واضح انداز میں نظر آتی ہے۔ کیونکہ ان کے نزدیک کسی بھی طے شدہ مسلمہ اصول سے انحراف کاروبار یا تنظیمی امور میں اپنے آپ کو خطرات سے دوچار کرنا ہے اور اپنے آپ کو کسی کھڈے میں گرانا ہے اور دلدل میں پھنس کر اس سے نجات پانا مشکل ہے۔ اس لئے اس کی زیادہ تر ترجیحات پہلے سے طے شدہ پروگرام پر ثابت قدمی سے ڈٹے رہنا اور عمل پیرا رہنا ہے۔ یہ ضرور ہے کہ یہ کسی بھی نئے اور تخلیقی خیال کو ردی کی ٹوکری میں نہیں پھینکتے اور نہ ہی اس پر فوری ردعمل کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ البتہ نہایت پرسکون رہ کر ہر زاویے سے اس کا تفصیلی تجزیہ اور ادراک کرتے ہیں۔ تب کہیں جا کر اس پر اپنی رائے قائم کرتے ہیں اور اسے آزمائش کی بھٹی میں ڈال کر اس کے مفید ہونے کا ثبوت حاصل کرتے ہیں۔

ثور افراد اپنے ماحول سے وابستگی اپنے کو بہت زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس لئے کاروباری ماحول میں یکسانیت کے خواہاں ہوتے ہیں۔ اگر ماحول میں ذرا برابر بھی تبدیلی آجائے۔ تو ان کے اندر اضطراب کی ایک نئی لہر پیدا ہو جاتی ہے۔ جو انہیں کسی پل چین نہیں لینے دیتی۔ ان کے چہروں پر وحشت کے اثرات واضح انداز میں نظر آتے ہیں اور اس وقت تک ان کو چین نہیں آتا۔ جب تک اردگرد کا ماحول ان کی طبع کے موافق نہ ہو جائے۔

# رومانس

## مرد:

محبت کے معاملے میں ثابت قدم' من پسند عورت کو ہر حال میں حاصل کئے بغیر دم نہ لینے والے' پرکشش شخصیت کے حامل' عورتوں کو اپنا شیدائی بنانے کے فن سے بخوبی آگاہ' چہرے کے تاثرات سے عورتوں کا دل موہ لینے والے' باتوں سے شفقت کا اظہار کرنے والے' صنف مخالف کو بہت جلد اپنی طرف متوجہ اور متاثر کرنے والے' جب تک کسی ایک کے نہیں ہو جاتے بھنورے کی مانند ایک ڈالی سے دوسری ڈالی تک منڈلاتے رہتے ہیں۔لیکن ایک کو دل میں بسا لینے کے بعد زندگی بھر اس کے ہو کر رہتے ہیں۔شریک حیات' وفا شعار' محبت کرنے والی' گرہستن اور حسین چاہنے والے' بیوی کے وفادار لیکن شادی کے معاملات میں بے حد محتاط۔

## عورت:

حسن و رعنائی کے زور پر دوسروں کو اپنی طرف فوری مائل کرنے والی اور پراسرار کشش کی حامل' مخالف جنس سے جلد متاثر ہونے والی' رومان پسند بھنوروں کی طرح ایک سے دوسرے پھول کی طرف منڈلاتے رہنا۔لیکن ایک مرتبہ فیصلہ کر لینے کے بعد اس پر زندگی بھر قائم رہنا' اس کی سرشت میں شامل ہے۔وفادار' مرد کی دولت کے ساتھ ساتھ وجاہت کو بھی اہمیت دیتی ہے' اپنا آئیڈیل' خوبرو' حلیم شخیم' باہمت' دولت مند صفات کا حامل رکھتی ہے۔ہر وقت اپنے آپ کو کسی نہ کسی کی توجہ کا مرکز بنائے رکھنا پسند کرتی ہے۔من پسند شخص کو ہر طور پر حاصل کرنے کی خواہش مند اور ایثار سے دریغ نہ کرنے والی' عموماً اپنے مقصد میں

کامیاب' مثالی ازدواجی زندگی کی حامل۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:

رومان انگیز جنس سے متصلہ جذبات زور و شور سے جنم لیتے ہیں۔ان کے دلوں کی گہرائیوں میں جنسی لذت آمیز لہریں موجزن رہتی ہیں۔جنسی کشش بے پناہ رکھنے کے باعث مخالف جنس کو اپنی طرف فوری مائل کر لیتے ہیں۔موسم بہار میں ان کی جنسی تمنائیں زیادہ شدت سے ابھر کر ان کو بے قرار رکھتی ہیں۔

## مرد:

چٹان کی طرح مضبوط' جنسی معاملات میں توانا اور مضبوط' جنسی تسکین بڑے اچھے ڈھنگ اور سرور انگیز انداز میں کرنے والے' جنسی خواہشات کی تکمیل سے انہیں عجیب سی لذت اور خوشی کا احساس رہتا ہے۔جنسی خواہش کی تکمیل کے دیوانے اور اس کے بغیر بے سکون رہنے والے'ایسی بیوی کے لئے اپنی جان تک لڑانے والے۔

## عورت:

جس سے متاثر ہوتی ہے۔اس پر اپنا تن من' دھن اور خواہشات نچھاور کر دیتی ہے۔ہر طرح کی جنسی آرزوؤں کی تکمیل کرتی ہے۔خود بھی لذت' سرور' مزہ' کیف و مستی محسوس کرتی ہے اور دوسروں کو بھی بخشتی ہے۔جنسی لذت کی عدم موجودگی میں خاوند سے لاتعلقی برتنے والی۔

# ثور مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

## حمل عورت:

حمل عورت سے ثور مرد کی شادی کسی بھی لحاظ سے خوشگوار ثابت نہیں ہوتی۔ کیونکہ حمل فطرتاً بے حد تیز رفتار اور حاکمانہ ذہینت کی حامل ہوتی ہے۔ جبکہ ثور مرد فطرتاً کاہل اور سستی کا نمونہ اور ہر کام انتہائی غوروفکر سے کرنے کا عادی ہوتا ہے اور یہی وہ تضاد ہے۔ جو دونوں کی فطرت میں ایک بعد اور تضاد کی کیفیت پیدا کر کے ہلچل اور بحران میں دونوں کو مبتلا رکھتا ہے۔

## ثور عورت:

ایک ہی برج سے تعلق رکھنے کے ناطے ایک دوسرے کو بہتر طور پر جاننے اور سمجھنے کی صلاحیت سے معمور ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کی محبت اور چاہت کا بھرپور جواب دیتے ہیں۔ لیکن اس ایک بات پر ساری زندگی مطمئن ہو کر نہیں گزاری جا سکتی۔ کیونکہ ان کی محتاط پسند طبیعت ان کو ایک دوسرے پر جلد اعتماد کرنے کا سبق نہیں دیتی۔ بلکہ ان کو زندگی کے نشیب و فراز میں انتہائی پھونک پھونک کر قدم اٹھانا ہو گا۔ کیونکہ ذرا سی بات بھی ان کو اپنی اپنی جگہ الجھا کر رکھ دے گی اور ایک نہ معلوم قسم کی خلش دونوں کے درمیان واضح انداز میں نظر آئے گی۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت جو کہ فطرتاً دل پھینک طبیعت کی مالکہ ہوتی ہے اور کسی بھی بات پر جلد آمادہ نہیں ہو پاتی۔ اس لئے ابتدا میں وہ ثور مرد کی محبت کو محض مذاق جانے گی اور اس کا مذاق اڑانا شروع کر دے گی۔ لیکن اس بات کا سراسر انحصار

اس کے اپنے موڈ پر ہوتا ہے۔کیونکہ اس کے موڈ کے بدلنے میں قطعی دیر نہیں لگتی۔وہ پل میں تولہ اور پل میں ماشہ والی فطرت کی مالکہ ہوتی ہے اور ہر لمحے نیا روپ دھار کر ثور مرد کے ساتھ بھی بلی چوہے جیسا کھیل کھیل سکتی ہے۔اس کی حتی الوسع کوشش یہی ہوگی۔کہ آپ کی بات کو آئندہ پر ٹالتی رہے۔اس کے ٹال مٹول سے تنگ آ کر آپ اس کی محبت کے خیال سے ہاتھ دھونے پر شاید تیار ہو جائیں اور حتی الوسع کسی اور سہارا کو ڈھونڈنے کی کوشش کریں گے۔

## سرطان عورت:

سرطان عورت فطرت متلاشی طبیعت کی مالکہ ہوتی ہے اور اس کی خواہش ہوتی ہے۔کہ ایسا مرد اس کا جیون ساتھی بنے۔جو اسے زندگی کے نشیب وفراز میں مکمل طور پر سہارا دے سکے اور اسے زمانے کے گرم وسرد میں مکمل تحفظ فراہم کر سکے۔ایسی حالت میں ثور مرد اس کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں ہوتا۔کیونکہ ثور مرد نیک دل، ہمدرد، تنومند، جسیم، وجاہت وحسن کا مجسمہ، توانائی سے بھرپور اور گفتگو کے فن میں ماہر ہونے کے ناطے اس کے لئے بہترین شوہر ثابت ہوتا ہے اور اسے ہر لمحے تحفظ کا احساس دلاتا رہتا ہے۔اس کے لئے ثور مرد کو کسی بھی قسم کی ایکٹنگ یا تصنع پسندی سے کام لینے کی ضرورت نہ ہے۔صرف سرطان عورت پر ایک گہری محبت بھری نظر ڈالنا ہی ضروری ہے۔وہ فوراً ہی آپ کی محبت کا یقین کامل کر کے موم کی طرح پگھل جائے گی۔

## اسد عورت:

اسد عورت آتش فشاں فطرت کی مالک اور ثور مرد ایک تیل مانند فطرت کا حامل۔ایسی صورت میں ثور مرد کے لئے اسد عورت کو سنبھالنا بے حد مشکل ہو جائے

گا اور وہ آپ کو پاگل پن میں بتلا کر کے اپنی انگلیوں پر نچانا شروع کر دے گی اور اس کی بے جا فرمائشیں آپ کی زندگی کو اجیرن بنا کر رکھ دیں گی۔شوہر کی کامیابی کی منازل کو طے کرنے میں اسد عورت کے حسن کا بہت زیادہ دخل ہوتا ہے۔وہ محض اپنے حسن کی ایک جھلک سے ہی ہر ناممکن کام کو ممکن بنا دکھائے گی اور کاروباری معاملات میں ایک ڈھال ثابت ہو گی۔بچوں کی صورت میں ان کو سنبھالنا آپ کی ذمہ داری ہو گی۔کیونکہ اسد عورت بہر حال اچھی ماں ثابت نہیں ہو پاتی۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ عورت فطرتاً نہایت محتاط روش کی مالکہ ہوتی ہے۔وہ عام عورتوں کے مقابلے میں کبھی بھی کسی بھی شخص کے ساتھ بے تکلف نہیں ہونے پاتی۔اسی لئے ان کا معیار انتخاب معبوب اور شوہر دوسری عورتوں سے بے حد مختلف ہوتا ہے۔پرسکون اور ٹھنڈے مزاج کے علاوہ اس کے ہاں کسی بھی غلط خیال اور غلط قدم یا بے جا قسم کے رومانس کی ذرا برابر بھی گنجائش نہیں ہوتی۔اسی لئے وہ سب سے پہلے جس بات کی طالب ہو گی۔وہ آپ سے انتہائی سنجیدگی کا مظاہرہ ہو گا۔اس کی محبت اور چاہت پانے کے لئے آپ کو اس کی جانب نہایت سوچ سمجھ سے ٹھوس قدم بڑھانا ہو گا۔آپ کو اس بات کی مکمل یقین دہانی کرانا ہو گی۔کہ آپ ہی ٹھوس انداز میں اس کا ہر لحاظ سے خیال رکھ سکتے ہیں۔

## میزان عورت:

برج میزان کے تحت پیدا ہونے والی عورت ہمہ وقت اپنے احساسات' پسند اور خیالات وتصور اور ارادوں کو بدلنے کی عادی ہوتی ہے۔اگر آپ اس کے

عشق اور پیار میں مبتلا ہو جائیں گے۔ تو کبھی تو اس کی طرف سے آپ کو بھرپور چاہت اور قربت ملے گی اور کبھی بالکل بیزاری اور دوری چاہت کی انتہا دیکھ کر آپ کو اپنی قسمت پر رشک آئے گا اور مکمل بیزاری اور دوری کی انتہا دیکھ کر آپ اپنی قسمت کو سنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ اس لئے ایسی عورت سے محبت اور شادی کے لئے آپ کو آہنی اعصاب کا مالک ہونا ہوگا۔ بصورت دیگر اس کی صحبت اور محبت سے معمور رہنا ہی آپ کے لئے بہترین بات ہوگی۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت اور ثور مرد کا ملاپ آگ اور پانی کے ملاپ کے مترادف ہوگا۔ عقرب عورت کی فطرت چونکہ بچھو کی مانند ہوتی ہے۔ اس لئے اس کے بے پناہ غصے سے بچ کر رہنا ہی سب سے بہتر بات ہوگی اور اگر ایسے موقع پر آپ نے کوئی پناہ گاہ ڈھونڈی اور پناہ حاصل کرنے کی کوشش نہ کی۔ تو سمجھ لیجئے کہ بچت اور پچھتاوے کا کوئی موقع میسر نہ آئے گا اور آپ اپنے زخم چاٹتے رہ جائیں گے اور اس کے تیر دنشتر آپ کے دل و دماغ پر گھاؤ ڈالتے رہیں گے۔ لیکن عام حالت میں اس کو آپ تمام عورتوں سے زیادہ حلیم اور نرم مزاج پائیں گے۔ اس کی وجہ قدرت کی طرف سے ودیعت کردہ اس کی مبتدل فطرت ہے۔ تصنع، بغض، حسد، جھوٹ اور کینے سے شدید نفرت رکھتی ہے اور ایسی صورتحال پر بے انتہا غم زدہ اور افسردہ ہو جائے گی۔ البتہ اس کے اندر ایسی حالت میں بے پناہ سکون کی لہریں موجزن ہو کر اسے تسکین حیات سے آگاہ کریگی۔

## قوس عورت:

قوس عورت فطرتاً ہر لحظہ ہر گھڑی ایک نئی راہ اختیار کرنے کی عادی ہوتی

ہے اور ان کی اس متبدل عادت کو اپنے قابو میں رکھنا انتہائی مشکل مرحلہ ہوتا ہے۔ ماسوائے چند ایک کے بقایہ عورتیں قابل قبول صورت کی حامل ہوتی ہیں اور ان میں فطری لحاظ سے کشش جذب نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے۔ اس لئے یہ آسانی سے مردوں کو اپنی جانب متوجہ نہیں کر پاتیں۔ اس لئے ثور مرد اس کی جانب با آسانی راغب ہو سکتا ہے۔ اچھی فطرت کی مالکہ ہونے کے ناطے اس سے بے وفائی کی توقع رکھنا عبث ہے اور ثور مرد کی توقعات پر پورا اتر سکتی ہے۔ البتہ زیادہ ڈھیل اس کی عادت کو بگاڑ کر رکھ دے گی۔ اس کے ساتھ اپنی روش کو بڑے پن کے ساتھ کرنا ہوگا۔

## جدی عورت:

جدی عورت کو سمجھنا ثور مرد کے لئے کوئی مشکل کام نہیں ہوتا۔ کیونکہ بیشتر معاملات میں اس کی فطرت آپ کی فطرت سے میل کھاتی ہے۔ ثور مرد کی مانند جدی عورت بھی ہر معاملے پر غور و فکر کی عادی ہوتی ہے۔ متحمل مزاجی میں بے مثال اور ہر کام اپنے وقت پر کرنے کی عادی ہوتی ہے۔ بے کار وقت ضائع کرنا اپنی ہتک جانتی ہے۔ خواہ نتائج مثبت ہوں یا منفی، زبردست کام کو ہر صورت میں پورا کرے گی۔ ترقی پانے کی خواہش سے بے حد مغلوب ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے زندگی میں جلد کامیابی پانے والے افراد کی توجہ کا بہت جلد مرکز بن جاتی ہے۔ ایسے میں ثور مرد اور عورت کا باہمی بندھن کامیاب کی ضمانت ثابت ہوتا ہے۔ قدرے سیاستدان ہونے کے کاروباری معاملات میں مفید ثابت ہوتی ہے۔

## دلو عورت:

دلو عورت فطرتاً ایک معمہ ہوتی ہے۔ پہلی نظر میں بالکل سیدھی سادھی نظر

آنے والی اس قدر بھولی بھالی اور سیدھی سادھی نہیں ہوتی۔دلفریب حسن کے ناطے اس کی اس پیچیدگی کا جلد علم نہیں ہو پاتا۔اس کی آنکھوں میں ایک خاص قسم کی چمک ہوتی ہے۔لیکن اس چمک کے مفہوم کی تہہ تک پہنچنا ہر مرد کے بس کی بات نہیں۔فطرتاً ایک روائتی عورت نظر آتی ہے۔لیکن نظام زندگی کے بارے میں اس کا اپنا ایک انداز ہوتا ہے۔جو اس کو دوسروں سے منفرد بناتا ہے۔اس کے خیالات حیرت انگیز قسم کے ہوتے ہیں اور اگر ان خیالات کو عملی جامہ حقیقی معنوں میں پہنایا جائے۔تو دنیا بے حد حسین اور محبت کا نمونہ کامل بن جائے۔اس کی سوچ کی رفتار عام حالات کے برعکس پچاس برس بعد کے پیش آمدہ حالات سے مشابہ ہو گی۔

## حوت عورت:

حوت عورت محبت کے میدان میں بے حد اہمیت رکھتی ہے اور ثور مرد کی برسوں کی متلاشی عورت ثابت ہو سکتی ہے۔ثور مرد کی مانند اس کے خیالات بھی اعلیٰ دارفع ہوتے ہیں اور اس شخص کو ترجیح دیتی ہے۔جو اس کے معیار پر پورا اتر سکے۔گھریلو معاملات میں بالادستی کی قائل نہیں ہوتی۔بلکہ مرد کی بالادستی کو ترجیح دیتی ہے۔ہر لحاظ سے پُرکشش ہونے کے ناطے اس کی ہر ادا سے ایک مخصوص نسوانیت کی جھلک ٹپکتی ہے۔ظاہری خوبیوں کے ساتھ ساتھ باطن خوبیوں سے بھی مزین ہوتی ہے۔اس کی ذہانت کا اندازہ برسوں کی رفاقت کے بعد ہی لگایا جا سکتا ہے۔عام حالات میں نہیں اس کے اوصاف شادی کے بعد بتدریج کھلتے ہیں۔آپ کی ذرا سی غفلت پر بڑے خوبصورت انداز میں گرفت کرے گی۔کہ آپ کو پتہ بھی نہ چل سکے گا۔کہ آپ نے کب اپنی غفلت سے توبہ کر لی ہے۔اس طرح یہ اپنے ازدواجی تعلقات کو بالکل بگڑنے نہیں دیتی۔کاروباری معاملات میں بے حد ممد و معاون ثابت ہو گی۔

# ثور عورت کا جیون ساتھی کون؟

## حمل مرد:

حمل مرد ثور عورت کے لئے پرکشش تو ہو سکتا ہے۔لیکن اس کے ساتھ ساری زندگی نبھانا ایک کارے دار مسئلہ ہے۔کیونکہ حمل مرد جب کوئی فیصلہ یا ارادہ کرتا ہے۔تو اس پر عمل درآمد اس قدر تیزی سے چاہتا ہے۔کہ دوسرے لوگ بے حد الجھن زدہ ہو جاتے ہیں۔جبکہ آپ ہر فیصلے کو کرنے میں کافی وقت لیتی ہیں اور خوب سوچ کر کوئی قدم اٹھانے کی عادی ہوتی ہیں اور ایسے مواقع پر آپ دونوں کے درمیان جنگ ہونا لازم بات ہے یا پھر آپس میں ایک عجیب قسم کا کھنچاؤ پیدا ہو کر باہمی تلخی کا باعث بن سکتا ہے۔اس طرح جلد ہی آپ ایک دوسرے سے اکتا کر دائمی جدائی کے بارے میں سوچنا شروع کر دیں گے۔

## ثور مرد:

یکساں برج سے تعلق کے ناطے دونوں کو ازدواجی بندھن میں بندھنے سے پہلے بہت سے پہلوؤں کو مدنظر رکھنا ہو گا اور بہت ہی سوچ بچار کے بعد اس کا فیصلہ کرنا ہو گا۔کیونکہ یکساں فطرت ہونے کے ناطے آپ دونوں ہی اپنے اپنے فیصلے سے سرمو ہٹنے کو تیار نہیں ہیں اور اس طرح مفاہمت کی بجائے دونوں کے درمیان مفارقت اور الجھاؤ پیدا ہونگے۔اگرچہ ثور مرد آپ کے خوابوں کا مکمل پیکر ہو گا۔لیکن اس سے نبھاؤ کرنا آپ کے لئے کاردارد ہو گا اور آپ کو حد سے زیادہ محتاط رہنا ہو گا۔اگرچہ آپ کا خیال یہ ہوتا ہے۔کہ جس طرح اپنے آپ کو آپ بذاتہٗ خود سمجھتی ہیں۔اسی طرح آپ اس کو بھی بخوبی جان پائیں گی۔لیکن عملاً ایسا ہونا بہت ہی مشکل ہوتا ہے۔آپ دونوں ہی باعمل انسان ہوتے ہیں۔لیکن جب تک مکمل

مفاہمت اور عقل وفہم کا مظاہرہ آپ دونوں نہ کرینگے۔اس وقت تک کسی بھی بات کے اصل نتائج پر پہنچ نہیں پائیں گے۔بہتر یہی ہوگا کہ آمنے سامنے بیٹھ کر سکون اور ٹھنڈے دماغ کے ساتھ متنازعہ بات پر کھل کر بات کی جائے اور کسی حتمی فیصلہ کن نتیجہ پر پہنچ سکیں اور ازدواجی کشتی راہ سے بھٹکنے نہ پائے۔

## جوزا مرد:

جوزا مرد فطرتاً جس طبع کا حامل ہوتا ہے۔وہ ثور عورت کی طبع کو ایسا الجھا دے گا۔کہ ثور عورت بے اختیار اپنا سر پیٹنے اور بال نوچنے پر مجبور ہو جائے گی۔اس کی وجہ جوزا مرد کی کم عقلی اور عام سمجھ بوجھ کی شدید کمی ہے۔چونکہ وہ بیک وقت کئی کاموں کو کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔لیکن اپنی قوت ارادی کے فقدان کے باعث ان سے جلد گھبرا کر ان کاموں کو راہ میں ہی ادھورا چھوڑ دیتے ہیں۔ایسے میں اگر انہیں کوئی سمجھانے کی کوشش کرے۔تو اپنے آپ کو پتھر سے سر پھوڑنے کے مترادف ناکام پائے گا۔بقول کسے اس کے پیروں میں چکر ہے کے مصداق یہ ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتا۔بلکہ بچگانہ حرکات کے ذریعہ دوسروں کو ازحد پریشان اور الجھن زدہ کر دیتا ہے۔اکثر آپ کی ٹھنڈی روش پر آپ پر اپنا غصہ اتارے گا اور آپ کو ہی مورد الزام ٹھہرائے گا اور آپ کو اکثر اس سے کاہل اور سست رو ہونے کا طعنہ سننا پڑے گا۔

## سرطان مرد:

ثور عورت اپنے مزاج اور عادات کے مطابق جس قسم کے مرد کی خواہاں ہوتی ہے اور جن صفات کو مرد میں دیکھنے اور پانے کی متمنی ہوتی ہے۔اس قسم کی تمام صفات کا مجموعہ سرطان مرد ہوگا۔سرطان مرد معتدل مزاج اور میانہ رو ہوتا ہے

اور اس کی دلچسپی کا محور زیادہ تر ثور افراد ہوتے ہیں۔گو کہ کسی وقت کسی بھی بات پر قدرے تنک مزاجی کا مظاہرہ کرسکتا ہے۔لیکن فوری بعد ہی اسے اپنی اس روش پر شرمسار ہونا پڑتا ہے۔مجموعی طور پر وہ نرم خو اور بہت حساس ہوتا ہے۔محنتی ہونے کے ناطے کاروباری اور سماجی حلقوں میں کامیاب و کامران اور بہت زیادہ مقبول ہوتا ہے۔

## اسد مرد:

اسد مرد ایک کھلی کتاب کی مانند ہوتا ہے۔اس کی محبت بھری روش بہت سی لڑکیوں کو اپنا دیوانہ بنا دیتی ہے۔لیکن وہ اگر کسی عورت کو پسند کرتا ہے۔تو وہ ثور عورت ہوتی ہے اور اس کی امنگیں عروج پر پہنچ کر اسے اس بات پر مجبور کرتی ہیں۔کہ وہ ثور عورت کو ہر صورت اپنالے۔لیکن اس کا لاابالی پن' ڈال ڈال پات پات پر بھنورے کی طرح منڈلانے والی عادت ثور عورت کو برہم مزاج بنا دیتی ہے اور وہ اس کی عادات سے شدید نالاں ہوتی ہے۔اس وجہ سے ان کے درمیان شادی کا بندھن زیادہ دیر قائم نہیں رہ سکتا۔

اسد مرد فطرتاً تحکم پسند اور لیڈرانہ شان کا حامل ہوتا ہے اور اپنی اس پوزیشن کو برقرار رکھنے کے لئے وہ ہر ایسا کام کو کر گزرے گا۔جو اس کی اس حیثیت میں ممدومعاون ثابت ہو۔وہ کسی کی ماتحتی کو پسند نہیں کرتا۔اس لئے وہ ہر اس بات سے الرجک رہتا ہے۔جو اس کی راہ میں دیوار بنے۔اسد مرد گھریلو کام کاج سے کوسوں دور رہتا ہے۔بحیثیت باپ وہ بچوں کی ذمہ داریاں نبھانے سے بہت گھبراتا ہے۔اس لئے اولاد کی تعلیم و تربیت کی تمام تر ذمہ داری ثور عورت پر عائد ہو گی۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد معتدل مزاج اور پرسکون ہونے کے ناطے حسن سے زیادہ ذہانت کو زیادہ اہمیت دیتا ہے۔اس لئے سنبلہ مرد اگر ثور عورت کی جانب راغب ہو گا۔تو اس میں ثور عورت کے حسن کا کمال بالکل نہیں ہو گا۔بلکہ وہ ثور عورت کی ذہانت اور اس کے باعمل ہونے کو ترجیح دیتا ہے۔اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ وہ حسن پرست نہیں ہے۔بلکہ وہ حسن کو عورت کا زیور جانتا ہے اور حسن کی تعریف کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔لیکن خود باعمل ہونے کے ناطے وہ دوستی اور رومانس میں حسن کے ساتھ ساتھ سنجیدگی اور عمل اور بھرپور اعتماد دینے والی لڑکی کو ترجیح دے گا۔تاکہ زندگی کی گاڑی بہترین انداز میں اپنی پٹری پر رواں دواں رہ سکے اور بہت سی ازدواجی تلخیوں سے بچا جا سکے۔

سنبلہ مرد جیسے جیسے اطمینان قلب پاتا جائے گا۔اس کی محبت میں شدت پیدا ہوتی جائے گی اور جب وہ ثور عورت کی جانب سے مکمل مطمئن ہو جائے گا۔تو پھر اس جیسی محبت کرنے کا مظاہرہ کوئی دوسرا برج والا نہ کر سکے گا۔اس وجہ سے وہ شریک حیات کے انتخاب میں کافی سوچ وبچار اور تاخیر سے کام لیتا ہے۔کیونکہ وہ حقیقی معنوں میں ایک سے امید لگانے کے بعد دوسرے کی جانب پیش قدمی کو ایک گناہ عظیم جانتا ہے اور اس کی تلاش کا محور بہت ہی محدود ہوتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ اس کی زندگی کے اندر عرصہ دراز تک محبت کا گزر نہیں ہوتا۔اس معاملے میں پہل کرنے میں وہ تھس ہوتا ہے۔اس بات کو مدنظر رکھتے ہوئے ثور عورت کو اس کی جانب پیش قدمی کرنا ہوگی۔وگرنہ اس کے انتظار میں اپنی عمر گزارنا ہوگی۔

## میزان مرد:

برج میزان سے تعلق رکھنے والا مرد فطری لحاظ سے ثور عورت کی ترجیحات میں شامل ہوتا ہے۔ کیونکہ اس کا حسن ان کو دیوانہ ومتوالا بنا دیتا ہے۔ لیکن میزان مرد میں سب سے بڑی فطری خامی یہ ہوتی ہے۔ کہ وہ حقائق زندگی کا سامنا کرنے سے کوسوں دور بھاگتا ہے اور خوابوں کی دنیا میں مگن اور بے حد خوش وخرم رہتا ہے اور جیسے جیسے یہ راز ثور عورت پر واضح ہوتا جائے گا۔ اس قدر اس کے اندر اس سے بیزاری پیدا ہو گی۔ میزان مرد کسی بھی معاملہ میں ثابت قدم نہیں ہوتا۔ اگر ایک وقت وہ اظہار محبت اس انداز میں کرے گا۔ کہ آپ یہ سمجھنے پر مجبور ہو جائیں گی۔ کہ اس جیسا محبت کرنے والا مرد کوئی دوسرا نہیں ہو سکتا۔ لیکن اگلے لمحے میں اس کا جوش وخروش صابن کی جھاگ کی طرح یکدم بیٹھ جائے گا اور ثور عورت یہ سوچنے پر مجبور ہو جائے گی۔ کہ شاید اس کے اندر محبت کرنے کا جذبہ ذرا برابر بھی موجود نہیں ہے۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد فطرت کا ایک شاہکار جن کو جان لینا کار دارد ہوتا ہے۔ بظاہر پرسکون مگر اندر سے شعلہ آتش فشاں بلکہ غصے کی حالت میں اور بھی زیادہ پاگل ہو جانے والا۔ جو آپ کے لئے نقصان دہ ثابت ہو گا۔ عقرب کا نشان بچھو ہے اور جس طرح بچھو کے بارے میں مشہور ہے کہ اس کا ڈسا ہوا پانی نہیں مانگتا۔ وہی کیفیت عقرب مرد کے بارے میں کہی جاتی ہے۔ کیونکہ جب یہ غصے سے پھٹ پڑتا ہے۔ تو پھر اس کے غصے سے بچنا کمال کار داد ہے۔ اس لئے ثور عورت کو اس بات کو خصوصی طور پر مدنظر رکھتے ہوئے اس کے ساتھ اپنے بندھن کا فیصلہ کرنا ہو گا۔ اگر آپ کو اس

سے کسی بھی قسم کا اختلاف رائے ہو جائے۔تو بھی آپ کو اپنے آپ پر جبر کرنا ہو گا۔بصورت دیگر بحث و مباحثہ کا نتیجہ آپ کی طلاق یا ہمیشہ کے لئے علیحدگی ہو گا اور آپ کے لئے پچھتاوے کا باعث بنے گا۔

## قوس مرد:

قوس مرد بہت ہی سرد مزاج ہوتا ہے اور رومانس کو کبھی بھی ظاہر نہیں ہونے دیتا۔اگرچہ وہ کشش کے لحاظ سے دوسروں برجوں سے بہت آگے ہوتا ہے اور اس کو ثور عورت میں سب سے زیادہ کشش نظر آتی ہے۔ایسے میں وہ مقناطیس کی مانند انتہائی تیزی سے آپ کی جانب لپکے گا لیکن جیسے ہی آپ پیش قدمی کریں گی۔وہ یکدم سرد مہر بن جائے گا اور معاملہ وہیں کا وہیں ٹھس ہو کر رہ جائے گا۔ایسے میں اس کی سرد مہری سے نجات پانا کارے دارد مسئلہ ہوتا ہے یا پھر اس کے رومانس کو مکمل طور پر حاصل کرنے کے لئے ثور عورت کو بہت ہی زیادہ حکمت عملی سے کام لینا ہو گا۔کھلنڈرانہ ذہن اور بچگانہ اچھل کود اس کی فطرت میں رچی بسی ہوتی ہے اور ہر معاملے میں وہ اسی فطرت کا مظاہرہ کرتا نظر آئے گا۔آپ کی ہر بات کا جواب عجلت سے دے گا اور ہر کام کرنے میں عجلت دکھلائے گا اور اس عجلت کے ہاتھوں بے پناہ ایسی غلطیاں کرے گا۔جن کا مداوا بے حد مشکل ہو گا۔کسی کی بھی نصیحت پر عمل نہ کرنے والا اور دوسروں کی نصیحتوں کو بڑھ جاننے والا' بے حد پر اعتماد اور اپنی فہم و فراست پر بھروسہ کرنے والا اور دوسروں کی فہم و فراست کو اپنے سے بہت کم اہمیت دینے والا' انتہائی ذہین انسان ہوتا ہے۔

## جدی مرد:

جدی مرد فطرتاً پرسکون اور خاموش طبع مگر بباطن جذبات کے انتہائی

طوفان آمیز مادہ سے بھرپور ہوتا ہے۔البتہ ان جذبات کے اظہار میں وہ بہت ہی سست روی کا مظاہرہ کرتا ہے۔ایک مرتبہ جس عورت کو دل کی گہرائیوں سے اپنالے پھراس کا تاحیات ساتھ نہیں چھوڑتا اور ثور عورت ہی وہ عورت ہوتی ہے۔جو اس کے اس مزاج سے واقف ہو کر اس کا دل جیت سکتی ہے اور اسے راہ راست پر لاکر اس سے حقیقی لطف اندوز ہو سکتی ہے۔اس کی محبت کو صحیح معنوں میں پانے کے لئے ثور عورت کو ہی اس کی جانب مستقل مزاجی سے پیش قدمی کرنا ہوگی۔البتہ اس بات کا خیال رکھنا بہت ضروری ہے۔کہ اسے گھر کا سربراہ جانا جائے۔تاکہ وہ ایک رہبر و رہنما کی حیثیت سے اپنے ہاتھ میں لئے گئے ہر کام کو بخوبی پایہ تکمیل پر پہنچا سکے۔جوکہ اس کی فطرت کا بنیادی تقاضہ ہے۔بہت ہی زیادہ کفایت شعار ہونے کے ناطے فضول خرچی سے گریزاں رہتا ہے۔جبکہ ثور عورت اس کی اس معاملے میں اپنی فطرت کی بناء پر بہترین معاون ثابت ہوتی ہے۔

## دلو مرد:

دلو مرد فطرتاً ازحد فراخدل اور کشادہ ذہن کا مالک ہوتا ہے اور اس کے مقابلے میں کسی بھی برج کا فرد ان معاملات میں ذرا برابر بھی میل نہیں کھاتا۔مگر عمل کے لحاظ سے وہ سب سے کم تر ہوتا ہے۔اس کا دماغ عرش معلی تک کی خبروں کی تلاش میں مگن رہتا ہے اور چوبیس گھنٹے خوابوں کا متلاشی رہتا ہے۔اس کو اس کیفیت سے اگر کوئی نکال سکتا ہے۔تو وہ ثور عورت ہو سکتی ہے۔بحیثیت باپ ایک بہترین تربیت دینے والا اور بچوں کی معمولی معمولی شرارتوں اور بدتمیزیوں سے صرف نظر کرتے ہوئے انہیں باعمل بناتا ہے اور ان کو کسی بڑی برائی میں مدخل نہیں ہونے دیتا۔اس کا یہ مقولا ہے کہ اولاد کو سونے کا نوالہ کھلاؤ۔لیکن اس پر شیر جیسی نگاہ رکھو۔اسی میں ان کی فلاح و بہبود ہے۔اولاد کے حق میں یہی بات

انمول اور قیمتی شے ہے۔جس کو ہر والدین کو اپنانا چاہیئے۔

## حوت مرد

ثور عورت کی چاہتوں اور ارمانوں پر سو فیصد پورا اترنے والا حوت مرد ہوتا ہے۔کیونکہ حوت مرد انتہائی حساس ہونے کے ساتھ ساتھ محبت کے معاملہ میں آسمان کی بلندیوں کو چھونے والا ہوتا ہے۔حقائق پسند ہونے کے ناطے خوابوں سے دور بھاگنے والا اور زندگی سے فرار جاننے والا ہوتا ہے۔آپ کی خواہشات کا بے حد احترام کرنے والا اور ہر ممکن ذریعہ اور طریقہ سے خوش رکھنے میں کوشاں نظر آئے گا۔اظہار محبت کرنے کا اس کا انداز دوسروں سے نرالا اور مختلف ہوتا ہے۔چھوٹے چھوٹے تحائف بیوی کو پیش کرنا اس کا روزمرہ کا معمول ہوتا ہے۔

محبت کے معاملہ میں اپنی بیوی کو کسی بھی قسم کی شکایت نہ کرنے دینے والا اور ہر قسم کے شکوک سے مبرا ہو کر انتہائی وفاداری اور خلوص سے زندگی نبھاتا ہے اور زندگی کی آخری سانس تک آپ اور صرف آپ کا ہی ہو کر رہے گا۔خانگی معاملات میں ذرا سی بھی غلط بات اور شک کو بد دیانتی سے تعبیر کرنے والا اور بہت بڑا جرم قرار دینے والا ہوتا ہے۔اسی طرح بیوی پر بھی کسی بھی حالت میں شک نہ کرنے والا اور نہ ہی ذہن میں ذرا برابر بھی غلط فہمی پیدا کرنے والا۔

بچوں سے از حد محبت اور لگاؤ رکھنے والا اور ان کا دوست بن کر رہنے والا اور ان کی نفسیات کے مطابق انہیں پروان چڑھانے والا اور اپنی تمام تر ذمہ داریاں بخوبی نبھانے والا ہوتا ہے۔اس کی موجودگی میں آپ کو بچوں سے کسی بھی قسم کی شکایت پیدا نہ ہو گی۔

# ثور افراد کے لئے کارآمد مشورے

☆ مناسب بینک اکاؤنٹ حاصل کریں اور اس میں اپنی جمع شدہ پونجی رکھیں تاکہ وقت ضرورت اس سے استفادہ پاسکیں۔ گھر میں رکھنے سے دوسرے ان سے مفاد حاصل کر سکتے ہیں جو بعد میں پچھتاوے کا باعث بنیں گے۔

☆ دیکھ بھال کر خرچ کرنا ایک اچھی علامت ہے لیکن اس سے یہ مراد نہ ہے کہ آپ خوامخواہ انتہائی حد تک کنجوس بن جائیں معتدل اور مناسب حد تک اچھی زندگی گزارنا آپ کا بھی حق ہے اور آپ کے لواحقین کا بھی۔ اس لئے انتہا کی بجائے اعتدال کی راہ کو اپنائیں۔

☆ کاہلی، سستی اور زیادہ سوچ بچار کی بجائے محنت زیادہ سے زیادہ کریں تاکہ دولت حاصل ہو سکے اور اس کو من پسند طریقوں سے خرچ کر کے اس سے زندگی کو آسودہ بنایا جاسکے۔

☆ آئیڈیل کی تلاش ایک مشکل مرحلہ ہوتا ہے اور اس کی تلاش میں وقت بھی لگتا ہے اس لئے جلد ہی دل برداشتہ ہونے کی بجائے مستقل مزاجی کا مظاہرہ کریں جس کے ساتھ بھی محبت کریں کھلے دل سے کریں اور اپنے ساتھی کو اس حد تک آزادی ضرور دیں کہ وہ آپ کے ظاہر اور باطن کو اچھی طرح جان کر ہمیشہ کے لئے آپ کو اپنا سب کچھ مان لے اس طرح زندگی میں کسی بھی قسم کا خلا پیدا نہ ہو گا۔

☆ اگرچہ آپ کے اندر اپنے مقصد کو پانے کی خداداد صلاحیت اور استطاعت ہوتی ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آپ غصیلے اور جھگڑالو پن کا

مظاہرہ کریں اور دوسروں سے مرکھنا بیل کہلوائیں بلکہ نہایت ٹھنڈے مزاج سے کام لیں تاکہ آپ کی گرفت اپنے مقصد پر سخت ترین ہو اور آپ اسے بلا مشکلات کے با آسانی حاصل کر سکیں۔

☆ اپنے اصولوں پر بے شک سختی سے ڈٹے رہیں لیکن ایسی روش بالکل اختیار نہ کریں جو آپ کے لئے نقصان دہ ثابت ہو اور آپ کے اپنے چاہنے والے بھی آپ کے دشمن بن جائیں۔ اس معاملے میں احتیاط اور ہوش مندی سے کام لیں یہی آپ کے لئے بہتر ہے۔

## موافق رنگ

### نیلا رنگ:

نیلا رنگ تازگی بخش ہونے کے ناطے بزرگی، دیانتداری اور پاکیزگی کا حامل ہے۔ اطاعت پسندی اور فرض شناسی، درست فیصلہ کرنے کی صلاحیت اور مشکل معاملات کو سلجھانے کی اہلیت بخشنے کے ساتھ ساتھ آرٹ سے لگاؤ پیدا کرتا ہے۔ رومانوی طبیعت کا حامل ہے اور مایوسی سے بچاتا ہے۔

### گلابی رنگ:

گلابی رنگ انسانیت سے محبت، نیکی اور پرسکون زندگی کا درس دیتا ہے۔ پرہیزگاری اور دیانتداری اس کا خاصہ ہے۔ پرکشش شخصیت کا مالک بناتا ہے اور حلقہ دوستی کو وسیع کرتا ہے۔

### نارنجی رنگ:

نارنجی مائل گلابی رنگ، قدرتی ماحول کی پسندیدگی، بہت جلدی دوستی پر مائل کرنے والا اور فطرت سے محبت کا دوست ہوتا ہے۔

## زرد رنگ:

ذہنی اور جسمانی صحت کی علامت' یکسانی اور ارتکاز توجہ کی نشاندہی کرتا ہے۔سرخی مائل رنگ گھٹیا پن اور کمتری پیدا کرتے ہیں۔لیموں جیسا پیلا رنگ ذہنی قوت کی علامت ہونے کے ناطے سے سائنس دان موجد بناتا ہے۔زیادہ پیلا رنگ کمزور صحت کی علامت پیدا کرتا ہے۔

# موافق پھول

## یاسمین:

پرسکون اور راست باز' حاضر دماغ' ہوشیار' ذہین' باعمل' قابلیت کی بنیاد پر کامیابی بخشنے میں ممد و معاون' اس کی خوشبو پسند کرنے والے عہد کے پکے اور بڑے باوقار ہوتے ہیں۔ایک سے زائد شادیاں رچاتے ہیں۔سیاست میں کامیاب رہتے ہیں' عوامی مقبولیت پاتے ہیں۔

اس پھول کی دلدادہ خواتین بڑی مہربان' گرم جوش اور گرم مزاج ہوتی ہیں۔پرسکون گھریلو ماحول کی دلدادہ' خانہ داری میں ماہر' بچوں پر جان چھڑکنے والیاں' بالخصوص بیٹیوں کی دلدادہ ہوتی ہیں۔

اس پھول کے دلدادہ افراد جگر' معدہ اور جوڑوں کے درد جیسی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔زراعت' تجارت' بینکاری' صداکاری' ادب وصحافت کے پیشوں میں کامیاب رہتے ہیں۔

# موافق پتھر

## نیلم:

نیلم جو کہ موافق ہونے کی صورت میں لمحوں میں فقیر سے شہنشاہ بنا دیتا ہے۔جادو ٹونے کے اثرات سے بچاتا ہے' محبت میں اضافہ اور مقاصد میں کامیابی عطا کرتا ہے۔تمنائیں پوری کرواتا ہے اور عزت و شہرت وقار بڑھاتا ہے۔آئیڈیل محبوب کے حصول میں ممد و معاون ہوتا ہے' تحمل' سکون' بردباری' ثابت قدمی' بلند حوصلگی شخصیت کو پرکشش بناتا ہے۔

## لہسنیا:

بلی کی آنکھوں سے مشابہ (Cat's Eye) کہلاتا ہے۔کامیابی کا ضامن ہے۔بدروحوں سے بچاتا ہے۔فتح و کامرانی کی نوید کے علاوہ محبت میں کامیابی کی دلیل ہے۔

## زمرد:

زمانہ قدیم سے زیر استعمال پتھر' اپنی آب و تاب اور چمک دمک میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔اپنے حجم سے ہلکا اور تیزاب کے اثر سے پاک' مزاج سرد اور خشک' ڈراؤنے خوابوں سے نجات بخشتا ہے۔دشمن کو مغلوب کرتا ہے' باعث اطمینان و سکون' وضع حمل میں ران پر باندھنے سے آسانی پیدا کرتا ہے۔زہر آلود شے کھانے سے چہرے پر فوراً پانی کے قطرے نمودار ہو جاتے ہیں۔بھوت پریت اور آسیب کے اثرات کی صورت میں یہ پتھر تھرتھرانے لگتا ہے' زمانہ قدیم سے عہد شکنی کرنے والوں کی اپنی رنگت کی تبدیلی کی وجہ سے پہچان دینے والا' عورت اور مرد اگر آپس میں اس کو تبدیل کر لیں تو محبت میں اضافہ کا موجب بنتا ہے۔

لاجورد:

نیلے رنگ کا سفید اور سنہری داغوں کا حامل پتھر، چشم خلائق میں عزت اور محفل میں وقار بخشنے والا، دوسروں کی نگاہوں میں خود اعتمادی پیدا کرنے والا، جسم سے مسے دور کرنے والا، اس کی مالا گلے میں پہننے سے خوب نیند آتی ہے، بے خوابی دور ہوتی ہے۔ مالیخولیا کے لئے بے حد مفید، دل کو تسکین بخشنے والا، جادو کے اثر سے بچانے والا، سرمہ آنکھوں کے لئے بے حد مفید اور پلکوں کو گرنے سے بچانے والا، سرکہ میں بھگو کر لگانے سے برص کے سفید داغوں کو ختم کرنے کا باعث۔

## عددی قوت

عددی لحاظ سے ان کی قوت اور خوش بختی کا عدد چھ ہے۔ جس کے حامل افراد متوازن مزاج اور بہت زیادہ ذہین ہوتے ہیں۔ فطری خوش خلقی کے باعث لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے والے، حسن اور ہم آہنگی کو پسند کرنے والے، اپنے ماحول کو من پسند بنانے کی خاطر ہر قسم کی قربانی دینے والے، محفل پسند، تنہائی سے خوف کھانے والے، شریف الطبع، دلنواز شخصیت، تنہائی میں جلد زود رنج ہو جانے والے، مشکلات میں اپنا حوصلہ بلند رکھنے والے، کم عمری میں شادی کے بندھن میں بندھ جانے والے، دوسروں کے احساسات کا بہت لحاظ کرنے والے، کسی کو تکلیف نہ پہنچانے والے، مصلحت کا دروازہ ہمیشہ کھلا رکھنے والے، معاون اور بامروت، لوگ ان کو دھوکہ دیتے اور ان سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں۔ منفی اور مثبت پہلوؤں کو جانچنے والے کسی بھی فیصلے پر تاخیر سے پہنچنے والے، کینہ پروری سے مبرا، معاف کرنے اور بھول جانے کے عادی،

حلقہ احباب کو وسیع تر کرنے والے۔

## عالمی شہرت کے افراد

ولیم شیکسپیئر۔ سقراط۔ ہوچی منہ۔ گیری کوپر۔ میکاولی نکولائی۔ کارل مارکس، گولڈا ایئر، ملکہ الزبتھ دوم، ہٹلر، سگمنڈ فرائڈ، جیمس مین، انتھونی کوئن۔ مائک ایلس۔ پیردی ولسن۔ الفریڈ نیومین، اسمتھ ایس ٹرومین، رابرٹ براؤننگ، فلورنس نائٹ انگیل۔



# برُج جوزا (Gemini)

(۲۲ مئی تا ۲۱ جون)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں نمبر | = | ۳ |
| حاکم سیارہ | = | عطارد |
| علامت برج | = | جڑواں بچے |
| عنصر یا مادہ | = | بادی |
| عددی حروف | = | ق' ک |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۵ |
| خوش نصیبی کا نگینہ | = | زبرجد' عقیق' پکھراج' زمرد' زرد یاقوت |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | بنفشی' لاجوردی' ارغوانی' سبز |
| خوش نصیبی کا دن | = | بدھ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | کنول' نرگس زرد |
| خوش نصیبی کی دھات | = | پیتل' تانبا |

| | | |
|---|---|---|
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۵، ۱۴، ۲۳، ۳۲، ۴۱، ۵۰ |
| ماہیت برج | = | ذوجسدین |
| خوش نصیبی کے دیگر بروج | = | میزان، دلو |
| غیر خوش نصیب بروج | = | سنبلہ، قوس، حوت |
| دوست بروج | = | سرطان، حمل، اسد، ثور |
| غیر جانبدار بروج | = | عقرب، جدی |
| تعلق حصہ جسم | = | کندھے، پھیپھڑے |
| کلید وجود بروج | = | دماغ |
| کلید سیارہ | = | تجسس، ذہانت، حرکت حقیقت پسندی |
| بیماریاں | = | پھیپھڑوں، جوڑوں، کولھوں، شانوں، رانوں کی تکالیف اور ان میں درد، اعصاب کشیدگی، نیند کا نہ آنا |
| پیشے | = | رپورٹر، صحافی، کتب فروش، کاتب، ہواباز، سیاحت، تعلیم و تدریس، شعبہ نشرواشاعت، مجسمہ سازی، ایجادات وغیرہ |
| خوش نصیب مقامات | = | مصر، آرمینیا، بیلجیئم، انگلینڈ، امریکہ |

# جوزا افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت و کردار:

بے حد ذہین، تخلیقی اور اختراعی قوتیں رکھنے والے، حساس، تنہائی پسند، گہرے جذبات کے مالک، متجس، رجحان گوشہ نشینی، الگ تھلگ رہنے کو پسند کرنے والے، بے حد مصروفیت پسند، وقت ضائع کرنا گناہ کے مترادف، گیا وقت ہاتھ نہیں آتا بلکہ عمل کرنے والے، مصروفیت زندگی کا اصل مقصد، فرصت کے اوقات رنگین انداز میں بسر کرنے والے، دل میں امنگوں کو جنم دینے والے، خواہش کی تکمیل کے لئے ساتھی کی تلاش جو ان کی مرضی و منشا کے مطابق چل سکے اور ان کا مکمل ساتھ دے، فضول ساتھی سے بوریت محسوس کرنے والے۔

## سیر وتفریح:

حسین اور بہترین مزاج کی بدولت اپنے جیسا ساتھی تلاش کرنے والے اور اس کے ساتھ ہوٹلوں، پارکوں اور دوسرے شہروں کے سفر کو پسند کرنے والے اور لطف اٹھانے والے، عیش و عشرت سے لبریز، خوشیوں بھرا وقت گزارنے اور لذتیں سمیٹنے والے، بارش کے موسم کو بہت پسند کرنے والے کیونکہ وہ اس سے ان کے دلوں میں نئے ولولے اور نئی تمنائیں اپنی جوت جگاتی ہیں۔ سیر وتفریح کو حسین ساتھی کی غیر موجودگی میں بے کار اور فضول شے سمجھنے والے۔ ساتھ بھی ایسا جو آنکھوں کے راستے دل میں سما جائے۔ قناعت پسندی سے دور بھاگنے والے، اپنی پسندیدہ اشیاء کے متلاشی، کسی کی اجارہ داری قبول نہ کرنے والے، مختلف کاموں میں حصہ لینے اور ترقی پانے والے، من مرضی کے کاموں میں دلچسپی رکھنے والے، جبر کو ناپسند کرنے والے۔

## قابل بھروسہ شخصیت:

مکمل بھروسے والے، اعتماد کے قابل، دوسروں کی مدد کر کے خوشی محسوس کرنے والے، دوسروں کو مفاد پہنچا کر خوش ہونے والے اور انسانیت کی معراج سمجھنے والے، لگن، محنت، کاوش اور پوری جدوجہد کرنے والے، دیانت دار، محبت کے معاملات میں ایماندارانہ جذبات رکھنے والے، خواہشات کی تکمیل کے لئے سب حدود کو پھلانگنے والے۔

## معیار محبت:

اپنے معیار کے مطابق ساتھی چننے والے اور پہلی نظر کا شکار ہو جانے والے، محبت میں سچے شدید جذبات رکھنے والے، ٹوٹ کر چاہنے والے، خلوص و وفا کی قدر کرنے والے، بے خلوص کے معاملے میں فوراً الگ تھلگ ہو جانے والے، خوب سے خوب تر ساتھی کے متلاشی، تصورات کے لحاظ سے سطحی، جنسی جذبات کو دبانے کا گر جاننے والے، شدید جنسی خواہش رکھنے کے باوصف صرف اپنے من پسند ساتھی سے خواہش کی تکمیل کرنے والے، جذبوں کی پذیرائی کرنے والے۔

## بہترین صلاحیت:

بہترین صلاحیتوں کے مالک، ہر کام کو بہتر طریقے سے انجام دینے والے، بے حد ذہین، اختراعی صفات اور خوبیوں کے مالک، نئی نئی تخلیقات کرنے والے، سماجی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے، قدر کی نگاہ سے دیکھے جانے والے، بہترین مقرر، حکمرانی اور طاقت کے جذبات و اثرات رکھنے والے، بہترین حاکم بننے کی صلاحیت سے مالا مال، پابندی کو قبول نہ کرنے والے، آزادانہ ماحول میں کام کرنے والے، خوش مزاج، ملنسار، پراسرار کشش کے مالک، رفاہ

نامہ میں مدد دینے والی شخصیت کے حامل، بہترین سوشل ورکر، اپنی حیثیت کو نمایاں کرنے والے، بہترین رابطہ کا کام انجام دینے والے، مختلف النوع کاموں میں اپنے جوہر دکھلانے والے، تقریباً ہمہ اقسام کے کاموں کے لئے پرفیکٹ۔

## چڑچڑاپن:

چڑچڑے پن کے ہاتھوں غصے میں وحشی بن جانے والے، مگر کسی بھی صورت میں ذہنی توازن کو نہ بگڑنے دینے والے، جس کی وجہ سے دوست کھو دینے والے اور اپنی کامیابی کو شکست میں بدلوانے والے، بے قراری اور اضطراب کا شکار، ایسے کاموں کو پسند کرنے والے جہاں جم کر نہ بیٹھنا پڑے، ادھر ادھر گھومنے کو پسند کرنے والے، بہترین سیلز مین، لوگوں سے معاملات طے کرتے وقت دلچسپی لینے والے، ہنگامی حالات کا ڈٹ کر مقابلہ کرنے والے، ایسے کاموں کو پسند کرنے والے جن سے اعصاب پر دباؤ قطعی نہ پڑے، طویل معاملات سے جلد گھبرا جانے اور پریشانی کے عالم میں ہمت ہار جانے والے۔

## دوہری شخصیت:

دوہری شخصیت کے حامل، بیک وقت دو دو کام کرنے والے، اچھے ایکٹر، اچھے ڈرامہ نگار، بہترین سفرنامے تحریر کرنے والے، تحریروں میں اچھوتا پن اور ندرت رکھنے والے، نئے نئے موضوعات پر زیادہ بہتر طور پر لکھنے والے، دستکاری، ہوابازی، جرنلسٹ، ایجادات، انجینئرنگ اور پبلسٹی کے شعبہ جات میں کامیاب و کامران۔ روشن پہلوؤں پر نظر رکھنے والے، مثبت سوچ کے حامل، بعض اوقات منفی سوچوں کے ہاتھوں مالی بحران کا شکار ہونے والے اور اقتصادی الجھنوں میں گرفتار ہو کر پریشانیوں میں گم ہو جانے والے۔

## تجارتی معاملات:

تجارتی معاملات کو نبھانے کی اعلیٰ صلاحیت کے مالک، کاروباری اتار چڑھاؤ کو بہتر طریقے سے جانچنے والے، پیشگی اندازوں سے نقصان سے بچنے والے، ملازموں کے ساتھ سختی سے پیش آنے والے، فرائض سے ذرا برابر بھی غفلت نہ برداشت کرنے والے، جھگڑے کی صورت میں جانبداری سے کام لینے والے، ملازمین سے فرمانبرداری اور سعادت مندی کی توقع رکھنے والے، دوہری شخصیت کے پرستار، اکثر بے چینی کا شکار، کسی ایک جگہ جم کر کام نہ کرنے والے، مخلص دوست بے حد کم رکھنے والے، سطحی دوستی کے خواہاں اور حقیقی دوستی سے دور بھاگنے والے۔

## متاثر کن شخصیت:

بے حد ملنسار، خوش اخلاق، لوگوں کو جلد متاثر کرنے والے، باتیں دلکش اور شیریں انداز میں کرنے والے۔ ان کی باتیں دلوں کی گہرائیوں میں اتر جاتی ہیں۔ منطق اور دلیل سے کام لینے والے، اپنے کاموں میں فہم و فراست اور عقل و دانشمندی کا ہاتھ تھامنے والے، نت نئے انداز میں ترقی کرنے والے، سوجھ بوجھ کے ساتھ اپنی الجھنوں کو حل کرنے والے، دیانتداری اور ایمانداری کو اپنی زندگی کا سمبل جاننے والے اور ترقی کی راہ میں پہلی شرط گرداننے والے، زیادہ سے زیادہ کام کرنے والے، فرصت کے اوقات موج و مسرت میں گزارنے والے، حسین مزاج رکھنے اور پسند کرنے والے، ساتھی کی خواہشات کا احترام صدق دل سے کرنے والے اور اس کا دل لبھانے والے۔

## جنس اور محبت:

جنسی معاملات میں پابندی قبول نہ کرنے والے، دیانتداری سے محبت

کرنے والے. پرجوش جذبات کے حامل، اپنے ساتھی کے لئے ایمانداری. خلوص اور شدید محبت کے جذبات رکھنے والے. عملی اور پرکشش شخصیت کے حامل. اولوالعزم. آزادی کا پرطاقت شعور اور دوسروں کی خدمت کرنے کا میلان رکھنے والے. نیز اپنے جذبات سے کام لے کر دوسروں کے کام آنے والے. خوب سے خوب ترکی تلاش میں رہنے والے، بے حد رحم دل، وقت پڑنے پر دوستوں کی مدد کرنے والے اور ایسے وقت بہترین مشورے دینے والے. ہوشیار اور وجدانی کیفیت کے حامل. اپنے مقاصد پر پوری توجہ رکھنے والے، خوشامدی لوگوں کے ہاتھوں لٹ جانے اور بے وقوف بن جانے والے۔

## آزادی اظہار:

خیالات کی آزادی کا مظاہرہ کرنے والے، طاقتور ارادوں کے مالک، اپنے اصولوں پر چلنے والے، روایت پسندی سے نفرت کھانے والے، متحرک شخصیت کے مالک، دوسرے لوگوں کے ساتھ مل کر کامیابی اور شہرت پانے، فضول خرچی کی عادت کی وجہ سے اکثر نقصان اٹھانے والے، باعمل، بہادر اور طاقتور، گھروں سے گہری وابستگی رکھنے والے، حق پرستانہ فیصلے کرنے والے، سماجی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے، سوشل لائف میں اپنی ذہنی صلاحیتوں کو بروئے کار لانے والے اور ترقی پانے والے۔

## نفسیاتی کمزوریاں:

اعلیٰ ترین قوت مشاہدہ کے حامل، چیز کی گہرائی تک پہنچ کر اصل حقیقت کو پالینے والے، بعض نفسیاتی کمزوریوں یعنی قدرے خودغرضی، بے وفائی، غرور، رقابت، طنز اور غصے کے ہاتھوں بے حال ہو جانے والے اور اپنی ذہنی صلاحیتوں کو

زنگ آلود کرنے والے۔

# جوزا مرد

## خوبیاں:

نہایت ذہین' ذہانت سے جلدی ترقی کرنے والا' نئے نئے خیالات کا حامل' نت نئی دوستیاں پالنے والا' مصیبت میں دوستوں کی مدد کرنے والا' حس طنز مزاح رکھنے والا' خوب سے خوب تر کی تلاش میں مگن' ہرفن مولا قسم کا مرد' گھریلو زندگی کا خواہاں' تخلیقی اور اختراعی صلاحیتوں کا مالک' ہر کام سلیقے قرینے اور خوش اسلوبی سے انجام دینے والا' ہمیشہ پر امید' نت نئے تجربات کرنے والا' من پسند ماحول کا جلد خوگر ہو جانے والا' رحم دل شفیق اور ہمدردی رکھنے والا' حقیقت پسند' حقائق کے خلاف کسی بات سے نہ متاثر ہونے والا' بیک وقت دو بڑے کام آسانی سے کرنے والا' رفیق زندگی کے ساتھ مسلسل مہر ومحبت سے پیش آنے والا' مخلص' دلکش اور خلیق شخصیت کی بناء پر محفلوں کی جان' ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھانے والا' روشن پہلوؤں کو مد نظر رکھنے والا۔

## خامیاں:

فلرٹ' اکثر دو سے زیادہ عشق کرنے والا' بعض اوقات اپنے اصولوں سے منحرف ہونے والا' دوستوں سے جلد اکتا جانے والا' ایک منٹ میں اپنی رائے تبدیل کرنے والا' فیشن ایبل اور طرح دار قسم کی عورتوں کو پسند کرنے والا' لمحہ لمحہ موڈ بدلنے والا' دوہرے کردار' دوہری ذہنیت کا مالک' تغیر پسند' جلد بازی اور تغیر پسندی ان کی اصل کمزوری' اکتاہٹ پسند' ٹک کر ایک جگہ کام نہ کرنے والا' اعصابی بوجھ والے کاموں سے بھاگنے والا' طوالت والے جھگڑے سے گھبراہٹ' پریشانی

اور بیماری مول لینے والا' بچگانہ پن کے ہاتھوں مار کھانے والا' خود غرض' منطق کے چکر میں دوسروں کے جذبات کو کچل دینے والا' دوسروں کے مشوروں سے جلد بھڑک اٹھنے والا' پابندی وقت سے سخت گھبرانے والا' یکسانیت اور لگے بندھے نظام سے متنفر ہونے والا۔

## جوزا خاتون

### خوبیاں:

تخلیقی قوت کی حامل اور اس قوت کی بدولت مالی فوائد حاصل کرنے والی ہر قسم کے چیلنج کو قبول کر کے کامیابی حاصل کرنے والی' مشکلات کا خندہ پیشانی سے سامنا کرنے والی اور ان کا حل سوچ کر ان پر قابو پانے والی' اپنے کام سے پورا پورا انصاف کرنے والی' دماغی کام تیزی سے کرنے والی' ہر مسئلے پر غور و فکر کرنے والی' زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے والی' محنتی' خوشحالی کی برقراری کے لئے سخت جدوجہد اور دوڑ دھوپ کرنے والی اور جزوقتی کام کرنے میں عار نہ محسوس کرنے والی' بناؤ سنگھار' لباس کی تراش خراش اور فیشن کی بے حد شوقین' زندہ دل' خوش مزاج اور دلکش شخصیت کی حامل' مختلف تجربات اور منصوبوں میں مگن رہنے والی' ظرافت' مزاح' بذلہ سنجی اور نکتہ آفرینی میں اپنی مثال آپ' انتہائی حساس' ذہنی طور پر ہر وقت پابہ رکاب۔

### خامیاں:

عجلت اور جلد بازی کا مظاہرہ کرتے والی' بچوں کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت پر پوری توجہ دینے سے قاصر' ہر وقت مختلف کاموں میں کھوئے رہنے والی' سیمابی اور متحرک طبیعت کے ہاتھوں نقصان اٹھانے والی' اپنی مرضی کے

کاموں میں دوسروں کی مداخلت ناپسند کرنے والی' غیر روایتی انداز فکر رکھنے والی' نکتہ چینی سے گھبرا جانے والی' اپنے ارادوں کو بڑی تیزی سے بدلنے والی' ذرا سی تنقید سے غصے سے برہم ہو کر جذبات میں شدید تلاطم پیدا کرنے والی' ذہنی لحاظ سے خبطی اور اسی خبط میں کام کرنے والی' دلیل کو نہ ماننے والی' نتیجے کی پرواہ کئے بغیر اپنے آپ کو صحیح ماننے والی' ماضی اور مستقبل کی بجائے حال کو ترجیح دینے والی' عدم استقلال اور متلون مزاجی کی شکار' سہیلیوں کو مشکوک جاننے والی اور ان کی موجودگی میں الجھن محسوس کرنے والی' دوسروں کے انکار پر بے سوچے سمجھے شدید ردعمل ظاہر کرنے والی' تغیر پسند' بڑی جلدی اپنا رنگ بدل لینے والی' اپنے کردار کو کسی بھی کردار میں بار بار بدلتے رہنا' دوسروں کی نقل شاندار طریقے سے اتارنے والی جس سے دوسرے برا منائیں۔

## جوزا لڑکی

جوزا لڑکی میں مندرجہ ذیل کی خوبیاں اور خامیاں بدرجہ اتم موجود ہوتی ہیں۔

**خوبیاں:**

جوزا لڑکی جسمانی اور ذہنی دونوں لحاظ سے بے حد تیز رفتار اور پرکشش ہوتی ہے۔اس کی جسمانی ساخت دوسرے بروج کے مقابلہ میں بے حد دلکش ہوتی ہے نہ بہت زیادہ نرم و نازک اور نہ ہی بہت زیادہ بھدی بلکہ حسن کا دلکش نمونہ ہوتی ہے۔اس میں تین اوصاف ایسے ہوتے ہیں۔جو کسی دوسرے برج میں ملنا بہت مشکل ملتے ہیں۔ان میں:

پہلا وصف: قابلیت اور ذہانت سے بھرپور

دوسرا وصف: نکتہ آفرینی

تیسرا وصف: بذلہ سنجی

ان کی بدولت یہ ہر میدان میں کامیاب و کامران نظر آتی ہے۔ چونکہ تیز تر ذہن سے کام لیتی ہے۔ اس لئے مالی فوائد سے بہت جلد مستفید ہوتی ہے۔ بہت ہی تیزی سے مالی حالت کو بہتر بناتی ہے۔ چونکہ ترقی کرنے کے شدید جذبہ سے ہمکنار ہوتی ہے۔ اس لئے اپنی فطرتاً محنت کشی کی طبع سے بہت جلد ترقی کی راہیں طے کرتی ہے کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ اپنی خوش حالی کی خاطر ہمہ وقت جدوجہد میں مصروف عمل نظر آتی ہے اور بے پناہ دوڑ دھوپ سے کام لیتی ہے اور اس کے لئے جزوقتی کاموں میں حصہ لینے میں ذرا برابر بھی عار نہیں جانتی۔

جوزا لڑکی ہر کام کے روشن پہلوؤں پر نظر رکھتی ہے۔ جس کی وجہ سے وہ مثبت کام سرانجام دیتی ہے۔ اس کی سوچ میں جب مثبت اثرات پیدا ہوتے ہیں تو اس وقت اس کی قابلیت' ذہانت' نکتہ آفرینی وہ کارنامے سرانجام دیتی ہے۔ کہ بڑے بڑے حیران و ششدر رہ جاتے ہیں۔

ہر شے کا مشاہدہ بڑی باریک بینی سے کرتی ہے اور نت نئی اختراعات کے پیچھے بھاگتی ہے اور ان کا علوم بے حد لگن اور محنت سے حاصل کرتی ہے۔ اپنی ذہانت کی بدولت بہت جلد مختلف زبانوں پر عبور حاصل کر لیتی ہے۔ بحیثیت ڈرامہ نگار بہترین ثابت ہوتی ہے۔ اچھی اداکارہ باآسانی بن جاتی ہے۔ اسی طرح ادبی لگاؤ سے بہترین رائٹر بن جاتی ہے۔ منظر نامے بہت اچھے طریقے سے لکھ لیتی ہے۔ اس کی تحریروں میں اچھوتا پن اور لذت کا عنصر وافر مقدار میں ہوتا ہے۔

آزادانہ ماحول کی خواہاں ہوتی ہے۔ پابندی خواہ کسی ہی کیوں نہ ہو اس کو اپنے لئے زہر قاتل جانتی ہے اور ایسی پابندیوں سے دور بھاگتی ہے۔ خواہ

پابندیاں والدین کی جانب سے ہوں یا اساتذہ کی جانب سے زیادہ سختی پر بغاوت پر اتر آتی ہے۔آزادانہ فضا میں ہر ناممکن کام کو ممکن کر دکھانے والی۔ہر ایسے معاملہ سے اپنا تعلق توڑ لینے والی جس میں ماسوائے بے بسی کے اور کچھ بھی حاصل نہ ہو سکے۔

گھریلو معاملات میں والدین کا بخوبی ہاتھ بٹانے والی اور گھر کی دیکھ بھال اچھے طریقے سے کرنے والی ہوتی ہے۔موسیقی' ادب اور آرٹ سے بے پناہ لگاؤ رکھتی ہے۔منطقی سوچ کے زیر اثر محفوظ اور مستحکم طرز زندگی کو پسند کرتی ہے اور ہر کام سوچ سمجھ کر کرتی ہے۔اپنے مضبوط موقف پر قائم رہتے ہوئے دوسروں کو اپنا ہم نوا بنانے والی۔ہنسی مذاق سے محفل دوستاں کو زعفران زار بنا دیتی ہے۔

محبت کے معاملے میں دل کی بات مانتی ہے۔رسم و رواج کی پرواہ بالکل نہیں کرتی۔زندگی میں بہت سے تجربات محبت کرتی ہے۔لیکن جس محبوب کو من سے پسند کر لے تو پھر اس سے انتہائی عنایت اور محبت بھرا رویہ اختیار کرتی ہے۔

جوزا لڑکی بے شمار لڑکیاں دوست بناتی ہے۔دشمنی کسی سے بھی نہیں رکھتی۔نرم دل' خوش مزاج ہوتی ہے۔پرخلوص اور ہمدردانہ رویہ رکھتی ہے۔مجلسی اور رونقی ہوتی ہے۔اکثر و بیشتر دوستوں کے اعزاز میں تقریبات منعقد کرتی رہتی ہے اور مثالی میزبانی کا فریضہ انجام دیتی ہے۔دوستوں کو کسی بھی حالت میں ناراض نہیں ہونے دیتی۔دوست دشمن سب سے یکساں سلوک اور رویہ اختیار کئے رکھتی ہے۔بہترین سوشل ورکر ہوتی ہے۔

## خامیاں:

دوہری شخصیت کی حامل ہونے کے ناطے ہر وقت بے چین' مضطرب

اور چلبلی۔ چلبلہ پن کی بدولت بذلہ سنج اور فحش چٹکلوں سے دوسروں کو ہنسانے والی۔ اپنے بناؤ سنگھار اور حسن پر بے پناہ توجہ دینے والی اور ایسی حالت میں دوسروں کو با آسانی نظر انداز کر دینے والی ہوتی ہے۔ جب اس پر کام کا بھوت سوار ہو جائے تو کسی کی بھی کوئی بات سننے کے لئے تیار نہیں ہوتی۔

اپنے ارادوں اور وعدوں کے معاملے میں غیر مستحکم، غیر مستقل مزاج، لمحہ اپنی کیفیت بدل لینے والی اور ہر معاملہ کو اُدھورا چھوڑ دینے والی ثابت ہوتی ہے۔ وعدہ کر کے اس سے فوری منکر ہو جانے والی۔ ہمہ وقت چڑچڑا پن طاری کر کے جلد غصہ میں آ کر دیوانگی کی حدود کو چھو لینے والی۔

تاریک پہلوؤں کو نظر انداز کر دینے والی۔ جس سے اکثر شرمندگی اور نقصان اٹھاتی ہے اور اسی وجہ سے اکثر نڈھال نظر آتی ہے۔ سطحی تصورات کی حامل ہوتی ہے اور انہی کے سہارے جینے کی کوشش کرتی ہے۔ بے حد حساس ہونے کے ناطے اکثر تنہائی پسند اور گوشہ نشین رہنے کی خواہاں۔

قناعت پسندی سے دور بھاگنے والی ہونے کے ناطے کسی ایک شے پر تکیہ کرنا اپنی توہین جانتی ہے۔ پسندیدہ شے خواہ کسی بھی طریقے سے حاصل ہو۔ اس کے حصول میں بہت زیادہ دیوانگی کا مظاہرہ کرنے والی ہر قسم کی پابندیاں کے خلاف سراپا احتجاج نظر آتی ہے اور مرضی نہ ہونے کی صورت میں کسی بھی کام کو ہاتھ نہیں لگاتی ہے۔

دوست نوازی کو وقت گزاری کا مشغلہ جاننے والی اور دوستی کے گہرے جذبات سے عادی اور مبرا اپنی لچھے دار گفتگو سے دوسروں سے برائی پانے والی ہوتی ہے۔ کسی حد تک خوشامد پسند ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے اپنی سہیلیوں اور دیگر لوگوں سے جلد بے وقوف بن جاتی ہے اور متلون مزاج با آسانی بن جاتی ہے اور

صبر و تحمل، بردباری کا دامن ہاتھ سے چھوڑ کر جلد ہمت ہار بیٹھتی ہے۔ بہت زیادہ فضول خرچ ہونے کے ناطے بہت جلد مالی پریشانیوں میں مبتلا ہو جاتی ہے۔

اکثر بے وفائی کی مرتکب ہوتی ہے۔ غرور اس کا شیوہ ثانی ہوتا ہے اور نفسیاتی لحاظ سے جلد احساس کمتری کا شکار ہو جاتی ہے۔ حقائق سے گریزاں اور نظر چراتی ہے۔ اکثر منتشر الخیالی کا شکار رہتی ہے۔ دنیاوی ذمہ داریوں اور تعلقات عامہ سے گریزاں رہتی ہے اور اپنے دل میں محرومیوں اور دل شکستگی کا احساس پائے رکھتی ہے۔ بحث و مباحثہ کے ذریعے فتح پانے کی متمنی ہوتی ہے۔ جس سے دوسرے زچ ہو کر اسے خبطی، دیوانی اور نہ جانے کون کون سے خطابات سے نوازتے ہیں۔ قوت ارادی کے لحاظ سے ازحد کمزور ہوتی ہے۔ ہمہ وقت تخیلاتی فضاؤں میں پرواز کرتی رہتی ہے اختلاف رائے کسی بھی صورت میں برداشت نہ کرتی ہے۔ بے سکونی کی وجہ سے اپنی شخصیت کا توازن برقرار نہیں رکھ سکتی۔ اپنی تغیر پسندی کی وجہ سے بہت جلد گرگٹ کی طرح رنگ بدل لیتی ہے۔ بے اعتدالی کا اکثر شکار رہتی ہے۔

شادی اپنی مرضی اور پسند سے کرنے والی ہونے کے ناطے ادھوری محبت کی قائل نہیں ہوتی۔ دوسروں کے ساتھ اپنے تعلقات جلد بگاڑ لینے والی ہونے کے ناطے شوہر سے اختلاف رائے کی صورت میں فوری خلع لینے والی ہوتی ہے۔ کیونکہ میں ہر قسم کی روک ٹوک کو اپنے ساتھ ناانصافی تصور کرتی ہے۔

## جوزا بچہ

جوزا بچہ مندرجہ ذیل خوبیوں اور خامیوں کا مرقع ہوتا ہے۔

## خوبیاں:

جوزا بچہ اپنی عمر سے زیادہ ذہین اور سمجھ دار چنچل، تحقیقی ادراک، فہم اور عقل کا بہترین مرقع ہوتا ہے۔ علم کا بے حد شائق ہوتا ہے۔ مضبوط قوت ارادی کا مالک، ذہین فطین، ہمہ وقت جسمانی اور ذہنی لحاظ سے مصروف ہوتا ہے۔ والدین اور عزیز و اقارب سے محبت، پیار پانے کا طالب ہوتا ہے اور ذرا سی محبت پر جوش ہو جاتا ہے۔ تجسس کا مادہ از حد رکھنے والا اور اس کی بدولت نت نئی باتیں سیکھنے والا، ان میں یہ صلاحیت خداداد حد تک موجود ہوتی ہے۔ ایک مرتبہ جو بات سیکھ لیتا ہے۔ اس کو کبھی بھی نہیں بھول پاتا۔

فعالیت کی حالت میں جسم مضبوط سے مضبوط تر ہوتا ہے۔ اپنی عمر کے بچوں میں سب سے زیادہ ذہانت رکھنے والا ہوتا ہے اور اسی کی بدولت ہر اچھے کام پر اپنی تمام تر توانائیاں خرچ کر دیتا ہے۔ کسی بھی معاملے میں بالکل نہیں گھبراتا۔

غضب کا حاضر دماغ ہوتا ہے۔ ہمہ وقت خوب سے خوب تر کی تلاش میں مگن رہتا ہے اور اپنی جستجو کے حصول تک کسی بھی حالت میں اپنی مصروفیات نہیں چھوڑتا۔

## خامیاں:

اپنی بے جا مسلسل مصروفیات کی وجہ سے ان کے والدین اور اساتذہ ان سے سخت تنگ رہتے ہیں۔ نت نئے باتیں سیکھنے کے چکر میں پے در پے سوالات کر کے والدین اور اساتذہ کو پریشان اور لاجواب کر دیتے ہیں۔ جس سے وہ ان سے اکثر ناراض اور ناخوش رہتے ہیں۔ اکثر اپنے آپ کو اعصابی تناؤ میں مبتلا رکھتے ہیں۔ اکتاہٹ کی حالت میں بے حس، بے جان ہو جاتے ہیں۔ عجلت

پسندی کی وجہ سے کوئی بھی کام پایہ تکمیل کو نہیں پہنچا پاتے۔ایک وقت میں بے شمار کاموں کو نپٹانے کے چکر میں ناکام رہتے ہیں۔

جوزا بچے کو اگر والدین اور دیگر احباب سے ان کا مطلوبہ پیار نہ مل سکے تو پھر یہ غیض وغضب کا مظاہرہ کرتے ہیں۔اس پر مستزاد یہ کہ اگر والدین ان کی کارکردگی کو سراہ رہے ہیں۔بخل سے کام لے تو پھر یہ والدین سے دوری اختیار کرتے ہیں اور اپنے دل میں ان کے بارے میں ایک قسم کی نفرت، ناراضگی اور عناد پال لیتے ہیں۔

گھریلو سرگرمیوں کی بدولت نیند سے جلد بیدار ہو جاتے ہیں۔ڈراؤنی قسم کے پروگراموں اور کتابوں کے شائق ہونے کے ناطے وہی روشن اختیار کرنے والے ہوتے ہیں۔اپنی مبالغہ آمیز گفتگو کے رجحان کے باعث جھوٹ بولتے ہیں اور غلط راہ اپناتے ہیں۔چیک اور بیلنس کے مخالف ہوتے ہیں۔اس لئے کسی بھی قسم کی پابندیوں کو اپنے لئے کالاپانی تصور کرتے ہیں اور بغاوت کی راہ اپناتے ہیں۔

## جوزا والدین

جوزا والدین شاذ و نادر ہی روائتی قسم کے والدین ثابت ہوتے ہیں۔کیونکہ حقیقیت پسندانہ روش کے مالک ہوتے ہیں۔اس لئے انہیں اپنی کوتاہیوں کا ہمہ وقت احساس رہتا ہے اور اسی حقیقت کے پیش نظر یہ اولاد کے معاملہ میں والدین کم اور دوست زیادہ ثابت ہوتے ہیں اور ساری زندگی بحیثیت ایک دوست کے ان کا بھرپور ساتھ دیتے ہیں۔اگر ان کے بچوں کے مشاغل ان کے اپنے مشاغل سے ملتے جلتے ہوں تو پھر یہ بات سونے پر سہاگہ ثابت ہوتی ہے۔

اپنے بچوں سے بے حد پیار کرنے والے اور ان کی کوتاہیوں کو درگزر فرماتے ہوئے حتی الوسع بے جا پابندیاں لگانے سے گریز کرتے ہیں۔ تاکہ بچہ بغاوت کی طرف آمادہ نہ ہو جائے۔ جب بچہ تھوڑا سا بڑا ہو جاتا ہے اور بول چال کے قابل ہو جاتا ہے تو پھر ان کو قدرے سکون ملتا ہے اور ان کے لئے بچے کی پرورش زیادہ اطمینان بخش طریقے سے آسان تر ہو جاتی ہے اور بچے کی غور میں ان کی دلچسپی ازحد بڑھ جاتی ہے۔ بچے کے ابتدائی ایام ان کے لئے ازحد تکلیف کا احساس لئے ہوتے ہیں۔ کیونکہ اس وقت بچہ فطرتاً والدین کی زیادہ توجہ کا طالب ہوتا ہے اور ان کی اپنی سرگرمیوں کا معتدبہ حصہ بچے کی دیکھ بھال پر خرچ ہو جاتا ہے۔

جوزا والدین میں یہ صفت ازحد نمایاں ہوتی ہے کہ یہ بچے کو بے جا ڈانٹ ڈپٹ کرنے سے محتاط حد تک گریز کرتے ہیں۔ باپ کی نسبت ماں کی گرفت بچوں پر بے حد ہوتی ہے۔ جیسے جیسے بچہ بڑا ہوتا ہے۔ ان کا کردار ایک مشفق استاد کی مانند ہو جاتا ہے۔ چونکہ خود کوئی ذہنی یا جسمانی پابندی برداشت نہیں کر پاتے۔ اس طرح اپنی اولاد پر بھی بے جا قدغن لگانے سے گریز کرتے ہیں اور ان کو ایک ذمہ دار آزاد شہری ہونا سکھاتے ہیں اور احساس دلاتے ہیں کہ وہ معاشرے کا ایک آزاد ذمہ دار شہری ہے اور یہ کہ اسے ایک ذمہ دار انسان کی حیثیت سے معاشرے میں اپنا بہترین کردار ادا کرنا ہے۔

جوزا والدین اپنے بچوں کی صلاحیتوں کا نہایت باریک بینی سے جائزہ لیتے ہیں اور ان کے اندر موجود اچھی خصلتوں کے پروان میں بے حد گہرا کردار ادا کرتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ کھیل کھیل میں بچے کو ہر اچھائی اور برائی سے آگاہ کر سکیں۔ خواہ اس کے لئے داستان گو ہی کیوں نہ بننا پڑے۔ تاکہ بچے کی

خفتہ صلاحیتیں پروان چڑھ کر اس کو بہترین انسان بننے میں ممد و معاون ثابت ہو سکیں۔ اسی لئے بچوں کے ہوم ورک کرواتے وقت مشکل سے مشکل مسئلہ کو آسان تر بنا کر ان کو سمجھانے کی کوشش کرتے ہیں۔

جوزا والدین اپنے بچوں سے جذباتی سطح پر دور رہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ جس کی وجہ سے ان کا تضاد اکثر واضح ہو کر بچوں پر بھی جلد منکشف ہو جاتا ہے۔ اپنی طرف سے یہ پوری طرح کوشش کرتے ہیں کہ جذباتی قرب اور لگاؤ بچے کو زیادہ سے زیادہ نظر آئے۔ ان کے رویہ میں جذباتی لچک بالکل نہیں ہوتی۔ بلکہ حقیقت پسندی کا نمایاں عنصر لیے ہوئے ہوتا ہے۔ جوزا والدین اپنے گھر کو پرسکون گہوارہ بنا کر ہی بچوں کی تعلیم تربیت کا فریضہ انجام دینے کے قائل ہوتے ہیں۔

جوزا والدین اپنے بچوں میں خود اعتمادی کے عنصر کو بے حد بڑھانے کے قائل ہوتے ہیں اور اس نکتہ نظر سے ان کی صلاحیتوں کو پرواخت کرنے اور انہیں کامیابی کی منازل طے کرنے میں ممد و معاون ثابت ہوتے ہیں۔ بچوں سے بے انتہا پیار کرتے ہیں اور ان سے مفاد پرست جذبات رکھنے کے قائل بالکل نہیں ہوتے اور یہی وصف انہیں دوسرے بروج کے افراد سے ممتاز اور یگانہ کرتا ہے۔

## غذائیت اور بیماریاں

چونکہ جوزا افراد بڑی بڑی دعوتوں کے شوقین ہونے کے باوصف خود بہت کم غذا استعمال کرتے ہیں۔ جس کی وجہ سے بیماری کا سامنا کرتے ہیں۔ حالانکہ انہیں پروٹینی اور حیاتین کے غذا کی اشد ضرورت رہتی ہے۔ ذیل کی بیماریاں ان میں عام ہیں۔

## پھیپھڑوں کی بیماری:

اپنی متلون مزاجی اور بے چینی کی وجہ سے پھیپھڑوں کی بیماری میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ چڑچڑے پن کی وجہ سے تپ دق اور سل کے امراض کو بخوبی پالنے والے اور اس کے ہاتھوں تنگ ہوتے ہیں۔ ان کے لئے لازم ہے کہ چڑچڑے پن، سگریٹ اور شراب کے نزدیک بھی نہ پھٹکیں۔

## جوڑوں کا درد:

اکثر جوڑوں کے درد میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اس لئے بہتر ہے کہ زیادہ ٹھنڈی اشیاء کے کھانے سے گریز کریں اور معتدل اشیاء کا استعمال بڑھائیں۔

## کولہوں، شانوں اور رانوں میں درد:

اکثر ان اعضائے جسم میں درد کی شکایت رہتی ہے۔ بالخصوص موسم کی تبدیلیوں سے ان کے مرض میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔ بعض اوقات ان کے ہاتھوں معذور بھی ہو جاتے ہیں اور سخت تکلیف سے دوچار ہوتے ہیں۔ بہتر ہے کہ جسم کو ہمہ وقت متحرک رکھیں اور مناسب ورزشیں اپنائیں۔

## اعصابی کشیدگی:

اعصابی کشیدگی عام مرض ہے اور اس کی وجہ سے سخت پریشانی سے دوچار ہوتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ جسم کو ہمہ وقت متحرک رکھیں اور مناسب ترین ورزشیں اپنائیں۔ یہی بہترین علاج ہے۔ اس طرح ان کو انگلیوں میں اکثر درد کی شکایت رہتی ہے جس سے روزمرہ کے کاموں میں دقت کا سامنا کرتے ہیں۔ اچھے ڈاکٹر کے علاج اور غذا کے معاملے میں احتیاط سے، اس سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔ سیر و تفریح بھی بہترین بات ہے۔ زیادہ سے زیادہ اس سے انجوائے کریں۔

## بے خوابی:

بے خوابی جوزا افراد کی عام بیماری ہے اور اس کی وجہ سے ان کی طبیعت پژمردہ اور پریشان رہتی ہے۔ کام کاج میں حرج پیدا کرتی ہے چونکہ سگریٹ، شراب اور چائے نوشی کے بے حد عادی ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ان کی انتڑیاں اور دماغ خشک ہو جاتا ہے اس لئے بہتر یہی ہے کہ ان اشیاء کے ساتھ ساتھ گرم اور خشک اغذیہ سے اجتناب کریں۔

## دوستانہ تعلقات

جوزا افراد لوگوں کو بہت پسند کرتے ہیں۔ اس لئے ان کے ساتھ گزارہ کرنا عموماً بہت ہی آسان ہوتا ہے۔ کیونکہ جوزا افراد میں یہ فطری وصف ہوتا ہے۔ کہ لوگوں کی پسندیدہ شخصیت کس طرح بنا جا سکتا ہے۔ ان کے اسی وصف کی بناء پر ان کے دشمنوں کی تعداد نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے۔ یہ اپنی ظریفانہ اور چلبلی فطرت سے۔ بہت جلد دشمنوں کو بھی دوست بنا لیتے ہیں۔ اس معاملے میں ان کی رحم دلی بھی بے حد اہم کردار ادا کرتی ہے اور ان کی مقناطیسی قوت لوگوں کو باآسانی اپنی جانب کھینچ لیتی ہے۔

جوزا افراد اپنے ارد گرد لوگوں کا ہجوم دیکھنا پسند کرتا ہے۔ اس لئے اکثر اس کے گرد بے شمار لوگوں کا جھمگھٹا رہتا ہے۔ اگر ان کے آس پاس دوستی کا ہجوم کسی بھی وقت نہ رہے تو تنہائی اس کو کاٹ کھانے کو دوڑتی ہے اور یہ باؤلا ہو جاتا ہے۔ اس کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کے دوست بھی اتنے ہی سرگرم اور مخلص ہوں۔ جس قدر کہ وہ اپ بذات خود ہیں۔ سماجی رابطہ ان لوگوں کے لئے بے حد اہم ہوتا ہے۔ پارٹیاں اور دعوتیں کرنا ان کا عام شیوہ ہے۔ ان سے یہ کوئی بعید نہیں ہوتا

کہ یہ فرد کسی وقت کس لمحے پارٹی کا اعلان کر کے دوستوں کو حیران و ششدر کر دیں گے۔

جوزا عورت ہو یا مرد وہ دوسروں کو سکون پہنچا کر خوشی محسوس کرتے ہیں۔بے انتہا مہمان نواز ہوتے ہیں اور اپنے مہمانوں کی ضرورت کا بروقت اندازہ لگا لیتے ہیں۔ان کو کسی بھی لحاظ سے غیر مہمان نواز نہیں کہا جا سکتا۔

جوزا فرد میں یہ وصف ہوتا ہے کہ یہ ہر قسم کے افراد کے ساتھ دوستی گانٹھنا جانتے ہیں۔یہی وجہ ہے کہ ان کے دوستوں کے ہجوم میں آپ کو ہر طبع اور ہر رنگ کا فرد بخوبی نظر آئے گا۔لیکن تعلیم یافتہ اور سمجھ دار جوزا افراد ان متضاد رنگ دوستوں کی متضاد فطرت سے بچ کر رہنے کا گر بخوبی جانتا ہے۔اس لئے وہ غلط قسم کے دوستوں سے اپنا آپ کو بچا کر رکھتا ہے۔وہ اپنے دوستوں میں کسی بھی قسم کا لڑائی جھگڑا برداشت نہیں کر سکتا۔

جوزا فرد سماجی سرگرمیوں میں بہت خوش رہتا ہے۔اس کے نزدیک باہمی نظریات و خیالات کا ہمہ وقت تبادلہ ہوتا رہنا چاہیئے۔ان کی ہمیشہ یہ خواہش ہوتی ہے کہ ان کے دوست بھی ان کی طرح ذہین نہ ہوں۔معمولی معمولی باتوں پر بحث مباحثہ فرض منصبی سمجھتے ہیں اور اس سے خوشی اور تسکین حاصل کرتے ہیں۔اکثر ان کا مباحثہ گہرے فلسفیانہ خیالات کا حامل ہوتا ہے اور انسان اکثر ان کے ساتھ مباحثہ میں نہیں جیت پاتے۔

جوزا افراد کو سمجھنا دوستوں کے لئے مشکل ہوتا ہے۔کیونکہ ان کی متضاد بدلتی ہوئی مزاجی کیفیات ان کی سمجھ میں جلد نہیں آتیں۔اس لئے ان افراد کا نفسیاتی تجزیہ ازحد مشکل ہوتا ہے۔دوستوں کے بغیر یہ اپنی پارٹی اور دعوتوں کو ادھورا جانتے ہیں۔کیونکہ ان کی خوبصورتی اور زندہ دلی ہی ان کو ایسی محفلوں کی جان بناتی

ہے۔لوگ بھی ان کی صحبت سے بخوبی لطف اندوز ہوتے ہیں۔اگرچہ بعض اوقات یہ اپنی گفتگو میں حد سے بھی گزر جاتے ہیں اور بعض اوقات نادانستگی میں یہ اپنے اور دوسروں کے بارے میں بے حد غلط قسم کی باتیں کر جاتے ہیں اور بعض اوقات ان کی دوسروں پر تنقید بھی ان کے لئے وبال جان بن جاتی ہے۔جس کی وجہ سے لوگ ان کو اچھا خیال نہیں کرتے۔بہرحال یہ اپنی مجلسی اور رونق پسند طبیعت کی وجہ سے بہت جلد ان کو ہمنوا بنا لیتے ہیں۔

## پیشے اور دولت

### پرسنل سیکرٹری وسٹینو گرافر:

پرسنل سیکرٹری بن کر اپنے پاس کو فائدہ پہنچانے والا' پوری پوری صلاحیتوں' خوبیوں اور صفات کا مالک' بہترین سٹینو گرافر بن سکتا ہے اور اس پیشے میں ترقی کر کے ڈھیروں دولت کما سکتا ہے۔بنی نوع انسان کی بہبود کے کام کر کے خوشی محسوس کرنے والا' رفاہ عامہ کے لئے کام کرنے والا۔

### تجارتی معاملات:

تجارتی معاملات میں ماہر اور ان کو بہتر طریقے سے سنبھالنے والا' کمال کی حد تک تجارتی سوجھ بوجھ رکھنے والا' مالی مشکلات کا بہترین حل نکالنے والا اور مالی مسائل کو سمجھنے والا' بہترین مفادات حاصل کرنے والا۔

### اداکار:

بحیثیت اداکار اپنی بہترین صلاحیتوں کی بدولت ترقی کر کے دوسروں کو متاثر کرنے والا اور داد پانے والا' مقبولیت کے اونچے معیار پر پہنچنے کی قوت رکھنے والا۔

### تصنیف و تالیف:

تصنیف و تالیف جیسے کاموں میں مہارت تامہ رکھنے والا' بہترین ادیب' مضمون نگار' صحافی' شاعر' ڈرامہ نگار بننے کی اہلیت رکھنے والا' لوگوں کو فطرت کے پوشیدہ اسرار و رموز سے آگاہ کر کے شہرت اور دولت کمانے والا' سیر و تفریح کا دلدادہ ہونے کے ناطے بہترین سفرنامے تحریر کرنے والا اور ان سفرناموں کے ذریعے لوگوں کو ورطہ حیرت میں مبتلا کرنے والا اور ان کی توجہ اور دلچسپی کو اس کے ذریعے حاصل کرنے والا۔

## رومانس

### مرد:

محبت کے معاملے میں دریادل' اپنے ساتھی کی صوابدید پر انحصار کرنے والا' ناپسندیدگی کی صورت میں خاموشی سے الگ ہو جانے والا' ہوٹنگ اور تنگ نہ کرنے والا' دیانتدار' پرسکون ماحول کے متمنی' جنسی تسکین کی صورت میں بیوی کو دل و جان سے چاہنے والا اور اس کی خوب خدمت کرنے والا' ایمانداری' خلوص اور شدید محبت پر مبنی تعلقات کا خواہاں۔

### عورت:

محبت کے معاملے میں فراخ دل' اپنے ساتھی کی صوابدید پر انحصار کرنے والی' دیانتدار' پرسکون ماحول کی متمنی' بڑی آسانی کے ساتھ دوست بنانے والی' ہمیشہ ہجوم دوستاں میں گھری رہنے والی' محبت مل جانے پر خود کو ساتویں آسمان پر محسوس کرنے والی' محبوب کے لئے اس کا دیکھنا اور خط وغیرہ لکھنا پسند کرنے والی' موڈ بہت جلد بدل لینے والی۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:

بہت جلد اپنی راہیں تبدیل کرنے والے' ڈبل شخصیت کے حامل' ایک دوسرے کو جنسی تسکین اور جنسی آرزوؤں کی تکمیل ملے تو ایک دوسرے کے ساتھ بے حد وفادار اور مطمئن رہنے والے' آسودگی کی حالت میں ایک دوسرے کے ساتھ بے حد جوش وخروش کا مظاہرہ کرنے والے' پرجوش جنسی ملاپ کو بے حد پسند کرنے والے' دنیا کی ہر شے سے حظ اور لطف اٹھانے والے' زندگی کو انجوائے کرنے والے۔

## مرد:

ادھوری جنسی خواہش کی صورت میں کنارہ کشی اختیار کرنے والا اور نئے ساتھی کا متلاشی اور آزادی کا خواہاں۔

## عورت:

ادھوری جنسی خواہش جوزا عورت کو چڑچڑی' بدمزاج بنا دیتی ہے اور اپنے رفیق حیات سے متنفر ہو کر ٹھکرا دیتی ہے۔آزادی کی خواہاں۔

# جوزا مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

## حمل عورت:

حمل عورت جوزا مرد کے لئے خوشگوار تعلق ثابت ہوتا ہے۔حمل عورت آئیڈیل پرست ہوتی ہے اور وہ جس قسم کے وجیہ اور خوش پوش مرد کی رفاقت کی خواہاں ہوتی ہے۔جوزا مرد میں وہ صفات بدرجہ اتم موجود ہوتی ہیں۔خاصی غیر

جذباتی ہونے کے ناطے بظاہر بے حد معصوم اور بھولی بھالی نظر آتی ہے۔ مگر جب اس کے اندر جھانکا جائے تو معلوم ہوگا۔ کہ یہ نہایت ذہین اور چالاک ہوتی ہے۔ اگر جوزا مرد اس سے سچی محبت کا مظاہرہ کرے گا تو پھر اس کی زندگی بے انتہا خوشگوار اور کامیاب ثابت ہوگی۔ بحیثیت مشیر اس جیسی کوئی اور عورت آپ کو نہ ملے گی۔

## ثور عورت:

سنجیدہ اور عافیت پسند عورت جس میں جوزا مرد کے لئے شوخی اور دلکشی کی کمی بے حد زیادہ ہوتی ہے۔ لیکن ثور عورت محبت کے معاملے میں بہت ہی پُرخلوص اور پُرجوش ہوتی ہے۔ نسوانیت کا مرقع ہوتی ہے اور دوسرے بروج کی خواتین اس معاملے میں ان کا مقابلہ نہیں کر سکتیں۔ محبت اور جنس کے معاملے میں بے حد جذباتی ہونے کے ساتھ حاسد اور شکی مزاج بھی بہت زیادہ ہوتی ہے۔ خاوند پر کڑی نگاہ رکھتی ہے اور ذرا ذرا سے معاملے کو بہت زیادہ محسوس کرتی ہے۔ اس معاملے میں حمل عورت سے دو قدم آگے ہوتی ہے۔

## جوزا عورت:

جوزا مرد اور جوزا عورت کا ساتھ مثالی نوعیت کا ہوتا ہے اور ان کے درمیان کبھی بھی بدمزگی پیدا نہیں ہوتی۔ فطرت سے واقفیت کی بناء پر زندگی نہایت خوشگوار اور پرسکون گزرتی ہے۔ یکساں فطرت کے حامل ہونے کی بناء پر ایک دوسرے سے بہت جلد واقف حال ہو جاتے ہیں اور ایک دوسرے کی بات کو جلد سمجھ کر آپس میں ہم آہنگی پیدا کر لیتے ہیں۔ جوزا عورت بھی آپ کی مانند نہایت دانشمند اور مجلس مزاج کی ہوتی ہے۔ لیکن اس سے گرہستن اور باورچن ہونے کی

توقع رکھنا محض خام خیالی ہے۔اس لئے ایسی بات کبھی سوچئیے بھی نہیں۔

## سرطان عورت:

جہاں تک روپے پیسے کا تعلق ہے۔وہ آپ سے بے انتہا مختلف نظر آئے گی۔چونکہ فطرتاً آپ شاہ خرچ واقع ہوئے ہیں۔جبکہ سرطان عورت حد سے زیادہ کنجوس ہوتی ہے۔اسی بناء پر وہ نہ صرف روپے پیسے کے معاملہ میں بلکہ گھریلو مصرفات کے بارے میں بھی نہایت کفایت شعار ثابت ہوگی۔سرطان عورت اپنے خاوند کی وفادار اور انتہائی ہمدرد ساتھی ثابت ہوتی ہے۔بچوں سے بے انتہا پیار کرتی ہے اور ان کی پرورش میں مگن ہو کر شوہر کی حیثیت کو ثانوی بنا دیتی ہے۔گھریلو معاملات میں ازحد مثالی حیثیت کی مالکہ ہوتی ہے۔نہایت مہربان اور سمجھدار عورت ہونے کے ناطے بہترین ماں بچوں کے لئے ثابت ہوتی ہے۔بچوں کے جوان ہونے تک وہ ان کو کم عقل اور ناسمجھ ہی جانتی ہے۔

## اسد عورت:

نہایت پرکشش، شاندار صحت اور حسن کی مالکہ ہوتی ہے۔اگر آپ نے اپنا شکی مزاج نہ بدلا تو پھر آپ کے درمیان اکثر جھڑپیں ہوتی رہیں گی۔کیونکہ آپ اس کی بے باکی کے ہاتھوں نالاں و پریشان ہونگے۔جبکہ وہ ہر محفل کی جان بن کر ہر ایک کی نگاہ کا مرکز بن جائے گی اور ہر شخص کی خواہش ہوگی کہ وہ اس کی قربت حاصل کر سکے۔اسد عورت میں خودنمائی کا جذبہ بے حد نمایاں ہوتا ہے۔اس کی جس قدر دل کھول کر آپ تعریف کریں گے۔اتنا ہی وہ آپ کی زلف گرہ گیر کی اسیر رہے گی۔اسے معمولی معمولی تحائف بہت پسند آتے ہیں اور ذرا ذرا سے معمولی تحفہ کو آپ کی طرف سے لازوال محبت کی نشانی جانے گی اور اسے دل سے لگائے گی اور

دوسروں کے سامنے آپ کی بھرپور تعریف کرے گی۔ جب مکمل طور پہ آپ کی طرف ملتفت ہو جائے گی تو پھر اس کی محبت کا آپ اندازہ نہیں لگا سکتے۔

## سنبلہ عورت:

سیپ کی مانند ایک ایسی عورت جس کی ظاہربت سے اس کی باطنیت کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔ وہ اپنے دل کا راز بمشکل ہی کسی کی سامنے اگلے گی۔ کیونکہ وہ اس یقین سے پُر ہوتی ہے کہ اس کی اختیار کردہ راہ درست اور صحیح ترین ہے۔ جبکہ مدمقابل خواہ کوئی ہی کیوں نہ ہو وہ غلط ہے۔ سنبلہ عورت محبت میں کسی حد تک آپ سے ملتا جلتا مزاج رکھتی ہے۔ اس لئے بغیر کسی وجہ کے اس کی آپ میں دلچپسی سرے سے ہی مفقود ہو جائے گی اور وہ کسی اور جانب متوجہ ہو جائے گی۔ اگر اس کو اس بات کا یقین کامل ہو جائے کہ آپ کا خلوص اور جذبہ سچا ہے تو پھر آپ کا بندھن کافی دیر تک مثالی رہے گا۔

## میزان عورت:

جوزا مرد میزان عورت کی محبت پا کر اپنے آپ کو دنیا کا خوش قسمت مرد تصور کرے گا۔ میزان عورت ہر مرحلہ پہ آپ کا ساتھ دے گی۔ آپ کسی بھی مرحلے پہ اس کی ہدایت اور مشورے پہ بے دھڑک عمل کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس کی ذہانت کا مقابلہ آپ بھی نہیں کر سکتے۔ حالانکہ آپ بھی بے حد ذہین ہوتے ہیں۔ میزان عورت کے نزدیک گھر کی اہمیت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ اس لئے گھر میں اس کی موجودگی میں آپ بے حد طمانیت، خوشگواریت اور لطف محسوس کرینگے۔ صفائی پسند، خوبصورتی پہ جان دینے والی اور آرائش کی دلدادہ ہوتی ہے۔ اس لئے گھر کو ہر لحاظ سے صاف ستھرا، خوبصورت اور آرائش کا بہترین نمونہ بناتی ہے۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت کے ساتھ گزرا کرنا جوزا مرد کے لئے جوئے شیر لانے کے مترادف ہے۔ کیونکہ وہ حد درجہ نوکیلی اور غصیلی اور جذباتی ہوتی ہے اور جب اس کے غصے کا پارہ انتہا پر ہوتا ہے تو وہ ہر حد سے باآسانی گزر جاتی ہے۔ مگر حیرت انگیز بات یہ ہے کہ جس قدر تیزی سے اس کے غصے کا پارہ بلند ہوتا ہے۔ اسی قدر تیزی سے وہ ٹھنڈی بھی ہو جاتی ہے اور اس کا رویہ نہایت نرم اور معقول ہو جاتا ہے اور آپ کے لئے اس کے اس تضاد کا صحیح اندازہ لگانا ناممکن ثابت ہو گا۔ عقرب عورت قابل اعتماد اور مددگار ماں ثابت ہوتی ہے۔ بچوں کو بے راہ رو نہیں ہونے دیتی اور ان کی سرگرمیوں پر کڑی نگاہ رکھتی ہے۔

## قوس عورت:

قوس عورت شگفتہ مزاج، سادہ دل، قابل بھروسہ، پرخلوص اور حد سے زیادہ صاف گو ہوتی ہے۔ آپ اس کی رفاقت پر قابل فخر حد تک بھروسہ کر سکتے ہیں۔ اپنی صاف گوئی کی بدولت عزیز واقارب اور دوست احباب کو بہت جلد ناراض کر لیتی ہے۔ اگر آپ بھرپور نفسیاتی طریقے سے اس کے باتونی پن کو ختم کر دیں تو پھر اس کی رفاقت قابل اعتماد حد تک مثالی اور بہترین ثابت ہو گی۔

## جدی عورت:

جدی عورت دولت کی خواہاں ہوتی ہے۔ اس لئے اس کا چناؤ بھی دولت مند شخص ہوتا ہے۔ اس لئے وہ آپ میں اس وقت ہی دلچسپی لے گی۔ جب آپ دولت مند ہو نگے۔ اس کی ہمیشہ خواہش بھرپور تحفظ اور خوشحال زندگی گزارنا ہے۔ البتہ اس میں یہ بھرپور وصف موجود ہے کہ شادی کے بعد اگر آپ خدانخواستہ

کنگلے ہو جائیں تو یہ آپ کا ساتھ کسی بھی صورت میں نہ چھوڑے گی۔ بلکہ آپ کو کامیابی اور کامرانی کی منزل دوبارہ پانے میں ہر ممکن مدد اور تعاون کرے گی اور اس کی بھرپور کوششوں سے آپ دوبارہ وہی عروج حاصل کریں گے۔

## دلو عورت:

دلو عورت سے ازدواجی بندھن کی صورت میں ہر قسم کے حالات کا سامنا کرنے کے لئے مکمل کمر باندھ لیں۔ کیونکہ اس کا جاننا' سمجھنا بے حد مشکل کام ہے۔ دلو عورت قوس و قزح کی مانند دلفریب' رنگارنگ' پراسرار اور آپ کی حقیقی رسائی سے کافی دور ہوتی ہے۔ مہم جو اور دلچسپی کی مالکہ ہونے کے ناطے آپ کو کبھی بھی یکسانیت محسوس نہ ہوگی۔ کشادہ دل اور درگزر کرنے والی ہوتی ہے۔ ناانصافی زیادہ دیر تک برداشت نہیں کرسکتی۔ فطرتاً خودمختار اور تبدیلی پسند ہوتی ہے۔ شادی اسکے نزدیک زندگی کا اہم ترین واقعہ ہوتا ہے۔

## حوت عورت:

حوت عورت گھریلو ٹائپ ہونے کے ناطے آپ کی ترجیحات میں سراول رہے گی۔ اگر آپ کی اس سے شادی ہو جائے تو آپ کو کبھی بھی پچھتاوے سے دوچار نہ ہونا پڑے گا۔ حوت عورت نہایت پرخلوص اور دلکش شخصیت ہوتی ہے۔ اس میں نسوانیت کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے۔ عام عورتوں کے مقابلے میں کافی زیادہ سمجھ اور عقل کی مالکہ ہوتی ہے۔ حوت لڑکی اپنے خاوند کی پرستش بطور دیوتا کرے گی۔ ان کی موجودگی میں آپ کسی اور لڑکی یا عورت میں دلچسپی نہ لے سکیں گی بہت ہی زیادہ خدمت گزار' فرض شناس ہونے کے ناطے گھر کو سکون کا گہوارہ بنا کر رکھ دے گی۔

# جوزا عورت کا جیون ساتھی کون؟

## حمل مرد:

جوزا عورت میں بے حد دلکشی اور کشش محسوس کرنے والا ہوتا ہے اور آپ کی شخصیت میں وہ دلکشی اور ذہانت کا عجیب امتزاج پائے گا۔ جو اسے کسی دوسری عورت میں کبھی بھی نہ ملے گا۔ حملی مرد ذہین اور باعمل اور مستقل مزاج ہوتا ہے۔ وہ کسی بھی کام کو پایہ تکمیل تک پہنچائے بغیر سانس نہ لے گا۔ اس کی اولین پسند آپ جیسی خودمختار اور آزاد خیال عورت ہوتی ہے۔ کیونکہ ان کی فطری خواہش یہ ہوتی ہے کہ ان کی شریک حیات ہر لحاظ سے سمجھدار اور حسین ہو اپنے آپ پر بوجھ برداشت نہیں کرتے۔ متلون مزاجی کے ساتھ ساتھ متجسس ہوتے ہیں اور آپ کی رفاقت میں خاصی دلچسپی لیتے ہیں اور لطف محسوس کرتے ہیں۔ اپنے دوستوں سے آپ کے میل جول کو بھی نہایت پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھیں گے لیکن اس بات کو قطعی پسند نہ فرمائیں گے کہ ان کی بیوی کسی دوسرے کے عشق میں گرفتار ہو کر بے وفائی کی مرتکب ہو۔

## ثور مرد:

جوزا عورت کے لئے ثور مرد بہترین ہوتا ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ آپ کو اپنے اندر صبر کا مادہ بے حد بڑھانا ہو گا۔ ثور مرد ہر کام سکون اور آہستہ روی سے کرنے کا عادی ہوتا ہے۔ جس کی بناء پر اس کا اظہار محبت اور تکمیل محبت ۔بہت زیادہ وقت گزرنے کے بعد نمایاں ہوتا ہے۔ مقابلتہً آپ عجلت باز اور بے صبری ہوتی ہیں۔ جس سے مزاجی اختلاف ابھرتا ہے۔ ایسے میں اگر آپ صبر سے کام لیں گی تو آپ کو کبھی بھی پچھتانا نہیں پڑے گا۔ گو وہ آپ سے طوفانی قسم کا عشق تو نہیں

لڑائے گا۔لیکن ایک مرتبہ جب وہ آپ کی مکمل محبت میں گرفتار ہو گیا تو پھر وہ بندہ بے دام بن کر کلیتہً آپ کے رحم و کرم پر ہو گا۔

## جوزا مرد:

دونوں کے تعلقات بے حد مثالی ہوتے ہیں۔کیونکہ آپ کی مانند وہ بھی بہت ذہین، محنتی اور باصلاحیت ہوتا ہے اور فطرتاً وہ اس بات سے بخوبی آگاہ ہوتا ہے کہ تعلقات میں کب اور کیسے اکتاہٹ اور یکسانیت پیدا ہوتی ہے۔آپ کی مانند جوزا مرد بھی گھر کو بنانے سنوارنے کے بہت زیادہ آرزومند رہتے ہیں۔اس لئے آپ دونوں کی باہمی شراکت سے گھر کی خوبصورتی اور آرائش اپنی مثال آپ ہو گی۔فطرتاً مجلسی اور رونق پسند ہونے کے ناطے آئے دن دوستوں کی دعوتوں پر آپ دونوں کو قطعاً اعتراض نہ ہو گا۔

## سرطان مرد:

سرطانی مرد بے انتہا حساس اور زود رنج ہوتے ہیں اور اس کے ساتھ گزارہ کرنا آپ کے لئے بے انتہا مشکل ہوتا ہے۔آپ اپنے خاوند میں جن خوبیوں کی متلاشی ہوتی ہیں۔سرطان مرد ان تمام خصوصیات سے مبّرا ہوتا ہے۔البتہ محبت کے معاملہ میں وہ بے حد سچا اور پرخلوص ہوتا ہے۔آپ مجلسی اور خوش مزاج ہیں۔جبکہ سرطان مرد خاموش طبع اور تنہائی پسند ہوتا ہے۔اگر اس سے آپ کا ازدواجی بندھن قائم ہو جائے تو پھر اپنی دور اندیشی، زیرکی اور سرد مزاجی کے تحت بہت سے خطرناک اقدامات اور مستقبل کے متوقع نقصانات سے آپ کو بچا سکتا ہے۔بظاہر سرطان مرد بظاہر خشک، شُس مزاج اور قدرے بے وقوف ہوتا ہے۔مگر درحقیقت نہایت سمجھدار اور دوربین ہوتا ہے۔

## اسد مرد:

اسد مرد آپ کے لئے مثالی محبوب اور شوہر ثابت ہوتا ہے۔کیونکہ وہ بھی محفلوں، تقریبات، کھیل کود اور دیگر تفریحات کا دلدادہ ہوتا ہے۔محبت کے معاملے میں بے انتہا جذباتی ہوتا ہے۔آپ اسد مرد کی رفاقت پر دلی اطمینان اور فخر محسوس کرینگی۔کیونکہ وہ ہرلحاظ سے آپ کا آئیڈیل رفیق اور محافظ ثابت ہوگا۔وہ بے پناہ صلاحیتوں اور مضبوط ارادوں کا مالک ہوتا ہے۔عملی زندگی میں بہت کامیاب انسان ہوتا ہے۔اسد مرد عورتوں میں بے حد مقبول ہوتا ہے۔لیکن صنف مخالف کے معاملہ میں ان کا معیار بے حد بلند ہوتا ہے۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد کم گو، سرد مزاج اور کاروباری شخص ہوتا ہے۔اس کی یہ غیر جذباتی فطرت آپ کے مزاج کے بالکل خلاف بات ہوگی۔محبت کے معاملے میں شکی مزاج ہوتا ہے اور اس بات کو بالکل پسند نہیں کرتا۔کہ اس کی بیوی یا محبوبہ کسی دوسرے مرد سے ہنس کر بھی بات کرے۔اگر ایسا کرینگی تو پھر وہ طوفان کھڑا کر دے گا۔سنبلہ مرد شاید ہی آپ کی غلطی کو معاف کر پائے گا۔اگر اس کا شک یقین میں بدل جائے تو پھر سمجھ لیجئے کہ طلاق آپ کا مقدر ٹھہرے گی۔

سنبلہ مرد کی زندگی میں تصورات اور تفریحات کا کوئی گزر نہیں ہے۔جس کی وجہ سے آپ کا دلی سکون ہمیشہ تلاطم پذیر رہے گا۔سنبلہ مرد دوسروں کے سامنے محبت اور پسندیدگی کا اظہار قطعی نہ کرے گا۔البتہ تنہائی میں خاصا جذباتی اور گرم جوش ہوگا۔تاہم یہ کیفیت لمحاتی ہوگی۔دوسروں کے سامنے وہ پھر غیر متعلق اور سردمہر ہو جائے گا۔اس کو غصہ بہت دیر سے آتا ہے۔مگر جب اس کو غصہ آجاتے

تو اس کو ٹھنڈا کرنا بے انتہا مشکل بات ثابت ہوتی ہے۔ یہ چیخ چیخ کر آسمان سر پر اٹھالے گا۔

## میزان مرد:

میزان مرد سے ازدواجی بندھن آپ کے لئے خوش قسمتی کا باعث ہو گا۔ میزان مرد محبت کرنے والا اور ذہین عورت کی دل سے قدر کرنے والا ہوتا ہے۔ جوزا مرد کی طرح اس کا مزاج بھی بہت تیزی سے بدلتا ہے۔ وہ ایک وقت میں آپ سے شدید محبت کا مظاہرہ کرے گا تو دوسرے وقت میں وہ آپ کو بالکل نظر انداز کر دے گا۔ البتہ اسے یہ یقین ہو جائے کہ آپ اسے دل و جان سے چاہتی ہیں تو وہ جلد ہی آپ کی طرف دوبارہ مائل ہو جائے گا۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد سے بناہ کرنا جوئے شیر لانے کے مترادف ہوتا ہے۔ اکثر آپ کا دل کرے گا کہ خودکشی کر لی جائے۔ بالخصوص جوزا عورت اپنے مزاج کے ہاتھوں اسے وحشی، سخت مزاج اور غضبناک تصور کرے گی۔ اگر کسی بات سے وہ بیوی سے ناراض ہو جائے تو اس کی سنگدلی انتہائی عروج پر پہنچ جائے گی اور آپ کو سامان باندھ کر اپنے میکے چلے جانے میں ہی عافیت محسوس کریں گی۔

عقرب مرد دوسروں کے جذبات کا بہت کم خیال رکھتا ہے۔ اگر بدقسمتی سے آپ کی شادی عقرب مرد سے ہو جائے تو آپ کو آئے دن اپنی بے عزتی اور توہین کے لئے خود کو تیار رکھنا ہوگا۔ عقرب مرد مشکل ہی سے آپ کی کسی خوبی کی تعریف کریں گے۔ لیکن تحقیر آمیز نکتہ چینی کے لئے وہ کسی بڑی غلطی کا انتظار نہیں کریں گے۔ آپ کی معمولی سی کوتاہی اس کے غیض و غضب کے لئے مہمیز کا کام

دے گی۔

## قوس مرد:

قوس مرد جذبات سے مبرا ہوتا ہے۔اس کی خوش مزاجی اور ہمدردانہ رویہ دوسروں کو متاثر کئے بغیر نہیں رہتا۔قوس مرد سے آپ کا روحانی تعلق ایک دلچسپ تجربہ ہوگا۔لیکن اسے شادی پر آمادہ کر لینا بہت ہی صبر آزما اور دیر طلب کام ہوتا ہے۔قوس مرد فراخدل اور کشادہ ذہن ہوتا ہے۔آپ سے محبت کے دوران وہ اس بات کو قطعی اہمیت نہ دے گا۔کہ آپ کسی دوسرے شخص میں بھی دلچسپی رکھتی ہیں۔لیکن آپ سے شادی کے بعد آپ کی ذات ہی اس کی توجہ کا مرکز رہے گی اور آپ کو قدرے محتاط رہنا پڑے گا۔اس کا یہ مطلب بالکل نہ لیں کہ وہ آپ پر بے جا پابندیاں عائد کر دے گا۔

## جدی مرد:

کسی قدر پراسرار، خاموش طبع ہوتا ہے۔جوزا عورت کے لئے اپنے اندر کوئی کشش محسوس نہیں کرتا۔محبت کے معاملے میں خاصا خشک اور سست رفتار ہوتا ہے۔روایت پرست ہونے کے ناطے اس کی پابندی نہایت سختی سے کرتا ہے۔وقت کی رفتار کا ساتھ نہیں دے سکتا۔اس لئے یہ بہت کم ترقی کر پاتا ہے۔اس کی روش سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ جسے دنیا بھر کے مصائب اور آرام ان کا مقدر ہوں۔گھر کی چار دیواری کو اپنے لئے محفوظ ترین قلعہ تصور کرتے ہیں۔گھر میں ان کی روشش درست رہتی ہے۔گھر میں زیادہ سے زیادہ وقت گزارنا بہت پسند کرتا ہے۔

## دلو مرد:

دلو مرد بے حد دلکش اور پرکشش ہوتا ہے۔اس لئے اس میں آپ کی

دلچسپی دوسروں سے زیادہ ہوتی ہے۔ یہ ایک کھلی کتاب کی مانند ہوتا ہے۔ ذہین درگزر کرنے والا ہوتا ہے۔ اس لئے عورتیں ایسے مرد کو بہت زیادہ پسند کرتی ہیں۔ دلو مرد صلح جو اور ہمدرد فطرت کا مالک ہوتا ہے۔ وہ اپنے بدترین دشمنوں سے بھی شدید نفرت نہیں کرسکتا۔ اس کا حلقہ دوستی اور احباب بے حد وسیع ہوتا ہے اور اس میں دانشوروں سے لے کر نیم پاگل تک لوگ شامل ہوتے ہیں۔

## حوت مرد:

حوت مرد کبھی کبھی ضرورت سے زیادہ حساس اور زود رنج ثابت ہوتے ہیں۔ وہ ذرا ذرا سی بات پر ناراض ہو جاتے ہیں اور ان کا رویہ دوسروں کو جھنجھلا کر رکھ دیتا ہے۔ برج حوت سے تعلق رکھنے والوں کی سب سے بڑی خوبی بیمار اور نادار لوگوں سے ان کی دلی ہمدردی اور محبت ہے۔ وہ ایسے افراد کی مدد کے لئے ہر وقت کمر بستہ رہتے ہیں۔ مایوس اور پریشان لوگ انہیں اپنا ہمدرد پاتے ہیں اور وہ بھی انہیں پرخلوص مشورے دینے کے لئے ہمیشہ تیار رہتے ہیں۔ حوت افراد بظاہر لاپرواہ اور قلندرانہ شخصیت کے مالک محسوس ہوتے ہیں مگر درحقیقت وہ اپنے مستقبل کے بارے میں خاصے محتاط ہوتے ہیں۔ تاہم بیشتر حوت مردوں کو آپ بجا طور پر کاہل اور غیر ذمہ دار کہہ سکتے ہیں۔ وہ گھریلو کاموں میں زیادہ دلچسپی نہیں لیتے۔ لیکن بچے انہیں دوست اور دلچسپ ہستی سمجھتے ہیں۔

# موافق رنگ

## بھورا:

زمین کا ہم رنگ، بے شمار شیڈ میں موجود زیادہ گہرا بھورا رنگ پسند کرنے والے، بے حد جذباتی، اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے سر دھڑ کی بازی لگانے

والے اور بالا آخر کامیاب ہونے والے بہترین کامیاب بزنس مین معاہدوں کی تکمیل کرنے والے۔

سبز:

مقدس رنگ ہونے کی وجہ سے بے شمار خوبیوں کا حامل اس کے استعمال کرنے والے نیک اور رحم دل وقت آنے پر بڑی سے بڑی قربانی دینے والے ہیجانی طبیعت کو سکون تازگی اور طمانیت بخشتا ہے۔

پیلا مائل سبز رنگ استعمال کرنے والے جھوٹے اور بد دیانت نیلا مائل سبز رنگ استعمال کرنے والے ایماندار اور قابل اعتماد درمیانہ سبز استعمال کرنے والے پرسکون اور پرامید اور ذہنی پریشانیوں سے نجات پانے والے۔

## موافق پھول

گینڈا:

اس پھول کو پسند کرنے والے جذباتی لحاظ سے عامیانہ روش کے مالک بڑے لاپرواہ زندگی کی لذتوں سے لطف اندوز ہونے والے خوش گفتار شاعری سے خاص لگاؤ رکھنے والی دماغی صلاحیتوں کے مالک فطری صلاحیتوں کو سمجھنے والے خواتین حد سے زیادہ نیک یا حد سے زیادہ بدچلن انتہا پسند طبیعت کی مالک حد سے زیادہ محبت یا حد سے زیادہ نفرت کرنے والیاں اچھائی اور برائی دونوں پہلوؤں میں شدت سے بھرپور رجحان رکھنے والیاں سیلز مین شپ براڈ کاسٹنگ اور ہوابازی کے شعبہ میں کامیاب صحت کے معاملے میں بے خوابی جذباتی دباؤ اور پھیپھڑوں کی بیماری کا شکار۔

# موافق پتھر

## زمرد:

زمانہ قدیم سے زیر استعمال پتھر اپنی آب وتاب اور چمک دمک میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ اپنے حجم سے ہلکا اور تیزاب کے اثر سے پاک' مزاج سرد اور خشک' ڈراؤنے خوابوں سے نجات بخشتا ہے۔ دشمن کو مغلوب کرتا ہے' باعث اطمینان وسکون' وضع حمل میں ران پر باندھنے سے آسانی پیدا کرتا ہے۔ زہر آلود شے کھانے سے چہرے پر فوراً پانی کے قطرے نمودار ہو جاتے ہیں۔ بھوت پریت اور آسیب کے اثرات کی صورت میں یہ پتھر تھر تھرانے لگتا ہے' زمانہ قدیم سے عہد شکنی کرنے والوں کی اپنی رنگت کی تبدیلی کی وجہ سے پہچان دینے والا' عورت اور مرد اگر آپس میں اس کو تبدیل کرلیں تو محبت میں اضافہ کا موجب بنتا ہے۔

## عقیق:

خوش حال زندگی کا ضامن، آلام وآفات سے چھٹکارا بخشنے والا، سفر کی حفاظت ونگہبانی کرنے والا، شیطان بھگانے والا، کینہ اور بغض سے پاک کرنے والا، سحر اور جادو کا توڑ، پاک صاف زندگی کا ضامن، خون کی بیماریوں مثلاً انجماد خون، خون کی قے، حیض کی زیادتی، خفقان کے لئے مفید، کیڑوں کے زہر کو ختم کرنے والا، مفرح قلب، پرانے زخموں کو مندمل کرنے والا، دماغی فالج، پیشاب میں خون روکتا ہے۔

## پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے مبرا کرنے والا، محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرنے والا، قوت بالیدگی بڑھانے والا، ازدواجی زندگی کو خوشگوار بنانے والا، آئیڈیلز کے حصول میں بے حد مددگار، حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرنے والا، عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرنے والا، سہانے خوابوں کو حقیقت کا روپ دینے والا، غصہ اور غم ختم کرنے والا، دل کے عارضہ سے حفاظت میں رکھنے والا، دوران خون کی تمام بیماریوں کا معالج، بواسیر سے نجات دلانے والا، جزام اور پھلبھری سے نجات بخشنے والا، بلڈ کینسر، پیچش، اسہال کے لئے مفید۔

## یاقوت:

ازدواجی زندگی خوشگوار، خود اعتمادی میں اضافہ، روزگار میں ترقی، دشمن زیر، قوت ارادی اور حوصلہ بلند، اسقاط حمل سے محفوظ، الیکٹرک شاک اور پانی میں ڈوبنے سے محفوظ، ام الصبیان کے مرض سے بچے محفوظ، قدر و منزلت، محبت، دوستی، وفاداری کا معاون، پیاس کو کم کرنے والا، گنٹھیا اور نقرس کے امراض سے شفا بخشتا ہے۔ لیکوریا، سیلان الرحم، ہیضہ، دل کے عارضہ، جسمانی تھکاوٹ، کمزوری اور جگر کے لئے بے حد مفید۔

## عددی قوت

عددی قوت پانچ کے حامل، جلد باز، سلجھے ہوئے ذہن کے مالک، بہادر، جلد غصہ میں آنے والے، مزاج میں تلون، بے قراری، بے چینی اور اضطراب رکھنے والے، آرام کو بے مقصد جان کر ہر وقت مصروف رہنے والے، اکثر کامیابی پانے والے، ناکامی کی صورت میں انتشار کا شکار جلد ہو جانے والے، ملنسار،

دوسروں کے ساتھ گھل مل کر جلد گرویدہ بنا لینے والے۔ ہر ایک کے ساتھ نباہ کرنے والے۔ کردار اور شخصیت میں حیرت انگیز لچک رکھنے والے، فطری لحاظ سے بے انتہا جوش و خروش کا مظاہرہ کرنے والے، کسی بھی شے کا اثر تادیر دماغ پر نہ رکھنے والے، بہت جلد اعصاب شل کرنے والے، اکثر نروس بریک ڈاؤن کا شکار ہونے والے، ہلکے رنگوں کے شیڈ پسند کرنے والے، گہرے رنگوں سے اجتناب کرنے والے۔

## عالمی شہرت کے افراد

جان ایف کینیڈی، آرتھر کینن ڈائل، بے گولڈ، سر ایڈورڈ ایلگر، تھامس ہارڈی، ڈیوک آف ایڈنبرا، آئن فلیمنگ، سر ایڈون آرنلڈ، گونوڈ، ابن خلدون، جاوید میانداد، مولانا محمد شفیع اوکاڑوی، سردار عبدالرب نشتر، ملکہ وکٹوریہ، ویلس فرانکوس۔



# بُرج سرطان

## (Cancer)

(۲۲ جون تا ۲۲ جولائی)



# بُرج سرطان (Cancer)

(۲۲ جون تا ۲۲ جولائی)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۴ |
| حاکم سیارہ | = | قمر |
| علامت برُج | = | کیکڑا |
| عنصر | = | پانی |
| عددی حروف | = | ح' ہ' ھ |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۲ |
| خوش نصیب نگینہ | = | موتی' حجرالقمر' زمرد' پکھراج' عقیق |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | سبز' زرد' دودھیا' سفید' نیلا |
| خوش نصیب دن | = | جمعہ اور پیر |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۱' ۲۰' ۲۹' ۳۸' ۶۷ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | گل سوسن |

| | | |
|---|---|---|
| خوش نصیب دھات | = | چاندی |
| ماہیت | = | منقلب |
| خوش نصیب بروج | = | عقرب اور حوت |
| غیر خوش نصیب بروج | = | حمل' میزان اور جدی |
| دوست بروج | = | اسد' سنبلہ' ثور' جوزا |
| غیر دوست بروج | = | قوس اور دلو |
| حصہ جسم سے تعلق | = | سینہ' کہنیاں' پستان' معدہ |
| کلید وجود برج | = | خاندان |
| کلید سیارہ | = | مدوجزر' سطحی خطرات' ہمدردی' صلح جوئی' متلون مزاجی |
| بیماریاں | = | نظام ہضم' گیس ٹربل' جلدی امراض' امراض تنفس |
| پیشے | = | امور خانہ داری' مصوری' تجارت' شاعری' موسیقی' سیاست' اداکاری' نوادرات |
| موزوں مقامات | = | شمالی امریکہ' سکاٹ لینڈ' نیویارک' ایمسٹرڈم جنیوا' وینس |

## سرطان افراد کی خوبیاں اور خامیاں

**شخصیت:**

ذوق ظرافت اور اچھے مزاج کے حامل ہونے کی وجہ سے ہر محفل کی

جان اور محفلوں میں پسندیدہ نظر افراد، لطائف سے لوگوں کو ہنسانے والے، باتوں کا انداز دلچسپ، حسن ذوق سے تفریح حاصل کرنے والے، محفلوں میں اپنی روح کی پیاس بجھانے والے، مضبوط حافظے کے مالک، بات ایک دفعہ سن کر نہ بھولنے والے، محفلوں کو کشت زعفران بنانے والے، دلکش انداز گفتگو رکھنے والے۔

## بسیار خوری:

گھر اور ہوٹلوں پر از حد کھانے کے شوقین، مرد و عورت ماہر باورچی اور اچھا کھانا بنانے والے، کھانے کے معاملے میں باذوق، ہوٹلنگ کے معاملے میں نفاست، قرینہ سازی اور سلیقہ پسندی کو ترجیح، شوروغل اور اونچی آواز میں موسیقی سے باغی، پرسکون ماحول کے خواہاں، بہترین کھانوں کے رسیا، خوب ڈٹ کر کھانا کھانا، لذت کام و دہن کو سرور پہنچانا، پرخوری کی وجہ سے عورتیں موٹی ہو جاتی ہیں۔

## رفاہی امور:

رفاہی کاموں میں بے حد دلچسپی لینے والے، دوسروں کی مدد اور ان کے کام کر کے خوشی محسوس کرنے والے، کاروباری سمجھ بوجھ سب سے زیادہ رکھنے کے سبب رفاہی اداروں کے سربراہ بن کر کامیاب رہتے ہیں۔ اچھے عہدے دار ثابت ہوتے ہیں، ہر کام پوری دلچسپی، لگن اور محنت سے کرتے ہیں۔ ان کی تقاریر اور باتیں لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرتی ہیں اور لوگ ان کے ہم خیال بن جاتے ہیں۔ عوام الناس کے سامنے بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کرنے والے، اعلیٰ مقاصد کی خاطر اعتدال کا دامن ہاتھ سے چھوڑ دینے والے، جوش و خروش کے باعث دیوانگی کی حد تک کام کرنے والے۔ غریبوں کی خاطر چندہ مانگنے سے دریغ نہ کرنے والے اور زیادہ سے زیادہ چندہ اکٹھا کرنے کے خواہاں، چندہ کے معاملے

میں امیر اور غرباء دونوں میں تخصیص نہیں کرتے۔

## جذباتیت:

حد سے زیادہ جذباتیت کی بنا پر مکمل بھروسے کے ناقابل، جذبات کا اظہار کھلے بندوں کرنے والے، رومان لڑانے میں جلد باز اور اس کوشش میں مبتلا کہ محبوب کو اپنا جیون ساتھی بنالیں، رومانوی ناکامیوں سے دلبرداشتہ ہونے والے، عورت کے لئے قابل بھروسہ اور اسے قابل احترام اور مثالی جیون ساتھی جاننے والے، عمر بھر وفا نبھانے والے۔

## مستقبل کی فکر:

مستقبل کی فکرمندی کے جذبات میں غرق رہنے کی وجہ سے سست اور پریشان رہنے والے، اپنے مستقبل کو محفوظ بنانے کی خاطر اسے حاصل کرنے کی تگ و دو میں مالی بحران کا شکار ہونے والے اور اسی سوچ کے سہارے مجرمانہ سرگرمیوں میں ملوث ہونے والے، کم ہمت اور بزدل ہونے کے ناطے بڑا مجرمانہ قدم اٹھانے سے گریز کرتے ہیں کیونکہ قانونی الجھنوں کا شکار ہونے سے ڈرتے ہیں۔

## تصوراتی مزاج:

ان کا کمزور ترین پہلو یہ ہے کہ کسی بھی وقت حالت اضطراری کے مرتکب ہو کر دوسروں کی دل شکنی کا باعث بنتے ہیں اور انہیں پریشانی لاحق ہوتی ہے۔ اپنے پسندیدہ معیار کو دوسروں سے چھپانے والے تاکہ وہ اس کی نقل نہ کرلیں جبکہ ان کا پسندیدہ معیار عموماً فرسودہ ہوتا ہے اور اس سے بے حد پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جب لوگ ان کو ناپسند کرنے لگتے ہیں تو خلوت پسند ہو

جاتے ہیں۔گوشہ نشینی کا عرصہ تصورات کے سہارے گزارتے ہیں۔عجیب وغریب فنکریں پالنے والے، جس سے ان کی روش۔دوستوں۔عزیز واقارب اور احباب کو نظرانداز کرنے والی ہو جاتی ہے۔

## مایوسی اور افسردگی:

اکثر مایوسی کا شکار بلاوجہ ہو جاتے ہیں۔ایسے عالم میں دوسروں سے گفتگو بالکل نہیں کرتے۔کام کاج کرتے ہوئے کسی سے بات کرنا گوارہ نہیں کرتے۔ فطری امر کی وجہ سے بے حد پریشان ہونا، ایسے عالم میں بھری محفل میں اپنے آپ کو اکیلا محسوس کرنا، ماحول کی تبدیلیوں سے متاثر ہونے والے، ناساز گار اور غیر مطمئن ماحول سے الرجک۔تنقید، اعتراض اور جملے کسے جانے سے نالاں اور برا ماننے والے اور دل ہی دل میں کڑھنے والے، بعض اوقات دل کی جلن اور کراہیت سے ذہنی توازن خراب کرنے والے، جلد غصہ میں آنے والے، غصہ کی حالت میں جو کچھ منہ میں آئے بک دینے والے، خواہ ان کی باتیں دوسروں کی دل آزاری ہی کا باعث بنیں۔ایسے موقع پر ان کی حالت قابل رحم اور دیکھنے والی ہو جاتی ہے۔اپنا موڈ شدید طور پر خراب کرنے والے۔

## انا اور خودنمائی:

انا اور خودنمائی کا مظاہرہ کرنے والے اور لوگوں کو پریشانی میں مبتلا کرنے والے، مسائل پیدا کرنے والے اور اپنے آپ کو ان مسائل سے بمشکل محفوظ کرنے والے، دوسروں کو حقارت کی نظر سے دیکھنے والے، غرور کا وافر جذبہ رکھنے والے، انانیت سے بھرپور بن جانے والے، ایسے بلند بانگ سیاسی دعوے کرنے والے جن کی کوئی حقیقت نہ ہو اور لوگ جلد ہی ان کی اس حرکت کو جان جاتے ہیں اور

ان کے اندر منفی رجحانات کا دیو انگڑائیاں لینے لگتا ہے۔

## رحم دلی اور دریا دلی:

فطرتاً بے حد رحم دل، ضرورت مند لوگوں کی مصیبت پر خود پریشان ہو جانے والے اور دریا دلی کے ساتھ ان کی مدد کرنے والے، اسی جذبہ کے تحت اپنے اہل خانہ کی ضروریات سے زائد پیسہ غریبوں میں تقسیم کر دینے والے، ضرورت مندوں کی مدد کرنے میں خود پہل کرنے والے اور کسی کا بھی سہارا لینا ناپسند کرنے والے، اپنے ہمدردانہ جذبوں کو تقویت پہنچانے والے، خاموش طبع اور جذباتی۔ ذاتی جذبوں، خواہشوں، امنگوں اور ارمانوں سے بھرپور، لڑائی جھگڑوں سے دور رہنے کی کوشش کرنے والے، اپنی حفاظت کرنے کے فن سے بخوبی واقف، الجھن زدہ لوگوں کی مدد کرنے میں پیش پیش، دوست کی حفاظت کرنے والے۔

## تجارتی معاملات:

جس عہدے اور کاروبار میں انہیں ترقی کرنے کا یقین ہو جائے تو صبر و استقلال کے ساتھ اسے حاصل کرنے کے سفر پر فوراً گامزن ہو جانے والے اور راہ کی ہر قسم کی رکاوٹوں کو اپنی استقامت سے دور کرنے والے، مکمل یقین کے فقدان کی وجہ سے کامیابی کی منزل پانے میں تذبذب کا شکار رہنے والے، کاروبار میں نقصان سے بہت زیادہ گھبرانے والے، تجارت اور کاروبار میں نظم و نسق پیدا کرنے میں کوشاں رہنے والے، بہت کم نقصان اٹھانے والے کیونکہ یہ نقصان کے بارے میں پیشگی محسوس کر لیتے ہیں۔ عزت و شہرت، وقار کی خاطر اپنی شخصیت کو دلکش بنانے والے مگر تنہائی اور خلوت پسندی کو زیادہ پسند کرنے والے، ثمرات مادی اشکال سے مبرا، دولت، جائیداد، مکانات اور ملازمتوں کی طرف رجحان برائے نام رکھنے

والے۔

## قدامت پرستی:

پرتخیل اور ہوائی قلعے بنانے والے، تخیل کے لحاظ سے بلند پرواز. عصر حاضر سے ہم آہنگ ہونے میں کمزوری اور مجبوری محسوس کرنے والے، پرانے خیالات کے تحت زندگی بسر کرنے کا نظریہ رکھنے والے اور قدیم راستوں پر چلنے والے، آثار قدیمہ کو پسند کرنے والے اور انہیں کے ڈیزائنوں جیسے اپنے گھر تعمیر کرنے والے. تاریخی نوادرات اور قدیم چیزوں سے والہانہ محبت کے باعث ان کی نقالی کرنے والے۔ قدیم فرنیچر گھروں میں رکھنے کے عادی۔

## بعض کمزوریاں:

کردار، ہمت اور جرأت میں بے حد کمزور، جرأت کا مکمل فقدان، خوابوں کی دنیا میں رہنے والے، چڑچڑے پن کا شکار، معمولی معمولی باتوں کا برا ماننا، بے حوصلہ اس قدر کہ اینٹ کا جواب پتھر سے دینے کی بھی جرأت نہ کرنا، دوسروں کے جذبات کو ٹھیس پہنچنے سے بچانے میں اپنے جذبات کو ٹھیس پہنچانا اور مایوسی و انتشار کا شکار رہنا، اضطراری اور بے قراری حرکات کے مظہر، ایسی حالت میں دوسروں کے لئے پریشانی کا باعث بننا، جس کے باعث لوگوں کا ان کی طرف سے مشکوک ہونا، دوسروں کو اپنی راہ پر لگانے کے لئے کوشاں رہنا، دلبرداشتگی کی صورت میں گوشہ نشین ہو جانا۔ کنجوسی کی بجائے شاہ دلی سے خرچ کرنا اور بے بہا روپیہ بہانا، مالی بحران میں مبتلا ہونا، سست اور کاہل مگر عیش و آرام کے حصول کے لئے دولت کی تلاش میں رہنا، مگر سخت محنت، جدوجہد، کاوش اور پوری تندہی سے کام کرنے کے لئے جو دولت حاصل ہوتی ہے اسے عیش و آرام میں صرف کرنے میں لگ

جانا اور جب تک دولت ختم نہ ہو جائے کوئی بھی کام نہ کرنا، اس لئے ترقی سے کوسوں دور رہنا۔

## قوت ادراک اور قوت ارادی:

تمام لوگوں کو بچوں کی مانند جاننا اور ان کی فلسفیانہ انداز میں رہنمائی کا فریضہ انجام دینا۔ منطقوں اور دلیلوں کا سہارا لینا، معاملہ فہمی میں تیز، مشاہدے کی گہری قوت ادراک کے مالک، فطری طور پر اپنے آپ کو طالب علم جاننا، مراقباتی صلاحیتوں کے مالک، دباؤ اور ہنگامی حالت میں اپنے عمل کی درستگی کی بنا پر انتشار کا شکار نہ ہونا۔ معمولی سے معمولی شے پر نظر رکھنا، ہر چیز کی اصل ماہیت سے آگاہ رہنا، قوت ارادی سے ہر الجھن اور مشکل پر قابو پا لینا، ہر مشکل کا مردانہ وار مقابلہ کرنا، گہرے ذہن کے مالک ہونے کے ناطے باآسانی سمجھ سے باہر، صبر و استقلال اور بردباری سے کام لینا، عزت و توقیر، ستائش اور احترام میں اضافہ کے لئے لوگوں پر اپنے فلسفے اور دلچسپ نظریات کا اظہار کرنا، تخلیقی تحریک اور نظام تنفس کی طاقتوں کا حکمران ہونا، خوش خوراکی کے باعث اپنی تندرستی کو برقرار نہ رکھنے والے، موٹاپے کے عادی۔

# سرطان مرد

## خوبیاں:

حساس فطرت کا مالک' کم گو' بے انتہا فراخدل' دوسروں کی مدد پر ہروقت کمربستہ' دل گہری محبت سے بھرپور' بہت زیادہ مستقل مزاج' ارادے کا اٹل اور دھن کا پکا' اپنے نظریات کے تحفظ کے لئے کسی دباؤ اور سزا کو خاطر میں نہ لانے والا' منصوبہ بندی کا ماہر' کسی کی حکمرانی یا بالادستی نہ قبول کرنے والا' متحرک شخصیت'

اچھے حافظہ کا مالک' مخلص دیانتدار اور فرض شناس' افادی پہلوؤں کو مدنظر رکھنے والا' مختلف علوم میں کمال حاصل کرنے والا' زندگی کے اسرار و رموز سے گہری دلچسپی لینے والا' کاروباری امور میں اعلیٰ صلاحیت کا مالک' کفایت شعار' روپے پیسے کی قدر جاننے والا' جیون ساتھی کے لئے قابل بھروسہ' کسی کی دل شکنی کرنے کو ناپسند کرنے والا' انتہائی قابل اعتماد اور منفرد شخصیت کا مالک۔

## خامیاں:

بے حد حاسد' اگر بس چلے تو اپنی محبوبہ کو تالے میں بند کر دے۔ تاکہ اس کو کوئی دیکھ نہ سکے۔ بیوی اور محبوبہ کو کسی سے بھی بات چیت کرتے دیکھ کر جل بھن جانا' زہریلے غصے کے باعث اپنے خیالات کا موثر اظہار نہ کرسکنا اور نہ ہی صحیح بات منوا سکنا۔ جذباتی ردعمل کا عادی' وہم' اندیشے اور اپنی ماضی کی ناکامیوں کا رونا رونے والا' رشتہ داروں سے مستقبل کی امیدیں وابستہ کرنے والا' نتائج سے بے پرواہ' اپنے رویہ سے دوسروں کو نقصان پہنچانے والا' بچگانہ پن کا مظاہرہ کرنے والا' خود پر زیادہ بھروسہ نہ کرنے والا۔

بے ربط رویے کے باعث قابل اعتبار نہ ہونا' دباؤ کی صورت میں انتہائی پریشان ہو جانا۔ سست' کاہل' آرام طلب' نفسیاتی طور پر ڈھیلا ڈھالا' عیش و عشرت کا دلدادہ' جذبات و احساسات کو ٹھیس لگنے پر بددل اور مایوس ہونے والا' خاندانی روایات اور رسم و رواج سے گہری جذباتی وابستگی رکھنے والا۔

مداحوں سے جلد متاثر ہو جانے والا' نمود و نمائش کا خواہاں' حسین و جمیل عورت حاصل کرنے میں مگن رہنا' ناکامیوں سے دلبرداشتہ ہونا' ڈھلمل یقین کا مالک' کاروباری نقصانات سے جلد گھبرا جانے والا' تنہائی پسند' جرأت رندانہ سے

# سرطان خاتون

## خوبیاں:

لذیذ کھانے تیار کرنے میں ماہر' خاوند کی من پسند' پرسکون اور مطمئن' پیارے فرد پر مرمٹنے والی۔ بڑی حساس' موسیقی سے لگن اور دلچسپی رکھنے والی' محبت کے معاملے میں مخلص اور پرجوش' خوش لباس' خوش گفتار' کفایت شعار' اپنے راز کو چھپا کر رکھنے والی' جذبات بے حد گہرے اور دیرپا اور ہرجائی پن کی تبدیلی کا قائل نہ ہونا' ایسے مرد کی طالب جو خلوص' محبت اور تحفظ دے سکے' شوہر پرست' وفا شعار' مالی معاملات میں شوہر سے تعاون کرنے والی' خاوند کی خدمت گزار' بچوں سے مشفقانہ رویہ رکھنے والی' محتاط اور فکرمند' نسوانیت سے بھرپور' شرم وحیا کا پیکر' راز داری کے معاملات میں قابل اعتماد' حافظے میں بے مثال۔

## خامیاں:

شوہر کے اکثر دوستوں سے مشکوک رہنے والی' اندر سے جذبات سے خالی' نازک احساس کو ٹھیس لگنے پر فوراً رونے والی۔ نفسیاتی طور پر غصے میں آجانے والی' مدوجذر کی کیفیت کی حامل' تصوراتی' تخیلات کی وادی میں کھوئے رہنے والی' اپنے حسن کی ہمہ وقت تعریف چاہنے والی' ہمہ وقت میک اپ اور سنگھار کی شوقین' ہمیشہ ہیجان کی متلاشی' جنسی زندگی کو اپنا ماحصل سمجھنے والی' ہر معاملے میں جھجک محسوس کرنے والی' بسیار خور حد سے زیادہ' ہر قسم کے چٹ پٹے کھانوں اور پھلوں وغیرہ کی شوقین' محبت اور خواہشات کا کھل کر اظہار نہ کرنے والی' اپنے شوہر کو قابو میں رکھنے کے لئے ہر قسم کے ہتھیار استعمال میں لانے والی' بسیار خوری کے باعث مختلف امراض کی شکار' دوسروں کی ناکامی سے فوراً گھبرا جانے والی' ہر وقت اپنے

تحفظ کا سوچنے والی' جھگڑوں اور الجھنوں سے گھبرا کر گوشہ نشینی اختیار کرنے والی' اپنے آپ کو ساری دنیا کا مرکز خیال کرنے والی' اپنے معیار کو بہتر سمجھنے والی' دوسروں کے معیار کو مفروضہ جاننے والی' ہمہ وقت مالی امور کی سوچوں میں غرق' اپنی ذات پر بے یقینی کی مالک' سازشی لوگوں میں جلد پھنس کر بے شمار پریشانیاں لاحق کرنے والی' بزدل' خوف سے بھرپور اور اس کے ہاتھوں تباہ ہونے والی' بے حد جذباتی' بے وفا شوہر سے بھیانک انتقام لینے والی' تعریف پسند اور بے حد ضدی۔

## سرطان لڑکی

### خوبیاں:

بعض اوقات حیران کن کارنامے انجام دینا اور تعریف پانا' مخالف جنس کے لئے بے حد پرکشش' لڑائی جھگڑوں' ڈراموں سے کوسوں دور بھاگنے والی' فن کار ہونے کے ناطے زندگی گزارنے کے فن سے بخوبی آگاہ' بارادہ جس چیز کو حاصل کرنے کا ارادہ کر لے پورا کر کے دم لینا' صابر' مستقل مزاج' نفسیاتی مطالعے اور نفسیاتی عمل میں گہری دلچسپی لینے والی' متوازن مزاج۔

### خامیاں:

معمولی باتوں پر جذباتی ہونا' بری خبروں پر غمگین رہنا اور رونا' مذاق اڑائے جانے پر جلد غصہ میں آجانا' تصورات کی دنیا میں گم' ظاہراً شرمیلی' بیاطن پر جوش' جنسی جذبات کی حامل' اپنی مقناطیسی کشش سے دوسروں کو اپنے تابع بنانا' محبت کا کھل کر اظہار نہ کرنے والی' ضدی' مختلف جانوروں سے ڈرنے والی' موڈی لڑکی۔

# سرطان بچہ

## خوبیاں:

نمایاں کامیابی اور ترقی حاصل کرنے والے پرسکون اور مطمئن زندگی گزارنے کے خواہاں، حساس، فوری دوست بنا لینے والے، بڑوں کی عزت کرنے والے، سمجھ دار اور فرمانبردار، قریبی اور خاندانی افراد کا بے حد خیال رکھنے والے۔

## خامیاں:

زیادہ دیر تنہائی میں رہنے سے انسانی مخلوق سے بیزاری کا شدید اظہار کرنے والے، آرام کے متلاشی، بور طبیعت کے مالک، بچگانہ جذباتی حالت میں مبتلا رہنا جس سے بالغ ہو کر بڑی مشکل سے نجات حاصل کر پاتے ہیں۔ اساتذہ کے لئے اپنی ذہنی ترقی میں سستی کی وجہ سے پریشانیاں پیدا کرنے والے، من پسند شے کے دیوانے۔

# سرطان والدین

سرطان والدین ماں اور باپ دونوں ہی اپنے بچوں کے حق میں ہر لحاظ سے بہترین ثابت ہوتے ہیں اور یہ ان کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت کا خاص اہتمام کرتے ہیں اور ان کے لئے بہترین ماحول مہیا کرتے ہیں اور ان کو بہت ناز و نعم سے پالتے ہیں۔ چونکہ یہ بچوں سے بے حد محبت رکھتے ہیں۔ اس لئے ان کی ضروریات کا بے پناہ خیال رکھتے ہیں اور ان کی پسند اور ناپسند کو بہت زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔ یہ اپنے بچوں کی شدید حفاظت کرتے ہیں۔ تاکہ وہ کسی بھی خطرے سے دوچار نہ ہوں اور نہ ہی تکالیف اٹھائیں۔

سرطان والدین اپنے بچوں کی آسائش و آرام کا خیال رکھنے کے لئے اپنی تمام تر صلاحیتیں صرف کرنے میں ذرا برابر بھی کسر نہیں چھوڑتے اور ان کی ہمیشہ یہ کوشش ہوتی ہے کہ یہ بچے بڑے ہو کر ان کے نقش قدم پر چلیں۔ یہ ان کو اعلیٰ ترین تعلیم دلوانے کی کوشش کرتے ہیں۔ تاکہ ان کا مستقبل روشن اور محفوظ ہو اور انہیں زندگی کی الجھنوں اور مشقت کا بالکل سامنا نہ کرنا پڑے۔ سرطان والدین کی شدید محبت کا انحصار ان بچوں اور گھر سے وابستہ ہوتا ہے۔ اس لئے یہ ان کو گھریلو مشاغل سے بخوبی روشناس کرواتے ہیں اور پھر دوسرے مشاغل کی انہیں اجازت دیتے ہیں۔

سرطانی ماں بہ نسبت سرطانی باپ کے اپنے بچوں کی جانب زیادہ پیار، محبت اور رغبت رکھتی ہے۔ اس لئے عموماً وہ ان کے لئے ایک مثالی ماں کا کردار ادا کرتی ہے اور بہت زیادہ شفقت اور پیار کی بدولت ان کی عادات بگاڑ دیتی ہے اور جب وہ گستاخانہ رویہ اختیار کرتے ہیں تو انہیں سخت ترین سزا دیتی ہے۔ جس سے ان کا مزاج مزید بگڑتا ہے۔ اس لئے اس کے لئے یہی بہتر ہوتا ہے کہ وہ اس معاملے میں اعتدال سے کام لے اور مناسب طریقہ کار تعلیم و تربیت اختیار کرے۔

سرطانی ماں بچے کے بیمار ہونے پر بے حد اذیت اور تکلیف محسوس کرتی ہے اور جب تک وہ تندرست و توانا نہیں ہو جاتا۔ اس وقت تک امن اور چین سے نہیں بیٹھتی۔ یہ اس کی ممتا کا خصوصی روپ ہوتا ہے۔ جو دوسرے بروج سے تعلق رکھنے والی ماں میں بہت کم پایا جاتا ہے۔ سرطان ماں چونکہ بے حد حساس ہوتی ہے۔ اس لئے یہ جوان ہونے تک اپنی اولاد کو ناسمجھ اور کم عقل ہی تصور کرتی ہے اور اولاد کے ساتھ اس کا رویہ بہت نرم اور دوستانہ ہوتا ہے۔ اس کا دل ہمہ وقت ممتا کی مادرانہ شفقت سے لبریز رہتا ہے۔ بہرحال بچوں کی دیکھ بھال میں وہ اپنا ثانی

قطعی نہیں رکھتی۔

سرطان والدین چونکہ بہت بڑے خاندان کا تصور رکھتے ہیں۔اس لئے ان کی اولاد دوسرے بروج کے مقابلہ میں کافی زیادہ ہوتی ہے اور یہ بے حد احساس ذمہ داری سے ان کی نگہداشت کا فریضہ انجام دیتے ہیں اور اپنے بچوں سے محبت کا جواب محبت سے پاتے ہیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

سرطان عورتیں غذائیت کے معاملے میں کفایت شعار اور بچت کی حامل ہوتی ہیں۔البتہ امور خانہ داری میں ماہر ہونے کے ناطے سے اعلیٰ کھانوں کا ذوق رکھتی ہیں۔سرطان افراد بسیار خوری سے کام لیتے ہیں۔جو ان کے لئے نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔

### نظام ہضم:

معدے کی بیماریوں کی وجہ سے صحت اور حسن خراب کرتے ہیں۔جذباتی عوامل معدے کی گڑبڑ کے ضامن ہوتے ہیں۔ثقیل اور مرغن غذائیں، گرم مصالحے اور روغنی غذاؤں کے بکثرت استعمال سے معدے کا خانہ خراب کرتے اور پریشان ہوتے ہیں۔اس لئے ان اشیاء سے گریز کریں تو بہتر ہے وگرنہ معدے کے ساتھ ساتھ دوسرے امراض کا بھی شکار ہو سکتے ہیں۔روزانہ کی ورزش ضرور اپنائیں۔

### سانس کی بیماریاں اور گیس ٹربل:

سانس کی بیماریاں اکثر لاحق ہوتی ہیں۔اس کے لئے حتیاطی تدابیر اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔ہلکے پھلکے کھیل تماشوں اور ہلکی پھلکی سیر کرنے سے ان پر

قابو پایا جا سکتا ہے۔ثقیل اور مرغن غذاؤں سے گیس ٹربل میں اکثر مبتلا رہتے ہیں اور بھری محفل میں شرمندگی کا باعث بنتے ہیں۔اس سے اعصابی بیماریاں' گردے اور گھٹنے متاثر ہوتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ ہلکی پھلکی غذا اور ورزش کا معمول اپنائیں۔

## جلدی بیماریاں:

معدے کی بیماری کی وجہ سے جلد خراب ہو جاتی ہے۔حدت خون بڑھ جاتی ہے۔پھوڑے پھنسیاں نکل آتی ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ ثقیل' مرغن' مصالحے دار' چٹ پٹی اشیاء سے گریز کریں۔ بالخصوص بڑھاپے میں زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔سادہ غذائیں اور ورزشوں کے معمول کو اپنا کر تندرستی کو بحال رکھیں۔

## دوستانہ تعلقات

کم گو اور لئے دیئے رہنے والے' مگر بے حد ہمدرد اور نرم دل' دوستوں کو عزیز رکھنے والے اور ان سے پرخلوص محبت کی توقع رکھنے والے' بھرپور توجہ اور محبت نہ ملنے کی صورت میں ناراض اور رنجیدہ ہو جانے والے' وجدانی قوت کے مالک' ایک دو ملاقاتوں میں ہی فطرت اور خلوص سے آگاہی حاصل کر لینے والے' قطع تعلقی کی صورت میں صدمہ سے دوچار ہونے والے۔دوستانہ تعلقات گہری جذباتیت کے حامل' بدرجہ حساس' معمولی معمولی باتوں کا بے حد اثر لینے والے' انتہائی دردمند دل رکھنے والے' دوستوں کی خدمت کر کے خوشی محسوس کرنے والے' اپنا احترام کروا کر خوش ہونے والے' دوستوں کا انتخاب جذبات کی بنیاد پر کرنے والے اور عقل کو معیار نہ ٹھہرانے والے۔ برے وقت میں دوستوں کے کام آنے والے' دوستوں کی رفاقت میں خوشی محسوس کرنے والے۔

## بہترین دوست:

عقرب اور حوت بہترین دوست ہوتے ہیں۔گہرے جذبات کے حامل دل کی گہرائیوں سے اپنا دوست تصور کرنے والے‘ اپنی رفاقت میں سکون خوشی اور مسرت بخشنے والے‘ پُر اعتماد‘ نقصان کبھی نہ پہنچانے کا تصور رکھنے والے‘ ہر ممکن فائدہ پہنچانے والے‘ ہر طرح خوش و خرم اور مطمئن رکھنے کی کوشش کرنے والے مصیبت اور تکلیف میں ساتھ نہ چھوڑنے والے‘ دوستی کے تقاضوں کی لاج رکھنے والے اور مدد بہم پہنچانے والے‘ مستحکم دوستانہ جذبات کے حامل۔

## بہتر دوست:

سنبلہ‘ ثور‘ جوزا اور اسد بہتر یا اچھے دوست ثابت ہوتے ہیں۔بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے‘ مشکل اور آڑے وقت میں کام آنے والے اور فائدہ پہنچانے کی کوشش کرنے والے‘ شخصیت کی قدر جاننے والے‘ راحت‘ خوشی‘ سکون اور اطمینان محسوس کرنے والے‘ دوست کی امداد کو ایمان کا جزو سمجھنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

حمل‘ میزان اور جدی افراد ناقابل اعتماد دوست۔ دل صاف نہ رکھنے والے‘ اندر ہی اندر حسد کرنے والے‘ دکھ‘ درد‘ پریشانی میں شریک نہ ہونے والے بلکہ خوشی محسوس کرنے والے‘ بظاہر دوستی کا دم بھرنے والے بباطن عداوت اور دشمنی سے بھرپور‘ نقصانات پر خوشی منانے والے‘ نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے نہ چھوڑنے والے۔

## غیر جانبدار دوست:

قوس‘ دلو اور ثور معمولی دوستانہ تعلقات کے حامل‘ نہ نفع نہ نقصان پہنچانے

والے کسی پریشانی' الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے رسمی دوستی نبھانے والے۔

# پیشے اور دولت

## ڈاکٹر:

ڈاکٹر کی حیثیت سے بہترین مفادات کے حامل اور کامیابی و کامرانی حاصل کرنے والے' دلوں میں ہمدردی کا بے پناہ جذبہ رکھنے والے اور لوگوں کی خدمت بہتر طور پر کرنے والے' بیماریوں کی سمجھ بوجھ رکھنے والے اور ان کے دور کرنے میں ہمدردانہ کوشاں۔

## صنعت و حرفت:

صنعتی اور تجارتی کاموں میں بے حد کامیاب' صنعتی شعبوں میں انقلاب بپا کرنے والے' صنعتوں کو جدید ٹیکنالوجی سے آراستہ کرنے والے' ان کے نقش قدم پر چلنے کو ترجیح دینے والے اور مفادات حاصل کرنے والے' دوسروں کو فائدہ پہنچا کر خوش ہونے والے۔

## تخلیقی اور تعلیمی کام:

تخلیقی اور تعلیمی کاموں میں مصروف رہ کر بہترین مورخ اور سوانح نگار بن کر فائدہ اٹھاتے ہیں۔ بہترین ناول نگار' افسانہ نگار بن سکتے ہیں۔

## ملازمت:

کسی بھی شعبے میں ملازمت حاصل کر کے ترقی کرنے کے ماہر' ملازمت میں قرینہ' نفاست اور سلیقہ شعاری کی جھلک پیش کرنے والے' لوگ ان کے انتظام

سے خوشی محسوس کرتے ہیں اور اپنی انتظامی قابلیتوں کی بنا پر افسران کو راضی اور جلد ترقی پانے والے روپیہ کمانے اور کئی ایک مفادات حاصل کرنے میں ماہر۔

## رفاہی کام:

رفاہی کاموں کے لئے نہایت موزوں دوسروں کے کام آ کر اپنی شخصیت کو ہر دلعزیز بنانے والے بڑے بڑے عہدوں پر کام کرنے والے لوگوں کو اپنی خدمت سے خوش کرنے والے شہرت اور ناموری حاصل کرنے والے۔

## دوا سازی:

بہترین خدمات کی بدولت دوا ساز کمپنیوں کے لئے فائدہ مند اور بے شمار دولت کمانے کے گر سے آگاہ ذاتی دواخانہ بھی کھول سکتے ہیں۔

## ماہر آثار قدیمہ:

نوادرات اور آثار قدیمہ سے گہری دلچسپی کے باعث ماہر آثار قدیمہ باآسانی بن کر شہرت اور دولت حاصل کر سکتے ہیں۔

## اختراعی صلاحیت:

اپنی اختراعی قوت صلاحیت اور خصوصیت کی بنا پر کوئی نہ کوئی اختراع کر کے لوگوں کو حیران کرنے میں ماہر۔ روایتی اور قدیم خیالات پر مبنی مصوری کے ذریعے شہرت ناموری اور دولت پیدا کر سکتے ہیں۔

## اداکاری:

جذباتیت سے بھرپور ہونے کے ناطے اداکاری میں بے حد کامیاب و کامران شوبزنس سے شہرت اور دولت اپنی بہترین اداکاری کے سہارے نہ صرف

حاصل کرتے ہیں۔ بلکہ لوگوں کو اپنے جذباتی اور رومانوی مکالموں سے حیران و ششدر بھی کر دیتے ہیں۔

# رومانس

**مرد:**

خاموش طبع، الگ تھلگ رہنے والا، عورتوں کی سمجھ میں جلد نہ آنے والا، محبت سے بھرپور مگر اظہار کرنے میں کم ہمت اور ڈرپوک، محبت کے مسترد ہو جانے سے بددل، ماں جیسی عادات واطوار والی عورتوں کو پسند کرتا ہے۔ بڑی عمر کی عورتوں میں زیادہ دلچسپی لیتا ہے۔ اپنی بیوی کو اچھی باورچن اور خدمت گزار دیکھنا پسند کرتا ہے۔ محبت کے معاملے میں ہمہ اقسام کی قربانی کے لئے تیار رہتا ہے۔ پرجوش، پسندیدہ عورت کو ہر صورت اپنانے کو تیار، بے حد جذباتی، حسین و جمیل عورت کا دیوانہ اور اسے جلد از جلد جیون ساتھی بنانے کا متمنی، عورت کے اعتماد پر پورا اترنے والا، بیوی کو دلبستگی کا سامان نہیں بلکہ حقیقی معنوں میں بیوی سمجھنے والا۔

**عورت:**

محبت کے معاملے میں بہت پرجوش اور مخلص، بے حد حساس بعض اوقات محبوب کی سمجھ میں نہ آنے والی، مستقل مزاج، محبت میں تبدیلی یا ہرجائی پن کی قائل نہ ہونا، شادی کے لئے موزوں اور ضروری۔ گہرے اور دیرپا جذبات کی حامل، بار بار تحفظ اور چاہت کے یقین کی متمنی۔ شوہر کی خدمت گزار، رومان اور پیار و محبت کے معاملے میں قدم بڑھانے سے ڈرنے اور گھبرانے والی، ہچکچاہٹ محسوس کرنے والی۔ محبت میں ناکامی اور ٹھکرائے جانے سے بددل ہونے والی، ظاہراً شرمیلی بباطن شدید اور پرجوش محبت کے جذبات رکھنے والی، غیر مادی، حیاتی اور حسن

میں ساحرانہ قوتوں کی مالک' مقناطیسی کشش کے ذریعے محبوب کو اپنے حسن کے جال میں جکڑے رکھنے اور اپنا تابع بنائے رکھنے والی' محبوب کی بے وفائی سے سفاک ناگن بن کر انتقام لینے والی اور اسے تباہ و برباد کر دینے والی۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:

پرجوش جذبات کے حامل' خوبصورت ساتھی کی معیت میں زندگی بتانے والے' ایک دوسرے کی بھرپور حفاظت کے ضامن' ارمانوں اور امنگوں کی تکمیل کے خواہاں' سلیقہ مند اور نفاست پسند' جنسی عوامل کو ان اصولوں پر برتنے والے' بہترین طریقے سے جنسی افعال انجام دینے والے' بار بار جنسی فعل کو پسند کرنے والے' پرسرور اور صحیح جنسی لطف اٹھانے والے' جب عورت شدید محبت بھرے جذبات سے مرد کو نوازتی ہے تو اس کے اندر جنسی عمل کی تمنا بڑی شدت سے ابھرتی ہے اور وہ بھی اس کو ویسے ہی جذبات و عمل سے نوازتا ہے اور دونوں سرشاری کی عجیب و غریب دنیا میں مست ہو کر ایک دوسرے سے بے خود ہو جاتے ہیں۔ دونوں ہی مستقبل کے اندیشوں میں مبتلا ہونے کی وجہ سے زیادہ ایک دوسرے سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔ دونوں ہی بسیار خوری کے باعث موٹاپے کی طرف مائل ہو کر اپنی دلکشی کو کھو بیٹھتے ہیں۔ مگر جنسی جذبات سے بدستور لطف اندوز ہونے میں کمی واقع نہیں ہونے دیتے۔ دونوں ہی وحشیانہ انداز میں جنسی فعل کو انجام دینے میں مسرت محسوس کرتے ہیں۔ شاندار' دلکش' پرسکون ماحول میں جنسی فعل انجام دیتے ہیں۔

مرد:

سرطان مرد کی بیوی اگر اس جنسی پہلوؤں کی تکمیل میں ناکام رہے یا گریز کرے تو وہ بہت جلد اس سے ناراض ہو جاتا ہے اور اسے چھوڑنے کے متعلق سوچنے لگتا ہے۔ کیونکہ اس کا مطمع نظر جنسی آرزوؤں کی تکمیل اور زندگی کا اہم موڑ ہوتا ہے۔ جس کے بغیر وہ اپنے آپ کو ادھورا سمجھتا ہے۔

عورت:

سرطان عورت آنکھ کی بجائے لمس کو پسند کرتی ہے اور اس کو اہمیت دیتی ہے۔ جنسی معاملات کو زندگی کا ماحصل سمجھتی ہے۔ اس مرد کو زیادہ چاہتی ہے جو اس کی جنسی خواہش کی تکمیل وحشیانہ پن سے کرے اور پوری طاقت اور توانائی سے اس کے وحشیانہ جنسی جذبوں کی تسکین کرے۔ ایسی صورت میں وہ اپنے شوہر کی دیوانہ بن کر رہے گی۔

## سرطان مرد کا جیون ساتھی کون؟

حمل عورت:

حمل عورت بے شک حسین اور دلکش سراپا کی حامل ہوتی ہے۔ اول تو اس کا سرطان مرد کے ساتھ ازدواجی بندھن قائم نہیں ہو سکتا اور اگر ہو جائے تو تھوڑے ہی عرصہ میں یہ بندھن ٹوٹ جاتا ہے۔ اس سے شادی کی صورت میں سرطان مرد کو اس کا محکوم اور غلام بن کر رہنا پڑے گا۔ تب ہی ان سے گزارہ بخوبی ہو سکتا ہے۔ حمل عورت باعمل اور تیز رفتار ہوتی ہے اور کسی حد تک مغرور بھی۔ دوسروں سے مشورہ لینا اپنی توہین جانتی ہے۔ اس کے بنائے ہوئے منصوبے عموماً کامیابی

سے ہمکنار ہوتے ہیں۔لیکن اگر یہ اپنی فطری عجلت پسندی سے کام لے تو یہ منصوبے ناکام ہو جاتے ہیں یا پھر غیر مفید ثابت ہوتے ہیں۔اگر سرطان مرد ان کے معاملات میں دخل اندازی نہ کرے تو پھر باہمی قربت ایک دوسرے کے لئے مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔

## ثور عورت:

ثور عورت سرطان مرد کے لئے بہترین رفیقہ حیات ثابت ہوتی ہے۔وہ دوسروں کا از حد خیال رکھتی ہے اور ایک مہربان ہستی کی مانند ہر ضرورت پر بخوبی نگاہ رکھتی ہے۔ہر کام پوری توجہ اور احتیاط و لگن سے سرانجام دیتی ہے اور گھریلو کاموں میں بہت زیادہ دلچسپی رکھتی ہے اور گھر کو خوبصورت اور پرسکون بنانے میں اہم کردار ادا کرتی ہے۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت بے حد متلون مزاج ہوتی ہے۔لیکن اس کا آپ کی طرف مائل ہو جانا ایک از حد دقت طلب امر ہوتا ہے۔اس کا رویہ فطرتاً متبدل ہونے کی وجہ سے ہر لحظہ بدلتا رہتا ہے۔اس لئے اس میں مستقل مزاجی کی شدید کمی ہوتی ہے۔اسی وجہ سے یہ اپنے محبوب بدلنے میں خاصی بدنام ہوتی ہے۔

## سرطان عورت:

سرطان مرد اور سرطان عورت کا ساتھ کافی حد تک متوازن اور پرسکون ہوتا ہے۔کیونکہ ایک ہی برج سے تعلق رکھنے کی بناء پر ایک دوسرے کے ہم مزاج ہوتے ہیں اور یکساں فطرت کی بدولت ایک دوسرے کو بخوبی سمجھ اور جان لیتے ہیں اور اس طرح ان کے درمیان کسی بھی قسم کی ناخوشگوار صورتحال پیدا نہ ہو گی۔

## اسد عورت:

اسد عورت سرطان مرد کے ساتھ زیادہ دیر تک نبھا نہیں کر سکتی۔ کیونکہ ان کا ملاپ آگ اور پانی کو باہم ملانا ہے۔ سرطان مرد بے حد حساس ہوتا ہے اور گرگٹ کی مانند اپنا رنگ بدلتا رہتا ہے۔ کیونکہ وہ متغیر طبیعت کا مالک ہوتا ہے۔ ایسے میں ازدواجی بندھن سے مراد اسد عورت کو اپنے تمام اختیارات کو سمیٹ کر یکطرفہ طور پر اپنے تمام ہتھیار سرطان مرد کے آگے پھینکنا ہونگے۔ حالانکہ سرطان مرد اعتماد اور وفاداری کے لحاظ سے بہت ہی بہتر ثابت ہوتا ہے اور ہمہ وقت ضروریات کا خیال رکھتا ہے۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ عورت محبت اور شوہر کے انتخاب میں بے حد محتاط اور سنجیدہ ہوتی ہے۔ اس کے ذہن میں اپنے رفیق حیات کے آئیڈیل تصور کا ایک خاص معیار ہوتا ہے اور وہ اس کی تلاش میں ہمہ وقت مگن رہتی ہے۔ وہ کم آمیز اور خاموش طبع ہوتی ہے۔ انتہائی جذباتی لمحات میں بھی از حد سنجیدہ رہتی ہے۔ بحیثیت ماں وہ بہت مہربان ماں ثابت ہوتی ہے۔

## میزان عورت:

ایک ناقابل اعتماد عورت ہوتی ہے۔ اس کی وجہ پل میں تولہ پل میں ماشہ والی فطرت ہوتی ہے۔ یہ اپنے خیالات و نظریات اور پسند و ناپسند کو بہت جلد تبدیل کر لیتی ہے۔ گو کہ وہ بے حد دلکش اور حسین ہوتی ہے اور آپ اس کی طرف بھرپور دیکھنے اور اس کی طرف مائل ہونے پر مجبور ہو جائیں گے۔ بحیثیت ماں بچوں کے لئے مثالی ماں ثابت ہوتی ہے اور ان کی تعلیم و تربیت بہترین انداز

میں کرنے کی کوشش کرتی ہے۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت فطرتاً بے حد غصیلی اور تند مزاج ہوتی ہے۔تاہم وہ سراپا محبت اور نرم خو بھی ہو سکتی ہے۔مزاجاً یہ مبتدل مزاج کی مالکہ ہوتی ہے۔اس لئے اس کے مزاج میں کسی بھی وقت بھی تبدیلی رونما ہو جاتی ہے اور آپ اس اچانک تبدیلی سے گھبرا جائیں گے اور بعض اوقات یہ کیفیت آپ کے لئے پریشان کن ثابت ہوگی۔بحیثیت ماں وہ بچوں سے اپنا ایک مخصوص فاصلہ برقرار رکھتی ہے اور بظاہر ان سے زیادہ گھلنا ملنا پسند نہیں کرتی۔البتہ ان کی فلاح و بہبود کا بہت زیادہ خیال رکھتی ہے۔

## قوس عورت:

قوس عورت خوش مزاج، دلکش اور حسین ہونے کے ساتھ ساتھ سیر و تفریح کی ازحد شائق ہوتی ہے۔اس سے وقتی دوستی اور رومانس تعلق کو یقیناً آپ پسند کریں گے۔مگر اسے شریک حیات بنانا اور اس سے ازدواجی بندھن باندھنا بے حد مشکل ہوگا۔قوس عورت اگرچہ سرطان مرد کی باعمل فطرت میں کشش ضرور محسوس کرتی ہے۔اس کی وجہ اس کی اپنی شخصیت میں سنجیدگی اور مستقل مزاجی کی اشد کمی ہوتی ہے۔بحیثیت بچوں سے ان کی محبت اور لاڈ پیار ضرورت سے زائد ہوتا ہے۔جس سے وہ بگڑ جاتے ہیں اور ان کی دیکھ بھال اور تعلیم و تربیت کا فریضہ انجام دینا آپ کی ذمہ داری ہوگی۔

## جدی عورت:

جدی عورت بے حد جذباتی، گرم جوش اور ابلتے لاوے کی مانند ہوتی

ہے۔وہ سچی محبت پر یقین رکھتی ہے اور وقتی دل لگی کو قطعی پسند نہیں کرتی۔وہ سنجیدہ اور کامیاب مردوں کو پسند کرتی ہے۔اس لحاظ سے اس کے آئیڈیل ساتھی کے انتخاب میں آپ سرفہرست ہوتے ہیں۔جدی عورت حددرجہ قابل اعتماد مخلص اور وفادار ہوتی ہے۔وہ مالی استحکام اور محفوظ مستقبل کی خواہاں ہوتی ہے۔وقتی دل لگی سے کوسوں دور اور متنفر اور سنجیدگی کا مرقع ہوتی ہے۔بحیثیت ماں وہ ایک بہترین ماں ثابت ہوتی ہے۔وہ بچوں میں نظم وضبط اور آداب کا خاص خیال رکھتی ہے۔اپنے شوہر سے بے پناہ محبت کرنے والی ہوتی ہے۔اگر شوہر اس کی محبت کا جواب بھرپور محبت سے دے تو یہ بے انتہا وفادار اور جانثار بیوی ثابت ہوتی ہے۔

## دلو عورت:

ایک ایسی عورت جو ہمہ وقت خوابوں میں رہتی ہے۔اس کا رویہ اکثر ناقابل توجیہ اور عجیب وغریب محسوس ہوتا ہے۔یہ پچاس سال آگے کی بات سوچتی ہے۔اس لئے حال سے زیادہ یہ مستقبل میں رہنا پسند کرتی ہے۔اگر آپ اس کی محبت میں گرفتار ہو گئے ہیں تو آپ کو ہمہ اقسام کے حالات سے نپٹنے کے لئے تیار رہنا ہوگا۔بحیثیت ماں بہترین اور محبوب ماں ثابت ہوتی ہے اور بچوں کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت کا فریضہ انتہائی تندہی اور منظم طریقے سے انجام دیتی ہے۔

## حوت عورت:

حوت عورت ایک ایسی عورت ہوتی ہے۔جس کے نزدیک شادی اور محبت بے حد اہمیت رکھتی ہے۔سرطان مرد کے لئے بے حد موزوں ترین شریک حیات ثابت ہوتی ہے۔وہ بلند خیالات اور آدرش کی پرستار ہوتی ہے اور آپ کی اپنی طبع اس سے بہت زیادہ مماثلت رکھتی ہے۔اس لئے آپ کے لئے اس جیسی بیوی

کوئی دوسری نہیں ہو سکتی۔وہ ہمیشہ اپنے آئیڈیل جیون ساتھی کی متلاشی رہتی ہے اور اس کو آپ سے بہتر کوئی اور آئیڈیل جیون ساتھی نہیں مل سکتا۔بحیثیت ماں بہترین ماں ہوتی ہے۔بچوں سے بے حد قربت رکھتی ہے اور ان سے بے تکلفانہ رویہ اپنائے رکھتی ہے اور ان کی ہر خواہش کو بروقت پورا کرنے کی کوشش کرتی ہے۔اس لئے آپ کو اس معاملے میں فکر مند ہونے کی قطعی ضرورت نہ ہے۔

## سرطان عورت کا جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

برج حمل کے تحت پیدا ہونے والے مرد کا سرطان عورت کے ساتھ تعلق ناپائیدار اور عارضی ہوتا ہے اور اس بات کا ہر وقت امکان رہتا ہے کہ کب اور کس وقت دونوں میں علیحدگی ہو جائے اور وہ روٹھ کر ہمیشہ کے لئے آپ کو خیر باد کہہ دے گی۔حمل مرد کو اپنے جیون ساتھی سے بے پناہ توقعات وابستہ ہوتی ہیں اور ایسے شخص کے نبھا کرنے کے لئے بے پناہ صبر وتحمل کا مظاہرہ کرنا پڑے گا۔کیونکہ وہ اشیا اور دوسروں کے احساسات کو سرسری نگاہ سے دیکھنے کا عادی ہوتا ہے۔جس کا بعد میں اسے بے شمار بار خمیازہ بھگتنا پڑتا ہے۔حمل مرد بے حد فضول خرچ ہوتا ہے۔اس لئے اگر آپ دولت مند ہیں تو پھر آپ کی دولت اس کے ہاتھوں بالکل محفوظ نہ رہے گی۔اس کے نزدیک کفایت شعاری بہت بڑا گناہ ہوتا ہے اور وہ آج کی بات کو آج تک ہی محدود رکھنے کا قائل ہوتا ہے۔اس کے دوستوں کا حلقہ بے حد وسیع ہوتا ہے۔جبکہ آپ اس قدر زیادہ ہجوم دوستاں کو بالکل ناپسند کرتی ہیں۔

### ثور مرد:

سرطان عورت کے لئے ثور مرد مثالی محبوب اور مثالی شوہر ہوتا ہے۔عموماً

خاموش طبع اور قول و ٹھوس جسیم مرد ہوتا ہے۔اس کی موجودگی میں آپ کو بے پناہ تحفظ اور طمانیت کا احساس ہوگا۔وہ بات کا سچا اور دھن کا پکا ہوتا ہے۔بے حد محبت کرنے والا ہوتا ہے اور آپ سے بھی بھرپور توجہ اور محبت کا طالب ہوگا۔آپ کی طرح وہ بھی پرسکون اور محفوظ زندگی گزارنے کا خواہاں ہوتا ہے اور وہ اس بات کو بے حد پسند کرتا ہے کہ اسے کام سے واپسی پر ہر شے بروقت ملے اور آپ اس کا مسکراتے ہوئے استقبال کریں۔وہ آپ سے نرم برتاؤ اور بھرپور محبت کی توقع رکھے گا۔تاہم اگر آپ کا رویہ کسی بھی وجہ سے غیر پسندیدہ ہوگا تو وہ اس بات کا قطعی شکوہ نہیں کرے گا۔

## جوزا مرد:

جوزا مرد کے ساتھ سرطان عورت کا ازدواجی بندھن بے شمار مسائل کا گھر ہوتا ہے اور سرطان عورت کو بے انتہا صبر اور تحمل سے کام لینا پڑتا ہے۔کیونکہ جوزا مرد بے حد غیر مستقل مزاج ہونے کے ناطے پرسکون زندگی سے کوسوں دور ہوتا ہے۔اس کو آپ کا سکون قطعاً نہیں بھائے گا اور وہ بہت جلد آپ سے اکتا جائے گا۔اس کی فطرتاً یہ عادت ہوتی ہے کہ ہر کام کو چورستے میں ادھورا چھوڑ دے۔

## سرطان مرد:

چونکہ آپ دونوں ایک ہی برج سے تعلق رکھنے کے ناطے ایک جیسی فطرت کے حامل ہیں۔اس لئے ایک دوسرے کو سمجھنے کے لئے بہت سی آسانیاں موجود ہیں۔وہ آپ کی مانند سنجیدہ مزاج' دور اندیش اور حساس ہوگا۔سرطان مرد کامیابی اور مالی استحکام کے لئے شدید محنت سے نہیں گھبراتا۔وہ جلد باز نہیں ہوتا اور اس کی محبت مختصر مدت کے لئے نہیں ہوتی۔البتہ ابتدا میں اس کا رویہ قدرے سرد ہوتا ہے۔

## اسد مرد:

اسد مرد فطرتاً بے حد دلکش اور بے پناہ کشش کا مالک ہونے کے ناطے آپ کی اولین ترجیح ہوتا ہے۔اس لئے پہلی ہی ملاقات آپ کو اس کا دیوانہ بنا دے گی۔لیکن اس راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ آپ کی غیر جذباتیت ہوتی ہے۔کیونکہ آپ کی اولین ترجیح استحکام اور تحفظ ہوتا ہے۔جبکہ اسد مرد اس لحاظ سے شاذ ہی آپ کی توقعات پر پورا اترتا ہے۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد عموماً کم گو' سنجیدہ اور قدامت پرستانہ ہوتا ہے۔سرطان عورت کی سنجیدگی اور عملیت پسندی اس کو بے حد بھاتی ہے۔ابتداً وہ سرد مہر اور قدرے مغرور نظر آتا ہے۔مگر اس کی پرجوش طبیعت کی پرتیں آہستہ آہستہ کھلتی ہیں۔

## میزان مرد:

ہر وقت تصورات کی دنیا میں کھویا رہنے والا ہوتا ہے۔اس کا اپنے بارے میں علم بھی محدود ہوتا ہے اور یہ اپنی ذات سے بھی اکثر بے خبر رہتا ہے۔اسی طرح اس کے کئے گئے تمام فیصلے بھی حقیقت پسندی سے کوسوں دور ہوتے ہیں۔چونکہ آپ مستقل مزاج اور سنجیدہ ہوتی ہیں۔اس لئے میزان مرد آپ کو بے شمار الجھنوں کا مجموعہ نظر آئے گا۔اس کی ہر رائے اور خیال غیر یقینی ہوتا ہے۔ایک لمحے میں آپ کا بے حد دلدادہ اور سچا عاشق نظر آئے گا۔مگر دوسرے لمحے میں وہ بے حد سرد مہر ہوگا اور اس کا رویہ بیزاریت کی حد چھوتا رہا ہے۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد کو سمجھنا از حد مشکل اور دشوار ہوتا ہے۔وہ بہت جلد غصے

میں آجاتا ہے۔وہ از حد حساس ہوتا ہے۔محبت کے معاملے میں وہ بے حد صاف گو اور بے باک ہوتا ہے۔وہ پہلی ہی ملاقات میں ہی آپ پر مرمٹے گا۔مگر اتنی ہی تیزی سے آپ اس سے بوریت محسوس کرینگی۔وہ ذرا ذرا سی بات پر بھڑک اٹھتا ہے۔ایسے میں آپ نے منہ سے کوئی بھی نازیبا لفظ نکال دیا یا لڑنے کی کوشش کی تو جلد ہی آپ ہمیشہ کے لئے اس سے الگ ہو جائیں گی۔

## قوس مرد:

قوس مرد بہت زیادہ حد تک ناقابل حصول ہوتا ہے۔وہ آپ سے محبت کرے گا۔آپ کے ساتھ تفریحات کے لئے بھی چلا جائے گا۔مگر جیسے ہی آپ اس سے پائیدار بندھن کی بات کرینگی۔اس کی محبت اسی وقت کافور ہو جائے گی۔قوس مرد ہر معاملے میں جلد باز ہوتا ہے۔اس لئے اکثر و بیشتر وہ بڑی سے بڑی غلطی کر بیٹھتا ہے۔

## جدی مرد:

جدی مرد بظاہر سنجیدگی کا مرقع اور غیر جذباتی ہوتا ہے۔البتہ اپنی ہم مزاج لڑکی پانے کے بعد وہ اس سے بے انتہا پیار کرتا ہے۔محبت میں اس کی روش اور پیش رفت بے انتہا سست رفتاری سے ہوتی ہے۔مگر جب وہ مکمل پیش رفت کر لیتا ہے تو پھر یہ تعلق بے انتہا دیرپا ہوتا ہے۔وہ بار بار محبوبائیں بدلنے کو قطعی تیار نہیں ہوتا۔

## دلو مرد:

دلو مرد بے حد فراخ دل ہوتا ہے۔مگر باعمل نہیں ہوتا وہ ہمہ وقت تصورات کی دنیا میں رہتا ہے اور پچاس برس آگے کی سوچوں میں مصروف رہتا

ہے۔سرطان عورت کے لئے اس کے اندر دلچسپی کا کوئی سامان نہیں ہوتا۔اس کی وجہ ہے کہ سرطان عورت بے حد باعمل اور سنجیدہ مزاج ہوتی ہے۔بہرحال اس کا مزاج کسی بھی صورت آپ سے نہیں مل سکتا۔

## حوت مرد:

سرطان عورت کے لئے ازدواجی بندھن کے لحاظ سے حوت مرد بہترین شوہر ثابت ہوتا ہے۔وہ محبت میں جذباتی اور پرخلوص ہونے کے ساتھ ساتھ سنجیدہ اور باعمل ہوتا ہے اور آپ کی ہر خوشی اور خواہش کو پورا کرنے کے لئے کوشاں رہتا ہے۔وہ آپ کو تحفوں سے لاد دے گا۔وہ کبھی کبھار تصورات میں گم ہو جاتا ہے۔مگر یہ کیفیت انتہائی مختصر عرصہ کے لئے ہوتی ہے۔وہ حقیقت کی دنیا میں ہی رہ کر خوابوں کی تعبیر پانے کے لئے کوشاں رہتا ہے۔

# موافق رنگ

## سفید رنگ:

روشنی کا دوسرا نام سفید ہے۔اس رنگت میں عظمت، دشمن کو زیر کرنے کی طاقت، الہامی قوت کے ساتھ ساتھ خیالات کی پاکیزگی پائی جاتی ہے۔اس رنگ کو استعمال کرنے والوں کی شخصیت صاف اور روشن ہوتی ہے۔دھیمے لہجے اور میٹھے بول سے دوسروں کا دل موہ لیتے ہیں۔لوگ ان کو عزت و وقار کی نظر سے دیکھتے ہیں۔

## نیلا رنگ:

روحانیت سے بھرپور، تازگی بخش، اس رنگ کو پسند کرنے والوں کی شخصیت بزرگی اور پاکیزگی کا نمونہ، اطاعت پسند اور فرض شناس، درست فیصلہ کرنے والے، مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے، آرٹ سے لگاؤ رکھنے والے،

روحانی طاقت میں ممتاز۔

**زرد رنگ:**

ذہنی اور جسمانی صحت کی علامت' یکتائی اور ارتکاز توجہ کی نشاندہی کرتا ہے۔سرخی مائل رنگ گھٹیا پن اور کمتری پیدا کرتے ہیں۔لیموں جیسا پیلا رنگ ذہنی قوت کی علامت ہونے کے ناطے سے سائنس دان موجد بناتا ہے۔زیادہ پیلا رنگ کمزور صحت کی علامت پیدا کرتا ہے۔

## موافق پھول

**گل سوسن:**

خیالات کے اظہار میں لاچار مگر بہترین تخلیقی قوتوں کے حامل' ذہنی طور پر مضبوط مگر اکثر بے بسی کا شکار ہونے والے' رومان پرور' خود اعتمادی سے محروم' شرمیلے' حساس طبیعت کے حامل۔

## موافق پتھر

**موتی:**

نیکی اور پارسائی کا حامل' ذہنی پریشانیوں کا خاتمہ کرنے والا' رومان پرور' برے اور ڈراؤنے خوابوں سے بچانے والا' حسن کی افزائش کرنے والا' جمالیاتی ذوق کو تسکین پہنچانے والا' ازدواجی زندگی کی خوش حالی اور کامیابی کا ضامن۔

**حجر القمر**

روزگار کے ذرائع اور ترقی میں معاون' عزت و توقیر بڑھانے کا باعث' نحوست کا خاتمہ کرنے والا' قوت اور دہشت کو ختم کرنے والا' درخت پر باندھنے سے

زیادہ پھل دینے والا۔

## زمرد:

ڈراؤنے خوابوں سے نجات، دشمن کو مغلوب، باعث اطمینان وسکون، ران پر باندھنے سے وضع حمل میں آسانی، سانپ سے محفوظ، دوشیزگی کی علامت، زہر آلود شے کے استعمال سے فوراً چہرے پر پسینے کے قطرے لانے والا، بھوت پریت اور آسیب کے اثر انداز ہونے اور انگوٹھی میں جکڑا ہونے کے باوجود تھرتھرانے لگتا ہے۔

سل وق کے مرض سے شفا بخش، جذام، پھلبہری، ذیابیطس اور مثانے کی پتھری کی بیماریوں سے چھٹکارا دلانے والا، دل و دماغ اور روح کو فرحت وتقویت بخش، عورتوں کے مرض اختناق الرحم میں اکسیر، نظر کو تیز، ناسور پر چھڑکنے سے شفا بخش، جذام کو دفع، دمہ کو رفع، کھانسی کو ختم کرتا ہے۔ گلے میں لٹکانے سے مرگی کا خاتمہ، اختلاج کے مرض میں بھی مفید، سانپ کے ڈسے کا تریاق، مرد اور عورت اگر آپس میں تبدیل کر کے پہنیں تو ان کی محبت میں بے پناہ اضافہ کرنے والا۔

## پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے مبرا کرنے والا، محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرنے والا، قوت بالیدگی بڑھانے والا، ازدواجی زندگی کو خوشگوار بنانے والا، آئیڈیلز کے حصول میں بے حد مددگار، حق وانصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرنے والا، عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرنے والا، سہانے خوابوں کو حقیقت کا روپ دینے والا، غصہ اور غم ختم کرنے والا، دل کے عارضہ سے حفاظت میں رکھنے والا، دوران خون کی تمام بیماریوں کا معالج، بواسیر سے نجات دلانے والا، جزام اور

پھلبہری سے نجات بخشنے والا' بلڈ کینسر' پیچش اسہال کے لئے مفید۔

عقیق:

خوش حال زندگی کا ضامن' آلام وآفات سے چھٹکارا بخشنے والا' سفر کی حفاظت ونگہبانی کرنے والا' شیطان بھگانے والا' کینہ اور بغض سے پاک کرنے والا' سحر اور جادو کا توڑ' پاک صاف زندگی کا ضامن' خون کی بیماریوں مثلاً انجماد خون' خون کی قے' حیض کی زیادتی' خفقان کے لئے مفید' کیڑوں کے زہر کو ختم کرنے والا' مفرح قلب' پرانے زخموں کو مندمل کرنے والا' دماغی فالج' پیشاب میں خون روکتا ہے۔

## عددی قوت

عددی قوت دو کا تعلق قمر سے ہے۔ اس عدد کے افراد بردبار، سلجھے ہوئے، تخلیاتی فنکار، رومان پسند، موجد، خیالات کے اظہار سے لاچار، ذہنی خصوصیت بہترین، جسمانی صحت شاذ و نادر ہی قابل رشک کے مالک ہوتے ہیں۔ بے چین طبیعت کے مالک ہونے کی وجہ سے خود اعتمادی کا فقدان رکھنے والے، طبیعت میں شرمیلا پن، حساس طبیعت کے مالک۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

حضرت مجدد الف ثانی، پرنس آغا خان اول، ظہیر عباس، سنیل گواسکر، ارل سٹینلے گارڈنر، بیل برائنر، پرل ایس بک، راک فیلر وغیرہ۔



# بُرج اسد

## (Leo)

(۲۳ جولائی تا ۲۳ اگست)



# بُرج اسد (Leo)

(۲۳ جولائی تا ۲۳ اگست)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں نمبر | = | ۵ |
| حاکم سیارہ | = | شمس |
| علامت برج | = | ببر شیر |
| عنصر | = | آگ |
| خوش بخت عدد | = | ایک |
| عددی حرف | = | م |
| خوش بخت دن | = | اتوار |
| خوش بخت رنگ | = | زرد، نارنجی، سنہرا اور سرخ |
| خوش بخت پتھر | = | ہیرا، لعل، پکھراج |
| خوش بختی کے دیگر اعداد | = | ۱۰، ۱۹، ۲۸، ۳۷، ۴۶ |
| خوش بخت دھات | = | سونا |
| ماہیت برج | = | ثابت |

| | | |
|---|---|---|
| دوست بروج | = | حمل، قوس |
| غیر دوست بروج | = | ثور، عقرب، دلو |
| موافق بروج | = | جدی، حوت |
| تعلق حصہ جسم | = | بالائی کمر، بالائی بازو، دل، ریڑھ کی ہڈی |
| کلید وجود برج | = | بچے |
| کلید سیارہ | = | سر چشمہ حیات، شہرت، توانائی |
| بیماریاں | = | گلے اور حلق کی بیماریاں، گنٹھیا، مثانہ کا درد، ریڑھ کی ہڈی کا درد، ٹخنوں کا درد، تیز بخار |
| پیشے | = | فنون لطیفہ، فلم سازی، دوا سازی، نفسیات، دستکاری، صنعت و تجارت |
| موافق مقامات | = | اٹلی، سسلی، فرانس، روم، بوسٹن، برسٹل، دمشق، بران |

# اسد افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## بے لوث دوستی:

دوستی کے جذبوں میں کشادہ دل، سچی دوستی پسند کرنے والے، خود غرضی کا مظاہرہ نہ کرنے والے، دوستوں سے کسی بھی قسم کی مفاد پرستی کا خیال نہ رکھنے والے جوان کی شخصیت کا ایک روشن پہلو ہے۔ ان کی دوستی بے لوث جذبوں کا مکمل نمونہ،

غیر پختہ ذہن والے۔ دوستوں پر رعب جمانے والے اور انہیں اپنے زیر اثر رکھنے کی کوشش کرنے والے، اجارہ داری کا رجحان رکھنے والے، دوستی زیادہ مدت تک قائم نہ رکھنے والے۔ دوستانہ تعلقات جلدی ٹوٹ پھوٹ کا شکار، زیادہ جوش کے عالم میں دوستی کے جذبوں کو بعض اوقات مجروح کرنے والے، مبالغہ آرائی سے کام لینے، غلط قسم کے لوگوں میں پھنس کر نقصان اٹھانے والے اور خاص دوستوں کے ہاتھوں ان لوگوں کے چکر میں نکلنے والے، اچھے اور برے کو نہ پرکھ سکنے والے۔

## چٹانی کردار:

کردار اور عمل کے لحاظ سے چٹان کی طرح مضبوط و مستحکم اور ٹھوس رکھنے والے، کسی کا حق بالکل نہ کھانے والے اور نہ ہی حق کسی کو بھی کھانے دینے والے، حق غصب کرنے والے کے سامنے چٹان کی طرح ڈٹ جانے والے، مضبوط عقیدے کے مالک، اپنے عقیدے سے کسی بھی صورت نہ ہٹنے والے، موت قبول لیکن عقیدہ چھوڑنا ناپسند، بڑے سے بڑا لالچ بھی ان کو اپنے عقیدے سے منحرف نہیں کرسکتا۔

## شادی:

جلدی شادی کرنے کے شائق، دیری کی صورت میں دیر ہی ہوتی چلی جاتی ہے جس سے کوفت اور پریشانی اٹھانے والے، آخری عمر میں کچھ زیادہ ہی محتاط، اپنے ارادوں اور جذبوں پر مشکل سے قابو پانے والے، ہر کام میں جلدی کرنے کے خواہاں، ذہین اور عقلمند ہونے کے باوجود عقل سے کام نہ لینے والے، اسی وجہ سے بہتر زندگی نہ بسر کرنے والے۔

## ملازمت:

کسی کے ماتحت کام نہ کرنے والے، کسی قسم کے دباؤ اور سختی کو نہ برداشت کرنے والے۔ آزادانہ ماحول کے خواہاں اور اپنی آزادی کو بغیر کسی لالچ اور دھونس کے محفوظ رکھنے والے، پُراسرار بننے کے خواہاں اور اس میں مصروف، معمولی لوگوں سے مخلصانہ اور محبت بھرا رویہ رکھنے والے۔

## شخصیت:

باوقار شخصیت، مدح سرائی سے کوسوں دور بھاگنے والے، اپنی ذات میں مگن رہنے والے، ہر لحاظ سے خود پرست، بہتر طریقے سے زندگی گزارنے والے، دنیا میں سب سے آگے نکلنے کا ابھار رکھنے والے، اپنی بساط سے زائد کام کرنے والے، بہت سے افراد کو اپنی تابندہ مزاجی کے ہاتھوں مات دینے والے، راست گو، دوغلے پن سے مبرا، بے ضمیر اور مکار لوگوں کے ہاتھوں مات کھا جانے والے، غیر منتقم مزاج، غصہ کے تیز مگر غصہ جلدی ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ دل کینہ سے پاک، وفادار، شادی کے عہد کو ہر صورت نباہنے والے، وعدے کی اہمیت جاننے والے، بیوی بچوں سے پیار رکھنے والے، فطری لحاظ سے بیوی سے نباہ کرنے کے فن سے واقف، بچوں کو ڈسپلن سکھانے میں سختی سے کام لینے والے، شعلہ بیان، نہایت آزادی اور بے تکلفی سے کھل کر بات کرنے والے، جذبات کو ابھارنے کا فن جاننے والے، طاقتور احساسات کے مالک، تھوڑے سے مبالغہ سے کام لینے والے، لوگوں میں جوش و خروش، ولولہ اور رجائیت پیدا کرنے والے۔

## باعمل لوگ:

ہر قسم کے لوگوں سے نباہ کرنے والے، سماجی اعتبار سے بڑے باعمل

لوگوں کو خوش کر کے لطف اندوز ہونے والے، مہمانوں کے لئے بڑے اچھے میز بان ثابت ہونے والے، دوستوں کے ساتھ وفادار، اپنے وقار کو مدنظر رکھنے والے، دوسروں سے الگ تھلگ رہنے والے، کم گہرے تعلقات قائم کرنے والے۔ انسانیت نواز، انسانیت کو بڑی اہم اور استحکام بخش قوت بخشنے والے، قابل اعتماد اور ذمہ دار، حالت امن اور جنگ میں عوام کی رہنمائی کرنے والے، جسمانی تشدد کو ناپسند کرنے والے، لڑائی کے لئے ہمہ وقت تیار لیکن عملاً کبھی بھی نہ لڑنے والے۔ محبت اور ہم آہنگی کا سبق سکھلانے والے، اپنے گہرے جذبات سے عوام کو متاثر کرنے والے اور ان کی بھلائی قائدانہ صلاحیتوں سے چاہنے والے، عوام کو نقصان پہنچنے والے ہر کام سے احتراز کرنے والے، اپنے ماحول میں چمک دمک کے خواہاں، روایت پسند، رومانوی اور ضرورت سے زیادہ جذباتی، دل دینے کے معاملے میں ثابت قدم، اپنے محبوب سے بہت زیادہ توقعات رکھنے والے اور اپنا سب کچھ نثار کرنے والے۔

## خود پرستی:

اپنی تعریف کے پل باندھنے والے، تحکمانہ اور ظالمانہ قائدانہ صلاحیت رکھنے والے، خود غرض اور خود پرست، کسی کا خیال نہ کرنے والے، بڑے لوگوں کی خوشنودی حاصل کرنے میں ہر لحاظ سے کوشاں، اپنے سے کم تر لوگوں سے گریز کرنے والے، سب سے زیادہ اختلاف رکھنے والے۔

## جذباتی اور انتہا پسند:

بے حد انتہا پسند اور جذباتی، اپنی فطری صلاحیتوں اور توانائی میں دھماکا خیزی پیدا کر کے اپنا قیمتی سرمایہ برباد کرنے والے، تمباکو نوشی کی لت رکھنے

والے، اپنی عادات پر قابو پانا بے حد مشکل، شراب نوشی کے عادی اور اس سے صحت کو برباد کرنے والے، نشہ آور اشیاء کے استعمال سے ذہنی توازن برباد کرنے والے، ضرورت سے زائد جسمانی یا اعصابی تھکاوٹ پیدا کرنے والے کام کرنے والے اور ان کے ہاتھوں دل کے امراض میں مبتلا ہونے والے، غصہ سے یک دم بھڑک اٹھنے والے، جارحانہ اور متکبرانہ روش رکھنے والے، دوسروں کے جذبات مجروح کرنے والے، دوسروں کو اپنے مفادات کا آلہ کار بنانے والے، سیاسی وقار کے لئے اوچھے ہتھکنڈے استعمال کرنے والے، شکست کو کبھی بھی قبول نہ کرنے والے، ہر قیمت پر فتح کا تاج اپنے سر پر سجانے والے، معمولی سے فائدے کے لئے بڑے سے بڑا داؤ کھیلنے والے، معمولی غلطیوں کا ازالہ کرنے کی کوشش کرنے والے، بے صبرے اور لالچ، خوشامد پسند، اچھے موڈ کی صورت میں عظیم انسان نظر آنے والے، نئے نئے مواقع سے فائدے اٹھانے والے، دوسروں کو جلد معاف کر دینے والے، دوسروں کی غلطیوں کو بھول جانے والے، دل میں بغض نہ رکھنے والے، لوگوں کی توجہ حاصل کرنے کی وجدانی صلاحیت رکھنے والے۔

## مرد بحران:

تعمیری فکر پیدا کرنے والے، بحرانوں میں مرد میدان اور نجات دہندہ بننے والے، اکثر کاموں سے جلدی جلدی جان چھڑانے والے، خطرات میں مافوق الفطرت قوت سے کام لینے والے، بڑے شریف اور بڑی خوبیوں کے حامل اور رازداں، راز کبھی بھی فاش نہ کرنے والے، اچھے تعلقات قائم رکھنے کے خواہاں، مدمقابل پر مادی اور رومانی انحصار رکھنے والے، بہت اچھے لیڈر، اچھے آرگنائزر اور ایڈمنسٹریٹر، بالعموم دوسروں میں پاپولر۔

## مہمان نواز:

فراخ دل، تحفے دینا پسند کرنے والے، دوسروں کو خوش دیکھ کر خود بھی خوش ہونے والے، سخاوت لامحدود کرنے والے لوگوں کی گھروں میں دعوتیں کر کے خوشی اور مسرت حاصل کرنے والے، مشکلات سے مایوس نہ ہونے والے، تیز فہم اور فوراً فیصلہ کرنے والے، حیرت انگیز حد تک سخی، لوگوں پر بے حد نوازشیں کرنے والے کہ وہ گھبرا جاتے ہیں۔ دوسروں کو کاروبار میں فائدہ پہنچانے والے، چاپلوسی سے عاری، ہر کام کو پورا کرنے کے بعد سکون سے بیٹھنے والے۔

## شراکت دار:

بہت اچھے پارٹنر مگر کنٹرول اپنے ہاتھ میں رکھنے والے، پس پشت رہ کر کام نہ کرنے والے، نہایت باصلاحیت اور قابل اعتماد متاثر کن کاروباری شخصیت کے مالک، حاکمانہ روش کے طاقتور مالک، ادارہ کے بیرونی مفادات کی بحسن و خوبی دیکھ بھال کرنے والے، ہر کام سنجیدگی سے کرنے والے، کاروبار کو ڈرامائی انداز میں چلانے والے، زندگی کے ہر میدان میں خوب دولت کمانے والے، اپنی زندگی آرام و آسائش سے گزارنے والے، اپنی دولت سے اپنا مستقبل محفوظ کرنے والے اور عیش و آرام حاصل کرنے والے، اپنی محنت کے بل بوتے پر خودکفیل ہونے والے، کسی کا احسان نہ اٹھانے والے، حوصلوں کا چراغ جلا کر اس کی روشنی میں نت نئی منزلیں تلاش کرنے والے، اوائل عمری میں دولت مند، درمیانی عمر میں روحانی تصورات کے حامل اور الہامی کیفیت سے فائدہ اٹھانے والے اور منصوبوں میں کامیابی حاصل کرنے والے، حیرت انگیز طریقے سے ترقی اور کامرانی حاصل کرنے والے۔

# اسد مرد

## خوبیاں:

شاندار طریقے سے محبت کرنے والا' کامیابیوں کو بے حد تسکین بخشنے والا' تصورات' ہمیشہ بہتر سے بہترین کی تلاش میں مگن' اپنے اعتماد' توانائی اور کشش کی طاقت کے باعث دوسروں کو سحرزدہ کرنے کی صلاحیت رکھنے والا' اپنے نظریات پسند کرنے والا' بیوی کا خواہاں' اپنی آزادی پر قدغن پسند نہ کرنے والا' اپنی محبت کی بدولت بے کیف اور بور زندگی میں لطف و انبساط اور مسرتیں حاصل کرنے والا' خاصا نڈر' انفرادیت پسند' سیلف میڈ شخص' اپنی عزت دوسروں سے کروانے کا ڈھنگ جاننے والا' تخلیقی صلاحیتوں کا مالک' بااعتماد' دوستوں پر بھروسہ کرنے والا' کامیابی کے مواقع ضائع نہ کرنے والا' خوب محنت' جدوجہد اور لگن سے کام کرنے والا' مزاج اعلیٰ اور شاندار' کینہ اور کھوٹ سے پاک' سچے جذبوں کو پرکھنے کا ملکہ رکھنے والا' بہترین کاروباری شریک' کاروبار میں کسی کی مداخلت پسند نہ کرنے والا' مقناطیسی شخصیت کا مالک' مثالی صحت کا حامل' امن پسند' صلح جو' لڑائی کے لئے ہر وقت تیار۔

## خامیاں:

کافی حد تک عیاش' محبت کے قصے سرعام دوستوں کو سنانے والا' رومانس تفریح کی خاطر کرنے والا' ہنگامہ اور تفریح پسند' اوائل عمر میں پلے بوائے' محبت میں مضبوطی کے لئے بچپنا چھوڑ کر اپنے آپ کو بچانے' دل کی بات ماننے والا' شراب نوش' بہت کچھ حاصل کرنے کے لالچ میں بہت کچھ کھو دینے والا' ہر وقت کچھ نہ کچھ کرتے رہنے کی عادت' زندگی کو بے مزہ اور مسائل سے بھرپور بنانے والا' مختلف بیماریوں میں اپنی مشکلات کے باعث مبتلا ہونے والا' کسی کی بات نہ سننے اور

مانے والا' شہوت پرست' اپنی تعریف کروانے کا عادی' تحکم کا عنصر بہت زیادہ تصوراتی مزاج کا مالک۔

# اسد خاتون

## خوبیاں:

نسوانیت سے بھرپور مکمل عورت' نرم و نازک مگر پہاڑوں کی طرح مضبوط' مضبوط اعصاب کی مالک' اعلیٰ ذوق' خوش اخلاق' خوش لباس' خوش گفتار' ہر ایک کو اپنا گرویدہ بنانے والی' اپنے خاندان کی عزت و شہرت کا پاس رکھنے والی' اپنی ہی دنیا میں مگن اور دوسروں کے معاملات میں مداخلت نہ کرنے والی' رحمدل' فیاض' ملنسار' فرض شناسی کے جذبے سے سرشار۔ عقل و دانش کے ساتھ ہر کام کی نگرانی کرنے والی' غیر ضروری کام دوسروں کے سپرد کر دینے والی' سہیلیوں کا انتخاب بے حد سوچ اور سمجھ کے ساتھ کرنے والی اور ان کے ساتھ خلوص و ہمدردی سے پیش آنے والی' فضول خرچی سے گریز کرنے والی' فطرتاً صاف گو' غصہ ور' انا کی مجروحیت کی صورت میں غصے سے پھٹ پڑنے والی۔ بے پناہ فنی صلاحیتوں کی مالک' محبت کے معاملے میں گہرے جذبات کی حامل' شوہر کی وفادار' سماجی معاملات میں بے حد سرگرم' شوہر کے کاموں میں بڑی معاون اور مددگار' شوہروں کو مفید مشورے اور تجاویز دینے والی' باتوں کے فن میں ماہر اور دوسروں کو متاثر کرنے والی' متحرک سماجی زندگی کی مالک' محنت اور جدوجہد کی قائل' بیکار نہ بیٹھنے والی' بڑی کشش اور دل موہ لینے والی مسکراہٹ کی حامل' بناؤ سنگھار کا اعلیٰ ذوق رکھنے والی' اپنی پروقار شخصیت کی بنا پر محفل پر چھا جانے والی' اپنے مقرر کردہ اصولوں کے تحت زندگی بسر کرنے والی' پرعزم' خود مختار' مضبوط قوت ارادی' فراخ

دل' قابل اعتماد' انتھک محنت کرنے والی' مصروف زندگی گزارنے کی عادی' فضول کاموں سے نفرت رکھنے والی' شکی اور حاسد لوگوں سے دور بھاگنے والی اور ان کے لئے دل میں بے زاری کے جذبات رکھنے والی' بچوں کی پرورش اور تربیت پر گہری نظر رکھنے والی' دوسروں کو اپنے معاملات میں مداخلت کی اجازت نہ دینے کی قائل' تخلیق کا بے پناہ جذبہ رکھنے والی۔

## خامیاں:

ضدی یا ہٹ دھرم' اپنی ذات پر اڑ جانے والی' دلائل سے قائل نہ ہونے والی' اپنی ذات پر تنقید نہ سننے والی' بچوں کی پرورش کے معاملے میں سخت گیر' دوسروں کے کاموں میں بے شمار خامیاں نکالنے والی' موسیقی اور محبت بھری داستان سے بڑا گہرا لگاؤ رکھنے والی اور ان سے دل میں ہیجان پیدا کر کے جنسی تسکین کی طرف راغب ہونے والی' اپنے احکامات پر عمل درآمد چاہنے والی' حکم عدولی کی صورت میں بہت ظالم بن کر دوسروں کو نقصان پہنچانے والی' اچھے برے کھرے کھوٹے کی پہچان سے عاری اور اس کے باعث نقصان اٹھانے والی' انتہا پسند' تن آسان' لاپرواہ' منہ پھٹ' کسی کی پرواہ نہ کرنے والی' سخت اشتعال میں دوسروں پر کیچڑ اچھالنے والی' ظاہری ٹھاٹھ باٹھ اور نمود و نمائش کی بڑی دلدادہ اور اس پر بے دریغ خرچ کرنے والی' بہت زیادہ خوشامد پسند' اپنی تعریف پر خوش ہونے والی' قرض دینے کے معاملے میں بے انتہا کنجوس' بناؤ سنگھار اور زیب و زینت میں بڑا وقت ضائع کرنے والی' اپنی وضع سے مغرور نظر آنے والی' جانبدار' خواہشات کے الاؤ میں جلنے والی' بے حد انا کی مالک' اپنے وقار کا ڈرامائی اظہار کرنے والی' خود غرضانہ جذبے کی مالک' اپنی خواہش کے تحت ہٹ دھرم' ضدی اور ادب کو بالائے طاق رکھنے والی' اپنی تمنا کی تکمیل ہر حال میں چاہنے والی۔ بچے

تولید کرنے سے دہشت میں مبتلا ہو جانے والی۔

# اسد لڑکی

## خوبیاں:

اسد لڑکی دلکشی میں اپنا ثانی بالکل نہیں رکھتی۔ بے حد خوبصورت اور شان و شوکت کی حامل ہوتی ہے اور اس کی یہ دلربائی اور دلکشی اسے فطرت کی طرف سے ودیعت ہوتی ہے۔ اس کے نین نقش بہت تیکھے اور نرالی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ نرم و نازک مگر پہاڑوں کی مانند مضبوط اعصاب کی مالکہ ہوتی ہے۔ اعلیٰ ذوق و شوق کی مالکہ ہونے کے ناطے خوش اخلاقی' خوش گفتاری میں اپنا ایک خاص مقام رکھتی ہے۔ الھڑ ہونے کے باوصف بے حد شوخ و چنچل ہوتی ہے۔

اس کی ادائیں ہر ایک کو اپنا گرویدہ بنا لیتی ہیں۔ اپنے حلقہ احباب میں سب سے نمایاں نظر آتی ہے اور اپنے خاندان کی عزت و شہرت کا پاس رکھنے والی ہوتی ہے۔ البتہ اپنی دنیا میں مگن رہتی ہے۔ دوسروں کی مدد کرنے میں اور ان کے کام آنے کی کوشش کرتی ہے اور اس طرح ابتداہی سے سماجی رہنما بنتی نظر آتی ہے۔ دوسروں کا دل بہت جلد موہ لیتی ہے۔ نسانیت سے بھرپور ہوتی ہے۔ جوالامکھی ہوتی ہے۔ دوسروں کی گفتگو سے بہت جلد ان کی فطرت کا اندازہ کر لیتی ہے۔ فرض شناس کے جذبہ سے مالامال ہوتی ہے۔ فطرتاً کھیل کود کی شائق ہوتی ہے اور اکثر کھیلوں میں اعلیٰ مقام حاصل کر کے ہی مسرت اور راحت پاتی ہے۔ سہیلیوں کے انتخاب میں محتاط رد ہوتی ہے اور بہت ہی سوچ سمجھ کے بعد ان کا انتخاب کرتی ہے۔ گو اس کی سہلیاں چند ایک ہوتی ہیں۔ لیکن ان کے ساتھ

وفا کرنے میں ہمیشہ اول رہتی ہے۔فضول خرچی سے گریز کرتی ہے۔البتہ جواہرت اور زیورات کی شائق ہوتی ہے اور اس معاملے میں اس کی پسند اپنی مثال آپ ہوتی ہے۔بناؤ سنگھار کا اعلیٰ ذوق رکھتی ہے۔خود مختار رہنا اس کی سرشت میں شامل ہوتا ہے۔اس لئے اس کی ہمیشہ کوشش ہوتی ہے کہ اپنے معاملات میں خود مختار رہے اور کسی کی محکومی نہ کرنا پڑے۔پیار اور محبت سے ہر بات کو سمجھ لیتی ہے اور اس کام کو کرنے پر تیار بھی ہو جاتی ہے۔لیکن اگر ذرا سی تلخی، غصے یا تحکمانہ طرز عمل سے اس سے کام لیا جائے تو پھر یہ ہتھے سے اتر جاتی ہے اور بغاوت پر اتر آتی ہے اور پھر لاکھ جتن کر لئے جائیں۔یہ کہنا نہیں مانتی۔

جوانی میں پر اعتماد ہوتی ہے۔عزت و وقار کی حفاظت کرنے والی ہوتی ہے۔ذاتی حسن اور کشش کو برقرار رکھنے میں مصروف رہتی ہے۔فطرتاً حساس ہوتی ہے۔جدو جہد کی قائل ہوتی ہے۔باتوں کے فن میں ماہر ہوتی ہے اور اپنی باتوں سے دوسروں کو متاثر بھی کرتا ہے۔دوسروں کو مفید مشورے اور تجاویز دے کر اپنے اچھے مشیر ہونے کا بین ثبوت دیتی ہے۔

انتھک محنت کرنے کی عادی ہونے کے ناطے نچلا بیٹھنا اس کے لئے محال ہوتا ہے۔اس لئے کسی نہ کسی کام میں مصروف عمل نظر آتی ہے۔فضول کاموں سے نفرت کرتی ہے اور ان کے کرنے سے گریز اختیار کرتی ہے۔

محبت کے جذبات سے لبریز ہوتی ہے اور اس کا انتخاب بھی دوسروں سے منفرد ہوتا ہے۔اپنی شناخت بغیر کسی سہارے کے کرا سکتی ہے۔کیونکہ یہ اپنی صلاحیتوں سے بخوبی واقف ہوتی ہے اور ان کا بروقت استعمال بھی جانتی ہے۔قدرے شہرت پسند ہونے کے ناطے اس بات کی خواہاں ہوتی ہے کہ لوگ اسے تعریفی اور توصیفی نگاہوں سے دیکھیں۔گھر کی سجاوٹ اور ڈیزائنگ میں دلچسپی

رکھتی ہے اور اکثر اوقات گھر کی سجاوٹ اور ڈیزائنگ میں رد و بدل سے کام لیتی رہتی ہے۔ خلاف طبع ماحول سے بمشکل سمجھوتہ کرتی ہے۔

طبیعت میں سادگی کا ایک خاص امتزاج ہوتا ہے۔ چالاکی ان کی فطرت میں شامل نہیں ہوتی۔ عام لوگوں سے بلند تر رہنے کی خواہاں ہوتی ہے۔ معافی اور ہمدردی کا جذبہ بہت نمایاں اس میں ہوتا ہے۔ تھوڑی سے شیخی خوری اور مبالغہ سے بھی کام لیتی ہے اور اکثر دوسروں میں جوش و ولولہ اور رجائیت پیدا کر دیتی ہے۔ چونکہ کام اپنی قوت برداشت سے زیادہ کرتی ہے۔ اس لئے کمر درد کی شکایت کرتی رہتی ہے۔ تفریح کی دلدادہ ہوتی ہے اور مختلف تفریحی جگہوں پر جا کر بے انتہا خوش ہوتی ہے۔

## خامیاں:

اسد لڑکی میں ذیل کی خامیاں پائی جاتی ہیں۔

اسد لڑکی میں سب سے بڑی خامی یہ ہوتی ہے کہ یہ ہر معاملہ میں ٹانگ اڑانے کی کوشش کرتی ہے۔ خواہ اس کی ضرورت ہو یا نہ ہو۔ اپنے سکول اور کالج میں یہ گروپ لیڈر بننے کے چکر میں رہتی ہے۔ تاکہ اس کے اندر کی حاکمانہ طبیعت تسکین پا سکے اور یہ دوسروں پر حکومت کرنے کے خواب کو بخوبی پورا کر سکے۔ اس معاملہ میں دوسروں کے مشورے کو بالکل پسند نہیں کرتی۔ بلکہ اپنی من مرضی سے کام لیتی ہے۔ فطرتاً کھانے پینے کی طرف راغب رہتی ہے اور مرغن کھانوں سے اپنے لئے دل کی تکالیف پیدا کرنے کا خود ہی سبب ہوتی ہے۔ خواہ جان چلی جائے لیکن مرغن اور چٹپٹے کھانے کھانے سے باز نہیں آتی۔

بے حد جذباتی ہونے کے ناطے بہت جلد اپنا موڈ خراب کر لینے والی اور غصے میں بھڑک کر اشتعال انگیزی پر اتر آنے والی گپ شپ لڑانے کی ماہر اس

وجہ سے سہیلیوں سے گھنٹوں بیٹھی گپ شپ لڑاتی رہے۔لیکن تھکاوٹ اور بوریت محسوس نہ کرے اور اس طرح اپنی خوشامد کروا کر خوش ہوتی ہے۔

بناؤ سنگھار کی از حد شائق ہوتی ہے اور اکثر اس میں مصروف نظر آتی ہے۔تاکہ دوسروں سے اپنی تعریف پا سکے' موسیقی سننے کی شائق ہوتی ہے اور اس شوق کی خاطر کلب جانے کو ترجیح دیتی ہے۔اپنی آسائش کے لئے ہر قیمت ادا کرنے کو تیار رہتی ہے۔اوائل زندگی میں اپنی ذات پر بے پناہ بے اعتماد کا اظہار کرتی ہے اور نقصان اٹھاتی ہے۔فلموں اور ڈراموں میں کام کرنے کا شوق رکھنے کے ناطے اکثر فلموں اور ڈراموں کی باتیں کرتی رہتی ہے۔خودنمائی کی تسکین چاہتی ہے اور ایسے میں اسے تسکین نہ ملے تو پھر معمولی سی بات پر بھی بے حد اداس ہو جاتی ہے۔محبت کی خاطر ہر شے داؤ پر لگا دیتی ہے اور بعد میں پچھتاتی ہے۔

## اسد بچہ

### خوبیاں:

بڑے ہو کر مختلف شعبوں میں کامیاب' عزت کے شدید خواہش مند' اپنا امتحان خود لینے والے' اپنے اعتماد کو جلد بحال کرنے والے' ایک بار فیصلہ کرنے کے بعد اس پر قائم رہنے والے' خطرات میں بخوشی بہادرانہ جوہر دکھلانے والے' تمام تر صلاحیتوں کو ایسے وقت بروئے کار لانے والے' بے حد جرات مند' اصول و ضوابط کی قدر جاننے والے' اپنے قول و فعال اور انداز تخاطب سے لوگوں کو متاثر کرنے والے' اپنی ترقی کے لئے ہمت و کوشش اور انتھک محنت سے کام لینے والے' عدل و انصاف اور رواداری کے اصولوں کی پاسداری کرنے والے' اپنا مستقبل مزاج' عفوو درگزر کے قائل' رحمدلی کے باعث دوسروں کی غلطیاں معاف

کرنے دینے والے۔

## خامیاں:

متکبر بڑی بڑی تمنائیوں کی پرورش کرنے والے بہت زیادہ مبالغہ آرائی سے ناکامی کا منہ دیکھنے والے ایک ہی وقت میں کئی کام اکٹھے کرنے سے زیادہ نقصان اٹھانے والے زیادہ ہوشیار بننے کی کوشش کرنے والے اور نقصان اٹھانے والے۔ جذبات طغیانی مانند رکھنے والے ضرورت سے زیادہ جھوٹی انا اور خود اعتمادی والے کسی حد تک مغرور نمود و نمائش کے دلدادہ۔

## غذائیت اور بیماریاں

پروٹینی (لحمیاتی) غذاؤں کے بے حد شوقین اعلیٰ اور لذیذ کھانے ان کی مرغوب غذا ہیں۔ ایک وقت کھانا کھا کر دوسرے وقت بھوکے رہتے ہیں۔ ہمہ اقسام کے گوشت مچھلی کھٹی میٹھی اشیاء کے بے حد مداح اور شائق۔

## گلے اور حلق کی بیماریاں:

زیادہ ٹھنڈے اور گرم مشروبات سگریٹ اور شراب نوشی کی کثرت سے گلے اور حلق کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ ان اشیاء سے گریز ان کے لئے بہتر ہے۔

## گنٹھیا اور مثانے کا درد ریڑھ کی ہڈی کی تکلیف:

ان تمام تکالیف میں اکثر و بیشتر مبتلا ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ ٹھنڈی اشیاء کا زیادہ استعمال بہت زیادہ سخت کام ہیں۔ گوشت سلاد معتدل غذائیں ہلکی پھلکی ورزش ہلکی پھلکی بھاگ دوڑ سے ان تکالیف سے نجات پا سکتے ہیں۔

### ٹخنوں کا درد:

اس تکلیف میں مبتلا ہونے سے چلنے پھرنے میں بے حد دشواری محسوس کرتے ہیں۔ اس کی وجہ نشاستہ بھری غذائیں' دالیں' آلو' روزانہ چاول کھانے کی عادت ہے۔ ان سے گریز کے ذریعے اپنی بیماری پر قابو پا سکتے ہیں۔

### تیز قسم کا بخار:

انتھک انداز میں محنت کرنے اور بے حد تھکاوٹ سے تیز بخار میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اس لئے بہتر یہی ہے کہ شدید محنت کے ساتھ اپنے آرام کا خاص خیال رکھیں۔

## دوستانہ تعلقات

با آسانی دوست بنا لینے والا' اپنی ذاتی وجاہت کی بنا پر دوسروں کو اپنی جانب مائل کر لینے والا' حلقہ احباب کی نگاہ میں قدر و منزلت پانے والا' دوسروں کی توجہ کا مرکز بننے والا' متحرک سماجی زندگی کا حامل' دوستوں کی محفل میں قائدانہ صلاحیتوں سے قائد بن جانے والا اور اپنے فیصلوں میں اختلاف نہ پانا' مشکل اور پیچیدہ قسم کے لوگوں سے دوستی کو ناپسند کرنے والا' گرم جوش اور سیدھی فطرت کا مالک' دوستوں کی خاطر مدارت سے راضی ہونے والا' دوستوں کی خوشیوں کا دل و جان سے خیال رکھنے والا اور بے فیاضی سے کام لینے والا اور ہر ممکن مدد کرنے اور زندگی بھر ساتھ نبھانے کی کوشش کرنے والا۔

### بہترین دوست:

حمل اور قوس افراد بہترین دوست ہوتے ہیں۔ دھوکہ نہ دینے والے' دل کی گہرائیوں سے دوستانہ جذبات کے حامل' والہانہ دوستانہ جذبے سے معمور'

جگری دوست' سکون' خوشیاں اور مسرتیں فراہم کرنے والے' وقت پڑنے پر امداد کرنے والے اور اپنی جان کا نذرانہ پیش کرنے والے' قابل اعتماد' خوش وخرم بسر وقت دیکھنے والے۔

## بہتر دوست:

جوزا' سرطان' سنبلہ' میزان افراد بہتر یا اچھے دوست ثابت ہوتے ہیں۔ بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے' مشکل وقت میں کام آنے والے اور فائدہ پہنچانے کی کوشش کرنے والے' برا بھلا نہ کہنے والے اور نہ ہی نقصان پہنچانے والے' ہر ممکن حد تک مفادات کا تحفظ کرنے والے' خوش اخلاق اور خلوص کا مظاہرہ کرنے والے' اسد دوست کی قدر کرنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

جدی اور حوت افراد اچھے اور قابل اعتماد دوست ثابت نہیں ہوتے۔ اسد فرد سے کبھی بھی اپنا دل صاف نہ رکھیں گے' اندر ہی اندر حاسد ہوں گے' راہ میں رکاوٹیں کھڑی کرنے کی کوشش کریں گے۔ دکھ درد میں شریک نہ ہوں گے' دکھ اور تکلیف پر خوشی محسوس کریں گے۔ ان کی دوستی غیر یقینی' غیر مستحکم' کمزور' ظاہرانہ دوستی بباطن دشمنی پر منتج ہوتی ہے۔ دل سے عداوت اور دشمنی رکھنے والے' نقصان پہنچانے والے موقعوں کو ہاتھ سے نہ گنوانے والے۔

## غیر جانبدار دوست:

ثور' عقرب اور دلو عدم دلچسپی رکھنے والے' معمولی تعلقات کے حامل' نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے' رسمی تعلقات کے حامل' کسی بھی پریشانی' الجھن اور تکلیف سے کسی بھی قسم کا واسطہ نہ رکھنے والے' ہر لحاظ سے غیر جانبدار' ہر قسم کی غلط سوچوں سے

مبرا۔

# پیشے اور دولت

## انتظامی عہدے:

انتظامی عہدوں پر فائز ہو کر بہترین کارکردگی کا مظاہرہ کرنے والے' بہترین صلاحیتوں کی بدولت کامیابیاں' کامرانیاں اور ترقی کر کے مادی فوائد حاصل کرنے میں اعلیٰ مقام کے حامل۔

## فنون لطیفہ اور فلم سازی:

اس میدان میں اپنی اعلیٰ کارکردگی کی بدولت نمایاں کارنامے انجام دینے والے اور ترقی کا باعث بننے والے۔

## رابطہ کا کام:

بہترین طریقے سے رابطے کا کام انجام دینے والا' دوسروں کو فائدہ پہنچانے کے ساتھ ساتھ ذاتی مفادات بھی حاصل کرنے والے۔

## تصنیف و تالیف:

اس شعبہ میں کارہائے نمایاں دکھا کر لوگوں کی داد حاصل کرنے والے اور بے شمار مالی فوائد سے بہرہ مند ہونے والے۔

## صنعت و تجارت:

اس میدان میں بخوبی کامیابیاں حاصل کرنے اور مالی فوائد اٹھانے والے' دوسروں کے لئے اس میدان میں تقلید کا باعث بن جانے والے۔

## سیاست اور نفسیات:

ان دونوں شعبوں میں اپنی صلاحیتوں کی بدولت اعلیٰ مقام حاصل کرنے والے بہترین سیاست دان اور نفسیات دان بن کر عوام کو متاثر کرنے والے۔

## صحافت اور سماجی بہبود کے ادارے:

ان اداروں میں ترقی اور کامیابی پانے والا بطور صحافی اپنی تعریف کروانے والا اور داد وصول کروانے والا شہرت اور دولت کمانے والا۔

## سیاحت:

اس شعبہ میں فطرتاً شوق سیاحت کے ہاتھوں بے حد ترقی اور کامیابی حاصل کرنے والا اس طرح مالی فوائد اور شان و شہرت حاصل کرنے کا موجب بننے والا۔

## ایڈورٹائزنگ کے شعبے:

اس شعبہ میں اپنی خداداد صلاحیتوں کے تحت لوگوں کو متاثر کرنے والے اور اپنی شخصیت سے چونکانے اور لوگوں کی توجہ حاصل کرنے والے اور اشتہاری مہم کے ذریعے مشتہرین کو فائدہ پہنچانے اور اپنے لئے شہرت دولت حاصل کرنے میں کامیاب و کامران۔

# رومانس

## مرد:

محبت اسد افراد کی زندگی کا اہم ترین پہلو۔اس معاملے میں زیادہ جوشیلا اور تند مزاج حس لڑکی کو حاصل کر لینے کا ارادہ کر لیتا ہے تو کوئی بھی شے رکاوٹ

نہیں بن سکتی' حاصل کر کے ہی چھوڑتا ہے۔ پرکشش' عورت کو تحفظ فراہم کرنے والا' وفادار' مکر و فریب کو بہت برا جاننے والا' محبوبہ کو خوش رکھنے کے لئے وقتاً فوقتاً قیمتی تحائف سے نوازنے والا' بیوی اور محبوبہ کو دیوی کی حیثیت دینے والا' غلط فیصلوں پر عمر بھر پچھتانے والا' بیوی یا محبوبہ کی طرف سے کوئی بھی پابندی برداشت نہ کرنے والا' بیوی سے ساری زندگی بے وفائی نہ کرنے والا۔

**عورت:**

حسین اور پرکشش' اپنی پسند کے مرد سے شادی رچانے والی' محبت کے معاملے میں گہرے جذبات کی حامل' شادی سے پہلے کسی نہ کسی سے افیئر ہو سکتا ہے' شادی کے بعد صرف اپنے شوہر کی وفادار اور دوسروں کی طرف آنکھ نہ اٹھا کر دیکھنے کی روادار' حاسد اور شک کی نگاہ سے دیکھنے والے مردوں سے نفرت کرنے والی' سماجی معاملات میں بڑی سرگرم اور ملنسار' شوہر کے تحفے تحائف سے بے حد خوش ہونے والی' اپنے غلط فیصلوں پر پچھتانے والی' محبت کے معاملے میں دھوکے اور فریب سے بھاگنے والی' مکمل بھروسے کے لائق' دل سے محبت ہونے کی صورت میں تاعمر وفادار' صاف گو' صاف باطن اور دوسروں سے بھی ایسی ہی توقعات چاہنے والی۔

## جنسی پہلو

**مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:**

جنسی آرزوئیں رکھنے والے' آرزوؤں کی تکمیل صرف جیون ساتھی سے کرنے والے' جنسی مسائل سے نپٹنے کی صلاحیت رکھنے والے' غیروں سے اس معاملے میں بالکل اجتناب کرنے والے' جنسی مسائل کا حل شادی میں ڈھونڈنے

والے ایک دوسرے کو جنسی سرور اور مزا عطا کرنے والے بے شمار جذبوں کو قربان کر کے باہمی مفاہمت رکھنے والے۔

**مرد:**

زیادہ قوت اور زیادہ توانائی رکھنے والا اور پوری قوت سے جنسی فعل انجام دینے والا' بیوی کو مکمل لطف و سرور اور انبساط عطا کرنے والا اور بیوی کو تابع بنانے والا' جنسی تسکین کے داؤ پیچ جاننے والا' سستی اور گھٹیا حرکات نہ کرنے والا۔

**عورت:**

مرد کی جنسی اور محبتی بے رخی برداشت نہ کرنے والی اور بے رخی اختیار کرنے والی' مرد سے بے وفائی نہ کرنے والی' جنسی جذبوں اور جنسی تمناؤں کی تکمیل چاہنے والی' جنسی تسکین سے خوشیوں کا جھولا جھولنے والی اور خوشیوں سے رقص کرنے والی۔

## اسد مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

**حمل عورت:**

اگر اسد مرد کا واسطہ حمل عورت سے پڑ جائے تو اسے بہت جلد یہ معلوم ہو جائے گا کہ یہ عورت خوابوں کے شہزادے کی تلاش میں ہے۔ حمل عورت کا آئیڈیل بہت ہی ارفع و اعلیٰ ہے اور ان صفات پر صرف اسد مرد ہی پورا اترتا ہے۔ اگر حمل عورت خود غرضی پر اتر آئے تو پھر اس سے ذرا ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔ بہر حال حمل عورت بھی آزاد اور خود مختار فطرت کی مالکہ ہوتی ہے۔ بدترین حالات میں بھی سینہ سپر ہو کر آپ کا ساتھ دے گی اور آپ کے لئے کوئی نئے مسائل کھڑے نہ کرے گی۔ حمل عورت ایک بہترین میزبان ہونے کے علاوہ بہترین

ماں ثابت ہوتی ہے۔

## ثور عورت:

اسد مرد جن خصوصیات کا متلاشی اپنی شریک حیات میں چاہتا ہے۔ثور عورت ان پر پورا نہیں اترتی۔ثور عورت دوسری عورتوں کی طرح آپ کو ہوا کے دوش پر اترتی ہوئی نظر نہیں آئے گی۔کیونکہ بحیثیت مجموعی وہ زمینی مخلوق ہے اور زمین ہی کی باسی رہنا پسند کرتی ہے۔ثور عورت نہ تو تیز طرار ہوتی ہے اور نہ ہی شوخ لیکن محبت اور جنس کے معاملات میں اسد مرد کو اُس سے کبھی بھی مایوسی نہیں ہوگی۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت اسد کی مانند سخت گیر نہیں ہوتی۔لیکن اس میں مرد کو سمجھنے کی تمام تر صلاحیتیں بدرجہ اتم موجود ہوتی ہیں۔وہ اسد مرد کی امنگوں اور کاوشوں کو قدر کی نگاہ سے دیکھتی ہے اور مختلف معاملات میں آپ سے تعاون کی بھرپور کوشش کرے گی۔جوزا عورت سیماب فطرت کی حامل ہوتی ہے۔وہ کبھی بھی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتی۔یہ بھی ممکن ہے کہ بعض معاملات میں وہ آپ کے قدم بہ قدم چل سکے۔مگر اس میں بھی اسد مرد کے لئے ایک عجیب سا لطف اور لذت ہوگی اور اسے کسی بھی الجھن کا شکار نہ ہونا پڑے گا۔

## سرطان عورت:

اسد مرد کے لئے سرطان عورت سے شادی کرنا جوئے شیر لانے کے مترادف ہے۔کیونکہ اس کی متبدل فطرت کی وجہ سے اسد مرد کے لئے اسے محبت کے معاملہ میں سمجھنا بے حد مشکل ثابت ہوتا ہے۔کبھی وہ جذبات کی انتہا بلندیوں پر

نظر آتی ہے کہ آپ حیران و دنگ رہ جائیں گے اور کبھی اس قدر سرد مہر ہو جائے گی کہ آپ کو اپنی قسمت پر رونا آجائے گا اور آپ اپنے آپ کو کوسنے لگیں گے۔

## اسد عورت:

اسد عورت سے شادی کرنے سے پہلے اسد مرد کو یہ بات اپنے ذہن میں رکھنی چاہیے۔ کہ فطرتاً دونوں کا مزاج یکساں ہے اور جیسا کہ آپ میں جگہ بہ جگہ منہ مارنے کی عادت موجود ہے۔ اسی طرح وہ بھی ایسی ہی فطرت کی حامل ہو سکتی ہے۔ البتہ جس طرح آپ ہر لحاظ سے اپنا دامن آلودگیوں سے بچائے رکھتے ہیں۔ اسی طرح وہ بھی آپ سے زیادہ اپنے دامن کو آلودگیوں سے بچا کر رکھتی ہے اور آپ کو اپنے ذہن میں اُبھرنے والے خدشات' بدگمانیوں اور شکوک کو اکھڑنا ہوگا اور اس کو مکمل صاف رکھنا ہوگا۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ عورت ایک ایسی عورت ہوتی ہے۔ جس پر فطرتاً ایک ایسا خول ہوتا ہے۔ جس کی وجہ سے اس کے اندر کی عورت کو جاننا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ اس کو پوری طرح جاننے کے باوصف بھی آپ یہ دعویٰ نہیں کر سکتے کہ آپ اسے بخوبی جان پائے ہیں۔ سنبلہ عورت بے حد ٹھنڈے مزاج کی عورت ہوتی ہے۔ چہرے کے تاثرات سے اس کی اندرونی کیفیت کا اندازہ لگانا ازحد دشوار ہوتا ہے۔ بالخصوص محبت کے جذبات کا اظہار اس وقت تک نہیں کرتی۔ جب تک وہ ہر لحاظ سے مطمئن نہ ہو جائے کہ اس سے مکمل محبت کرنے والے مرد آپ ہی ہیں۔

## میزان عورت:

میزان عورت کے بارے میں ماہرین بروج کا کہنا ہے کہ یہ عورت

سونے سے زیادہ قیمتی ہے۔درحقیقت اسد مرد کو جس قسم کی عورت کی تلاش ہوتی ہے۔اس پر صرف میزان عورت ہی پورا اتر سکتی ہے۔یہ آپ کے پہلو بہ پہلو بھرپور طریقے سے ساتھ دیتی ہوئی چلے گی۔میزان عورت کی رائے ہمیشہ پنی تلی ہوتی ہے اور آپ کی ترقی میں پیشرفت کے لئے یہ آپ کا حوصلہ بار بار بڑھا کر آپ کے اندر کئی قوت عمل پیدا کر دے گی اور اس طرح آپ اپنے آپ کو صف اول میں کھڑے پائیں گے۔

## عقرب عورت:

اپنے فطری مزاج کے لحاظ سے بے حد تند مزاج عورت جس کا اندازہ شاید آپ بالکل نہ لگا سکیں۔اس کے ساتھ محبت کرنا اور اس کے فریب حسن میں مبتلا ہونا اپنے آپ کو آگ کے کنویں میں دھکیلنا ہے۔آپ کو ہمہ وقت کسی بھی قسم کی ہنگامی صورتحال سے دو چار ہونے کے لئے تیار رہنا ہو گا۔کسی بھی خلاف طبع بات پر یہ بہت جلد غصے میں آجاتی ہے۔جو طوفان باد باراں کی مانند ہوتا ہے۔ایسے میں جو کوئی بھی اس کے سامنے آجائے۔اس کی خیر نہیں ہوتی اور اس کی کوئی نہ کوئی ہڈی ٹوٹ جائے گی۔اس لئے بہتر یہی ہے کہ اس معاملے میں اس کے سامنے آنے کی کوشش نہ کیجئے گا۔لیکن آپ کو اپنی سلامتی سے ہی ہاتھ دھونے پڑیں۔عام حالات میں یہ بہت ہی نرم دل، سادہ اور بیکار قسم کی عورت نظر آتی ہے۔البتہ اس کا موڈ اور مزاج گھڑی میں تولہ اور گھڑی میں ماشہ کی مانند بدلتے دیر نہیں لگاتا۔اس پر جو بھی کیفیت طاری ہو گی۔وہ ظاہر داری اور تصنع سے پاک ہو گی اور اس کا حقیقی پیرایہ آپ کو نظر آئے گا۔

## قوس عورت:

قوس عورت نیک فطرت اور معصوم ہونے کے ساتھ ساتھ کھلنڈرے پن

کی حامل ہوتی ہے۔ اس میں احساس ذمہ داری بھی بے حد کم ہوتا ہے۔ لیکن حالات خواہ کتنے ہی مخالف کیوں نہ ہو۔ یہ کامل بھروسہ کے ساتھ ساتھ ڈٹ کر مقابلہ کرتی ہے۔ قوس عورت کینہ پروری' بدخوائی' بغض اور حسد جیسی بری خصلتوں سے پاک عورت ہوتی ہے۔ البتہ کبھی کبھار ان کے بارے میں کوئی نہ کوئی غلط فہمی پیدا ہو جاتی ہے۔ جو درحقیقت بے سرو پا ہوتی ہے۔ یہ عورت بے حد سادہ لوح ہوتی ہے اور منہ سے بات بلا سوچے سمجھے نکالتی رہتی ہے اور اس طرح دوسروں کے دل دکھانے اور جذبات مجروح کرنے کا باعث بنتی ہے۔ اس کے منہ سے نکلے ہوئے بعض الفاظ دل میں نشتر کی طرح جا کر چبھتے ہیں اور بے پناہ اذیت دینے کا باعث بنتے ہیں۔ گو کہ یہ الفاظ کینے سے پاک ہوتے ہیں۔ لیکن ان کی کسک دوستوں سے اسے محروم کر دیتی ہے۔

## جدی عورت:

جدی عورت فطرتاً ایسی عورت ہے جو کسی کامیاب مرد سے شادی کرنا چاہتی ہے۔ اس لئے آپ کی ناکام زندگی سے اس کو دور بھی واسطہ نہ ہو گا۔ اور نہ ہی اس وقت رسک لے گی۔ جب آپ ترقی کی جانب اپنا قدم بڑھا رہے ہوں گے۔ لیکن اپنی منزل سے کافی دور ہو نگے۔ جدی عورت ایسے مرد کو بھی کبھی نہیں چاہتی۔ جو زندگی میں ناکام منصوبوں سے ہمیشہ دو چار ہوتے رہے ہوں۔ جدی عورت میں یہ ایک صفت موجود ہوتی ہے کہ وہ اس وقت تک کسی منصوبے میں ہاتھ نہیں ڈالتی۔ جس میں کامیابی کے امکانات بے حد معدوم ہوں۔ اسی طرح اس کی چاہت یہ ہو گی کہ حصول مقصد میں کوشاں مرد ہر صورت اپنے منصوبوں میں کامیاب ہو۔

## دلو عورت:

دلو عورت فطرتاً جارحانہ مزاج کی مالکہ ہوتی ہے۔اس لئے اس سے شادی کرنے کی صورت میں آپ کو ہر قسم کے حالات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہنا ہو گا۔اس کے بارے میں آپ کبھی بھی مکمل جانکاری نہ کر پائیں گے۔ہر لمحہ آپ کے اثرات تبدیل ہوتے رہیں گے۔کبھی تو یہ عورت قوس وقزح کے رنگوں کی مانند نظر آئے گی اور کبھی اس کے بالکل برعکس اور اس طرح آپ ہمیشہ کنفیوژن کا شکار رہیں گے۔

## حوت عورت:

ناز وادا سے بھرپور ایک ایسی عورت جسے نسوانیت کی مکمل علامت کا درجہ دیا جاتا ہے۔جو ظاہری خوبیوں کے ساتھ ساتھ باطن خوبیوں سے بھی مسزین ہوتی ہے۔اس کی ذہانت کا اندازہ فوری طور پر لگانا قدرے مشکل مرحلہ ہے۔لیکن جیسے جیسے اس کے اوصاف کھلتے جائیں گے یہ اپنی اہمیت آپ سے منواتی چلی جائے گی۔یہی وجہ ہے کہ اسد مرد کو جن اوصاف کی عورتوں کی تلاش ہوتی ہے۔ان میں سرفہرست حوت عورت سامنے آتی ہے۔اسد مرد کی طرح حوت عورت کے خیالات بھی بے حد ارفع واعلیٰ ہوتے ہیں اور اس کی توقعات پر جب اسد مرد پورا اترتا ہے تو یہ اسے نہ صرف دل وجان سے چاہتی ہے۔بلکہ اس پر اپنا سب کچھ قربان کرنے کو بھی ہمہ وقت تیار رہتی ہے۔

اسد عورت کا جیون ساتھی کون؟

## حمل مرد:

اسد عورت کے لئے اگر کسی مرد کے لئے بہت زیادہ کشش پائی جاتی ہے تو

اس کا تعلق منطقۃ البروج کے برج حمل سے ہے۔حمل مرد چونکہ کسی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتا اور نت نئے علوم سیکھنے کا شوق اسے ایک جگہ سے دوسری جگہ اڑائے لیے پھرتا ہے۔اس میں عجلت پسندی اور تیز رفتاری پائی جاتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ اس کی اسد جیسی اسمارٹ' خوبصورت اور تیز رفتار عورت کے ساتھ بہت خوب نبھتی ہے۔

## ثور مرد:

ثور مرد سے اسد عورت کا دل لگانا اور نبھانا ایک نہایت صبر آزما مرحلہ ہوتا ہے۔کیونکہ فطرتاً ثور مرد نہایت سست رد واقع ہوتا ہے اور وہ اسد جیسی تیز رفتار عورت کا مقابلہ نہیں کر سکتا اور نہ ہی اس قدر تیز رفتاری سے اس کا ساتھ نبھا سکتا ہے۔ثور مرد ہر معاملے میں بے انتہا سوچ بچار کا عادی ہوتا ہے۔اس لئے وہ کسی بھی فیصلے پر پہنچنے میں بے انتہا وقت لیتا ہے۔جبکہ اسد عورت نہایت عجلت پسند ہونے کے ناطے ہر بات کا فیصلہ منٹوں' سکینڈوں میں کرنے کی عادی ہوتی ہے۔خواہ بعد میں اس کے نتائج غلط کیوں نہ برآمد ہوں اور یہی وہ بات ہوتی ہے جو دونوں فریقوں میں بعد الطرفین کا موجب بنتی ہے۔

ثور مرد فطرتاً مانند بیل جسم' توانا اور قدر آور ہوتا ہے۔اس لحاظ سے وہ آپ کے خوابوں کی تعبیر ہو سکتا ہے۔اس سے آپ کو زندگی کو صحیح معنوں میں جاننے میں بے حد مدد مل سکتی ہے۔چونکہ ثور مرد ہر معاملے کے تمام پہلوؤں پر نظر رکھنے کا عادی ہوتا ہے۔اس لئے وہ آپ کی عجلت پسندی جیسی عادت کو کنٹرول میں رکھنا بخوبی جانتا ہے۔جس سے آپ زندگی کے صحیح معنوں سے روشناس ہو سکتی ہیں۔

بحیثیت شوہر ثور مرد ایک مثالی شخص ثابت ہوتا ہے۔گھریلو کاموں سے

گہری دلچسپی رکھتا ہے۔اس لئے آپ کو کبھی بھی کسی شے کی کمی کا احساس نہیں ہونے دے گا۔بچوں سے بڑا گہرا لگاؤ رکھتا ہے۔ان سے مناسب حد تک لاڈ پیار کرتا ہے اور ان کی تربیت مثالی طریقے سے کر کے اپنے بے مثال باپ ہونے کا ثبوت مہیا کرتا ہے۔

## جوزا مرد:

جوزا مرد بحیثیت دلکشی اور حسن کے ہر عورت کا دل موہ لینے والی شخصیت ہوتا ہے لیکن بہت کم عورتیں اسے پانے میں کامیاب ہو پاتی ہیں۔جوزا مرد بے حد ذہین، حاضر جواب، زیرک اور دوسروں پر سبقت لے جانے والا ہوتا ہے۔لیکن ... فطرتاً مانند گرگٹ انگنت رنگ بدلنے کا ماہر ہوتا ہے۔اس لئے اس کو سمجھنا ... ورت کے لئے قدرے مشکل معاملہ ہوتا ہے۔البتہ اسد عورت اپنی فطری صلاحیتوں کی بدولت اسے اپنے ڈھب پہ لے آتی ہے۔

جوزا مرد بے حد متحرک اور فعال انسان ہوتا ہے۔عام عورت اس کا ساتھ نہیں دے سکتی۔وہ بہت بڑا اسکیمر اور خوابوں کی دنیا میں مگن رہنے والا انسان ہوتا ہے۔اس لئے آپ اس کا اس معاملے میں بخوبی ساتھ دے سکتی ہیں۔کیونکہ آپ میں بھی یہ تمام باتیں بدرجہ اتم پائی جاتی ہیں۔البتہ آپ میں یہ صفت بھی موجود ہے کہ دوسروں کی منصوبہ بندیوں سے کس طریقے سے فائدہ اٹھایا جا سکے اور جوزا شوہر بہرحال بہت ہی کامیاب منصوبہ ساز ہوتا ہے۔البتہ اس میں دشواری یہ ہوتی ہے کہ آپ کی کشتی حیات کا پتوار آپکے کپتان جوزا شوہر کے ہاتھ میں ہوگا۔جوزا مرد اپنی خامیوں سے بہت جلد آگاہ ہو جاتا ہے اور اگر ایسے موقع پر اس کی صحیح معنوں میں رہنمائی کر دی جائے تو وہ آپ کا بے حد ممنون احسان ہوگا۔

خوبرو اور حسین ہونے کے ناطے جوزا مرد دوسری عورتوں کی توجہ کا مرکز بنا

رہتا ہے۔اس لئے آپ کو اس سے بے حد محتاط رہنا ہو گا۔فطرتاً جوزا مرد بے حد کثیر کنبہ کا حامی ہوتا ہے۔اس لئے اولاد کے معاملہ میں یہ بہت زیادہ فعال ہوتا ہے۔بچوں کو اپنی من مرضی کرنے سے یہ کبھی بھی نہیں روکتا۔اس لئے ایک مثالی باپ ثابت نہیں ہوتا۔

## سرطان مرد:

اسد عورت سرطان مرد کے ساتھ زیادہ دیر تک نبھا نہیں کر سکتی۔کیونکہ ان کا ملاپ آگ اور پانی کو باہم ملانا ہے۔سرطان مرد بے حد حساس ہوتا ہے اور گرگٹ کی طرح اپنا رنگ بدلتا رہتا ہے۔ایسے میں ازدواجی بندھن سے مراد اسد عورت کو احتیاط اور جبر سے کام لینا پڑے گا۔گو کہ آپ اپنی مطلوبہ صفات کا حامل مرد سرطان ہی ملے گا۔البتہ اعتماد اور وفاداری کے لحاظ سے سرطان مرد بہتر ثابت ہو گا اور آپ کی ہمہ اقسام ضروریات کا بے حد خیال رکھے گا۔

سرطان مرد کے لئے گھر ایک محفوظ ترین پناہ گاہ ہوتی ہے۔ایک مرتبہ گھر میں داخل ہونے کے بعد وہ گھر سے دوبارہ باہر نہیں نکلتا۔جب تک اسے کوئی ایسی شدید ضرورت لاحق نہ ہو۔سرطان مرد اپنی ماں کو دنیا کی عزیز ترین شے جانتا ہے اور اس کے خلاف کوئی بات سننے کو قطعاً تیار نہیں ہوتا۔اگر آپ نے اس کی ماں کے خلاف ذرا برابر بھی بات کہہ دی تو وہ ایک قیامت کھڑی کر دے گا۔آپ کے لئے بہتر یہی ہے کہ اس معاملے میں ذہانت سے کام لیجئے۔تاکہ گھر اور خاندان میں سرطان مرد آپ کو کلہ اول کا درجہ دے اور دلوا سکے۔بحیثیت باپ اپنی اولاد کا بہترین محافظ ہوتا ہے۔اولاد کی تربیت سے کبھی غافل نہیں رہتا اور حسب المقدور ان کی بہترین تربیت کا فریضہ انجام دیتا ہے۔

## اسد مرد:

ایک ہی برج سے تعلق رکھنے کے ناطے ان کا ازدواجی بندھن کئی طرح کے امتزاج کا مجموعہ ہوتا ہے۔دونوں فطرتاً یکساں صفات کے حامل ہوتے ہیں۔اس لئے ایک دوسرے کو نیچا دکھلانے میں ازحد پریشانی اور تصادم جیسی کیفیت سے اکثر دوچار رہتے ہیں۔اگر ایسے میں اسد عورت اپنے جذبات و احساسات پر کنٹرول کرے تو پھر بہت سی بے معانی باتوں اور تصادم بخوبی بچا سکتا ہے۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد تمام بروج کے مقابلہ میں فطرتاً زیادہ نیک اور ہمدرد ہوتا ہے۔طبعاً بے حد پرسکون ہوتا ہے۔اس لئے انتہائی پسند اور ہر نقصان سے بچنے میں کوشاں رہتا ہے۔اپنے آپ میں ہمیشہ لئے دئیے رہتا ہے اور کسی بھی محفل میں آپ ایک نگاہ دوڑائیں گے تو آپ اسے تنہا ہی پائیں گے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ دوسروں سے بے تکلف ہونا بالکل پسند نہیں کرتا ہے۔

## میزان مرد:

اسد عورت کی شادی اگر میزان مرد سے ہو جائے تو اس کی زندگی کی بیشتر پریشانیاں خودبخود ختم ہو جائیں گی۔میزان مرد جس قدر احترام عورت کا کرتا ہے۔شاید کسی دوسرے برج کا مرد کبھی بھی نہ کرتا ہوگا۔یہی وجہ ہے کہ آپ اس کی موجودگی میں اپنے آپ کو محفوظ اور خوشی سے معمور پائیں گی۔میزان مرد فطرتاً صلح جو، من پسند ہوتا ہے۔اس لئے ہنگامہ آرائی وغیرہ سے گریزاں اور الرجک رہتا ہے۔اگر کہیں کسی کا خون بہتا دیکھ لے تو فوری طور پر متاثر ہو جاتا ہے۔اس کی سب

سے نمایاں خوبی یہ ہے کہ یہ جب کسی عورت کو دل کی گہرائیوں سے پسند کرتا ہے تو پھر ہمیشہ کے لئے اس کا بندہ بے دام بن جاتا ہے۔ اگر اسے یہ محسوس ہو جائے کہ پسندیدہ عورت اس کے معیار کے مطابق نہیں ہے تو خاموشی سے اس کی زندگی سے نکل جائے گا۔

## عقرب مرد:

ایک ایسا مرد جس کی فطرت کو سمجھنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ بہت کم عقرب مرد کھلی کتاب کی مانند ہوتے ہیں۔ فطرتاً عقرب مرد بے حد غصہ در ہوتا ہے اور غصے کی حالت میں اپنے برج کے نشان عقرب کی مانند ڈنک مارنے سے نہیں چوکتا۔ اس لئے اسد عورت کو عقرب مرد سے شادی کرنے کے بعد اس بات کا خاص خیال رکھنا پڑے گا۔ اگر وہ واقعی آپ سے محبت کرتا ہے تو آپ کو جلد ہی اس کی محبت کا بھرپور احساس ہو جائے گا۔ عقرب مرد اگر کسی کو دل کی گہرائی سے پسند کرلے تو پھر دنیا کی کوئی طاقت اس کی راہ نہیں روک سکتی اور پھر اس معاملے میں وہ کسی بھی طرف سے نہ سننے کا قطعاً عادی نہیں ہے اور نہ ہی برداشت کرتا ہے۔

## قوس مرد:

قوس مرد ایک اکھڑ مزاج اور نہ جھکنے والا مرد ہوتا ہے۔ جس بات پہ اڑ جائے تو اس سے ذرا برابر بھی ہٹنے کو تیار نہیں ہوتا۔ ایسے میں اسد عورت کی اس سے شادی ہو جائے تو اسے قوس مرد کو اپنے قدموں میں جھکانے میں بے انتہا محنت اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ بعض قوس مرد اگرچہ شادی کے نام گھبراتے ہیں۔ مگر محبت کے معاملے میں وہ اپنا دامن کسی بھی صورت نہیں بچا سکتا۔ کیونکہ اس معاملہ میں وہ بے حد زندہ دل ثابت ہوتا ہے۔ فطرتاً بڑا خوش باش، روشن خیال اور

صحت مند ہوتا ہے۔ذہنی لحاظ سے نت نئے منصوبے بناتا رہتا ہے۔اس کے اندر موجود صلاحیتوں سے دوسرے لوگ متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔دوستی کو بے حد ترجیح دیتا ہے اور اکثر دوسروں کی باتوں کو اس معاملے میں ذرا برابر بھی اہمیت نہیں دیتا۔اسد عورت اس کی اس عادت سے بے حد متاثر ہوتی ہے اور اپنے شوہر کو مونس، ہمدرد اور غم خوار دوست سمجھتی ہے۔

## جدی مرد:

جدی مرد ایک ایسا مرد ہے۔جس نے اپنے اوپر بے شمار خول چڑھا رکھے ہیں اور اس کے ان خولوں کے اندر جھانک کر اس کے من کو چھونا اور اصل حقیقت تک پہنچنا کے ٹو کی چوٹی سر کرنے کے برابر ہے۔ایسے میں اسد عورت کے لئے اس کا ساتھ بے حد بور اور برباد کن ہوتا ہے۔محبت کے معاملے میں اس کی فطرت کو جاننا جوئے شیر لانے کے مترادف ہے۔جدی مرد لکیر کا فقیر اور بے حد قدامت پسند ہوتا ہے۔اس لئے اس کے نزدیک وقت کے تقاضے کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔وہ صرف اپنی راہوں کا انتخاب کرتا ہے جو اس کے بزرگوں نے آزمائے ہوں۔

## دلو مرد:

دلو مرد بے حد ہمدرد، نیک اور محبت کرنے والا ہوتا ہے۔ذہانت میں اپنا ثانی نہیں رکھتا ہے۔عورت پر بے جا پابندیاں لگانے کو اچھا نہیں جانتا۔دوسروں سے پچاس برس آگے کی سوچ رکھتا ہے۔جس کی وجہ سے دوسروں کو اس کا ساتھ دینے میں دشواری کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔زندگی کی پہلی محبت کو تازندگی یاد رکھتا ہے۔اس لئے اپنے بچپن کی ساتھی لڑکی کے ساتھ شادی کا اکثر فیصلہ کرتا ہے۔اسد

عورت کے ساتھ اس کا نبھا بہت ہی دلچسپ انداز میں گزرتا ہے۔

## حوت مرد:

حوت مرد ایک ایسی ہی فطرت کا حامل ہوتا ہے۔جس کو پانا اور سمجھنا اسد عورت کے لئے انتہا مشکل ہوتا ہے۔حد سے زیادہ حساس' زود رنج اور ذرا ذرا سی بات پر ناراض ہو جاتا ہے۔اس کا رویہ اسے ہمیشہ دوسروں کو جھنجھلاہٹ کا شکار بنا دیتا ہے۔بظاہر لاپرواہ اور قلندارنہ شخصیت کا حامل ہوتا ہے۔بباطن اپنے اور اپنے لواحقین کے مستقبل کے بارے میں بڑا محتاط' سنجیدہ' کاہل اور غیر ذمہ دار ہوتا ہے۔

# موافق رنگ

## نارنجی رنگ:

توانائی کی روح ہونے کے ناطے سے عمدہ خیالات اور بلند سوچ کا مالک بناتا ہے۔لیڈر بننے کی صلاحیت بخشتا ہے۔بہترین منتظم بنانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔زندگی کے توازن کو بگڑنے نہیں دیتا۔سبزی مائل اورنج رنگ ذہنی طور پر پست اور بزدل بناتا ہے۔عموماً گردوں کے مرض میں مبتلا کرتا اور سوشل لائف سے بیزاری پیدا کرتا ہے۔قوت ارادی کا فقدان اور حالات سے جلد گھبراہٹ پیدا کرنے کا باعث بنتا ہے۔

## پیلا رنگ:

ذہنی اور جسمانی صحت کی علامت' یکتائی اور ارتکاز توجہ کی نشاندہی کرتا ہے۔سرخی مائل رنگ گھٹیا پن اور کمتری پیدا کرتے ہیں۔لیموں جیسا پیلا رنگ ذہنی قوت کی علامت ہونے کے ناطے سے سائنس دان اور موجد بناتا ہے۔زیادہ پیلا

رنگ کمزور صحت کی علامت پیدا کرتا ہے۔

## موافق پھول

### گلاب:

پھولوں کا بادشاہ، اس پھول کو پسند کرنے والے بے حد جذباتی، جوشیلے اپنی بات منوانے والے، خود نما، محبت اور نفرت یکساں رکھنے والے، بڑے خود اعتماد، مستقبل پر گہری نظر رکھنے والے، احسان نہ لینے والے، تعمیری سوچ کے حامل، خدمت خلق سے سرشار، بے چین مزاج کے حامل، بلا مقصد دوستی کے خواہاں، ہمدردی سے بھرپور، آرٹ میں دلچسپی لینے والے، محبت میں پیار زیادہ اور کم رقم خرچ کرنے والے، عیاری اور مکاری سے نفرت رکھنے والے، عورتیں نفاست پسند، وفا شعار، اصولوں کی پکی، قانون کا احترام کرنے والی، بچوں سے بہت زیادہ پیار رکھنے والے، بڑھاپے میں کفایت شعار، عجلت سے کام نہ لینے والے، نظام ہضم، کمر درد، اعصابی کمزوری اور آنتوں کی تکالیف کے شکار۔

## موافق پتھر

### لعل:

اصول پرست بناتا ہے، ازدواجی زندگی خوشگوار، خود اعتمادی میں اضافہ کرتا ہے۔ روزگار میں ترقی بخشتا ہے۔ اس کے استعمال سے دشمن زیر، حوصلہ اور قوت ارادی میں اضافہ ہوتا ہے۔ اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔ الیکٹرک شاک اور پانی میں ڈوبنے سے بچاتا ہے۔ ام الصبیان کے مرض میں مفید ہے۔ قدر و منزلت محبت، دوستی اور وفاداری کا معاون ہے۔

## پکھراج:

جادوٹونے کے اثرات سے بچاتا ہے۔محبوب کے دل میں محبت اورکشش پیدا کرتا ہے۔قوت ارادی کو پختہ کرتا ہے۔سمندری سفر کے لئے مفید ہے۔قوت بالیدگی پیدا کرتا ہے۔ازدواجی زندگی کو خوش گوار بناتا ہے۔آئیڈیلز کے حصول میں مددگار ہے۔حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرتا ہے۔عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرتا ہے۔انسان کے سارے خوابوں کو حقیقت کا روپ دیتا ہے۔غصہ اور غم ختم کرتا ہے۔عیاشی سے بچاتا ہے۔

## عددی قوت

عدد ایک ہونے کے ناطے سے مستحکم ارادوں کا مالک، قید و بند اور پابندیوں سے نفرت کرنے والا، اپنے پیشے میں نمایاں ترقی کرنے والا، ہر کام میں سرپرستانہ حیثیت سے کام کرنے والااور اس کی کوشش کرنے والا، عزت کروانے کا خواہشمند، ماتحتوں کی نظر میں نمایاں حیثیت کا حامل۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

ماتاہری، موسولینی، جیکولین کینڈی، الفریڈ ہچکاک، نپولین بوناپارٹ، فیڈرل کاسترو، جنرل محمد ضیاء الحق، ڈورتھی پارکر، والٹر اسکاٹ، جارج برنارڈ شا، نیل آرمسٹرانگ، اقبال قاسم، صلاح الدین ایوبی، طارق بن زیاد۔

# بُرج سنبلہ (VIRGO)

(۲۴ اگست تا ۲۳ ستمبر)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۶ |
| حاکم سیارہ | = | عطارد |
| علامت برج | = | دوشیزہ |
| عنصر | = | خاکی |
| عددی حروف | = | پ، غ |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۵ |
| خوش نصیب نگینہ | = | زمرد، پکھراج، ہیرا، نیلم، موتی |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | سبز، نیلا، بنفشی، سیاہ، دھانی |
| خوش نصیب دن | = | بدھ |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۴، ۲۳، ۳۲، ۴۱، ۵۰ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | کنول |
| خوش نصیب دھات | = | چاندی، پارہ |

| | | |
|---|---|---|
| ماہیت | = | ذوجسدین |
| خوش نصیب بروج | = | ثور اور جدی |
| غیرخوش نصیب بروج | = | جوزا' قوس اور حوت |
| دوست برج | = | اسد' سرطان' میزان' عقرب |
| غیر دوست بروج | = | حمل اور دلو |
| حصہ جسم سے تعلق | = | پیٹ اور انتڑیاں |
| کلید وجود برج | = | کام |
| کلید سیارہ | = | تجسس' ذہانت' حقیقت پسندی' حرکت |
| بیماریاں | = | اپنیڈے سائٹس' جوڑوں کا درد' ہیضہ' اعصابی بیماریاں' پھیپھڑوں کی بیماریاں' نظام ہضم کی بیماریاں' سردرد' کمزوری' کندھوں کے درمیان درد۔ |
| پیشے | = | انتظامی امور' تجارت' کرنسی کا لین دین' میڈیسن' طلب' تدریس' ادب' صحافت۔ |
| موزوں مقامات | = | ترکی' عراق' عرب' یونان' فلسطین' بغداد' پیرس' سوئٹزرلینڈ۔ |

# سنبلہ افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## مطابقت سے بھرپور تاثر:

اپنی طبیعت اور مزاج سے مطابق رکھنے والے، عقل و دانش میں مسلسل اضافہ کرنے والے، فضول باتوں اور بے کار مشاغل میں وقت ضائع نہ کرنے والے، لگاؤ والے کاموں میں خوشی اور مسرت محسوس کرنے والے، ٹھنڈے دل و دماغ کے مالک، اپنے لباس کے اعلیٰ ذوق کی بدولت دوسروں پر ملاقاتوں کا بہت اچھا تاثر چھوڑنے والے۔ بے حد خوبصورت جسم کے مالک، دوسرے انہیں کبھی بھی فراموش نہ کرسکیں۔ صحت اور جوانی کو برقرار رکھنے والے، ادھیڑ عمر میں بھی حیرت انگیز طور پر خوبصورت اور جوان نظر آنے والے، زمانے کی سردی اور گرمی کا صحت پر کسی بھی قسم کا تاثر محسوس نہ کرنے کرنے والے، اپنی صحت کا خاص خیال رکھنے والے، جسمانی بناوٹ اعلیٰ، چہرہ پر رونق اور پرسکون رکھنے والے، جسمانی حرکات بڑھاپے میں بھی برقرار رکھنے والے، ہر قدم نپا تلا اٹھانے والے۔

## سنجیدہ مزاج:

اپنے مزاج میں بے حد سنجیدگی رکھنے والے، نئے نئے سانچے میں ڈھلنے کی صلاحیت رکھنے والے، نئی نئی راہ اختیار کرنے والے، عمل پسند، محتاط، ہر کام میں اپنی اعلیٰ ترین صلاحیتیں استعمال کرنے والے، بلند معیار، ہر شخص کو بلند معیار پر پرکھنے والے، لوگوں کی اصلاح چاہنے والے، اپنی وضع قطع، حلیے کا بے حد خیال رکھنے والے۔ گو غریب ہی کیوں نہ ہوں۔ گہرے مشاہدہ پسند، دوسروں کے بارے میں سب کچھ جاننے کی کوشش کرنے والے، اپنی نظروں سے باریک سے باریک نقطہ بھی اوجھل نہ ہونے دینے والے۔ جبلی لحاظ سے تحلیل نفسی اور تجربے کے

ماہر، معاملے کی گہرائی تک پہنچ جانے والے اور اس کی اہمیت کا ادراک کرنے والے۔ دوسروں کی باتوں پر مکمل توجہ دینے والے اور ان پر غور کرنے والے اور نتیجہ اخذ کرنے والے، دانشوروں پر اپنے خیالات اور افکار کا اظہار کرنے والے۔

## صفائی پسند:

صفائی کا حظ جنون کی حد تک رکھنے والے اور اسی بنا پر وہمی کہلانے والے۔ صفائی ستھرائی پر حد سے زیادہ زور دینے والے، گندگی سے گھن کھانے والے، غریب ہونے کے باوصف معمولی کپڑوں کو بھی بے حد صاف ستھرا رکھنے والے، اپنا کام خود انجام دینے والے، گندگی پسند لوگوں سے دور بھاگنے والے اور ان سے میل جول بند کر لینے والے۔

## جذبات:

قمر کے اثرات سے متاثرہ افراد جذباتی اور متلون مزاج، عجلت پسند اور تیزی سے تبدیلیوں کو لانے والے، اپنے برج میں چاند کی موجودگی میں تیزی سے افزائش نسل بڑھانے والے، بے حد ذہین، بہت زیادہ محنت و مشقت کرنے اور ہر کام پر گہری نظر رکھنے والے اور اس کو پایہ تکمیل تک پہنچانے والے، ہر کام پہلے سے اچھے اور نئے انداز میں کرنے والے، اعتماد کے قابل، احتیاط پسند، احساسات اور جذبوں میں مفاہمت ندارد، صحت اور خوراک کے معاملے میں نازک مزاج اور جراثیم سے خوف کھانے والے۔

## منطقی مقام:

اپنے کردار اور مقاصد میں منطقی مقام رکھنے والے اور اپنی ذات سے بہتر کارکردگی کا مطالبہ کرنے والے، اپنے نصب العین کو سمجھ کر اس پر پورا اترنے

کی تگ و دو کرنے والے، اصولوں کی پیروی کرنے والے اور بے اصولی والوں کو احمق سمجھنے والے، نتیجے میں مستقل مایوسی کو جنم دینے والے، اپنے اثر انداز میں حقیقت پسند، قدرے ترش لہجہ رکھنے والے، ہر کام میں خالصیت اور تکمیلیت کے پہلو تلاش کرنے والے، گہری دماغی قوتوں کے مالک، ایسے لوگوں پر گہرا بھروسہ کرنے والے، مصنوعی پن اور بددیانتی کو ناپسند کرنے والے، بدمعاملگی کو کوسوں دور سے بھانپنے والے اور اس سے دور بھاگنے والے، فریب اور آلودگی کے خلاف جنگ کرنے والے، بہت اعلیٰ پائے کے محقق اور رپورٹر، عقرب افراد کے نفسیاتی معالج، حوت افراد کے اسرار کا کشف کرنے والے، میزان افراد کی منتشر ترجیحات میں ترتیب پیدا کرنے اور ان کے مسائل حل کرنے والے۔

## متحرک شخصیت اور منکسر المزاجی:

بے حد منکسر المزاج، پس پردہ تار ہلانے والے۔ اپنی کارکردگی کی کوریج نہ کرنے والے۔ اپنے ہنر وفن کی جزئیات کا علم رکھنے والے، عوام کا سامنا کرنے میں شرم اور بے چینی محسوس کرنے والے، پوری زندگی وسعت، بے ساختگی، خود اعتمادی اور اظہار رائے کی آزادی کی نشوونما کے چیلنجوں میں گزارنے والے اور کام کی تکمیل تک پہنچنے سے قبل سامنے نہ آنے والے، اپنے تجسس کی ہمہ وقت تشنگی محسوس کرنے والے، بیک وقت تین تین کاموں اور مطالعہ میں مصروف، ذہنی اور جسمانی طور پر ہر وقت حرکت پذیر، چین سمو کر، اشیاء کا قریب سے ادراک کرنے والے اور ان کو حقائق کے تناظر میں جانچنے والے، ہمیشہ سفر کرنے والے، نئے مقامات دیکھنے والے، موازنہ اور تجزیہ کرنے، نیز منصوبہ بندی کرنے میں مصروف عمل، اپنی اعصابی توانائی کو کمزوری میں بدلنے والے اور اسے مثبت انداز میں استعمال کرنے کے قابل۔

## منتظم:

متاثر کن حد تک منتظم، کھانے پینے سے لے کر تعمیر شخصیت تک کی تکنیک کا چلتے پھرتے انسائیکلو پیڈیا۔ اپنے عجیب اعصابی نظام اور عزت نفس کی کمی کے احساس کی وجہ سے اکثر متفکر، پریشانیوں کے آگے بند باندھنے کے لئے ہمہ وقت کوشاں، ساری زندگی اپنی ذات اور اپنے متعلقین کی ذہنی اور جسمانی صحت کے بارے میں غور و فکر کرنے والے، انتشار اور الجھن آمیز مطالبات کے امکانات کو کم سے کم تر کرنے میں کوشاں، صحت کے روحانی اور جذباتی پہلوؤں میں بعد از مدت رابطہ پیدا کرنے والے، اچھے فوڈ سٹورز کی تلاش میں رہنے والے، حفظ ما تقدم کی ادویات کے بارے میں مکمل معلومات رکھنے والے، نئی نئی جڑی بوٹیوں اور نسخوں کی تلاش میں رہنے والے، شہر کے بہترین ڈاکٹرز اور ماہرین نفسیات سے واقفیت رکھنے والے، بچوں کی صحت کے بارے میں بے حد متفکر، مریضوں کے لئے مسیحا اور نسخوں کا پلندہ اپنے پاس رکھنے والے۔

## کردار سازی:

اصول و ضوابط پر سختی سے پابند رہنے والے اور ان کی خلاف ورزی کو ناپسند کرنے والے، اپنی بات کو ہمیشہ درست سمجھنے والے۔ تنقید میں سخت ترین الفاظ استعمال کرنے والے، اخلاق پرست، لوگوں کو سادگی کی طرف مائل کرنے والے، نظم و ضبط کے بے انتہا پابند، کسی بھی شے کو ضائع نہ کرنے والے، متاثر کن بااصول اور بامقصد۔ وقت کی قدر پہچاننے والے، زندگی اپنے فلسفہ کے عین مطابق گزارنے والے، آزاد خیال، بے مقصد اور غیر منضبط افراد سے الرجک اور متنفر۔ الفاظ بڑی جامعیت کے ساتھ استعمال کرنے والے۔ کسی بھی مسئلہ میں عمدہ دلائل

دینے والے، جامع اور واضح بات میں لطف محسوس کرنے والے، عمدہ ڈیزائن بنانے میں مہارت رکھنے والے، اپنے فن کی داد پانے والے، اپنے ہر معاملہ میں سرجن، نفاست اور نزاکت کا پیکر، اپنی ذات سے غیر مطمئن، اپنے کاموں میں کوئی نہ کوئی خامی چھوڑ جانے والے۔ زندگی کو سیکھنے اور سکھانے کا ذریعہ جاننے اور معاشرے میں اعلیٰ مقام حاصل کرنے کے متمنی رہنے والے۔

## بااصول اور مضبوط:

اصولوں کے مطابق کام کا پہلے منصوبہ، اس کے کاموں اور ضروریات کی فہرست، ترتیب، انجام دینے کے بعد کام کی ابتداء کرنے اور اسے جنگجویانہ طرز پہ نپٹانے اور مقابلہ بازی کی صلاحیت رکھنے والے، چٹان کی مانند مضبوط و مستحکم، بڑی مشکلات سے الجھن اور تذبذب محسوس کرنے والے، مصائب کا جلد شکار ہونے کے باعث رکاوٹوں کے ہاتھوں بے صبرے بن جانے والے، جوش میں اپنے آپ کو قانون سے بالاتر جاننے والے، قانون کو اپنے ہاتھوں میں لے کر اسے کٹھ پتلی بنانے کی کوشش کرنے والے، اپنے کام کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھالنے کی کوشش میں اپنے آپ کو الجھنوں اور پریشانیوں کا شکار بنانے والے، بے بہا نقصانات اٹھانے والے مگر اس کی پرواہ نہ کرنے والے، اچانک ان راہوں سے ہٹ کر تعمیری کام کرنے میں مصروف ہو جانے والے اور اپنی زندگی میں انقلابات لانے والے، ہر جگہ خود کو نمایاں کرنے والے، ناکامی کو ذلت اور بے عزتی محسوس کرنے والے، اپنی کامیابی پہ خوش ہونے والے اور ان سے اپنے اندر نیا ولولہ، جوش اور نظم پیدا کرنے اور ترقی، کامیابی اور بے بہا دولت پیدا کرنے والے اور دنیا سے اپنے کاموں کی تعریف پانے والے۔

## غیر متلون مزاج:

گندگی کو ناپسند کرنے کے باعث لوگوں کے ہاتھوں متلون مزاج کہلوانے والے، درحقیقت منکسر المزاج ہر آدمی کے ساتھ خلوص اور محبت سے پیش آنے والے، اپنی نفاست پسندی کی وجہ سے لوگوں کو مخالف بنانے والے مگر ایک ہی ملاقات میں متاثر ہونے والے، اپنا دل آئینہ کی مانند صاف رکھنے والے، اپنے حسن سلوک سے دوسروں کو متاثر کرنے والے۔

## صحت وتندرستی:

صحت وتندرستی کے بارے میں ہر وقت متفکر اور نت نئی دوائیاں استعمال میں لانے والے، ضرورت سے زیادہ صحت کا خیال رکھنے والی، طویل عمر پانے والے، پریشانی، الجھن اور دباؤ کی وجہ سے ہمیشہ اعصابی تناؤ کا شکار رہنے والے، اعصابی تناؤ بے پناہ رکھنے کے باوصف صحتمند اور لمبی عمر پانے والے، اعصابی تناؤ کی بالکل پرواہ نہ کرنے والے۔

# سنُبلہ مرد

## خوبیاں:

بہت ذہین، چاک و چوبند، تیز اور گہرا مشاہدہ اور زبردست قوت فیصلہ رکھنے والا، کاروباری معاملات میں شاید ہی دھوکہ کھانے والا، ہر بات اور ہر چیز کو اپنے نقطہ نظر سے دیکھنے کا عادی، نفاست پسند، لباس کی طرح زندگی صاف ستھری گزارنے کا خواہاں، خودسر اور مغرور نہ ہونا، قوانین کی سختی سے پابندی کرنے والا، فطرتاً صلح جو، خاموش طبع اور تنہائی پسند، آزادانہ میل جول سے اجتناب کرنے والا، کام کرنے سے پہلے ہر پہلو پر غور وفکر کرنے والا، دوستوں کی خاطر بڑی سے بڑی

قربانی دینے کے لئے ہمہ وقت تیار، ہر طرح کا ایثار اپنا فرض جاننے والا۔ ہر سانچے میں اپنے آپ کو باآسانی ڈھال لینے والا۔ شریک حیات کے ساتھ باآسانی نبا، کرنے والا، خلوص، وفاداری، حسن اخلاق، دور اندیشی اور مصلحت پسندی کی خاصیتوں کا حامل، اپنی عمر سے کہیں زیادہ جوان اور خوبصورت نظر آنے والا۔ اپنے حسن و جمال میں بڑی کشش رکھنے والا۔ خلوص و وفا کا پیکر، دل کی گہرائیوں سے محبت اور چاہت رکھنے والا۔ قدرتی مناظر کے حسن کا دلدادہ، ہر حسین چیز سے مسحور ہونے اور دل میں ہلچل مچانے والا۔ اپنی من پسند اور معیاری لوگوں کی محبت کو پسند کرنے والا، دل کا صاف، کھرا، کسی کو برا نہ جاننے والا۔ ہر انسان کے لئے محبت بھرے جذبات رکھنے والا، تاہم میل جول زیادہ بلند معیار اور صاف ستھرے لوگوں سے رکھنے والا عمل پسند۔ عملی ضروریات کے مطابق ڈھل جانے والا۔ ہر کام سنجیدگی، بردباری، تحمل اور احتیاط سے انجام دینے والا۔ صنف نازک سے دل سے محبت کرنے والا، اعتماد اور بھروسے کے قابل۔ جنسی مسائل سے نپٹنے اور مسائل کو سلجھانے میں تیزی، دکھانے والا۔ اپنے جیون ساتھی کو اپنے ہی سانچے میں ڈھالنے والا۔ بہترین، انسان، جلد باز نہ ہونا۔

## خامیاں:

دوسروں کو بہلانے پھسلانے کا ماہر۔ دل لگی اور مذاق ہی مذاق میں دوسروں کی دل شکنی کرنے والا، لوگوں کا بلند معیار دیکھنے کے لئے دریا دل، تعریف، پسند۔ اس سے خوشی محسوس کرنے والا، جذبات سے زیادہ ذہن سے کام لینے والا، غیر معتدل رویہ کا مالک۔ ٹوٹ پھوٹ کا جلد شکار ہو جانے والا، شدید جذبہ بے پدری کا ا حامل۔ تنقید نگار، چڑچڑاپن کا جلد شکار ہو جانے والا، ذہن کے تابع ہونے کے ناطے ہمدردی کا جذبہ مفقود، لوگوں کو جلد دشمن بنا لینے والا، دوستوں اور محبوبوں میں

اعلیٰ کوالٹی موجود نہ پا کر سخت تنقید کے ساتھ ان کو بد دل بنانے والا، معمولی بیماری سے بہت جلد پریشان ہو جانے والا، ضرورت سے زیادہ نکتہ چیں، تنقید زنی بعض اوقات حسد اور بغض کا اظہار کرنے والا، سرد مہر، غیر جذباتی، اپنے نظریات دوسروں پر زبردستی ٹھونسنے والا، وہمی اور خبطی کہلوانے والا، دلیل پسند، دلیل سے قائل ہونے والا۔

# سنبلہ خاتون

## خوبیاں:

لباس، رہن سہن کے معاملے میں نفاست پسند، خوش ذوق اور صفائی پسند، ہر کام باریک بینی سے کرنے کی عادی، دور اندیش، قبول صورت مگر دل کش، دوسروں کو متوجہ کرنے والی، حس ظرافت سے بھرپور، اپنے خیالات کا اچھی طرح اظہار کرنے والی، فطری سلیقہ شعار، اپنے رفیق زندگی کو دوسروں پر ترجیح دینے والی، اپنے رفیق زندگی کا سہارا بننا پسند کرنے والی، دانش مندی سے مدمقابل کو شکست دینے والی، عزم و استقامت کا اعلیٰ پیکر، صابر و متحمل، محبت کے جذبات میں امانت اور دیانت سے کام لینے والی، محبت میں دھوکا نہ دینے والی اور دھوکا نہ کھانے کی خواہاں، اپنے جذبات کا کھلے بندوں اظہار کرنے والی، فراخ دلی سے معاف کر دینے والی، دوسروں کی تعریف کر کے ان سے خلوص اور محبت سے پیش آنے والی، اپنی ضروریات پر اپنے شوہر کی ضروریات کو مقدم رکھنے والی، بے لوث انداز میں کام کرنے والی، خود غرضی سے مبرا، آزاد اور خود مختار زندگی کی عادی اور اس میں رکاوٹ یا پابندی نہ قبول کرنے والی، عزت اور پاک دامنی کا بے حد خیال رکھنے والی، مقدس اخلاقی اقدار کا دامن تھامنے والی، جلد بازی سے کام نہ لینے

والی اور اشیاء اور کام کے مثبت اور منفی دونوں پہلوؤں پر گہری نظر رکھنے والی، باریک بینی اور دانشمندی سے فیصلہ کرنے والی، غیر ضروری دباؤ اور اعصابی کشیدگی سے مبرا، ہر شے کو نفاست پسندی، قرینہ شعاری اور سلیقہ شعاری کی نگاہ سے دیکھنے والی، ساحرانہ شخصیت کی حامل، مخلص، وفادار، ہمدردی کے جذبے کے تحت مصیبت زدوں کی مدد کرنے والی، دوسروں کی غلطیوں کو جلد معاف کرنے والی اور ان کی تعریف کرنے والی۔

## خامیاں:

خاندان سے الگ تھلگ رہنے کو ترجیح دینے والی، شکوہ وشکایت کی عادی، جارحانہ جذبات کی حامل، بے حد تجسس کا مادہ رکھنے کی وجہ سے بے حد تنقید کرنے والی، تنقید کے ہاتھوں لوگوں کی نظروں میں عزت و احترام سے محروم ہونے والی، ہر وقت کسی نہ کسی خبط اور وہم میں مبتلا رہنے والی، منہ پھٹ، بے باکانہ تنقید نگار، بعض اوقات حد سے زیادہ خود غرض، ہمیشہ اپنی بھلائی اور بہتری کا سوچنے والی، کسی کی پرواہ نہ کرنے والی۔

نصیحت اور مشورے کو نہ ماننے والی، اپنے آپ کو ہرفن مولا سمجھنے والی، بہت جلد متلون مزاج، تنگ مزاج اور تغیر پسند بن جانے والی، جذباتی دباؤ سے اعصابی دباؤ کا جلد شکار ہو جانے والی، دوسروں کو جلد متاثر کرنے والی خوبی کے باعث لوگوں کے دلوں میں رشک پیدا کرنے کا باعث بننے والی، گندے ماحول سے گھن کھانے اور اعصابی دباؤ کا شکار ہونے والی، گندے ماحول سے گھن کھانے والی۔

# سنبلہ لڑکی

## خوبیاں:

رہنمائی کی صلاحیت سے بھرپور، ہر کام باریک بینی اور دانشمندی سے انجام دینا، عاجزی، انکساری، عمدہ اطوار، نرم عادات جیسی خوبیوں سے بھرپور، بے مثال خدا ترسی رکھنے والی، شہرت کو ناپسند کرنے والی، اپنی باتوں کا خود ہی تجزیہ کرنے والی، اپنی صلاحیتوں اور کمزوریوں سے بخوبی واقف، کسی کا دل نہ دکھانے والی، مدمقابل کو پیچھے چھوڑ جانے والی، ساتھی کارکنوں سے زیادہ کام کرنے والی، برے وقت کی بہترین ساتھی، اپنی تیمارداری سے دوسروں کو صحت بخشنے والی، ٹائپنگ، سلائی کڑھائی اور کھانے پکانے میں ماہر، دوسروں کی مالی پریشانیوں میں مددگار، ڈسپلن کی پابند، گھر کو صاف ستھرا رکھنے والی، پڑوسیوں کے کام آنے والی، گھریلو امور کی مشیر، بہترین مشورے سے نوازنے والی، دوسروں کی مدد کر کے خوشی پانے والی، شوہر سے باہمی اعتماد اور ہم آہنگی کی خواہاں، حقائق کا فوراً اندازہ درستگی کے ساتھ لگا لینے والی۔

## خامیاں:

اپنے چمکتے بالوں سے دوسروں کو بندہ بے دام بنانے والی، باتونی اور طنز سے بھرپور لیکن انداز ہمدردانہ رکھنے والی، دوسروں کو ڈسپلن کا پابند دیکھنے کی خواہاں، دوسروں پر احکامات صادر کرنے والی، اپنی پسند کے آگے ہر منطق، دلیل اور استدلال کو بیکار جاننے والی، اپنی پسند کے آدمی کا کردار جانچنے میں غلطیاں کھانے والی اور بعد میں دکھ اٹھانے والی، بات کا بتنگڑ بنا لینے والی، اپنے طنز سے دوسروں کو اپنا دشمن بنا لینے والی، معمولی باتوں کا برا منانے والی، شوہر کو دبا کر رکھنے

والی محبت میں بے وفا، بداعتمادی اور جفا کا موجب بننے والی۔

## سنبلہ بچہ

### خوبیاں:

اطمینان کی صورت میں کامیابیاں حاصل کرنے والا،نظم وضبط، سلیقے اور قرینے کو پسند کرنے والا، پرامید اور آگے بڑھنے کا جذبہ رکھنے والا، خاموش طبع کے ساتھ ترقی کرنے کی امنگیں رکھنے والا، بے حد ذہین، قرینے، سلیقے اور نظم وضبط و نفاست کو ہر مقام پر پسند کرنے والا۔

### خامیاں:

معمولی معمولی باتوں پر پریشان ہو جانے والا،تھوڑی سی پریشانی کو اپنے لئے سوہان روح بنانے والا، فطری عادت کے لحاظ سے کھانے پینے میں انتہا پسند، پسند و ناپسند کا مالک، تعریف پسند، دوسروں کی تعریف نہ پسند کرنے والا، ذہنی انتشار کا شکار، بے جا لاڈ پیار سے چڑچڑا، اعصاب زدگی کا شکار، دوسروں پر تنقید اور ان سے رقابت رکھنے والا، دوسروں میں عیب نکالنے والا، رائی کو پہاڑ بنانے والا، ذرا ذرا سی بات پر گھبرا جانے والااور مایوس ہو جانے والا، معمولی سی رکاوٹ کے سامنے ہتھیار ڈالنے والا، اعصابی تناؤ کا شکار، اپنے حقوق کے لئے دلیلوں سے کام لینے والا، اپنی عادت اور اصول پسندی کو کبھی بھی ختم نہ کرنے والا، حفظان صحت کے اصولوں کی پابندی نہ کرنے والا، بلاوجہ لوگوں کو دشمن بنا لینے اور نبھانے والا، معمولی معمولی بیماریوں کو پہاڑ بنانے والا، اکثر مرگی میں مبتلا۔

# سنبلہ والدین

سنبلہ والدین مثالی اور شاندار ہوتے ہیں۔ لیکن ان کی محبت کا اظہار مادیانہ ہوتا ہے روحانی نہیں۔ سنبلہ ماں ہر شے پر نظر رکھتی ہے اور بچوں کی دیکھ بھال اور تربیت پر خصوصی توجہ دیتی ہے۔ ان کے اندر سلیقہ قرینہ اور نظم وضبط کا مادہ ابھارتی ہے اور اس جذبے کو اس حد تک پروان چڑھا دیتی ہے کہ وہ اس کے بخوبی عادی ہو جاتے ہیں اور اپنی ساری زندگی میں اس کو بروئے کار لانے کی کوشش کرتے ہیں۔ سنبلہ ماں بچوں پر بے حد گہری نگاہ رکھتی ہے۔ تاکہ وہ اخلاقی طور پر بگڑنے نہ پائیں۔ وہ ان کی سالانہ ترقی تعلیم پر بھی گہری توجہ دیتی ہے۔ ایسے میں وہ اپنی سماجی سرگرمیوں کو بھی بھول جاتی ہے۔

سنبلہ باپ بھی بچوں کی دوسروں سے زیادہ نگہبانی اور نگرانی کا فریضہ انجام دیتا ہے اور اکثر بچوں کو جھاڑ پلاتا رہتا ہے۔

سنبلہ والدین غذا کے معاملے میں حفظان صحت کے اصولوں کو مدنظر رکھتے ہوئے بچوں کی غذا پر خصوصی توجہ دیتے ہیں۔ وہ انہیں بہترین غذا کھلاتے ہیں۔ تاکہ ان کی صحت بالکل خراب نہ ہو۔

سنبلہ والدین مثالی ہونے کے ناطے ڈھنگ، سلیقہ قرینہ اور نفاست پر بے حد زور دیتے ہیں۔ وہ اپنی اولاد کو الجھنوں سے باہر نکلنے کا طریقہ بتاتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ ان کی نشوونما اس انداز میں ہو کہ وہ معاشرے کا اچھا رکن بن سکیں۔

سنبلہ ماں بے حد کفایت شعار ہوتی ہے۔ فضول خرچی سے گریزاں رہتی ہے۔ اسی لئے اپنی اولاد کو بھی یہ سکھاتی ہے کہ کفایت شعاری کے کیا فوائد ہیں اور

کیوں ضروری ہے۔وہ بچت کے طریقے انہیں بتائے گی اور انہیں یہ بات سکھلائے گی کہ روپیہ پیسہ ہی بگڑے کام سنوار سکتا ہے۔وہ مادیت پر بے حد زور دیتی ہے۔وہ اپنے بچوں کو زندہ رہنے کا ڈھنگ سکھلاتی ہے اور ترقی کرنے کے اصول بھی سمجھاتی ہے۔تاکہ اس کے بچے معاشرے میں باعزت مقام پا سکے۔وہ اپنے بچوں کو سکھلاتی ہے کہ کسی کا دست نگر بننا کوئی اچھی اور صحت مندانہ علامت نہ ہے۔وہ خوب محنت سے کام کریں اور روپیہ پیسہ پس انداز کر کے عزت کی زندگی گزاریں۔تاکہ کسی کے آگے ہاتھ پھیلانے کی قطعاً ضرورت پیش نہ آئے۔

سنبلہ والدین چونکہ تعلیم کے فوائد سے بخوبی آگاہ ہوتے ہیں۔اس لئے وہ کوشش کرتے ہیں کہ ان کی اولاد زیادہ سے زیادہ تعلیم حاصل کریں۔ان کی تعلیم بہترین شعبوں میں ہو تاکہ وہ معاشرے کا بہترین فرد بن کر باعزت مقام کے حامل کہلوا سکیں اور لوگ انہیں قدرومنزلت کی نگاہ سے دیکھا کریں۔وہ بچوں کو تعلیم کے میدان میں مدد دیتے ہیں۔تاکہ ان کے بچے اپنے پاؤں پر بخوبی کھڑا ہو سکیں۔

سنبلہ والدین اپنے بچوں کے بہترین رفیق دوست اور مثالی ماں باپ ثابت ہوتے ہیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

غذائیت کا بے حد خیال رکھنے والے، دستر خوان سجاتے ہوئے لوازمات کو نہ بھولنے والے، پیٹ کی ذرا سی تکلیف کو غذا کا باعث سمجھنے والے، عام طور پر سبزی خور، سبزیاں اور پھل پسند کرنے والے، ان کی پسندیدہ سبزیوں اور دالوں میں بینگن، گھیا توری، ٹینڈے، ٹماٹر، شلغم، چقندر، حلوہ کدو، آلو، پالک، بند گوبھی، لوبیا، اروی، بھنڈی توری، کریلے، دال چنا، مسور، مونگ، دال ماش۔

پھلوں میں سیب، آڑو، گرما، امرود، سنگترہ، مالٹا، گریپ فروٹ، فالسہ، جامن، لوکاٹ، انگور، خربوزہ، کیلا، لیچی، سردا، خربوزہ وغیرہ۔

## اپینڈے سائٹس اور جوڑوں کا درد:

ان دونوں بیماریوں کے ہاتھوں تنگ، زیادہ بہتر ہے اچھے ڈاکٹر سے اپنا علاج کروائیں۔ غذا میں اعتدال رکھنے کی ضرورت اور پرہیزی خوراک کا استعمال ضروری ہے۔

## پھیپھڑوں کی بیماریاں اور السر:

معدے کی بیماری میں السر اور پھیپھڑوں کی بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ پیٹ کا السر عام علاج سے درست ہو جاتا ہے جبکہ پھیپھڑوں میں تپ دق اور سل کا علاج کسی ماہر ڈاکٹر سے کروائیں۔ ایسی غذاؤں سے اجتناب کریں جن سے یہ بیماریاں لاحق ہوتی ہیں۔ ماحولیاتی آلودگیوں سے پرہیز رکھیں، ہلکی پھلکی ورزش روزانہ کا استعمال رکھیں۔

## نظام ہضم کی خرابی اور کندھوں کا درد:

اکثر نظام ہضم کی خرابیوں کا شکار ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ ان کو کندھوں کے درمیان درد کا بھی سامنا کرنا پڑتا ہے۔ پرہیزی کھانوں اور ماہر معالج کے علاج سے تندرست رہتے ہیں اور ان بیماریوں پر باآسانی قابو پا سکتے ہیں۔

## سر درد اور جسمانی کمزوری:

نظام ہضم کی خرابیوں کی وجہ سے سر درد اور جسمانی کمزوری کا شکار ہوتے ہیں۔ ان کے لئے مناسب پھل کا استعمال اور دودھ میں بادام روغن کا استعمال کرنے سے سر درد میں مستقل افاقہ اور جسمانی کمزوری دور ہو جاتی ہے۔ ہرے

پتے والی سبزیاں زیادہ مفید ہیں۔

## دوستانہ تعلقات

دوستوں کے انتخاب میں بے حد محتاط. بامقصد زندگی بسر کرنے والوں کو پسند کرنے والا، ڈانواں ڈول اور بے مقصد زندگی گزارنے والوں کو ناپسند کرنے والا، دوستی کے مفہوم سے بخوبی واقف، نازک ترین حالات میں بھی دوست کا ساتھ نہ چھوڑنے والا، دوستی میں اپنے ایثار کو سراہے جانے کا خواہاں، چھوٹی چھوٹی خدمات پر بھی اعتراف کا خواہاں، خاموش طبع، قدرے شرمیلا، تنہائی سے بھاگنے والا۔ اچھے دوستوں میں گھرا رہنا پسند کرنے والا، ذہین، دیانت دار اور قابل اعتماد دوستوں کا طالب اور ان کو ترجیح دینے والا اور ان کا احترام کرنے والا، اخلاص اور بے لوثی کی صورت میں دوستوں کی خامیوں سے درگزر کرنے والا، حقیقت پسند، لگی لپٹی رکھے بغیر دوستوں کی خامیوں پر تنقید کرنے والا جس کے نتیجے میں بعض اوقات دوستوں سے محروم ہو جانے والا۔

### بہترین دوست:

ثور اور جدی بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں۔ یہ کبھی بھی دھوکا نہ دیں گے۔ گہرے دوستانہ جذبات کے حامل، قلب کی گہرائیوں سے چاہنے والے، ہر حال میں خوش آمدید کہنے والے، جگری دوست ثابت ہوتے ہیں، وقت پڑنے پر کام آنے والے، مددگار اور دست و بازو ثابت ہونے والے، شانہ بشانہ چلنے والے، الجھنوں اور پریشانیوں سے نکال لے جانے والے، اس مقصد کے لئے سخت محنت اور جدوجہد کرنے والے، روپے پیسے سے مدد کرنے والے، وقت پڑنے پر جان کی قربانی بھی دینے والے، ہر حال میں دوستی اور اس کے تقاضوں کو پورا کرنے

والے۔

## بہتر دوست:

میزان، عقرب، اسد، سرطان افراد بہتر دوست ثابت ہوتے ہیں۔ مروت، اخلاق اور محبت سے پیش آنے والے، کبھی کبھی کام آ جانے والے، کسی کا برا نہ سوچنے والے، ان کے کاموں میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ نہ ڈالنے والے، شخصیت کی قدر جاننے والے، دلوں میں مضبوط و مستحکم دوستانہ جذبات رکھنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

جوزا، قوس اور حوت افراد ان کے اچھے دوست ثابت نہیں ہوتے۔ نہ ہی قابل اعتماد ہوتے ہیں۔ دل کے میلے، اندر ہی اندر ان کی ترقی اور کامیابی سے حسد کرنے والے، راہ میں طرح طرح کی رکاوٹیں کھڑی کرنے والے، کامیابی کی راہ میں مزاحم ہونے والے، دکھ درد میں کبھی بھی شریک نہ ہونے والے اور خوشی محسوس کرنے والے، ان کی دوستی غیر یقینی، غیر مستحکم اور کمزور ثابت ہوتی ہے۔ ہرگز اعتماد کے ناقابل، بظاہر دوست بباطن دشمن، نقصان پہنچانے میں ہمہ وقت کوشاں، سامنے تعریف پیٹھ پیچھے برائی کرنے والے اور خفیہ طور پر سخت دشمنی کرنے والے۔

## غیر جانبدار دوست:

برج حمل اور برج دلو کے افراد کسی بھی قسم کی دلچسپی ان میں نہ لیں گے۔ معمولی دوستانہ تعلقات کے حامل، نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے، عام اور رسمی تعلقات نبھانے والے، کسی بھی پریشانی، الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے، موافقت اور مخالفت میں حصہ نہ لینے والے، کسی بھی قسم کا مشورہ نہ دینے والے، آپ کو اپنے حال پر چھوڑ دینے والے۔

# پیشے اور دولت

## تجارت:

بہت جلد ترقی کرنے والے. تجارت کے استفادہ سے امیر، قدم قدم پر دولت، ترقی اور کامیابی پانے والے۔

## بیوٹی پارلر:

اس پیشے میں بے حد کامیاب، بے بہا دولت حاصل کرنے کا ذریعہ۔

## صحافت:

نہایت ہی موزوں پیشہ جو عزت، شہرت اور دولت کا باعث بنتا ہے۔

## دوا سازی:

بطور دوا ساز بے انتہا کامیاب، ذاتی فیکٹری بنانے کی اہلیت رکھنے والے۔

## انتظامی امور:

ان شعبوں میں بے حد کامیاب، شعبہ تعلیم و تدریس کامیابی و کامرانی کا باعث، اپنی صلاحیتوں اور خوبیوں کی بدولت بے پناہ ترقی پانے والے۔

## ادب و ذہانتی کام:

ادب کے میدان میں نمایاں خدمات دینے کے اہل اور ترقی پانے میں بے حد کامیاب، ناموری، شہرت اور دولت کا حصول آسان۔

### اکاؤنٹس کا پیشہ:

اکاؤنٹس کے شعبے میں بے حد کامیاب و کامران، ترقی، ناموری اور مفادات حاصل کرنے کا اعلیٰ ذریعہ۔

## رومانس

### مرد:

سنبلہ مرد محبت کے معاملے میں دوسرے تمام بروج کے مردوں سے بے حد مختلف روش کا حامل ہوتا ہے۔ایسے میں کوئی بھی عورت اگر اس بات کی خواہاں ہو کہ اس کا محبوب افسانوی کردار جیسا محبوب ہو تو اس کو یہ بات ذہن سے قطعی طور پر نکال دینا چاہیے۔بلکہ اپنے آپ کو ٹھوس حقائق کا سامنا کرنے کے قابل بنانا سیکھنا چاہیے۔کیونکہ سنبلہ مرد بھی شخصیت رکھتا ہے اور وہ افسانوی قصے کہانیوں کے کرداروں سے بے حد مختلف ہوتا ہے۔

سنبلہ مرد محبت کے معاملے میں اعتدال پسند ہوتا ہے۔اس کی محبت میں اپنے محبوب کے لئے جنون کی وہ کیفیت نہیں ہوتی۔جو سنبلہ عورت میں پائی جاتی ہے۔وہ خاموش طبع اور کسی حد تک شرمیلا ہونے کے باعث کبھی بھی کھل کر محبت کا اظہار نہیں کر پاتا۔اس معاملے میں عورت کو ہی پہل کرنا پڑتی ہے۔

اگر سنبلہ مرد کسی لڑکی کی محبت میں گرفتار ہو جائے تو وہ اس کے بارے میں اس وقت تک غور و فکر نہیں کرے گا۔جب تک اسے اس کا مکمل یقین نہ ہو جائے کہ وہ مطلوبہ لڑکی اس کے معیار پر پورا اترتی ہے۔قابل اعتماد ہے اور کسی بھی افیئر میں مبتلا نہ ہے۔اگر ایسے میں لڑکی سے ذرا برابر بھی خطا ہو جائے تو اس سے فوراً ہی اپنا تعلق توڑ لے گا۔

سنبلہ مرد رومان اور محبت کے بارے میں اپنا مخصوص نظریہ رکھتا ہے۔وہ اسے محض عورت اور مرد کے باہمی رشتے کے تناظر میں نہیں دیکھتا۔اس کی محبت کا معیار دوسرے لوگوں سے بالکل الگ ہوتا ہے۔اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ وہ محبت کا آرزومند نہیں ہوتا یا اس کو اس کی ضرورت نہیں ہوتی۔بے شک وہ محبت کے معاملے میں بہت گہرا ہوتا ہے اور اس کی جڑیں بچپن ہی سے اپنے گھر اور والدین سے بے حد پختہ ہوتی ہے۔اسی طرح مخلص دوستوں سے بھی بے پناہ محبت کرتا ہے۔اس کی یہ محبت ہمہ گیر ہوتی ہے اور اس کا دائرہ محدود نہیں ہوتا۔

سنبلہ مرد جذبات کی بجائے حقیقی تناظر میں محبت کے فلسفے کو لیتا ہے۔وہ محبت کو رومان' گہری جذباتی وابستگی اور عشق کو محدود رکھنے کا قائل نہیں ہے۔اس کے نزدیک یہ عظیم جذبے محض عورت اور مرد کے تعلق کے اندر مقید نہیں کئے جا سکتے۔وہ ان جذبوں کو ہمہ گیر اور آفاقی تصور کرتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ وہ بہت سوچ سمجھ کر قدم اُٹھاتا ہے اور جب اٹھالیتا ہے تو پیچھے ہٹنے کا نام نہیں لیتا۔

سنبلہ مرد محبت میں یقین دہانیاں بالکل نہیں چاہتا۔اگر اس کی نظر میں محبت سچائی کے ساتھ کی جارہی ہے تو بس یہ اس کے لئے بے حد کافی ثبوت ہے۔ایسی صورت میں وہ بے حد سادگی کے ساتھ اظہار محبت کر دے گا اور اس کے دل میں محبت کی جوت دھیرے دھیرے جلنے لگے گی۔محبت کی اس آگ کو بجھانا کسی بھی صورت ممکن نہ ہوگا۔

سنبلہ محبت کے فیصلے عقل اور عشق و دانش کے ذریعے کرتا ہے۔البتہ محبت کی آگ اس کے دل میں روشنی رہتی ہے۔جب محبت کی آگ سنبلہ کے دل میں سلگنے لگتی ہے تو وہ اس کے حصول کے لئے کوشاں ہو جاتا ہے۔پھر وہ کسی دباؤ یا جبر کی بالکل پرواہ نہیں کرتا۔وہ ہر مشکل امتحان کا دیوانگی کی بجائے فرزانگی

سے مقابلہ کرتا ہے۔اس معاملے میں وہ گھر والوں دوستوں یا غیروں کی مخالفت اور مزاحمت بڑی پامردی اور حوصلے سے کرتا ہے اور اپنی قوت ارادی کے آگے سب کو جھکا کر ہی دم لیتا ہے۔وہ محبت کے معاملے میں بے حد وفادار اور ثابت قدم ہوتا ہے۔

سنبلہ مرد کا محبت کرنے کا اندازہ بھی دوسروں سے بے حد مختلف ہوتا ہے۔وہ محبت میں چھوٹی چھوٹی باتوں کا بے حد خیال رکھتا ہے۔وہ ان تواریخ کو بخوبی یاد رکھتا ہے۔جو اس کے محبوب کی زندگی میں خصوصی اہمیت کی حامل ہوتی ہیں۔وہ اپنے جذبات کا اظہار حد اعتدال میں رہ کر کرتا ہے اور اس حد کو کبھی بھی کراس نہیں کرتا۔بڑے قرینے اور سلیقے سے اپنے جذبات واحساسات کا اظہار کرتا ہے۔اس میں حسد اور رقابت کا مادہ بے حد کم ہوتا ہے۔وہ جب بھی کسی سے محبت کرنے لگتا ہے تو اپنی محبت پر اپنا مکمل دعویٰ بھی رکھتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ وہ غیر لچکدارانہ رویہ اختیار کرتا ہے۔

## عورت:

سنبلہ عورت اپنے محبوب کے انتخاب کے معاملے میں بے حد زیادہ محتاط ہوتی ہے۔اس معاملے میں اس کے نزدیک وقت کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔بلکہ اس کا مطمع نظر صرف صحیح ساتھی کا انتخاب ہوتا ہے۔قبول صورت ہوتے ہوئے بھی سنبلہ عورت بعض اوقات کسی انتہائی حسین وجمیل عورت کے مقابلے میں غیر معمولی اہمیت حاصل کر جاتی ہے۔وہ خود بھی صورت سے زیادہ سیرت اور ذہانت کو ترجیح دیتی ہے۔

سنبلہ عورت محبت کے معاملے میں سب سے پہلے اس بات کو دیکھتی ہے کہ اس کا پسندیدہ مرد آگے چل کر اس کے لئے قابل اعتماد ہو سکتا ہے یا نہیں۔اگر

دورانِ محبت اسے ذرہ برابر بھی شک ہو جائے کہ اس کا محبوب اس سے بے وفائی کا مرتکب ہو رہا ہے تو وہ فوراً اس سے علیحدگی اختیار کر لیتی ہے۔

سنبلہ عورت طبعاً شرمیلا مزاج رکھتی ہے۔ اس سے کسی بھی قسم کی شوخی کی توقع کرنا بیکار ہے۔ وہ مزاج اور نفسیاتی لحاظ سے دوسرے بروج کی عورتوں سے بے حد مختلف ہوتی ہے۔ وہ محبت میں کبھی بھی جذباتی نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ اکثر اسے "سرد عورت" کہا جاتا ہے۔ حالانکہ وہ جذبات کے معاملے میں ذرا برابر بھی سرد نہیں ہوتیں۔ بلکہ وہ اپنے جذبات کے اظہار میں دوسروں جیسا رویہ اختیار نہیں کرتی۔ یہی بات مردوں کے لئے باعث الجھن ہوتی ہے اور دونوں کے درمیان باہمی تعلقات میں کشیدگی پیدا ہوتی ہے اور جب حد سے زیادہ کشیدگی بڑھ جائے تو پھر باہم رہنا ان کے لئے ممکن نہیں رہتا۔

سنبلہ عورت محبت کے معاملے میں جذباتی رویہ بالکل نہیں رکھتی۔ لیکن اس کے لئے اس کی محبت بے حد قیمتی اور اہمیت کی حامل ہوتی ہے۔ سنبلہ عورت کسی سے محبت میں گرفتار ہو تو وہ دنیا اور ماحول کی بالکل پرواہ نہیں کرتی۔ بلکہ اپنی راہ میں آنے والی ہر رکاوٹ کو دور کر کے ہی سانس لیتی ہے۔ اس معاملے میں اس پر کسی بھی دباؤ، جبر اور لالچ کا اثر نہیں ہوتا۔ محبت کے معاملہ میں وہ بے حد سنجیدہ ہوتی ہے۔ اگر ایک مرتبہ اسے اس بات کا یقین ہو جائے کہ اس کا تعلق سچا، کھوٹ اور ملاوٹ سے پاک ہے تو اس کا ارادہ اور عزم پہاڑ کی مانند اٹل ہوتا ہے۔

سنبلہ عورت منافقت اور جھوٹ سے قطعاً کام نہیں لیتی۔ بلکہ ہر قدم بہت سوچ سمجھ کر اٹھاتی ہے۔ اگر وہ کسی سے سچی محبت کرنے لگتی ہے تو پھر وہ اس رشتے کو مثالی حد تک وفاداری اور سچائی کا پیکر بنا دیتی ہے اور اس معاملے میں ہر قسم کی صعوبتیں اور مشکلات با آسانی برداشت کرتی ہے اور اس کے پائے استقامت میں

کسی بھی قسم کی لغزش نہیں آنے پاتی۔ محبت کے معاملے میں وہ رومانی اور عملی دونوں قسم کے رویوں کی حامل ہوتی ہے اور ان رویوں کے درمیان توازن اور اعتدال برقرار رکھتی ہے۔

سنبلہ عورت کا دل محبت سے معمور ہوتا ہے اور وہ اپنی محبت میں کسی دوسرے کی شراکت کو قطعاً پسند نہیں کرتی۔ اس کی یہی صفت اسے باکمال بناتی ہے۔

## جنسی پہلو ایک نظر میں

### مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:

خواہشات اور احساسات شدید تر، جنسی خواہشات کی تکمیل اپنے بنائے ہوئے اصولوں کے تحت، پاکیزگی اور صفائی کی حالت میں کرنے کو پسند کرنے والے، دلکشی پر جان دینے والے، پیار، حسن اور خوبصورتی کو ایک دوسرے میں تلاش کرنے والے، شدید انداز میں جنسی خواہشات اور محبت چاہنے والے، ہر معاملہ میں بلند معیاری کے قائل، پاکیزہ خیالات کے حامل، محتاط طبیعت کے مالک، محبت کے معاملات میں بھی احتیاط پسند، دونوں ایک دوسرے کے لئے بہترین جیون ساتھی ہو سکتے ہیں، دونوں بے انتہا پر جوش اور جنسی عمل میں جوش و خروش کے حامل، دونوں خاص انداز سے جنسی لطف اٹھانے والے، جنسی لحاظ سے لذت آمیز، پرکیف اور سرور انگیز آسودگی محسوس کرنے والے اور آسمانوں کی بلندیوں تک پرواز کرنے والے، حسب الخواہش اس عمل سے لطف اندوز ہونے والے، اپنی سحر انگیز قوت کے بل بوتے پر جنس مخالف کو فوراً اپنی جانب مائل کر لینے والے، جنسی مسائل سے بخوبی واقف اور ان سے نپٹنے کی صلاحیت رکھنے والے،

نفاست اور سلیقے کے قائل۔

عورت اپنے جیون ساتھی کا دل جیتنے کے لئے ہر ممکن کوشش کرے گی اور دل جیت لے گی۔اس طرح اس کا شوہر محسوس کرے گا کہ اسے دنیا میں ہی جنت مل گئی ہے۔

# سنبلہ مرد کا جیون ساتھی کون؟

## حمل عورت:

اس بات کا قوی امکان موجود ہے کہ برج حمل سے تعلق رکھنے والی عورت سنبلہ مرد پر کسی حد تک سبقت اور بالادستی حاصل کرلے۔کیونکہ فطرتاً حمل عورت بے حد حوصلہ مند اور اولعزم و باہمت عورت ہوتی ہے۔وہ اپنا ہر کام پوری توجہ لگن اور بھرپور انہماک سے کرنے کی عادی ہوتی ہے۔وہ اپنے کام میں کوئی خامی نہیں چھوڑتی۔وہ اس بات کو پسند نہیں کرتی کہ کوئی دوسرا اس معاملے میں اس سے بازی لے جائے۔وہ تیز رفتار عورت ہوتی ہے اور اپنی اس تیز رفتاری کے باعث اکثر وہ بھول جاتی ہے کہ وہ کہاں سے کہاں پہنچ گئی ہے۔ایسے میں وہ جلد ٹھیک یا لڑکھڑا بھی جاتی ہے۔ایسی صورتحال میں سنبلہ مرد ہی وہ مرد ہوتا ہے۔جو اس کا صحیح معنوں میں سہارا بن سکتا ہے۔خودسر ہونے کے ناطے وہ آپ کی نصیحتوں پر کان دھرنے کو تیار نہیں ہوگی۔

## ثور عورت:

ثور عورت فطرتاً بے حد سمجھدار ہوتی ہے۔اس لئے وہ آپ کو بہتر طور پر جان سکتی ہے۔اپنے کام پر توجہ اور انہماک اس کی فطرت کا خاصہ ہوتا ہے۔اس لئے اس سے غلطیوں کی توقع رکھنا عبث ہے۔ثور عورت کے نزدیک زندگی میں

سب سے بڑی اہمیت گھر ہے۔وہ اپنے گھر کو زیادہ سے زیادہ آرام دہ، پرسکون اور امن کا گہوارہ بنانے کی سعی کرتی ہے۔اگر اس کے گھر اچانک مہمان آجائیں تو وہ ان کی خاطر تواضع کا سامان بھی فوراً کر لیتی ہے۔اس معاملے میں آپ کو پریشان ہونے اور تردد کرنے کی قطعاً ضرورت پیش نہ آئے گی۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت سے اگر آپ رومانس لڑا بیٹھیں گے تو آپ ایک انوکھے تجربہ سے گزریں گے۔آپ کو اس میں وہ تمام صفات موجود ہونگی۔جو آپ اپنی محبوبہ میں دیکھنا پسند کرتے ہیں۔جوزا عورت آپ کی خواہشات اور ارادوں کا احترام کرے گی۔اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ بھی انہیں باتوں پر بذات خود عمل پیرا ہوتی ہے۔وہ ہر معاملے میں آپ کا بھرپور ساتھ دے گی۔لیکن وہ آپ کی طرح ثابت قدم نہیں ہوتی۔اس کی وجہ شاید یہ ہے کہ اس کے پیروں میں چکر ہوتا ہے۔کبھی وہ ایک جگہ نظر آئے گی تو کہیں دوسری جگہ اور یہ ان کی فطرت کا خاصہ ہوتا ہے۔اس کی اس عادت سے آپ بعض اوقات آپ کو بے حد بری محسوس ہوگی۔البتہ اس کی رفاقت سے آپ ہمہ وقت بے حد لطف اندوز ہونگے۔

## سرطان عورت:

سرطان عورت فطرتاً اپنے آپ کو بے سہارا اور غیر محفوظ تصور کرتی ہے اور وہ بہترین تحفظ کی طالب ہوتی ہے۔اگر ایسے میں اسے سنبلہ مرد کی رفاقت مل جائے تو وہ اپنے آپ کو سو فیصد محفوظ تصور کرنے لگتی ہے۔وہ آپ کے دھیرج بن اور معتدل رویہ سے بے حد متاثر ہوگی۔فقط اسے یہ احساس بھی دلانا ضروری ہوتا ہے کہ آپ ہی وہ ہستی ہیں۔جس کی اسے تلاش تھی۔

## اسد عورت:

اسد عورت اگرچہ کوشش کرے گی کہ وہ باوفا بیوی بن سکے۔لیکن یہ اس کے بس کا روگ نظر نہیں آتا۔اگر آپ غریب ہیں تو پھر آپ کے لئے بے حد مشکلات پیدا ہونگی۔کیونکہ وہ سیر و تفریح' اعلیٰ درجے کے ہوٹلوں اور ریستورانوں کی شوقین ہوتی ہے۔وہ شاپنگ کے لئے اعلیٰ درجے کے شاپنگ سنٹروں میں جانا پسند کرتی ہے۔اس کو راضی اور خوش رکھنے کے لئے آپ کو وقتاً فوقتاً قیمتی تحائف سے اس کو نوازنا ہوگا۔اس کے علاوہ وقتاً فوقتاً اس سے وعدے وعید بھی کرنے ہونگے۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ عورت کو ابتدا میں سمجھنا آپ ہی کی طرح بے حد مشکل ہوتا ہے۔اگرچہ وہ سمندر کی طرح اندر سے بے انتہا گہری ہوتی ہے۔لیکن فطرتاً شرمیلی ہونے کے باعث اپنے جذبات و احساسات کا بروقت اور صحیح انداز میں اظہار کرنے سے قاصر رہتی ہے۔دوسرے اس کے اندر اس بات کے خدشات بھی موجود ہوتے ہیں کہ کیا آپ فی الواقعی اس کے مطلوبہ اور من چاہے انسان ہیں اور آپ کسی مرحلہ پر مجھے دھوکہ تو نہیں دیں گے۔جیسے ہی اس کو اس بات کا یقین کامل ہو جائے گا۔وہ اپنا آپ سب کچھ آپ پر قربان کر دے گی۔لیکن اس بات کے نتائج حقیقی پانے کے لئے آپ کو کافی عرصہ انتظار اور صبر کرنا پڑے گا۔وہ اپنے اس فیصلہ پر پہنچنے کے لئے اپنی فطری باریک بینی سے مشاہدہ کا کام لیتی ہے اور تب کہیں جا کر مطمئن ہوتی ہے۔البتہ وہ اس بات سے بھی آگاہ ہے کہ سنبلہ مرد ہی کسی بھی کام کو درست طریقے سے انجام دے سکتا ہے۔

## میزان عورت:

میزان عورت تغیر پسند عورت ہوتی ہے۔اس لئے اس کے ساتھ نبھا کرنے سے پہلے آپ کو سینکڑوں مرتبہ سوچنا ہوگا۔اس کی موجودگی میں آپ کے ذہن کو بار بار جھٹکا لگے گا۔کیونکہ اس کی محبت کا انداز ابنارمل ہوگا۔ایک وقت میں یہ آپ کو ٹوٹ کر چاہے گی اور اس کی سپردگی کا انداز بھی انوکھا ہوگا۔لیکن دوسرے دن یہ ایسی بیگانی بن جائے گی۔جیسے یہ آپ کو جانتی پہچانتی ہی نہ ہو۔اگر آپ ذہنی لحاظ سے آہنی اعصاب کے مالک ہیں تو پھر آپ سب کچھ برداشت کر سکتے ہیں۔بصورت دیگر اس سے دور رہنا ہی آپ کے لئے اچھا ہوگا۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت ایک عجیب معمہ ہوتی ہے۔جب وہ پیار کرنے پر آتی ہے تو بے اندازہ اظہار محبت کرتی ہے۔ایسے میں ہر سمے خوشیاں اور مسرتیں ناچ رہی ہوتی ہیں۔لیکن جیسے ہی اس کا غصہ اودھ آتا ہے۔یہ آتش فشاں پہاڑ کی مانند پھٹ پڑتی ہے۔پھر اس کے غیض وغضب سے بچنا بے حد محال ہوتا ہے۔اس کے اس سرد وگرم مزاج کو سمجھنا از حد مشکل ہو جاتا ہے۔اس کے اوپر طاری ہونے والا ہر موڈ حقیقی موڈ ہوتا ہے اور وہ تفسح سے پاک ہوتا ہے۔تفسح اور بناوٹ سے شدید نفرت رکھتی ہے۔

## قوس عورت:

قوس عورت فطرتاً نہایت سیدھی سادھی، نیک اور دوسروں کی خیر خواہ و ہمدرد ہوتی ہے۔وہ کسی کا برا کبھی بھی نہیں چاہے گی۔بے حد صاف گو ہوتی ہے۔جو بات اس کے دل میں ہوگی اس کا برملا اظہار منہ پر کردے گی۔اس معاملے میں

وہ کسی بھی موقع محل کو مدنظر نہ رکھے گی۔اپنا مدعا بیان کرتے ہوئے وہ بعض اوقات سخت ترین الفاظ ادا کرنے سے بھی نہ گریز کرے گی۔وہ الفاظ ایسے ہونگے کہ نشتر کی مانند دل میں کھب جائیں گے۔لیکن اگر تھوڑا سا غور کیا جائے تو یہ بات بخوبی عیاں ہو جائے گی کہ ان الفاظات کے پیچھے اس کے من میں نہ تو کوئی حسد، بغض، کینہ اور برائی کا عنصر شامل ہے۔وہ بدستور مخلص اور پیار کرنے والی عورت ہے۔

## جدی عورت:

جدی عورت بلحاظ محبت کم تر جذبے کی حامل گردانی جاتی ہے۔مگر یہ ایک خام خیال کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔البتہ اس کے انداز محبت کا طریقہ دوسروں سے نرالا ہوتا ہے۔وہ بات بہ بات یا وقت بے وقت اپنے ان جذبات کا اظہار کرنے کی بجائے صحیح وقت کا انتظار کرتی ہے۔فلرٹ کو وہ باعث رسوائی اور تضیع اوقات جانتی ہے۔درحقیقت وہ اس خیال میں مبتلا رہتی ہے کہ اس کے خوابوں کا شہزادہ اسے مل جائے۔جو اس کے معیار اور سوچ پر پورا اترتا ہو۔ایسا شخص ملنے پر وہ اپنے آپ کو مکمل طور پر اس کی تحویل میں دے دیتی ہے اور اس سے بھرپور وفاداری نبھاتی ہے۔

## دلو عورت:

اگر آپ کسی دلو عورت کے عشق میں مبتلا ہو چکے ہیں تو آپ کو اپنی حفاظت کا خصوصی انتظام رکھنا ہوگا۔ابتداء میں آپ اس کے بارے میں کوئی خاص رائے قائم نہ کر پائیں گے۔لیکن جب بھی ایسا موقع آئے گا تو آپ کے لئے سوچنے کا وقت گزر چکا ہوگا۔دلو لڑکی قوس وقزح کے رنگوں کی مانند ہوتی ہے۔جس میں کئی رنگ جھلملاتے ہیں اور ہر رنگ میں آپ کو دھوکا دے سکتا ہے۔ہر لحاظ سے عجیب

وغریب اور بے مثال نظر آئے گی۔کبھی آپ اسے سادہ لوح سمجھنے پر تیار ہونگے اور کبھی یہ آپ کی سمجھ سے بالاتر ہوگی۔

حوت عورت:

اگر آپ کسی سو فیصد گھریلو عورت کے حامی ہیں۔جو آپ کے تمام تر گھریلو معاملات کو سنبھالنے کے ساتھ ساتھ آپ کی بالادستی کو بھی تسلیم کرے اور آپ کو خاندان کے سربراہ کی بھی حیثیت حاصل ہو تو حوت عورت سے بڑھ کر کوئی بھی دوسری عورت آپ کے لئے موزوں نہیں ہے۔

## سنبلہ عورت کا جیون ساتھی کون؟

حمل مرد:

گو کہ حمل مرد سے ازدواجی بندھن خاصا خوشگوار ہوتا ہے۔لیکن اس کی خوش گواری کی پائیداری کی ضمانت بہت کم ہی دی جا سکتی ہے۔حمل مرد بہت ہی عجلت باز اور تیز رفتار ہوتا ہے۔اس لئے وہ زندگی کے لئے کسی خاص راہ کا تعین نہیں کر پاتا۔یہی وہ وجہ ہے جس سے تعلقات میں زیادہ عرصہ تک خوش گواری کا عنصر نظر نہیں آتا۔

ثور مرد:

ثور مرد فطرتاً تومند اور جسیم ہونے کے علاوہ خاموش طبع ہوتا ہے۔وہ اپنے محبوب کی خواہشات کا احترام دل و جان سے کرتا ہے اور اسے ہر قسم کا تحفظ بھی فراہم کرتا ہے۔وہ کسی بھی لحاظ سے آپ کو مایوس نہ کرے گا۔اس کو سمجھنا آپ کے لئے ذرا بھی مشکل بات نہ ہوگی۔آپ اس پر آنکھیں بند کر کے بھروسہ کر سکتی ہیں۔وہ

ایک مکمل کتاب کی مانند ہوتا ہے۔اس لئے ہر لحاظ سے قابل بھروسہ ثابت ہوتا ہے۔

## جوزا مرد:

جوزا مرد فطرتاً آنے والے بدتر حالات کا بہت جلد اندازہ کر لیتا ہے اور ان سے بخوبی نپٹنے یا بچنے کے لئے دوسروں کے مشورے بھی قبول کر لیتا ہے۔ایسے میں آپ اس کے مشیر کا عہدہ سنبھال سکتی ہیں اور اس کی ناؤ کو اپنی ذہانت سے بیچ منجدھار میں ڈوبنے سے بچا سکتی ہیں۔

## سرطان مرد:

سرطان مرد عموماً باعمل اور حساس ہوتا ہے اور ایسے کاموں کو ترجیح دیتا ہے۔جو عموماً دوسروں کے لئے بے حد مشکل ثابت ہوں۔محنتی اور باعمل ہوتا ہے۔اس لئے وہ معاش اور سماجی زندگی میں بہت جلد کامیابی حاصل کر لیتا ہے۔ایسے لوگوں پر با آسانی بھروسہ کیا جا سکتا ہے۔معاشی وسماجی تحفظ کو زندگی میں سب سے زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔اگر آپ کا اس سے ازدواجی بندھن قائم ہو جائے تو آپ کو بہت سی الجھنوں سے نجات مل جائے گی۔آپ اس پر مکمل اعتماد کر سکتی ہیں۔وہ آپ کو کبھی عدم تحفظ کا احساس نہیں ہونے دے گا۔سرطان مرد کو ان لوگوں میں گنا جا سکتا ہے کہ جو خود تو بھوکا رہ سکتا ہے۔لیکن گھر والوں کو کبھی بھوکا نہیں رہنے دے گا اور ان کو خوب پیٹ بھر کھانا کھلائے گا۔

## اسد مرد:

اسد مرد فطرتاً جارحانہ انداز کا مالک ہوتا ہے۔وہ جس شے کے حصول کا ارادہ کر لے۔وہ اسے حاصل کر کے ہی سانس لیتا ہے۔محبت کے معاملے میں بھی

اس کی یہی روش ہوتی ہے۔جو لڑکی اسے پسند آجائے۔وہ کسی دوسرے کو اس کی جانب دیکھنے کی قطعاً اجازت نہیں دیتا۔افیئر کے دوران وہ اپنی محبوبہ پر قیمتی تحائف کی بارش برسا دیتا ہے۔اگر اس کے بس میں یہ بات ہو تو شاید وہ اسے سونے سے تول دے۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد آپ کا فطری دم ساز ہوتا ہے۔اس کی اور آپ دونوں کی فطرت یکساں ہوتی ہے۔آپ کی طرح وہ بھی قدرے شرمیلا اور ٹھنڈے مزاج کا ہوتا ہے۔اس سے یہ مراد نہیں ہے کہ اس کے اندر محبت بھرا دل موجود نہیں ہے۔بلکہ اس کا من بے پناہ جذبات محبت سے معمور ہوتا ہے۔مگر فطرتاً وہ اپنی محبت کا اظہار کھل کر نہیں کر پاتا۔

## میزان مرد:

میزان مرد فطرتاً بے حد الجھا ہوا انسان ہوتا ہے۔وہ دوسروں کے معاملات میں اس قدر الجھا ہوا ہوتا ہے کہ اسے خود اپنے بارے میں ہوش نہیں رہتی۔اسی وجہ سے وہ محبت جیسے موضوع کی گہرائی میں گھسنا پسند نہیں کرتا۔وہ ہمیشہ خوابوں کی دنیا میں رہنے والا شخص ہوتا ہے اور بعض اوقات خوابوں کی دنیا میں اس قدر الجھ کر رہ جاتا ہے کہ وہ حقیقت کی دنیا میں آنے کو تیار ہی نہیں ہوتا۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد کو سمجھنا اور جاننا بے حد مشکل بات ہے۔اس لئے کہ اس کی فطرت مانند بچھو کے ہوتی ہے۔خوبصورت ہونے کے ساتھ ساتھ یہ خطرناک بھی ہوتا ہے۔اگر کسی بات پر ناراض ہو جائے تو وہ ایسا انتقام لے گا کہ اس کے اثرات

ساری زندگی پر محیط ہونگے۔اس لئے آپ کے لئے ضروری ہے کہ اس کی فطرت کے تمام پہلوؤں سے بخوبی آگاہی حاصل کریں۔وہ بے حد حساس فطرت کا مالک ہوتا ہے۔اس لئے معمولی سی ٹھیس پہنچنے پر وہ انتہائی غصے کا اظہار کرتا ہے۔ایسے موقع پر آپ کو اس سے دور رہنا ہی مناسب ہو گا۔بصورت دیگر آپ کی ہنگامہ آرائی آپ کے لیے سخت نقصان دہ ثابت ہو گی اور آپ کو اس گھر سے اپنا بوریا بستر سمیٹنا ہو گا۔

## قوس مرد:

قوس مرد کو اپنے حق میں لانے کے لئے آپ کو بے پناہ حکمت عملی سے کام لینا ہو گا۔کیونکہ قوس مرد عموماً شادی کے نام سے کنی کتراتے ہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کی نظروں میں جنس مخالف کی اہمیت ایک عام جنس کی مانند ہے اور شادی کو یہ کوئی ضروری امر زندگی نہیں گنواتے اور نہ ہی یہ اپنے اوپر ایسی پابندیوں کو لاگو ہونا مناسب جانتے ہیں۔

قوس مرد آپ سے عہد و پیمان کرنے کے باوصف دوسری لڑکیوں سے فلرٹ جاری رکھیں گے۔لیکن آپ پر بھی اس قسم کی کوئی پابندی نہیں لگائیں گے کہ جس سے آپ کو کسی بھی قسم کی ذہنی تکلیف پہنچے۔آپ کی آزادی میں مخل نہیں ہونگے۔آپ کو اپنی قبل از شادی کی سرگرمیاں جاری رکھنے کی اجازت ہو گی۔اگر ایک دن دوست احباب کے ساتھ آپ کو گھمائے پھرائے گا تو دوسرے دن باورچی خانہ میں آپ کا باقاعدہ ممد و معاون ہو گا اور اس معاملے میں ذرہ برابر بھی چوں و چراہ سے کام نہ لے گا۔آپ کو اپنی تمام تر سرگرمیاں جاری رکھنے کی اجازت ہو گی۔البتہ یہ بات ذہن میں رکھیں کہ اسے گھریلو امور سے زیادہ دلچسپی نہیں ہوتی۔

## جدی مرد:

جدی مرد فطرتاً جنس مخالف کو فوری طور پر متاثر کرنے کی صلاحیت سے نا ملا ہوتا ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ بے حد پرسکون اور ٹھنڈے مزاج کا حامل فرد ہوتا ہے۔گو کہ اس کے اندر بھی رومان کے جذبات کافی گہرے اور شدید ہوتے ہیں۔لیکن وہ ان کا اظہار کرتے ہوئے ہچکچاتا ہے۔وہ ہر قدم انتہائی سوچ سمجھ کر اور کافی غور وفکر کے بعد اٹھاتا ہے۔اسی وجہ سے وہ محبت کے میدان میں بھی یہی طرز عمل اپناتا ہے۔

بڑھاپے میں اسے یا اس کی بیوی کو مالی پریشانیوں سے کبھی بھی دوچار نہیں ہونا پڑتا۔جدی مرد گھریلو امور پر بے حد گہری نگاہ رکھتا ہے۔اس کی خواہش ہوتی ہے کہ اخراجات اس کے ہاتھ میں رہیں۔وہ وقتاً فوقتاً حساب اخراجات بھی طلب کرتا رہتا ہے۔جدی مرد اس بات کا یقین کرنے کے بعد شادی پر آمادہ ہوتا ہے۔کہ معتلقہ لڑکی زندگی بھر تمام معاملات زندگی میں اس کا بھرپور ساتھ دے گی۔جدی مرد گو کہ ذمہ دار باپ ہوتا ہے۔لیکن اسے بچوں کو سمجھنے میں خاص دشواری پیش آتی ہے۔

## دلو مرد:

دلو مرد کشادہ ذہن کا مالک ہوتا ہے۔البتہ وہ جاگتی آنکھوں سے خواب سہانے دیکھنے کا عادی بھی ہوتا ہے۔لیکن آپ اسے احمق اور بے وقوف قرار نہیں دے سکتے۔اگر اسے اس کیفیت سے جب بھی دوچار دیکھیں تو جان لینا چاہیے کہ وہ کسی سہانے خواب میں غرق کسی پیچیدہ ترین گتھی کو سلجھانے میں مصروف ہے۔

دلو مرد بحیثیت مجموعی ایک اچھا شوہر ثابت ہوتا ہے۔روپے پیسے کا

معاملہ آپ کو اپنے ہاتھ میں رکھنا پڑے گا۔ کیونکہ وہ خرچ کرنے کے معاملہ میں بے حد دلیر ہوتا ہے۔ بعض اوقات اس کا غصہ اس قدر عروج پر پہنچ جائے گا کہ آپ اس بات کو سوچنے پر مجبور ہو جائیں گی کہ اس سے علیحدگی اختیار کر لیں۔ لیکن اس کی یہ کیفیت عارضی نوعیت کی ہوتی ہے۔ دلو مرد ایک محبت کرنے والا شوہر اور مشفق باپ ہوتا ہے۔ بیوی کی طرح وہ بچوں سے بھی بے پناہ پیار کرتا ہے اور ان کی تعلیم و تربیت کا فریضہ بہترین طریقہ سے انجام دیتا ہے۔

## حوت مرد:

حوت مرد اکثر خوابوں کی دنیا میں مست رہتا ہے۔ اکثر وہ ایسے گہرے خواب میں مستغرق ہو جاتا ہے کہ اسے حقیقت کی دنیا میں لانے کے لئے جدوجہد کرنا پڑتی ہے۔ حوت مرد کو جان لینا کوئی آسان بات نہیں ہے۔ بظاہر وہ سیدھا سادھا نظر آتا ہے۔ لیکن اندر سے وہ بے حد گہرا ہوتا ہے کسی بھی محفل میں بیٹھا ہوا دوسروں کے خیالات و نظریات سن کر سر ہلاتا رہے گا۔ جس سے یہ تاثر ابھرے گا کہ وہ آپ کے ساتھ ہے۔ حالانکہ حقیقت اس کے بالکل برعکس ہوگی۔

# موافق رنگ

## نیلا رنگ:

روحانیات بھرا تازگی بخش رنگ، اس رنگ کے پسند کرنے والے بزرگی، دیانتداری اور پاکیزگی کے حامل، اطاعت شعار، فرض شناس، ہلکا نیلا رنگ پسند کرنے والے، درست فیصلے اور مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے، گہرے رنگ والے آرٹ کے دلدادہ، روحانی طاقت میں ممتاز ہوتے ہیں۔ سرخی مائل شیڈ کے ساتھ نیلے رنگ والے مایوس طبیعت کے حامل اشخاص ہوتے ہیں۔

### سبز رنگ:

یہ ایک مقدس اور بہت سی خوبیوں کا حامل رنگ ہے اس لئے اس کے پسند کرنے والے بڑی خوبیوں کے مالک، نیک دل، رحم دل، نیکی پھیلانے والے اور نیکی کی راہ اپنانے والے، وقت آنے پر بڑی سے بڑی قربانی دینے والے، ہیجانی طبیعت کے لئے سکون اور تازگی پانے والے ہوتے ہیں۔

## موافق پھول

### کنول:

اس پھول کو پسند کرنے والے بڑے کامیاب لوگ، مشکل کا مقابلہ دلجمعی سے کرنے والے، راز دار اور اپنے حال میں مگن رہنے والے، ذہین لوگوں سے دوستی کرنا پسند کرنے والے، دوستی بامقصد اور صاف ستھری، اپنی بات کے پکے، نکتہ چیں اور اپنی راہ میں کسی قسم کی رکاوٹ کو برداشت نہ کرنے والے، فلاسفر، روحانی پیشوا، ریاضی دان، قانون ساز، محقق، روحانی کامیابی کو مادی کامیابی پر ترجیح دینے والے، ذاتی معاملات میں ذرہ برابر مداخلت برداشت نہ کرنے والے، بے حد نفیس اور صفائی پسند، بڑے حسن پرست اور حسین سپنوں میں کھوئے رہنے والے، زبان کے تیز، گفتگو متاثر کن، اصول پسند اور قانون کا احترام کرنے والے۔ خواتین بے حد خوبصورت، خوبصورت اشیاء کو پسند کرنے والی، پرکشش اور بے حد انفرادیت پسند، سیر و تفریح کی شوقین اور قدرتی مناظر کی دلدادہ، دنیاوی جھنجھٹوں کی بجائے تصورات میں گم سم، بے خوابی اور جذباتی دباؤ کا شکار، ہاتھوں اور انگلیوں کی تکالیف میں مبتلا رہنے والی ہوتی ہیں۔

# موافق پتھر

## عقیق:

درویش لوگوں کی نشانی، خوشحال زندگی، آلام و آفات سے چھٹکارا کا باعث، پرخطر سفر کی نگہبانی اور حفاظت کرنے والا، شیطان کو بھگانے والا، کینہ اور بغض سے پاک رکھنے والا، سحر اور جادو کا توڑ کرنے والا، صاف زندگی کا ضامن۔

## سنگ سلیمانی:

سفید، سیاہ، نیلے اور سرخ رنگ میں دستیاب، جسم میں گرمی اور خشکی پیدا کرنے والا، سیاہ اور سفید سنگ سلیمانی باعث عزت و شہرت، کاروباری شعور کو اجاگر کرنے والا، حاکم وقت کو مہربان بنانے والا، صاف گوئی اور اونچے خیالات کا مالک بنانے کا حامل ہے۔ دروغ گوئی سے بچاتا ہے، کاروبار میں ترقی بخشتا ہے۔

سرخ اور زرد رنگ کا سنگ سلیمانی غصہ ور مزاج کا باعث بنتا ہے۔ اس کا حامل ڈراؤنے خواب دیکھتا ہے۔ حاملہ عورت اگر اس کو دردزہ کے وقت بالوں میں لگائے تو دردزہ میں کمی اور وضع حمل میں آسانی پیدا کرتا ہے۔

## لاجورد:

نیلے رنگ کا سفید اور سنہری داغوں کا حامل پتھر، چشم خلائق میں عزت اور محفل میں وقار بخشنے والا، دوسروں کی نگاہوں میں خوداعتمادی پیدا کرنے والا، جسم سے مسے دور کرنے والا، اس کی مالا گلے میں پہننے سے خوب نیند آتی ہے، بے خوابی دور ہوتی ہے۔ مالیخولیا کے لئے بے حد مفید، دل کو تسکین بخشنے والا، جادو کے اثر سے بچانے والا، سرمہ آنکھوں کے لئے بے حد مفید اور پلکوں کو گرنے

سے بچانے والا، سرکہ میں بھگو کر لگانے سے برص کے سفید داغوں کو ختم کرنے کا باعث۔

**زرقون:**

الماس سے مشابہ لیکن اس سے زیادہ وزنی، نارنجی اور شربتی رنگ سب سے عمدہ۔ عزت و وقار اور ترقی کا باعث، روزگار اور محبت میں ترقی بخشتا ہے، معاون حصول علم، سمندری طوفان سے بچانے کے لئے جہاز رانوں کا دوست پتھر، بدروح کے اثرات زائل کرنے والا، فالج سے بچانے والا، لکنت دور کرنے والا۔

**نیلم:**

موافق شخص کے لئے ترقی اور مال و دولت کا باعث ورنہ سخت نقصان دہ، مزاج میں سختی پیدا کرنے والا، کمزور آدمی میں قوت اور طاقت بخشنے والا، دوستوں کی نگاہ میں انسان کو عزیز بنانے والا، ہمت اور حوصلہ بڑھانے والا، عزت، شہرت اور وقار میں اضافہ کرنے والا۔

**موتی:**

نیکی اور پارسائی کا حامل' ذہنی پریشانیوں کا خاتمہ کرنے والا' رومان پرور' برے اور ڈراؤنے خوابوں سے بچانے والا' حسن کی افزائش کرنے والا' جمالیاتی ذوق کو تسکین پہنچانے والا' ازدواجی زندگی کی خوش حالی اور کامیابی کا ضامن۔

## عددی قوت

جلد باز' سلجھے ہوئے ذہن کے مالک' بہادر' جلد غصہ میں آنے والے مزاج میں تلون' بے قراری' بے چینی اور اضطراب رکھنے والے' آرام کو بے مقصد

باز کر ہر وقت مصروف رہنے والے اکثر کامیابی پانے والے ناکامی کی صورت میں انتشار کا شکار جلدی ہو جانے والے ملنسار دوسروں کے ساتھ گھل مل کر جسد پروید و بنا لینے والے ہر ایک کے ساتھ نباہ کرنے والے کردار اور شخصیت میں حیرت انگیز لچک رکھنے والے فطری لحاظ سے بے انتہا جوش و خروش کا مظاہرہ کرنے والے کسی بھی شے کا اثر تادیر دماغ پر نہ رکھنے والے بہت جلد اعصاب شل کرنے والے اکثر نروس بریک ڈاؤن کا شکار ہونے والے ہلکے رنگوں کے شیڈ پسند کرنے والے گہری رنگوں سے اجتناب کرنے والے۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

ملکہ الزبتھ، گوئٹے، جانسن، صوفیہ لارین، پرنس البرٹ، رابرٹ جوزف، فورڈ ثانی، سالسبری اور فریڈ آرین، آرٹیمن ایڈمز، شرلاک رچرڈ، گریٹا گاربو، ہنری جارڈن۔



# برُج میزان (Libra)

(۲۳ ستمبر تا ۲۲ اکتوبر)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۷ |
| حاکم سیارہ | = | زہرہ |
| علامت برج | = | ترازو |
| عنصر | = | بادی (ہوا) |
| عددی حروف | = | ت' ٹ' ز' ط |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۶' ۹ |
| خوش نصیب نگینہ | = | الماس' زمرد' سنگ دودھیا (سنگ یشب) اوپل' موتی |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | سفید' نیلا' ارغوانی' قرمزی (ہلکے رنگوں میں) |
| خوش نصیب دن | = | جمعہ |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۵' ۱۸' ۲۴' ۲۷' ۳۳' ۳۶' |

۴۲، ۴۵

| | | |
|---|---|---|
| خوش نصیبی کا پھول | = | چنبیلی |
| خوش نصیب دھات | = | کانسی، تانبہ، پلاٹینم |
| ماہیت | = | منقلب |
| خوش نصیب بروج | = | جوزا، دلو |
| غیر خوش نصیب بروج | = | حمل، سرطان، جدی |
| دوست بروج | = | اسد، سنبلہ، عقرب، قوس |
| غیر دوست بروج | = | ثور، حوت |
| حصہ جسم سے تعلق | = | زیریں کمر، گردے |
| کلید وجود برج | = | شادی |
| کلید سیارہ | = | حسن، محبت، دوستی، فنکارانہ صلاحیت |
| بیماریاں | = | کمر کی تکلیف، درد گردہ، ریڑھ کی ہڈی کا درد، سر کی بیماریاں، دورے کی بیماریاں، گنٹھیا |
| پیشے | = | درآمدات، برآمدات، جیولری، آرائش، مجسمہ سازی، شادی دفتر، مسلح افواج، قانون، مصوری |
| موزوں مقامات | = | چین، تبت، جاپان، مصر، آسٹریا، ٹورنٹو، لندن |

# میزان افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت و کردار:

حساس طبیعت کے مالک۔ سریع انداز میں کسی بھی تاثر کو قبول کرنے والے اور فوراً متاثر ہونے والے۔ ماحول کو سازگار بنا کر آگے بڑھنے کی کوشش کرنے والے۔ ترقی اور کامیابی حاصل کرنے والے۔ یکدم پیچھے ہٹ جانے والے اور ناامید ہونے والے۔ زبردست دلبرداشتگی محسوس کرنے والے۔ زبردست خامی اور کمزوری۔ ذہنی کشمکش۔ تذبذب اور الجھنوں کے شکار اور ہر وقت سوچوں میں ڈوبے رہنے والے۔

لڑائی جھگڑوں اور فساد کرنے والوں سے دور رہنے والے۔ امن و آشتی کی زندگی گزارنے کو نصب العین سمجھتے اور اس پر سختی سے عمل کرنے والے۔ فیاض، ہمدرد۔ پرخلوص اور بااخلاق۔ لوگوں سے مل کر بے حد راحت محسوس کرنے والے، اپنے گھروں کو جنت کا نمونہ بنانے والے۔ گھروں کو جنت نظیر بنانے کی ہمہ وقت تگ و دو کرنے والے، اپنی کامیابی پر ناز کرنے والے۔

## دوستی:

دوستی کی حیرت انگیز طاقت رکھنے کے حامل، ہر وقت دوستوں میں گھرے رہنے والے۔ سنجیدگی کے باوجود لوگوں کی نظر میں پسندیدہ، پراخلاص افراد، اپنی شیریں گفتگو سے لوگوں کو اپنی طرف کھینچنے والے۔ شیریں گفتگو سے دوسروں کو مسحور کرنے والے، اپنی باتوں سے دوستوں کے دل میں گھر بنانے والے۔ وسیع و عریض حلقہ احباب کے حامل۔ بعض اوقات اپنی گفتگو کا غلط انداز میں استعمال کرنے والے۔ انسانی بھلائی اور سچائی کے لئے اپنی گفتگو کو نہ استعمال میں لانے

والے. منفی انداز گفتگو اختیار کرنے والے. لوگوں سے ناجائز مفاد حاصل کرنے والے. لوگوں کو اپنی جانب سے شاکی اور متنفر بنانے والے. آرام طلب. تن آسان. اطمینان اور سکون کے خواہاں خواہ کسی بھی طریقے سے حاصل ہو. منفی رجحان کی وجہ سے ناقابل اعتماد اور بھروسے والے۔

## تصوراتی مزاج:

بے حد تصوراتی مزاج کے حامل. سوچتے زیادہ ہیں عمل بے حد کم کرتے ہیں. تنہائی میں تصورات کی دنیا میں کھو جانے والے. تصوراتی مزاج بام عروج پر رکھنے والے. عمل سے زیادہ سوچ کے باعث کام کو ادھورا چھوڑ دینے والے. خواہ مخواہ بے دلی کا شکار. کسی بھی کام میں ذرا سی مشکل انہیں پریشان اور بد دل کرنے کے لئے کافی ہے. دل برداشتہ ہو کر واپس اپنی تصوراتی دنیا میں گم ہو جاتے ہیں۔ منفی رجحانات اختیار کرنے والے اور ناکامیاں اٹھانے والے، مایوس، بد دل اور بیزاری کے عالم میں ہاتھ پر ہاتھ دھر کر بیٹھنے کو اپنا مقدر جاننے والے، مستقل طور پر آرام طلب. تن آسان. ساری کاوشیں اور جدوجہد اور محنت کو ضائع کرنے والے اور کافی نقصانات سے دو چار ہونے والے، فطری جذبہ بیدار رکھنے والے، انجانی سی کوفت اور بے کیفی کے شکار. اپنی اس فطری جبلت کی بنا پر شریک حیات سے جلد اکتا جانے والے، ذرہ برابر بے رخی بھی محسوس کرنے والے اور اس کے اثرات کے زیر اثر رہنے والے۔

## بلند معیار:

گھر صاف ستھرا شاندار رکھنے والے، ذرہ برابر گندگی برداشت نہ کرنے والے، ہر چیز اجلی نکھری نکھری، صاف شفاف، حلقہ احباب میں صفائی کا بلند معیار

دیکھنے والے۔غیر معیاری افراد سے قطع تعلق رکھنے والے۔معیار کے معاملے میں غلطی پر عمر بھر کا پچھتاوا رکھنے والے اور غلطی کے ازالے کے لئے کنارہ کشی اختیار کرنے والے۔موافق ماحول نہ ملنے پر پریشانی اور دکھ کے اثرات کا احساس رکھنے والے۔ ناسازگار ماحول سے سخت نالاں اور متنفر۔ایسے ماحول میں ہمیشہ جلتے کڑھتے رہنے والے اور ایک لمحہ برابر بھی خوشی محسوس نہ کرنے والے۔اضطراب اور الجھنوں کے جال میں پھنسے رہنے والے اور ہر وقت ایسے ماحول سے نکلنے کی تگ و دو کرنے والے۔ایسے ماحول سے کسی بھی صورت سمجھوتہ نہ کرنے والے۔

## جذبات:

محبت کے معاملے میں پرجوش جذبات رکھنے والے اور اس میدان میں تیزی سے آگے بڑھنے والے۔ان کا محبوب ان کی حسین شخصیت۔شیریں گفتار اور نرم مزاجی کی وجہ سے ان کے دام میں بہت تیزی سے پھنستا ہے اور ایک دوسرے کو پاکر بے حد خوشی سے معمور ہونے والے۔آگے بڑھنے کے مواقع سے فائدہ اٹھانے کی بجائے پیچھے ہٹنے والے۔اسی طرح کشمکش۔تذبذب اور الجھنوں کا شکار اور ہمہ وقت سوچوں میں ڈوبے رہنا ان کی سب سے بڑی کمزوری ہے۔لوگ ان کی نیک نیتی۔خوش اخلاقی۔شیریں گفتگو اور نرم مزاجی سے فائدہ اٹھا کر مفادات حاصل کرنے والے۔نیز ان کی بے جا تعریف کرکے استفادہ حاصل کرنے والے اور اپنے مفادات پورے کرنے والے۔بے انتہا دریا دل۔نیک فطرت۔سیرت کے تقاضوں کے ہاتھوں مجبور ہو کر ضرورت مندوں کی مدد کرنے والے اور خوشی محسوس کرنے والے۔جنس مخالف کے لئے مقناطیسی کشش کے حامل،سوچوں کے بھنور سے اچانک نکل کر چٹان کی طرح مستحکم حوصلہ پیدا کرکے میدان عمل میں کود پڑنے والے اور دن رات کی محنت شاقہ سے اپنے نقصانات پورا کرنے والے،

کامیابیاں حاصل کرکے خوشگوار زندگی بسر کرنے اور صبر وضبط اور محنت سے آگے ہی آگے بڑھنے والے۔

## قابل اعتماد:

متلون مزاج۔ کبھی بھی خود غرض نہ بننے والے۔ مفاد پرست نہ کہلوانے والے۔ ہر طرح اعتماد اور بھروسہ کے قابل۔ کبھی بھی فریب اور دھوکہ دہی سے کام نہ لینے والے۔ ایماندارانہ سلوک کے ذریعے فائدہ پہنچانے والے۔ قابل اعتماد اور بھروسہ کے افراد سے میل جول رکھنے والے۔ مشکوک افراد سے کبھی بھی تعلق نہ رکھنے والے۔ تبدیلیوں کو پسند کرنے والے اسی لئے ایک کام کے ساتھ ساتھ فوراً ہی دوسرے کام کی طرف متوجہ ہو جانے والے۔ ناپسندیدگی ہر تبدیلی کے لئے فوری تیار۔ اپنے تجربات کی بنا پر کاروبار میں کامیاب اور خوب دولت کمانے والے۔ کنجوسی سے گریز کرنے والے۔ مصیبت کے وقت روپیہ پیسہ بچا کر رکھنے والے۔ کفایت شعاری سے کام لینے والے۔ ضروری جگہ پر بے دریغ روپیہ خرچ کرنے والے۔

## خوبصورتی کا راز:

چھریرے اور نازک جسم کے مالک۔ ساخت میں دبلا پتلا ہونا۔ جسم کی بناوٹ میں غیر معمولی توانائی اور طاقت کے حامل۔ قوت برداشت بے انتہا۔ بیمار ہونے کی صورت میں جلد صحت یاب ہونے کی قوت وصلاحیت کے حامل۔ اپنی تندرستی کو برقرار رکھنے والے۔ خوراک کے معاملے میں معتدل۔ بیماریوں سے اپنی حفاظت کا گر جاننے والے۔ کھانے پینے کے بے حد شوقین۔ مرغن غذائیں بے حد پسند کرنے والے۔ ورزش سے عموماً گریز رکھنے والے۔ حسن وصحت کو برقرار اور مقناطیسی کشش کا حامل بنانے والے۔

## جارحیت پسند:

جارحیت کے مادے سے لبریز۔ عموماً فوج میں کامیاب۔ عسکری خصوصیات سے مالا مال۔ ان صلاحیتوں کو موقع پڑنے پر استعمال کرنے کے عادی۔ غصہ و ناانصافی سے حالات سے وحشی بن جانے والے۔ منطقی ذہن کے مالک۔ جذباتی صورت حال سے دور رہنے والے ناقابل یقین حد تک جارح رہنے والے۔

## شخصیت سے بے اطمینانی:

چہرہ پھول کی مانند کھلا ہوا۔ آداب و اطوار شائستہ۔ ملنے جلنے والوں میں بے حد مقبول اور فخر کے حامل۔ اپنے آپ کو دکھانے اور سراہے جانے کی خواہش سے مغلوب اور مضطرب اور اپنی کوشش میں کسی حد تک کامیاب۔ بار بار آئینے میں اپنی سجاوٹ کو دیکھنے اور پرکھنے والے۔ اندر سے اپنی خوبصورتی کے بارے میں شک وشبہات اور بے اطمینانی کا شکار اور اس کی توثیق دوسروں سے چاہنے والے۔ دوسروں کو خوش رکھنے کے چکر میں دوسروں کے تمام تر انتخابات پر راضی، بڑے اور چھوٹے فیصلوں کے درمیان تفریق نہ کرنے والے۔ قوت فیصلہ میں کمزور، بہت کم نفی میں جواب دینے والے تاکہ دوسروں کو ٹھیس نہ پہنچے لیکن اس بات سے اندر سے خائف کہ کہیں دوسرے انہیں مسترد نہ کر دیں۔

## پُر دلائل:

اصولوں پر تعاون کرنے والے لوگ۔ اکثر لوگوں کے ساتھ مل کر کام کرنا پسند کرنے والے۔ تعاون کے لئے لڑائی جھگڑوں کو ختم کر دینے والے، پر دلائل رجحان کے حامل۔ ان کی روز مرہ زندگی کشمکش سے بھرپور۔ بہت کم سوچنے والے، زندگی کے تمام مسائل کے بارے میں دہرا ذہن رکھنے والے۔ اپنے احساسات کو

کبھی کبھار ہی زبان پر لانے والے، بحث و تمحیص کا انداز اپنانے والے. خوش طبع اور خوش امید. ان کی صحبت میں لوگ خوشی محسوس کرنے والے. اپنی موجودگی میں ماحول بھی خوشگوار رکھنے والے، بلند آواز سے بولنے والے. قہقہے لگانے والے. تمباکو نوشی کے رسیا. بیہودہ مذاق کرنے والوں سے الجھن رکھنے والے. ایسے لوگوں سے حتی الامکان دور رہنے والے. آداب مجلس اور مہذب طریقوں کے گرویدہ گھریلو زندگی پرسکون بسر کرنے والے. زندگی زندہ دلی کی علامت. سست رو. اپنی مسکراہٹ سے لوگوں کو متاثر کرنے والے. علم و دانش میں عمر کے ساتھ ساتھ اضافہ کرنے والے. ہر مسئلے کے حل کے لئے بار بار غور و فکر کرنے والے. ہر پہلو کا بار بار جائزہ لینے والے. خود ہی منصف اور خود ہی جیوری بن کر فیصلہ کرنے والے اور اپنے فیصلوں کو مسترد کرنے والے. بتدریج اپنا اعتماد بڑھانے والے۔

## میزان مرد

### خوبیاں:

اپنے ماحول کو سازگار بنانے کے لئے ہمیشہ کوشاں رہنے والا، شیریں گفتار، قابل احترام ہستیوں اور بزرگوں کا ادب کرنے والا. خوش خلقی، شرافت اور دوسروں سے ہمدردی کے جذبات وافر مقدار میں رکھنے والا، وسیع حلقہ احباب اور دوستی رکھنے والا، بہت جلد میل جول بڑھا لینے والا، زندگی کا معاشرتی پہلو بے حد روشن اور سرگرم رکھنے والا، دانشمندی کو اپنے فوائد کے لئے استعمال میں لانے والا. مفاہمت پرست اور صلح جو، دوسروں کے لڑائی جھگڑے اور اختلافات ختم کروانے والا اور صلح صفائی پیدا کرنے والا، بہترین فیصلوں کی قوت فیصلہ رکھنے والا. اپنے بارے میں اچھا فیصلہ کرنے کے بعد کامیابیاں حاصل کرنے والا، حساس. انصاف

پر، اور متوازن طبیعت کا مالک۔ اپنے خیالات، اعمال و افعال میں بے حد سنجیدہ اور مخلص۔ دور اندیشی اور ادراک مزاج میں شامل۔ ہر چیز میں توازن قائم کرنے اور منصفانہ نتیجوں پر پہنچنے کا عادی۔ قانون کے مطالعہ کا بے حد شائق۔ نامور وکیل یا بیرسٹر اور جج بننے کی اہمیت کا حامل۔ فنون لطیفہ، موسیقی اور مصوری کا فطری رجحان رکھنے والا۔ سچائی، صداقت اور حقیقت کی تلاش میں جستجو کرنے والا۔ رحم دل، غیر جانبدار رہنے والا فنکارانہ صلاحیتوں کا مالک۔ فطری طور پر مہذب۔ اچھے جمالیاتی ذوق کا مالک۔ دوستوں کے بغیر نہ رہنے والا۔ خلیق۔ خوش مزاج اور مصلحت اندیش۔ خود کو ہمہ وقت منوانے میں کوشاں۔ محبت کے معاملے میں توازن اور معقولیت کا طلبگار۔ توازن اور منصفانہ نتیجوں پر پہنچنے والا۔ گندگی اور بے ترتیبی سے نفرت رکھنے والا۔

## خامیاں:

حساس طبیعت۔ تصوراتی مزاج کا مالک۔ سریع انداز میں کسی بھی تاثر کو قبول کرنے والا۔ فوری متاثر ہو جانے والا۔ فارغ اوقات میں سوچوں میں ڈوبا رہنے والا۔ لوگوں کے اعتراضات پر پریشانی۔ اذیت اور تکلیف کے احساس میں مبتلا ہو جانے والا۔ اپنے ماحول سے بہت جلد متاثر ہو جانے والا۔ غیر آہنگ ماحول سے ناخوش ہونے والا۔ بدعات کا شکار، لوگوں کی عیب جوئی اور برائی کے بہانے تلاش کرنے والا۔ تیز روشنی اور تیز رنگوں سے الجھن پانے والا، شرمیلا، آرام پسند، ذمہ داریوں کو قبول کرنے میں ہچکچاہٹ کا شکار، ٹک کر نہ بیٹھنے والا، ایک کام کو راہ میں ادھورا چھوڑ کر دوسرے کام میں جت جانے والا، دوسروں کے عیبوں پر نگاہ رکھنے والا اور نکتہ چیں۔ باا ثر، صاحب اقتدار، معاشرتی اور سماجی طور پر ممتاز لوگوں سے دوستی کا خواہاں۔ ازدواجی زندگی میں عموماً ناکام اور اس میں ناپ تول،

محبت اور دلیل سے کام لینے والا، سخت کاموں سے بھاگنے والا، تصوراتی اور فراریت پسند، اپنے متعلق مبالغہ آرائی سے کام لینے والا، حقیقت کا سامنا نہ کرنے والا، بیش قیمت سے محبت، مادہ پرست، قوت اظہار کی کمی کی وجہ سے نکتہ نظر بیان کرنے میں ناکام۔

## میزان خاتون

### خوبیاں:

گھریلو زندگی اور خوشیوں کا بے حد خیال رکھنے والی اور انہیں برقرار رکھنے کے لئے بے حد جتن کرنے والی، اپنے رفیق زندگی کی رفاقت میں خوشی محسوس کرنے والی، عقیدت کی حد تک محبت قائم رکھنے والی، مسرت بخش شادی کو دنیا کی ساری دولت سے بہتر جاننے والی اور بڑی سے بڑی قربانی دینے والی، اچھی چیزوں سے لطف اٹھانے کا ذوق رکھنے والی، زندگی کو خوشگوار بنانے والی، آرائش و زیبائش، فنون لطیفہ اور بناؤ سنگھار سے خاص دلچسپی رکھنے والی، زندگی میں ترتیب، سلیقے اور ہم آہنگی کو پسند کرنے والی، خاص قسم کی نسوانی کشش کی حامل اور اس کی بدولت دوسروں کی توجہ اپنی طرف کھینچنے والی، خوش وضع، خوش قطع لباس پہننے والی، تیز طرار اور ذہین، محبت کے معاملے میں دل کی گہرائیوں سے چاہنے والی، محفلوں کو پسند کرنے والی، عزت کروانے کی خواہاں، رفیق حیات میں اچھی خوبیوں کو تلاش کرنے والی، فراخ دل، فراخ حوصلہ، حسین، ملنسار، خوش اخلاقی سے پیش آنے والی، اپنی دماغی صلاحیتوں سے فائدہ اٹھانے والی، اپنی پسند کا خاص خیال رکھنے والی، ظاہری نمود و نمائش سے بھاگنے والی، دلی سکون اور اطمینان کو بہتر خیال کرنے والی، محبت کو جذباتی وابستگی سے دور رکھنے والی، جبر، دباؤ اور ظلم و ستم

... زبردست صلاحیت رکھنے والی۔ زیادہ عقل و دانش سے کام لینے والی۔

## خامیاں:

اپنی مرضی کی مالک۔ تنہائیوں سے گھبرانے والی۔ اپنی تمنّاؤں کو ترجیح دینے والی۔ احساس کمتری کا شکار۔ اعتماد کی کمی رکھنے والی۔ سنہری ناگن کی طرح زہریلے پن کا مظاہرہ کرنے والی۔ اس کے انتقام سے کوئی بھی محفوظ نہیں۔ اپنی اس بدعادت کی وجہ سے خوف میں مبتلا رہنے والی۔ جلن کا مادہ رکھنے والی۔ جسمانی کشش سے دوسروں کو متوجہ کروانے والی۔ خوشامد پسند۔ مختلف غلط اقدامات کے ذریعے اپنا مقصد حاصل کرنے والی۔ حسن و کشش کے بارے میں اکثر مشکوک ہو جانے والی۔ اپنی شخصیت کے بارے میں بے اعتمادی کا شکار ہونے والی۔ اپنی ذات کے بارے میں ٹھوس فیصلہ نہ کر سکنے والی۔ حسن پرست۔ چیزوں کے بارے میں مبالغہ آرائی سے کام لینے والی۔ حقیقت کا سامنا کرنے سے ڈرنے والی۔ ساری زندگی محبت کے تصور میں گزارنے والی۔ صرف پیار کے سہارے زندہ رہنے والی۔ محبت کی متلاشی۔ مختلف نشیب و فراز میں سے اپنے آپ کو گزارنے والی۔ محبت کو سارے دکھوں کا علاج سمجھنے والی۔ ازدواجی زندگی کے لئے ہر وقت ترساں۔ بے اعتباری کا شکار ہونے والی۔ اپنی ذات کو کمزور جاننے والی۔ اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے قسمت پر اعتماد اور بھروسہ کرنے والی۔

# میزان لڑکی

## خوبیاں:

دوسری لڑکیوں کے مقابلے میں زیادہ حسین، پرکشش۔ لوگوں کو اپنی طرف

مقناطیسی کشش سے کھینچنے والی. ماں سے شدید محبت رکھنے والی. بہت ہی زیادہ حسین. رعنا، خوبرو، خوشی سے معمور، سکون اور فرحت کی مالک. فنکارانہ صلاحیتوں کی مالک. اپنی مسکراہٹ سے کام نکلوانے والی، اپنے والدین کی لاڈلی، والدین سے بے پناہ محبت رکھنے والی. جبر وظلم کے خلاف سینہ سپر ہو جانے وال. من پسند جیون ساتھی کی خواہش رکھنے والی۔

## خامیاں:

رومانوی امنگوں کی مالک. عدم توجگی کا شکار اور ملول، ماں کی غفلت کی وجہ سے دکھ اٹھانے والی، جلن کا مادہ رکھنے والی. دل میں رومانی خواہشات کی امنگوں کو ابھارنے والی. اپنی خوبصورتی، رعنائی اور دلکشی کے بارے میں شدید ترین احساس رکھنے والی، بے انتہا شرمیلی. سن بلوغت کے بعد باپ کے لئے چھت کی کمی محسوس کرنے والی، تصور کے سہارے زندگی گزارنے والی، اچھا لباس اور بناؤ سنگھار کی ازحد کمزوری، دھوکے کا شکار ہو جانے والی، غلط جیون ساتھی کا انتخاب کرنے والی، پچھتاوا اٹھانے والی۔

# میزان بچہ

## خوبیاں:

انتہائی خوبصورت، ذہین، تیز فہم، حساس، تعاون کا جذبہ رکھنے والا، شرارت اور نقصان سے بھاگنے والا، محبت کا طالب، توجہ کا طالب، محبت میں کمی نہ آنے دینے والا، بھرپور توجہ اور بہترین ماحول کا طالب، اپنی تمام تر صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر مختلف شعبوں میں نمایاں کامیابی حاصل کرنے والا، ہلکی رنگ دار روشنی، مدھم سروں، ہلکے رنگوں اور پرسکون ماحول کا خواہاں، اچھے رویے کا مالک، گندگی اور

بے ترتیبی سے متنفر. فنکارانہ صلاحیت کا مالک. دوستی سے خوش ہونے والا. عمل پسند. اپنے ساتھیوں کا احترام کرنے والا. ذہن روشن اور منطقی. بے جد ضد اور ہٹ دھرمی کا مظاہرہ نہ کرنے والا. رحم دل۔

## خامیاں:

کسی بھی اثر کو فوراً قبول کر لینے والا. لکھنے پڑھنے کی بہت زیادہ مصروفیت سے اپنی صحت کو جلد برباد کر لینے والا. غیر منطقی چیزوں اور باتوں سے مطمئن نہ ہونے والا، بہت زیادہ حسن پرست، بحث و مباحث کو پسند کرنے والا. کسی بھی قسم کے فیصلہ کرنے ئی صلاحیت سے محروم اور اپنے لئے مصیبت کھڑی کرنے والا۔

# میزان والدین

میزان والدین اپنے بچوں کے حق میں دوسرے بروج کے مقابلے میں بہت زیادہ بہتر ثابت ہوتے ہیں۔ وہ اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت بے حد نفیس اور بہتر طریقے سے کرتے ہیں۔ ان کی خوراک 'لباس' تعلیم اور دیگر آسائش کا بے حد خیال رکھتے ہیں اور انہیں ہر طرح راحت پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اپنے بچوں کے حق میں بہترین والدین ثابت ہوتے ہیں۔ بچوں سے بے حد لگاؤ اور گہرا تعلق رکھتے ہیں انہیں کھیل کود کے میدان میں اپنے ساتھ لے جاتے ہیں اور اس طرح اپنے اور ان کے درمیان موجود تکلف کی دیوار گرا دیتے ہیں۔ تاکہ ان کے بچے کسی بھی طرح احساس کمتری کا شکار نہ ہونے پائیں۔ اس کے علاوہ وہ انہیں تمیز و محبت کے آداب بھی سکھاتے ہیں۔

میزان والدین اپنے بچوں کے ساتھ خلوص' ہمدردی اور پیار کے

جذبے سے کام لیتے ہیں۔اس لئے یہ دوسرے افراد کے ساتھ خلوص ہمدردی اور محبت سے پیش آتے ہیں۔میزان والدین بے حد صابر اور شریف قسم کے افراد ہوتے ہیں۔میزان والدین اپنے بچوں کے مفید اور بہتر امور کے بارے میں بہت اچھی طرح جانکاری رکھتے ہیں اور زندگی کے بارے میں مثبت رویوں سے انہیں آگاہ کرتے ہیں۔تاکہ وہ ان رویوں کی رہنمائی میں آگے بڑھنے اور ترقی کرنے کے مواقع انہیں بخوبی حاصل ہوسکیں۔

میزان والدین ہمیشہ سے ہی صبر و استقلال کے مادے کو ہاتھ سے جانے نہیں دیتے اور نہ ہی کسی بھی قسم کی جلد بازی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔بلکہ دوران تربیت اپنی اولاد کو زندگی کے ہر اچھے اور برے پہلو سے بخوبی روشناس کرواتے ہیں۔تاکہ بچے بڑے ہو کر اپنے لئے صحیح راہ کا انتخاب با آسانی کرسکیں۔

میزان والدین ہر حال میں اپنا ذہنی توازن برقرار رکھتے ہیں اور بچوں کو بھی متوازن زندگی گزارنے کی تلقین کرتے رہتے ہیں۔وہ اپنے بچوں سے کبھی بھی زور زبردستی سے کوئی کام یا پیشہ کروانا نہیں چاہتے۔بلکہ ان کی ہمہ وقت یہی کوشش ہوتی ہے کہ بچے میں جیسی صلاحیتیں اور ذوق و شوق موجود ہے۔اسی کی صحیح انداز میں پرداخت کی جائے۔تاکہ وہ اپنے پیروں پر با آسانی کھڑا ہوسکے اور ہر قسم کے حالات کا ڈٹ کر مقابلہ کرسکے اور اپنا مستقبل سنوار سکیں۔

وہ بچوں پر کبھی بھی اپنی رائے ٹھونسنا پسند نہیں کرتے۔بلکہ ان کی ذہنی پرداخت کر کے انہیں نمایاں مقام دلانے کی کوشش کرتے ہیں اپنے بچوں کو سازگار ماحول فراہم کرتے ہیں۔تاکہ بچے اس ماحول میں پھلیں اور پھولیں اور ترقی کریں۔کسی دوسرے کو بھی اس بات کی اجازت نہیں دیتے کہ وہ ان کے بچوں کو ڈرائے اور دھمکائے۔

# غذائیت اور بیماریاں

چھریرے اور نازک جسم کے مالک۔ ساخت میں دبلے پتلے۔ نزاکت جسم اور بدن لیے ہوئے۔ جسم کی بناوٹ میں غیر معمولی توانائی اور طاقت۔ زبردست قوت برداشت کے حامل، بیماری کی صورت میں جلد شفایاب ہونے والے۔ تندرستی قائم رکھنے والے، میزان عورت غلط غذا کے استعمال سے رحم کی خرابی میں مبتلا ہوتی ہے۔ متوازن غذا استعمال کرنے والے، حیاتینی غذا کے دلدادہ۔ ملی جلی غذا کھانے سے صحت کو فائدہ ملتا ہے۔ چنانچہ نشاستہ والی غذائیں بھی کھانی چاہئیں۔

## کمر کی تکلیف:

کمر کی تکلیف کے ہاتھوں پریشان اور تنگ۔ اس بیماری سے بچنے کی ایک ہی صورت۔ بھاری قسم کا کام نہ کریں اور سخت قسم کی ورزشوں سے گریز کریں۔

## درد گردہ:

اس بیماری سے تنگ ہو سکتے ہیں۔ اس بیماری میں الجھ کر بے حد تکلیف اٹھانے والے اچھے معالج کے علاج سے استفادہ کریں، دلجمعی سے علاج کروانے کی ضرورت ہے۔

## ریڑھ کی ہڈی کی بیماری:

ریڑھ کی ہڈی میں شدید درد میں مبتلا ہو کر الجھ جاتے ہیں اور پریشانی اٹھاتے ہیں۔ کسی اچھے معالج سے علاج کی ضرورت ہے۔ بھاری قسم کے کاموں سے گریز بہتر ہے۔

## سر کی بیماری:

سر کی بیماری میں بھی مبتلا ہو جاتے ہیں جس سے کافی تنگ ہوتے ہیں۔ سوچنے سمجھنے کی صلاحیتوں سے دماغ مفلوج ہو جاتا ہے۔ بہت زیادہ پریشانی اٹھاتے ہیں، فوراً ہی کسی اچھے معالج سے رجوع کریں اور اپنا علاج کروائیں۔

## معدے کی بیماری:

کافی خطرناک بیماری ہے، اس سے معدے میں السر ہو جاتا ہے۔ درست علاج نہ ہونے کی صورت میں السر بگڑ سکتا ہے۔ عورتوں میں رحم کی بیماری، نسوانی تکالیف، گھٹنے کی بیماری، اعصابی تھکن ہوتی ہے۔ آرام نہ کرنے کی صورت میں اعصابی بیماریوں میں مبتلا ہوتی ہیں۔ اچھے معالج سے علاج کی صورت میں کامیاب طریقے سے صحت حاصل کر سکتے ہیں۔

# دوستانہ تعلقات

بہت اچھے دوست، دوسرے لوگ اپنی ضروریات کے لئے ان کی طرف رجوع کرنے والے، ہر کسی کے ساتھ ایمانداری اور خلوص سے پیش آنے والے، لوگ ان پر بھروسہ کرتے ہیں۔ یہ دوستوں کو کبھی مایوس نہیں کرتے۔ وابستگی کا زیادہ جذبہ رکھنے والے، دوستی کو زندگی کے لئے اس حد تک ضروری جاننے والے جتنا ایک انسان کے لئے سانس لینا ضروری ہو، دوستی اس سے بھی زیادہ گہری رکھنے والے، ایک قسم کا خاص وقار رکھے ہوئے، اپنی الگ تھلگ اور خلوت پسند زندگی کو باذوق بنانے کے لئے دوست بناتے ہیں۔ حلقہ احباب میں بہت زیادہ وسعت پیدا کرنے کے خواہاں اور کوشاں، سوسائٹی کے نمایاں اور ممتاز لوگوں کو دوست بنانے میں حسن، ہم آہنگی اور توازن کی نمائندگی کرنے والے اور

ایسی ہی خصوصیات کے حامل لوگوں کو دوست بنانے کے خواہاں۔ اپنی زندگی کو زیادہ سے زیادہ خوشگوار بنانے میں اپنے دوستوں سے اپنے مخصوص انداز میں کام لینے کے ہنر سے بخوبی واقف۔

## بہترین دوست:

جوزا، سنبلہ اور دلو افراد بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں۔ کبھی بھی دھوکا نہ دینے والے، بھرپور دوستانہ جذبات کے حامل۔ دوستی پر فخر اور سکون، فرحت اور خوشیاں بہم پہنچانے والے۔ وقت پڑنے پر اپنی جان کی قربانی دینے والے۔ ہر طرح سے پراعتماد اور قابل بھروسہ۔ مفادات کا تحفظ کرنے والے، اپنی کوشش سے میزبان دوست کو فائدہ پہنچانے میں کوشاں، کبھی بھی ناراض نہ ہونے دینے والے۔ خوشی کا ہر طرح خیال رکھنے والے۔

## بہتر دوست:

اسد، عقرب اور قوس اچھے دوست ثابت ہوتے ہیں۔ جگری دوست تو نہیں کہلاتے مگر محبت، مروت اور اخلاق سے پیش آنے والے، بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے، مشکل وقت میں کام آنے والے۔ فائدہ پہنچانے کی کوشش کرنے والے، ممکنہ حد تک مفادات کا تحفظ کرنے اور نقصان سے بچانے والے، برے وقت میں کام آنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

حمل، سرطان، جدی اچھے اور قابل اعتماد دوست ثابت نہیں ہوتے۔ دل میں کھوٹ رکھنے والے، اندر ہی اندر ترقی اور کامیابی سے حسد کرنے والے، راہ میں رکاوٹیں کھڑی کرنے والے، کامیابیوں میں مزاحم ہونے والے، دکھ درد میں

شریک نہ ہونے والے بلکہ خوشیاں منانے والے۔ ان کی دوستی غیر یقینی، غیر مستحکم اور کمزور ثابت ہوگی۔ اعتماد کے بالکل ناقابل، بظاہر دوست بباطن دشمن، ہنس ہنس کر خوشدلانہ انداز گفتگو کرنے والے لیکن علیحدگی کے فوری بعد برائیاں اور کیڑے نکالنے والے۔ خفیہ سازشوں سے نقصان پہنچانے والے۔

## غیر جانبدار دوست:

عدم دلچسپی والے۔ معمولی دوستانہ تعلقات کے حامل، نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے، رسمی روابط رکھنے والے، کسی پریشانی، الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے۔

# پیشے اور دولت

## سفارتی ادارے:

سفارتی اداروں میں ترقی اور کامیابی حاصل کرنے والے، بے شمار دولت اس شعبے سے کمانے والے۔ بالخصوص فوجی شعبے میں بے حد کامیاب، ملک اور قوم کی بہتر خدمت کرنے والے۔

## سیاست دان:

سیاست کے میدان میں نمایاں کامیابی حاصل کرنے والے۔

## ایکسپورٹ، امپورٹ:

بے حد کامیاب اور بے بہا دولت کمانے والے۔

## موسیقار:

اچھے موسیقار، بے بہا ترقی اور کامیابی پانے والے، خوب نام کمانے

والے. کمال کی حد تک عروج حاصل کرنے والے. خوب دولت کمانے والے۔

**رائٹر:**

بہترین مصنف اور اس پیشے کی بدولت عروج پانے والے، شہرت کے ساتھ امارت حاصل کرنے والے۔

**وکالت:**

خود اعتمادی کے ساتھ مقدمات سے نمٹنے والے اور نمایاں کامیابی حاصل کرنے والے۔

**ڈاکٹر:**

بہترین ڈاکٹر اور سرجن بننے کی اہلیت سے آراستہ، سپیشلسٹ بن کر شہرت اور ناموری حاصل کرنے والے۔

**اسٹینوگرافر:**

اچھے اسٹینوگرافر بن کر کامیابی حاصل کرنے والے، اچھے سپاہی، پینٹر آرٹسٹ. سماجی بھلائی کے کام کرنے والے، بہترین اکاؤنٹنٹ بن کر نمایاں کامیابی حاصل کرنے والے۔

## رومانس

**مرد:**

جنس مخالف کو متوجہ کرنے میں دقت محسوس نہ کرنے والا، خوبرو اور پرکشش، عورتوں کے احساس تفاخر کو اجاگر کرنے والا، عاشق مزاج، محبت کی زندگی کی اہم چیزیں گننے والا لیکن اپنی محبتوں کو آسانی سے بدلنے والا، کسی ایک کے ساتھ جب

تک منسلک رہیں تو مخلص رہنے والا، زیادہ عرصہ تک ساتھ نہ نبھانے والا۔ عورتوں کے پسندیدہ، درست اور غلط کو جاننے والا، اپنی حساسیت سے عورتوں کو متاثر کرنے والا، اچھے شوہر اور اچھے باپ۔ خانگی زندگی کو پسند کرنے والا۔ گھر کو اہمیت دینے والا، ہم مزاج بیوی کو اہمیت دینے والا بصورت دیگر گھر سے باہر کی زندگی گزارنے والا، گھریلو زندگی کو متوازن رکھنے میں دلچسپی لینے والا، محبت اور رومان کے معاملے میں بے حد حساس، من پسند لڑکی ملنے پر اسے دل کی گہرائیوں تک چاہنے والا، اس کی ہر خواہش پوری کرنے کی فکر میں رہنے والا، انتہائی محبت کرنے والا شوہر۔

میزان مرد میں یہ فطری وصف موجود ہے کہ وہ جنس مخالف کی توجہ حاصل کرنے میں کوئی دقت نہیں اٹھاتا۔ عورتیں انہیں خوبرو اور پرکشش خیال کرتی ہیں۔ اس کی وجہ میزانی مرد کی فطری عادت عورتوں کے احساس تفاخر کو اجاگر کرنا ہے۔ عاشق مزاج ہوتا ہے اور محبت کو زندگی کا اہم ترین جزو گردانتا ہے۔ البتہ محبت کو جلد از جلد تبدیل کرنے کی فطری خصوصیت سے ہمکنار ہوتا ہے۔ جب تک کسی ایک کے ساتھ رہتا ہے تو بے حد مخلص ہوتا ہے لیکن زیادہ دیر تک کسی ایک عورت سے نبھا کرنا اس کے لئے مشکل ہوتا ہے۔ عورتیں اسے بے حد پسند کرتی ہیں۔ ان کے اپنا نقطہ نظر کے مطابق یہ جو کچھ بھی کرتے ہیں درست کرتے ہیں کسی بھی موقع پر غلط قدم نہیں اٹھاتے۔ ان کی [illegible]یت عورتوں کو بے حد بھاتی ہے۔

گھر کو بہت زیادہ اہمیت دیتا ہے اس لئے کوشش کرتا ہے کہ گھر بنا سکے۔ اگر محبوب ان کے مزاج کے مطابق مل جائے تو بہت زیادہ خوشی محسوس کرتا ہے۔ مگر نہ اس سے اپنی تمام تر توجہ ہٹا کر دوسری جگہ منہ مارنے لگے گا۔ محبت اور رومان میں بے حد حساس ہوتا ہے۔ اپنے مزاج کے عین مطابق ملنے والی محبوبہ پر

اپنا سب کچھ قربان کرنے کو تیار رہتا ہے۔

## عورت :

بے حد جذباتی، جنس مخالف کے لئے پراسرار کشش کی حامل۔ شادی سے پہلے قوت فیصلہ سے محروم۔ بہت سے لوگوں کے ساتھ بیک وقت تعلقات کی وجہ سے فلرٹ کرنے والی گنی جانے والی، ان کی اپنی سیمابی طبیعت کسی ایک کا ہو کر رہنے میں مانع ہوتی ہے۔ شادی کے بعد خوبصورتی سے اپنے آپ کو ایڈجسٹ کرنے والی، شادی شدہ زندگی کو خوبصورت اور پرسکون بنانے والی، اپنے خاوند کی وفادار رہنے والی۔ ایسی حرکات سے اجتناب کرنے والی جس سے شادی شدہ زندگی خطرے میں پڑ جائے۔ بہت زیادہ رومانٹک، خاص دلنوازی کی حامل، اپنے خاوندوں پر حد سے زیادہ انحصار کرنے والی، ضرورت پڑنے پر ہر کام نہایت قابلیت سے انجام دینے والی، آئیڈیل بیوی، گھر سجانے کا ہنر جاننے والی، شوہر کے لئے بے مثال ساتھی، محبت اور خانگی زندگی کی خاطر اپنی مصروف سوشل زندگی کو چھوڑنے والی، ماں کے روپ میں بے حد کامیاب۔

بے حد جذباتی ہوتی ہے جنس مخالف کے لئے بے حد اسرار کشش کی حامل ہوتی ہے۔ انتخاب محبوب ان کا سب سے پیچیدہ مسئلہ ہوتا ہے۔ اسی لئے اس کی حرکات فلرٹ نظر آتی ہیں۔ مگر ان کی مجبوری ان کی سماجی فطرت ہے۔ جو انہیں کسی ایک کا ہو کر رہنے سے مانع ہوتی ہے۔ اس کے اندر ایک خاص دلنوازی پائی جاتی ہے۔ جسے اکثر مرد پسند کرتے ہیں۔ اس کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کا خیال رکھا جائے اور اس کی ہر وقت پرواہ کی جائے۔ محبت کے لئے یہ اپنی دیگر مصروفیات کو باآسانی ترک کر سکتی ہے۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد عورت:

پرجوش اور شدید جنسی آرزوؤں کے مالک۔ ان آرزوؤں کی فوری تکمیل کے خواہشمند، اپنے جیون ساتھی کی طرف فوری توجہ کرنے والے، امن و سکون جنسی تسکین سے پانے والے، جنسی سرور سے کافی دیر تک مسرور، پرکیف، سرشار ہونے والے، جنسی مسائل کو آسانی سے سلجھانے والے، باہمی طور پر بے تکلفی اختیار کرنے والے، باہمی مشاورت سے ان مسائل کے حل سے پرسکون اور مطمئن ہو جانے والے، تحمل اور بردباری سے کام لینے والے، جنسی معاملات میں فراخ دلی سے کام لینے والے، اچھے تعلقات قائم رکھنے والے، فضول قسم کے طریقوں سے گریز کرنے والے، ہر قدم مثبت انداز میں اٹھانے والے، مزا اور لطف اندوزی اٹھانے والے، جنسی تعلقات خوشگوار رکھنے والے اور ان کے ذریعہ باہمی الفت اور محبت پیدا کرنے والے اور ایک دوسرے کے لئے کشش کا باعث بننے والے، جنسی امنگوں کی تسکین بہتر طریقے سے کرنے والے، غیر یقینی جگہ پر اس کی تکمیل سے گریزاں رہنے والے، برے حالات اور پریشانی میں اس سے گریز کریں گے اور پہلے حالات کی بہتری کے لئے تگ و دو کرنے والے، اپنی پریشانیوں کو ختم کر کے محبت کے میدان میں اس وقت قدم بڑھانے والے جب خوشحالی اور خوشگواری حاصل ہو جائے۔ گھریلو خوشیوں کا بے حد خیال رکھنے والے، ایک دوسرے کی خواہشات کا بے حد احترام کرنے والے، بے فکری اور سکون کی حالت میں جنسی خواہشات کو تیزی سے محسوس کرنے والے اور رجوع کر کے ملاپ کرنے والے، ایک دوسرے کو خوشی، سرور، فرحت، انبساط بخشنے کی کوشش کرنے والے۔

مرد:

شریک حیات کو ہر طرح سے جنسی آسودگی عطا کرنے والا۔ خوبصورت، صاف ستھری اور اچھی سیرت والی دوشیزہ سے شادی کرنے والا۔ اپنی بیوی سے خصوصی مراسم رکھنے والا۔ آرزوؤں کی فوری تکمیل چاہنے والا۔

عورت:

مکمل سپردداری سے گزرنے والی۔ تعمیل حکم کرنے والی اور بھرپور خوشیاں عطا کرنے کی کوشش کرنے والی۔

## میزان مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

حمل عورت:

آمرانہ مزاج کی حامل حمل عورت بے حد مصروف عورت ہوتی ہے۔ اس کے خیالات بے حد اونچے ہوتے ہیں۔ سست رو مردوں سے نفرت کھاتی ہے بہت تیز رفتاری سے اپنے کام نمٹانے کی عادی ہوتی ہے۔ مزاج میں تفاخر اور غرور بے حد زیادہ ہوتا ہے۔ اپنی غلطی کو باآسانی تسلیم نہیں کرتی۔ جو بھی منصوبے بناتی ہے ان میں اکثر کامیاب ہو جاتی ہے آپ کے کام کرنے کی رفتار اس کی نسبت بے حد سست ہوگی۔ لیکن غلطیوں سے مبرا ہوگی۔

ثور عورت:

حقیقت پسندانہ رویہ رکھنے والی اور زیادہ تصور پسند نہ کرنے والی عورت ہوتی ہے۔ وہ آسمانوں کی پرواز زمین پر رہنا زیادہ پسند کرتی ہے۔ بے مقصد کام کرنے کی عادی نہیں ہوتی۔ رومان کے معاملے میں قدرے سرد مزاج مگر

بنیادی لحاظ سے از حد جذباتی اور حاسد ہوتی ہے۔اس بات سے سخت نفرت کرتی ہے کہ اس کا شوہر دوسری عورتوں کی جانب اپنا میلان رکھے۔ہر حال میں ساتھ نبھانے والی اور وفادار ہوتی ہے۔اکثر اوقات بہت سست اور کاہل نظر آتی ہے مگر وہ ہر کام احتیاط سے کرنے کی عادی ہوتی ہے۔اگر کوئی انہیں تنگ کرے تو غصے میں آپے سے باہر ہو کر کوئی نہ کوئی نقصان پہنچانے کا باعث بنتی ہے۔

## جوزا عورت:

بے حد ذہین ساتھی اور دوست ثابت ہوتی ہے آپ کے مقاصد و جذبات کا بخوبی ادراک کر سکتی ہے۔کیونکہ اس کی سوچ بھی فطرتاً آپ جیسی ہوتی ہے۔نچلا بیٹھنا اسے قطعاً نہیں آتا ہر وقت حرکت پذیر ہوتی ہے۔سیمابی فطرت کی حامل ہوتی ہے بور قسم کے لوگوں سے دور بھاگتی ہے۔گھر کے معاملات میں زیادہ دلچسپی سے کام نہیں لیتی اور ان سے پیچھا چھڑانے کی کوشش کرتی ہے۔اس لئے آپ کو اکثر ہوٹل کے کھانوں پر گزارہ کرنا پڑے گا۔

## سرطان عورت:

مزاجاً ہمہ وقت تبدیل ہو جانے والی فطرت کی حامل ہوتی ہے۔اس لئے اس کے ساتھ نبھانے لئے ہر طرح کی صورت حال کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہنا چاہیئے۔محبت کے معاملہ میں ان کو سمجھنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔آپ آخر دم تک یہ نہیں جان پائیں گے کہ یہ کیا چاہتی ہے۔

## اسد عورت:

بے حد باوقار، پرکشش عورت ہوتی ہے۔دیگر خواتین اس سے بے پناہ حسد کرتی ہیں۔اس کا دل جیتنا آپ کے لئے بے حد اہم ہوتا ہے اور اس کے لئے

آپ کو اپنی تمام تر صلاحیتیں صرف کرنا ہونگی۔تحائف کی بے حد شائق ہوتی ہے اس سے بے شمار تحائف نذر کر دینا آپ کا کام ہے۔اپنے آپ پر یہ فخر کرتی ہے اور اس بات سے بخوبی واقف ہوتی ہے کہ مرد اس سے جلد مرعوب ہو جاتا ہے۔سخت سے سخت مرد بھی اسد عورت کے سامنے دم نہیں مار سکتا۔خرچیلی از حد ہوتی ہے اس سے کفایت شعاری کی توقع رکھنا عبث ہوتا ہے۔اکثر امیر لوگوں سے شادی رچاتی ہے۔تاکہ اس کو خرچ کے معاملے میں تنگ نہ ہونا پڑے۔

سنبلہ عورت:

ابتدا اس عورت کو سمجھنا اور جاننا بے حد مشکل ہوتا ہے۔بے انتہا گہری ہوتی ہے۔بہت کچھ چھپانا جانتی ہے اپنے رفیق کے علاوہ کسی دوسرے پر اپنا حال دل نہیں کھولتی۔رفیق زندگی کا چناؤ بہت سوچ بچار کے بعد کرتی ہے۔اس لئے اپنے ایسے فیصلے کے حتمی جواب تک پہنچنے میں بہت زیادہ وقت صرف کرتی ہے۔

میزان عورت:

میزان مرد کے لئے میزان عورت سونے میں تولنے کے قابل ہوتی ہے۔ہر لحاظ سے آپ کا ساتھ نبھانے والی اور آپ کو ہر شے پر ترجیح دینے والی ہوتی ہے۔زندگی کے معاملے میں بے حد صائب رائے کی حامل ہوتی ہے۔جذباتیت سے بالاتر سوچ کی حامل ہوتی ہے۔گھر کو ہر لحاظ سے سجا کر رکھتی ہے۔گھر کی خوبصورتی کی داد ہر ایک سے پاتی ہے اور حقیقی معنوں میں اسے سکون کا گہوارہ بناتی ہے۔کاٹھ کباڑ' کوڑا کرکٹ سے سخت الرجک ہوتی ہے۔

عقرب عورت:

بے پناہ جذباتی اور غصہ ور عورت' اگر غصے میں آجائے تو آپ کے لئے

کونے کھدرے میں پناہ لئے بغیر گزارہ نہیں۔ اگر نرمی پر آجائے تو مکھن سے زیادہ نرم و ملائم اور شہد سے زیادہ شیریں ہو جاتی ہے۔ اس کا مزاج بدلتا رہتا ہے کبھی بہت گرم اور کبھی بہت زیادہ سرد مزاجاً بناوٹ سے بالکل پاک ہوتی ہے۔ اس کے جذبات میں چاند کے ارتعاش کی طرح مدوجزر ابھرتا رہتا ہے۔ یہ پل میں تولہ اور پل میں ماشہ ہوتی ہے۔ اس قسم کی عورت کے ساتھ آپ کا نباہ کبھی بھی خوشگوار اور پرسکون نہیں رہے گا۔ اس کے کاٹے کا زہر کبھی بھی زائل نہ ہو گا اور نہ ہی اس کا تریاق آپ کو کہیں ملے گا۔

## قوس عورت:

قوس عورت نہایت شریف خوش مزاج اور زندگی سے بھرپور ہوتی ہے اور ہمہ وقت خوش رہتی ہے۔ اس میں کینہ نام کی کوئی شے نہیں ہوتی ایماندار اور نہایت نیک نیت ہوتی ہے۔ میزان مرد انہی خواص کا متلاشی ہوتا ہے جو اس کے اندر موجود ہوتی ہے۔ قوس عورت اپنے خاوند کی ہدایت پر حرف بہ حرف عمل کرنے کی کوشش کرتی ہے۔ زیادہ تر گھر سے باہر کی زندگی کو پسند کرتی ہے سیر و تفریح سے بے حد خوش رہتی ہے۔ ہمہ وقت اپنے آپ کو کسی نہ کسی کام میں مصروف رکھتی ہے۔ سست اور کاہل الوجود بالکل نہیں ہوتی اس کے پاؤں کسی ایک جگہ نہیں ٹکتے۔

## جدی عورت:

جدی عورت ہر کام کرنے سے پہلے اس کی حقانیت کا یقین کر لینا ضروری سمجھتی ہے۔ اسی لئے یقینی فائدے کی آس لگاتی ہے اور اس کے بغیر اپنی توانائی خرچ کرنے کو تیار نہیں رہتی۔ ناکام مردوں کو بالکل پسند نہیں کرتی اور معاشرے کے کامیاب افراد کو ہی ترجیح دیتی ہے اور اسی سے شادی کے لئے تیار ہوتی

ہے۔جو کامیاب ترین ہو ظالم اور سخت افراد سے کوسوں دور بھاگتی ہے۔بے حد نرم دل اور پسندیدہ خاتون ہوتی ہے۔

## دلو عورت:

دلو عورت کو جاننے کے لئے ایک عمر درکار ہوتی ہے۔اس کے بدتے رجحانات کو سمجھنا اتنا آسان نہیں ہوتا۔قوس و قزح کے رنگوں کی طرح یہ اپنے آپ کو بدلتی رہتی ہے۔اسی وجہ سے انسان اس کو ایک عجوبہ محسوس کرتا ہے جس کے تمام رنگوں تک رسائی ممکن نہ ہو۔دلو عورت بے حد پراسرار ہوتی ہے۔مصنوعیت سے کوسوں دور ہوتی ہے۔ان کے ساتھ زندگی بے کیف نہیں گزرتی بلکہ مہم جوئی اور سحر سے بھرپور لگتی ہے۔بہت کھلے دل و دماغ کی عورت ہوتی ہے۔تنگ فطری بے انصافی اور تعصب کا ان کے ہاں کسی بھی قسم کا وجود موجود نہ ہے۔

## حوت عورت:

میزان مرد کے خوابوں کا سپنا' ایک ایسی عورت جو نرم گرم' بے حد گھریلو اور اپنے شوہر کو اپنا سرتاج جاننے والی۔گھر کا مالک اسے بنا کر خود اس کی خدمت گزاری میں مصروف عمل رہتی ہے۔نسوانیت سے بھرپور اور ہمیشہ صائب ہوتی ہے۔اس کا حسن اس کی شخصیت کا خاصہ ہوتا ہے جو صرف چہرے تک محدود نہیں رہتا۔بے حد ذہین ہوتی ہے اپنے شوہر کا مشکل میں بے حد ساتھ دینے والی اور اس کو صحیح ترین مشوروں سے نوازنے والی ہوتی ہے۔

# میزان عورت کا جیون ساتھی کون؟

## حمل مرد:

علم کا پیاسا اور بلند ہمت مرد جو بیک وقت بہت سے مسائل اور کاموں

میں مصروف رہتا ہے۔میزان عورت سے اس کا جوڑ بے حد اچھا ہوتا ہے۔کیونکہ میزان عورت دلکش، تیز ذہن کی مالکہ اور بہت اسمارٹ ہوتی ہے۔حمل مرد کی حسب خواہاں عورت جو وقت ضرورت اس کی مدد کے لئے تیار رہے۔اس کی ہر بات کو سنے اور مناسب مشورہ سے نوازے۔

## ثور مرد:

محبت میں زیادہ صابر اور دوسروں کو بھی صبر کا سبق سکھلانے والا جو محبت کے اظہار میں بہت زیادہ دیر لگا دیتا ہے۔ثور مرد اپنا ہر فیصلہ بہت زیادہ احتیاط سے کرتا ہے۔بالخصوص ایسا فیصلہ جو زندگی بھر کا ساتھ نبھانے کے بارے میں ہو۔اس کے ساتھ آپ اسی طرح گزر کر سکتی ہیں۔جب آپ بھی بے حد صابر مزاج بن جائیں جلد بازی ان کے معاملے میں کام نہیں دیتی۔بلکہ یہ قابو سے باہر ہو جاتے ہیں۔عورت کی طرف سے خود پہل کرنا ان کے نزدیک بے حد معیوب ہوتا ہے کیونکہ جبلی طور پر یہ اپنے آپ کو فاتح کہلوانا پسند کرتے ہیں۔

## جوزا مرد:

بے حد مشکل پسند مرد جو شاذ ہی قابو میں آئے۔اکثر عورتیں اس کا قرب پانے میں ناکام رہتی ہیں۔بے حد حاضر مزاج اور متنوع مزاج ہوتا ہے۔میزان عورت سے اس کا نباہ اچھا ہوتا ہے کیونکہ یہ اسے کبھی بھی بور نہیں ہونے دیتا۔آپ کی گھر سجانے کی صلاحیتوں سے زیادہ یہ آپ کی ذہانت کا قائل ہوتا ہے۔زندہ دل ہونے کے ناطے آپ کی زندہ دلی کو زیادہ پسند کرتا ہے۔آپ کے تمام شوقوں کو بدرجہ اتم پورا کرنے کی سعی کرتا ہے۔

## سرطان مرد:

سرطان مرد مزاجاً میزان عورت کے الٹ ہوتا ہے۔ اس لئے آپ کا گزارہ اس کے ساتھ کبھی بھی نہیں ہوسکتا۔ سرطانی مرد بے حد حساس اور موڈی ہوتا ہے اس سے تعلقات رکھنے کے لئے یہ بے حد ضروری بات ہے کہ اس کے معاملات میں دخل اندازی نہ کی جائے۔ میزان عورت مرد میں جس قسم کے خواص دیکھنا پسند کرتی ہے وہ اس سے محروم ہوتا ہے۔ بہرحال وفاداری اور زندگی کی آسائشوں کی بہم رسانی کرنے کو بہت اہمیت دیتا ہے۔ اس کی ظاہری خاموشی سے بظاہر بے توجہی اور لاپرواہی کا گمان ہوتا ہے لیکن جھیل کے گہرے پانی کی مانند اس کے باطن کی گہرائی بھی بے حد وسیع ہوتی ہے۔

## اسد مرد:

اسد مرد بے حد رومانوی انسان ہوتا ہے۔ سرتاپا قلب ہونے کے ناطے عورت میں اس کی نسوانیت کا شعور جگائے رکھنے کا ماہر ہوتا ہے۔ نہ صرف اپنی صلاحیتوں پر پورا قابو رکھتا ہے بلکہ ہر صورتحال میں فتح یاب رہنا پسند کرتا ہے۔ اسد مرد کمزور قسم کا مرد نہیں ہوتا بلکہ ذہنی جسمانی اور روحانی ہر لحاظ سے ایک طاقتور سہارا ثابت ہوتا ہے۔

## سنبلہ مرد:

کاروباری ذہنیت کا مالک، سرد مزاج، پرسکون اور اپنی ذات میں محدود ہوتا ہے۔ آپ جیسی عورت میں وہ کسی بھی قسم کے روحانی جذبات پیدا کر نہیں پاتا۔ اس کے نزدیک اس کے بغیر بھی زندگی گزاری جاسکتی ہے۔ پاکیزگی کا قائل ہوتا ہے۔ بہت آسانی سے زاہد خشک کی سی زندگی گزار سکتا ہے۔ اس کی قوت

فکر بھی کچھ زیادہ نہیں ہوتی اور دن میں خواب دیکھنے کا عادی نہیں ہوتا۔ وہ ہمیشہ دوست ہوتا ہے اور دوسروں سے بھی اس کی توقع کرتا ہے۔

## میزان مرد:

ان کا باہمی جوڑے بے حد خوشگوار ہوتا ہے ایک دوسرے کے ساتھ خوشحال زندگی بسر کرتے ہیں۔ ایک دوسرے سے نباہ کرنا بہت خوب اچھی طرح جانتے ہیں ایک دوسرے کی معیت میں بہت آرام محسوس کرتے ہیں۔

## عقرب مرد:

عقرب غصے میں پاگل ہونے والا' ایسی حالت میں اس کا سامنا کرنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ ایسا مرد اگر اپنی مرضی پوری ہوتے نہ دیکھے تو ہر شے کو برباد کر کے رکھ دیتا ہے۔ معمولی سی بات بھی اس کو غصہ دلانے کا باعث بن سکتی ہے اور ایسی حالت میں یہ آپ کو کھڑے کھڑے گھر سے نکال دیتا ہے۔

## قوس مرد:

قوس مرد کو شادی پر تیار کرنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ یہ روشن خیال' خوش مزاج' صحت مند اور انصاف پسند ہوتا ہے۔ اس کی محبت یقیناً ایک خوشگوار تجربہ ہوتی ہے عورتیں اس کی خوشدلی اور سدا بہار مسکراہٹ سے متاثر ہو جاتی ہیں۔ اپنی بیوی کو قوس مرد محبوبہ کی بجائے بے تکلف دوست کی حیثیت میں دیکھنا زیادہ پسند کرتا ہے۔ ہر معاملہ میں خصوصاً دل کے معاملے میں بہت مزاج دل ہوتا ہے۔ شادی کے بعد اس کے نزدیک محبت' عزت اور وفا کی بہت اہمیت ہوتی ہے۔ شادی اس کے لئے ایک انتہائی سنجیدہ مسئلہ ہے۔

جدی مرد:

گہری شخصیت کا حامل جس کو سمجھنا بے حد مشکل ہے۔ اگر آپ اس کو جان پائیں تو آپ کے لیے یہ زیادہ دلچسپی کا باعث نہیں۔ رومانس کے معاملے میں بے حد بور ثابت ہوتا ہے۔ آپ کو اس کا یہ انتہائی دقیانوسی انداز بہت ہی برا لگے گا اور آپ کو بہت جلد غصہ دلانے کا باعث بن جائے گا۔ نئی نئی جدتوں سے متنفر اور قدیم اور پرانی آزمودہ باتوں پر عمل کرنا زیادہ پسند کرتا ہے۔ مہم جوئی سے کوسوں دور بھاگتا ہے اگرچہ اونچے مقاصد رکھتا ہے۔ لیکن ان مقاصد کے حصول کے لئے جداگانہ راہ اختیار کرتا ہے۔ زیادہ تر پس پردہ رہ کر کام کرنا پسند کرتا ہے۔ کسی بھی مجمع میں اس کو پہچاننا اگرچہ مشکل ہوتا ہے لیکن یہ اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے ہر کسی کو گہری نظر سے جانچتا رہے گا۔ اس کی ذہانت بھی عام تعریف کے زمرے میں نہیں آتی کسی بھی بات کو سمجھنے میں صدیاں گزار دیتا ہے۔

دلو مرد:

ہر کسی سے پیار کرنے والا حتیٰ کہ بعض اوقات اپنے دشمنوں سے بھی پیار کرتا ہے۔ اس سے شادی کرنے کی صورت میں آپ کو بے شمار لوگوں سے واسطہ پڑے گا۔ انتہائی عقلمند لوگوں سے لے کر پرے درجے کے چغد نما لوگوں تک، سب کے سب ان کے دوست ہونگے۔

حوت مرد:

اکثر خواب دیکھنے والا ہوتا ہے۔ اکثر اپنے خوابوں کی دنیا میں بہت زیادہ گم ہو جاتا ہے۔ اس لئے اس تک رسائی دشوار ہو جاتی ہے۔ بعض اوقات یہ انتہائی کاہل محسوس کرتا ہے۔ زندگی کو بہت آرام سے گزارنا پسند کرتا ہے ہر کسی کی

ہاں میں ہاں ملاتا ہے۔خواہ اس سے متفق ہے یا نہ ہے ہر شخص یہی جانتا ہے کہ حوت مرد اس کے ساتھ سو فیصد اتفاق کرتا ہے۔حالانکہ یہ اختلاف رائے کر کے کسی بھی قسم کا جھگڑا مول نہیں لینا چاہتا اور اس طرح وہ ہر ناگوار صورتحال سے بچنے کی کوشش کرتا ہے۔

## موافق رنگ

### نیلا رنگ:

روحانیت اور تازگی بخش، بزرگی، دیانتداری اور پاکیزگی کا حامل، اطاعت پسند اور فرض شناس لوگ، ہلکے نیلے رنگ والے، درست فیصلہ کرنے والے، مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے، آرٹ سے لگاؤ، روحانی طاقت میں ممتاز، نیلے رنگ میں سرخ رنگ کی آمیزش سے مایوس طبیعت کی علامت کا اظہار ہوتا ہے۔

### سفید رنگ:

روشنی کا دوسرا نام، دشمن کو زیر کرنے کی وجدانی اور روحانی طاقت، پاکیزہ خیالات کے مالک، شخصیت صاف اور روشن، دھیمے لہجے اور میٹھے بول میں ماہر، لوگوں کے لئے پسندیدہ شخصیت۔

### ارغوانی رنگ:

پاکیزگی اور تقدس کا آئینہ دار' دنیاوی کاموں سے بحسن وخوبی نمٹنے کی علامت' قوت ارادی اور محنت کی علامت' اس کے استعمال کرنے والا اپنے ارادے کا پکا' محنت کش' روحانیت کی تلاش والا' دل اور معدے کے امراض میں مبتلا ہوتا ہے۔

## موافق پھول

### چنبیلی:

اس پھول کو پسند کرنے والے بڑے پرسکون' راست باز' بڑے حاضر دماغ' ہوشیار' ذہین' عمل پسند' قابل ترین' عہد کے پکے اور بڑے بے وفا' ایک سے زائد شادیاں کرنے والے' عوامی مقبولیت کے حامل ہوتے ہیں۔

خواتین بڑی مہربان' گرم جوش' گرم مزاج' پرسکون گھریلو ماحول کی خواہاں' خانہ داری کی ماہر' اپنے بچوں پر جان چھڑکنے والی' بیٹی پر فدا' زراعت' تجارت' بینکاری' صداکاری' ادب' صحافت کے پیشے میں کامیاب۔ جگر' معدہ' جوڑوں کے درد جیسی بیماریاں لاحق ہونے کا خدشہ ہوتا ہے۔

## موافق پتھر

### نیلم:

اعلیٰ درجے کا پتھر، موافق آنے کی صورت میں لمحوں میں فقیر سے شہنشاہ بنانے والا، جادو ٹونہ بے اثر کرنے والا، محبت بڑھانے والا، دلی تمنائیں پوری کرنے والا، دشمن کو مغلوب کرنے والا، ہر مقصد میں کامیابی دلانے والا، عزت، شہرت اور وقار میں اضافہ کرنے والا آئیڈیل محبوب کے حصول میں ممد و معاون، اولاد پر بھی اثر ڈالنے والا، قدر و منزلت بڑھانے والا، تحمل، سکون، بردباری، ثابت قدمی اور بلند حوصلگی بخشنے والا، شخصیت کو پرکشش بنانے والا۔

### اوپل:

راس آنے کی صورت میں خاک نشین سے بادشاہ بنانے والا، پلک

جھپکنے میں فرش سے عرش پر پہنچانے والا، اگر راس نہ آئے تو بادشاہوں کو خاک نشین بنانے والا، اس کے پہننے والا بردبار، فرض شناس، عملی زندگی میں محتاط طرزِ عمل کو اختیار کرنے والا، ناکامیوں میں نہ گھبرانے والا بلکہ اس کو چیلنج سمجھنے والا، ذاتی یا کاروباری مخالفین سے نہ گھبرانے والا، حد درجہ ہی اچھی یادداشت کا مالک، اچھی غذا اور لباس پسند کرنے والا، سینوں میں بہت سے راز دفن کئے ہوئے، ازدواجی زندگی بے حد کامیاب اور پرمسرت، بطور تعویز، زمانہ قدیم سے زیر استعمال، سیاہ اوپل منحوس۔ سرخ اور گلابی زندہ دلی، محبت، قوت اور جرأت پیدا کرنے والا۔

لہسینا :

نظر بد، آفت اور مصیبت سے بچاتا ہے۔ میدان جنگ میں کامیابی کا ضامن، بدروحوں سے بچانے والا، فتح و کامرانی کی نوید بخشنے والا، بحث و مباحثہ میں کامیابی دلانے والا، دشمن کو زیر کرنے والا، خواب بد سے محفوظ رکھنے والا۔

سنگِ بشپ :

نہ ہی خود غرض، نہ ہی عیاش، فضول خرچ، بدکلامی، بدکاری اور تکبر سے بچانے والا، دولت کے حصول میں معاون، جادو ٹونے اور دشمنوں سے بچانے والا، نفس پرستی اور ایذا رسانی سے دور کرنے والا، بلند حوصلہ اور فیصلہ کی قوت بخشنے والا۔

## عددی قوت

متوازن، پروقار، پرسکون شخصیت۔ انتہائی قابل بھروسہ، انتہائی مقناطیسی کشش کے حامل، بہت جلد دوسروں کی نگاہوں میں سما جانے والے، بے پناہ متاثر کرنے والے، اکثریت ان سے محبت رکھتی ہے۔ حسن پرست اور خوبصورت

اشیاء کے شیدائی۔ اشتعال کی صورت میں بے مروت۔ اپنے موقف پر ڈٹ جانے والے۔ دوسروں کو خوش کرنے کے لئے بہت کچھ کرنے والے۔ بنی نوع انسان کی خدمت کرنے والے۔ لوگوں کی مدد اور خدمت کرنے والے۔ پر سکون رہنے کی عادت رکھنے والے۔ دوسرے اعداد کے لوگوں سے نباہ کرنے والے۔ عدد پانچ سے ان کا نباہ بے حد مشکل ہے۔

## عالمی شہرت کے افراد

مولانا جلال الدین رومی، مولانا مودودی، سرسید احمد خان، نواب صدیق حسن خان، اکبر اعظم، مہاتما گاندھی، محمود غزنوی، لیاقت علی خان، ولیم فاکنز، صدر روز ویلٹ، الیجاہ محمد، شاہ عبدالعزیز، آسکر وائلڈ۔



# بُرج عقرب

## (Scorpio)

(۲۳ اکتوبر تا ۲۱ نومبر)



# برُج عقرب (Scorpio)

(۲۳ اکتوبر تا ۲۱ نومبر)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقہ البروج میں اس کا نمبر | = | 8 |
| حاکم سیارہ | = | مریخ، پلوٹو |
| نشان یا علامت برج | = | بچھو |
| عنصر یا مادہ | = | آبی |
| خوش بختی کا عدد | = | 9 |
| عددی حروف | = | ن، ذ، ز، ض، ظ |
| خوش بختی کا نگینہ | = | فیروزہ، لعل، پکھراج، موتی، عقیق |
| خوش بختی کا رنگ | = | گہرا سرخ، سبز، نیلا، عنابی، بھورا، انگوری |
| خوش بختی کا دن | = | منگل |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | 54،45،36،27،18 |

| | | |
|---|---|---|
| خوش بختی کا پھول | = | گل داؤدی |
| خوش نصیبی کی دھات | = | فولاد، تانبہ |
| ماہیت | = | ثابت |
| خوش بخت بروج | = | سرطان، حوت |
| غیر خوش بخت بروج | = | ثور، اسد، دلو |
| شریک کار بروج | = | سنبلہ، میزان، قوس، جدی |
| غیر جانبدار بروج | = | حمل، جوزا |
| حصہ جسم | = | پیڑو، اعضائے تولید، بول و براز، نظام ہضم |
| کلید وجود برج | = | جنس |
| کلید سیارہ | = | مریخ: قوت و توانائی، قائدانہ صلاحیت، مضبوطی، پلوٹو: تخلیق و تباہی، ہوس اقتدار، گروہی رجحانات، قوت ارادی۔ |
| بیماریاں | = | جوڑوں کا درد، معدے کی بیماریاں، نزلہ و زکام و ناک کی بیماریاں، آنتوں کی بیماریاں، حلق کی بیماریاں، پیچش۔ |
| پیشے | = | سرجری، تجارت، صحافت، آثار قدیمہ، نفسیات، بروکر، مالی مشیر، |

تعمیرات، انجینئرنگ۔

موزوں مقامات = الجزائر، مراکش، ناروے،

لیور پول، لاہور

## عقرب افراد کی خوبیاں اور خامیاں

### شخصیت و کردار:

بہادر، دلیر، نڈر، جری، خوف سے مبرا، مضبوط قوت ارادی کے مالک، خاص نصب العین کے حامل، غلبہ پسندی کا جذبہ رکھنے والے، خودسر اور مطلق العنان، مفاہمت پسندی سے کوسوں دور، ایک بار جو فیصلہ کرلیں اس پر اڑ جانے والے، جدوجہد کے صبر آزما مُحات سے بھرپور، اپنے مقصود کے لئے انتہائی سخت محنت کرنے والے، اپنی جان لڑا دینے والے، اپنے مقصد میں کامیابی اور کامرانی حاصل کرنے والے، دھن کے پکے، عام کاموں کی بجا آوری کے لئے نہایت بہتر، عوامی سطح پر بہتر کام انجام دینے والے، منتظم سطح پر کوفت اٹھانے والے، اسرار کا سامنا کرنے والے اور ان اسرار کے بارے میں جانکاری حاصل کرنے والے، زندگی کی حقیقتوں سے روشناس ہونے کی کوشش کرنے والے، اپنی طلب، حاجت اور مطلوب کو پانے کی تمنا رکھنے والے، اپنی بقا کی بہتری کے لئے کچھ نہ کرنے والے، کبھی دلبرداشتہ نہ ہونے والے بلکہ نئے سرے سے جدوجہد کرنے والے، حوصلے اور سخت جدوجہد سے کامیابی حاصل کرنے والے، حوصلہ ہارنے سے سب کچھ تباہ کروا لینے والے، عزم، یقین اور ہمت کے حامل ہونے سے کامیابیاں حاصل کرنے والے۔

## خودسر اور انتہا پسند:

انتہا پسندی ہمہ وقت غالب، ظاہر اور باطن میں فرق رکھنے والے۔ خودسر اور مطلق العنان، مفاہمت پسندی سے گریز کرنے والے۔ کھری اور صاف بات کرنے والے، مضبوط قوت ارادی کے مالک۔ جو فیصلہ کرتے ہیں اس پر اٹل رہتے ہیں۔ طویل اور صبر آزما جدوجہد کے عادی۔ مقصد کے حصول کے لئے جان کی بازی لگانے والے۔ ذاتی پسند یا ناپسند پر فیصلوں کی بنیاد رکھنے والے۔ بلا سبب محاذ آرائی سے گریز کرنے والے، خود دار بے انتہا۔ مخاطب کی آنکھوں میں اتر جانے کی صلاحیت رکھنے والے، لوگ ان کی آنکھوں کی تاب نہیں لا سکتے اور بے حد بے چینی محسوس کرنے والے۔ اپنی خوبیوں اور خامیوں سے آگاہ۔ سوچ کسی بھی صورت میں تبدیل نہ کرنے والے۔ خوشامد اور چاپلوسی سے متنفر۔

## شکل وصورت:

قوی ہیکل، نقوش واضح اور صاف۔ ناک نمایاں اور بعض کی خمیدہ۔ بھنویں گھری اور آپس میں ملی ہوئی۔ بظاہر پرسکون، بباطن پرجوش۔ چہرے پر سنجیدگی اور سردمہری۔ چہرے کے تاثرات پر مکمل قابو رکھنے والے۔ دل کے جذبات کو چھپانے والے۔ اچانک خوش یا رنجیدہ نہ ہونے والے۔ بہت کم مسکراہٹ کے حامل، مسکراہٹ تصنع سے پاک، جسم پر جذبات کی مانند مکمل قابو، چال اور گفتگو میں دھیمے پن کے عادی، اپنے راز کی حفاظت میں بے حد پختہ۔ ظاہر اور باطن میں فرق رکھنے والے، ظاہراً بڑے متحمل مزاج اور نرم خو، بباطن اس کے الٹ، تیز چلنے اور تیز بولنے کے عادی، دوستانہ طور طریقوں کے باوصف نہ سمجھ میں آنے والے۔ ٹال مٹول سے گریز اور دوٹوک کھری بات کرنے کے عادی، ہاں یا نہ میں مختصراً

جواب دینے اور اپنی رائے کا بے لاگ اظہار کرنے والے۔ رائے ہمیشہ مخلصانہ بعض اوقات دل شکنی سے لبریز۔

## دوستی:

دوستوں کے دوست۔ ان کی خاطر جان لڑانے والے، جان قربان کر دینے سے دریغ نہ کرنے والے۔ اپنی توانائیوں کو غیر شعوری طور پر حادثات میں ڈالنے والے۔ آگ کے شعلوں میں بھی بے خطر کود جانے والے۔ میدان جنگ میں اپنے ساتھیوں کی جان بچانے کی خاطر گولیوں اور بموں کی بوچھاڑ میں بھی کود جانے والے۔ احسان فراموشی سے ناواقف۔ تحائف، حسن سلوک اور مہربانیوں کو ہمیشہ یاد رکھنے والے۔ دشمنوں سے بے پناہ انتقام لینے والے۔ حق گو، بے باک، سچائی پسند اکثر ان خصوصیتوں سے اپنا کام بگاڑنے والے۔ شدید دباؤ کے باوصف بھی حق گوئی سے نہ ہٹنے والے۔ سچائی کے لیے ڈٹ جانے والے، مکمل بھروسہ کے لائق اور فائدہ پہنچانے والے۔ ماتحتی میں افسر کی غلط بات کے سامنے ڈٹ جانے والے، تلخ کلام اور افسر کی مداخلت کو غلط خیال کرنے والے۔

## عزائم کی مضبوطی:

چٹان کی مانند ٹھوس اور پختہ عزائم کے حامل۔ اپنے منصوبوں میں چٹان کی مانند مضبوطی سے جم جانے والے، خلوص دل سے انتھک محنت کی بدولت زبردست کامیابی حاصل کرنے والے۔ انسانوں اور اپنی شریک حیات پر قبضہ جمائے رکھنے کے خواہاں۔ اپنے احکامات کی بجاآوری پر بے حد خوش ہونے والے۔ چٹان کی مانند مضبوط نظریے کے حامل۔ کسی کے آگے نہ جھکنے والے، اپنی بیوی کا دباؤ کبھی بھی قبول نہ کرنے والے۔ عورت کی لاپرواہی، بے رخی، بے

اطمینان اور بے سکونی کو فوراً محسوس کر لینے والے۔ رشتہ ازدواج کو ہمہ وقت طوفان کی زد میں رکھنے والے، بیوی مفاہمت اور محبت کے ذریعے ان کو خوش رکھ کر ان سے مفادات حاصل کر سکتی ہے۔

## متلون مزاج:

تند خو، متلون مزاج، غصیلے، جنس مخالف کے لئے خاص قسم کی کشش اور رعنائی کے حامل اور ان کو جلد اپنی طرف متوجہ کرنے والے، محبت اور گرم جوشی رکھنے والے، اپنی گرم جوش محبت سے جنس مخالف کو نرم کر لینے والے، محبت بھرے جذبات کا فوراً اظہار کرنے والے، بے حد کم آرام و سکون پانے والے۔

## عملی زندگی:

جوش و خروش سے بھرپور، عزائم ناقابل شکست حد تک مضبوط و مستحکم، کسی سے خوفزدہ نہ ہونے والے، بڑے بڑے طوفان اور حوادثات سے نہ گھبرانے اور نہ ہی پیچھے ہٹنے والے بلکہ آگے ہی آگے بڑھنے والے اور اپنے مقاصد کو حاصل کرنے والے۔ بے لاگ، سچ بات کہنے سے نہ گھبرانے والے، بے شمار دشمن رکھنے والے، دوسروں کے لئے مثالی، اصولوں کی سختی سے پابندی کرنے والے اور جہاد کرنے والے، کوئی بات بھی حق اور سچائی سے خالی نہ کرنے والے، خلاف بات پر خاموشی اختیار کرنے والے، جبر اور دباؤ کے تحت کام نہ کرنے والے۔ خلوص، محبت اور نرم رویہ سے قابو میں آنے والے۔ بہت زیادہ خود داری کے زیر عمل دوسروں کے کام آنے والے، جبر کے زیر اثر بددلی سے کام کرنے اور اپنی تیز تر ذہانت کی بدولت فوری چھٹکارا پانے والے، ہر میدان میں بالآخر کامیابی پانے والے۔

## بامقصد زندگی:

زندگی کو سنجیدہ معاملہ تصور کرنے والے۔ بے معنی زندگی سے متنفر۔ اپنے مقاصد کے لیے اپنی زندگی وقف کر دینے والے۔ اگلے قدم کو اٹھانے سے پہلے سابقہ کام کا نتیجہ دیکھنے والے اور پھر اس کی روشنی میں آگے بڑھنے والے اور اس طرح بامنافع کامیابی حاصل کرنے والے۔ دلفریبی، خوبصورتی اور دلکشی بے حد پسند کرنے والے۔ بے وفائی کے الزام سے مبرا، دل و جان سے لوگوں کی خدمت کو فرض عین جاننے والے۔ وفا اور رفاقت کی نمائش نہ کرنے والے۔ سلجھے ہوئے انداز کے مالک۔ تغیر پسندی کے جذبات کے تحت تبدیلی کو بہتر خیال کرنے والے۔ جلد باز، دوسروں سے آگے بڑھنا پسند، دیری ناپسند، بے صبرے لوگ۔ نقصان کے احتمال سے فوراً اس کام سے ہٹ جائے۔ کسی بھی قسم کی شرم اور جھجک کا خیال نہ کرنے والے۔ نت نئی پارٹیوں میں شریک ہونے والے۔

## غصہ:

اکثر غصے سے کانپنے لگتے ہیں۔ غصے کی ضبطی کے لئے بے پناہ کوشش کرنے والے۔ غصے کی حالت میں دوستوں کو بھی معاف نہ کرنے والے اور انہیں اپنا شکار بنا لینے والے۔ خودسر، ضدی ہونے کے ناطے غصے کی حالت میں دوستوں، عزیزوں اور محبت والوں سے انتقام لیتے ہیں اور پیار محبت کو میدان خزاں میں بدل لینے والے۔ تندخوئی اور غصیلے جذبوں کے تحت محبت پر گرفت ختم کر لینے والے مگر غم یا پریشانی سے مبرا ہو جانے اور اپنی الگ راہ کر لینے والے۔ پرخلوص، محنتی، دیانتدار، دریادل، احترام اور عزت کروانے والے۔ کاروباری شریک کاروں میں اپنی دیانتداری کے بل پر بھروسہ پانے والے۔ افسران اور بزنس پارٹنرز کے اعتماد

کو ٹھیس نہ پہنچانے والے، اپنے غصے پر قابو پانے کے باوصف اندر ہی اندر پیچ و تاب کھانے والا۔ مشتعل جذبوں کو دردسر بنانے کے باوجود اپنی خومحبت، دریا دلی، نیکی نہ چھوڑنے والے، غریب اور ضرورت مند لوگوں کی مدد کرنا اپنا فرض جاننے والے اور اس معاملہ میں جانی اور مالی دونوں طرح کی مدد کرنے والے، عزیز و اقارب کے لئے دل میں پرخلوص جذبے رکھنے والے۔

## جذبات کی تیزی:

جنسی معاملات میں پرجوش جذبات کے حامل، تیزی اور شدت کے ساتھ کاموں کو نپٹانے والے، اپنی صلاحیتوں کو ہر انداز میں پورا کرنے والے، لوگ ان کی ایمانداری سے خوشی محسوس کرتے ہیں اور بھرپور اعتماد کرتے ہیں۔ خوشگوار، مثالی اور جنت نظیر ازدواجی زندگی کے لئے عورت کی محکومی کے قائل اور پھر خوشیاں سکون اسے بخشنے والے، اس کو دیوانہ وار لگاؤ اور چاہت بخشنے والے، اپنے حقوق کی بخوبی حفاظت کرنے والے، حوصلہ مند اور عزم سے بھرپور، ہمت اور جرأت سے بھرپور، حقوق کے غصب ہونے کی صورت میں ان کے حصول کے لئے سینہ سپر ہونے والے، ہر قسم کے رکاوٹوں کو راہ سے ہٹانے والے، خطرات سے نہ ڈرنے والے، ان کی سرکشی دوسروں کو حیران کن حد تک پریشان کر دیتی ہے۔

## بہترین راہ نما:

ان کی رہنمائی میں لوگ اپنے حقوق باآسانی حاصل کر لیتے ہیں۔ ٹھیک طریقے سے رہنمائی کرنے والے، صحیح مشوروں سے نواز کر فائدہ پہنچانے والے، سوچ اور عمل کا کام یکساں اور بیک وقت جاری و ساری رکھنے والے، اپنی حکمت عملی سے لوگوں کو حیران کرنے والے، کسی بھی قسم کی صورت حال پر بخوبی قابو پالینے

والے، مہم جوئی، علم اور تجسس کی طرف مائل، ہمیشہ نت نئے راہ تلاش کرنے والے، تجسس کا عملی پہلو لینے والے، مختلف الجھنوں کو باآسانی دور کر لینے والے، سطحی دلچسپی کی بجائے عملی اور گہرائی تک جاننے کی کوشش کرنے والے، دوسروں کے نقطہ نظر کو خاطر میں نہ لانے والے، لوگوں کے احساسات کو مجروح کرنے کے بعد دلجوئی کرنے سے کوسوں دور، غیر جذباتی اور غیر حساس ہوتے ہیں۔

## پراسرار شخصیت:

پراسرار شخصیت ہونے کے ناطے صوفیانہ پہلو کے ساتھ کائنات کے مختلف مسائل کے بارے میں غور و فکر کرنے والے اور عمل کرنے والے، ان لوگوں کو ناپسند کرنے والے جو ان کی پراسرار خصوصیات کو نہ مانیں اور ہم آہنگی پیدا نہ کریں۔ جذباتیت سے بھرپور ہونے کے ناطے جنس سے خوب لطف اندوز ہونے کے باوصف اس کو اپنے خفیہ مقاصد کے لئے برتنے والے ہوتے ہیں اور یہی پہلو ان کی تباہی کا باعث بنتا ہے۔

جو شخص ان کی مقرر کردہ حدود کو پار کر لیتا ہے تو ان کی شدت پسندی منتقم مزاجی میں تبدیل ہو جاتی ہے اور اپنی منتقم مزاجی کے ڈنکوں اور حملوں سے انتہا کی حد تک چلے جاتے ہیں۔ اپنی بے عزتی کو کسی بھی صورت برداشت نہیں کرتے۔ جذبات کی مجروحیت کی صورت میں بچھو کی مانند بن کر ڈستے ہیں، اپنے مقاصد کے لئے اگر اچھی باتوں کو چھوڑ کر بری باتوں کے پیچھے لگ جائیں تو اپنی تباہی میں ذرا برابر بھی کسر نہیں چھوڑتے۔ گھٹیا قسم کی سازشوں اور جھگڑوں میں پڑنے والے، اپنی انتہا پسندی کے ہاتھوں اعصابی دباؤ کا شکار ہونے والے، معاملے کو حتی الوسع برداشت کرنے والے اگر حد سے باہر ہو جائے تو جوالا مکھی کی طرح پھٹ پڑنے والے اور محاذ آرائی اختیار کرنے والے، اپنے رفقاء کار کو تگنی کا ناچ نچانے والے،

عزت نفس کا راز ہر شے کا حصول ہے اور اس کے لئے ہر بات کو ممکن بنانے کا فن جاننے والے۔ اپنی منتقم مزاجی کی وجہ سے اپنی خود اعتمادی کو کھو جانے والے۔

## احساس جرم:

بے حد انتہا پسندی کے ہاتھوں جب بالکل پریشان اور لاچار ہو جاتے ہیں تو اپنی سرگرمیوں اور ذمہ داریوں کے بارے میں جنونی سوچ اختیار کرتے ہیں۔ اس حالت میں اپنے جنسی جذبات اور جنسی سرگرمی کے بارے میں احساس جرم کا شکار ہو جاتے ہیں اور پھر ان سے گریز شروع کر کے سیدھی راہ اختیار کرتے ہیں اور احساس ذلت کے راستوں کو مکمل بند کر دیتے ہیں لیکن اکثر یہ ایک عارضی دور ہوتا ہے۔

## سیاست دان:

بطور سیاست دان خاموش، باوقار اور ہار جیت کی دلچسپی سے مبرا، اپنے چہرے پر متانت اور سنجیدگی کا خول چڑھائے نظر آتے ہیں۔ اپنے مخالفین کو زیر کر کے جلد کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اور اس طرح اپنے مقاصد حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ ضبط و تحمل کی وہ خوبی جو طوفان خیز مزاج سے مطابقت نہ رکھتی ہو لوگوں کے لئے حیرانی کا باعث بنتی ہے۔ نظم وضبط کی پابندی سے مالا مال، چیلنجوں کو قبول کرنے والے، رکاوٹوں پر قابو پا کر اطمینان حاصل کرنے والے، تجربات سے سبق حاصل کرنے والے، ایک بار کی غلطی سے سبق حاصل ہونے کے باوصف بار بار غلطی دہرانے والے اور پچھتاوا حاصل کرنے والے۔ بآسانی بے وقوف نہ بننے والے، بری اہمیت اور دوررس نتائج حاصل کرنے والے، تمام شعبوں کے لئے موزوں۔

# عقرب مرد

## خوبیاں:

عقرب مرد بڑی متنوع اور رنگارنگ شخصیت کا مالک شخصیت کا تنوع اور رنگارنگی دوسروں کو اپنی طرف متوجہ کرنے والی اظہار رائے میں بے ساختگی نمایاں شاہراہ زندگی میں معنویت ڈھونڈنے والا دوسروں کی نسبت زیادہ اہم کام کرنے کی صلاحیت سے معمور ہر شعبہ زندگی میں اپنی بہترین صلاحیتوں کا لوہا منوانے والا اور مظاہرہ کرنے پر کلی طور پر قادر غرضیکہ ہر شعبہ زندگی میں پیش پیش تاریخ کے صفحات پر اپنے انمٹ نقوش چھوڑنے والا۔

ہمہ وقت جذبات کے لاوا سے ابلنے والا محبت کے معاملہ میں از حد تلاطم خیز اپنے کام سے بے پناہ محبت اور لگاؤ رکھنے والا بے کراں سمندر جذبات سے بھرپور اور اظہار کے ساحلوں سے چھلک پڑنے کے لئے ہمہ وقت تیار اپنی ذات کے لئے آسان تر ہر معاملے میں ناقابل تسخیر بظاہر بے حد پرسکون اور سرد لیکن نہاں خانہ میں بہت زیادہ گرم جوش پرجوش لطف و کیف سے بھرپور ہر لحاظ سے غیر جذباتی اور منطقی ہمہ وقت تلاش و جستجو میں سرگرداں ہر لحاظ سے بے خوف محبت کے معاملہ میں انتہا تک پہنچنے والا اپنے جذبہ شوق میں انتہائی منہمک شعوری لحاظ سے فتح مند انفرادیت کو عزیز رکھنے والا ہر لمحہ خوب سے خوب تر کی تلاش میں مگن۔

لہجہ نرم اور بامعنی گفتگو کا حامل، فضول قسم کی گفتگو سے پرہیز کرنے والا۔ متحمل مزاج اور ثابت قدم، بڑا باہمت، بہادر جرأت مند، باحوصلہ، بڑے سے بڑے حالات کا بڑی جوانمردی سے مقابلہ کرکے فتح حاصل کرنے والا، دوستوں کے

انتخاب کے سلسلہ میں بلند اور اعلیٰ معیار کا قائل، حلقہ احباب میں بڑی بڑی خوبیوں کے مالک افراد رکھنے والا کسی دباؤ میں نہ آنے والا بلکہ اس دباؤ کو ختم کر کے سکون حاصل کرنے والا، خطرات کا بغیر کسی ڈر اور خوف سے سامنا کر کے ان کو دور کرنے اور آگے بڑھنے والا، وسیع مطالعہ کا حامل، بھرپور توانائی اور قوت مزاحمت سے بیماری پر جلد قابو پا لینے والا۔ تندرست و توانا اور حسین و جمیل، بہت جلد دوسروں کو اپنی طرف متوجہ کر لینے والا، زندگی اور موت کے ہر پہلو میں بے حد تجسس کا حامل، جنس مخالف میں گہری دلچسپی کا حامل، احسان فراموش نہیں ہوتا، دوسروں کا احسان، ہمدردی کو یاد رکھنے والا، ٹوٹ کر چاہنے والا اور جواب میں ایسی ہی محبت کا قائل اور متقاضی، اپنی محبت میں شراکت نہ برداشت کرنے والا، راز دان، چھان بین اور پرکھ کے بعد دوست بنانے والا، اپنے مقاصد کو پوشیدہ نہ رکھنے والا۔

## خامیاں:

حد سے زیادہ تنقید نگار اور اپنی تنقید نگاری کی بدولت دوسروں کو شدید ذہنی جھٹکے پہنچانے والا اور ذہنی کوفت اور عذاب میں مبتلا کرنے والا' طنز کے نشتروں سے مزین' نفسیاتی لحاظ سے بے اطمینان' حد سے زیادہ بے آرام' ذاتی سکون اور چین سے محروم محبت کے شعبہ کو ہمیشہ مدوجزر میں مبتلا کئے رکھتا ہے مخصوص نفسیاتی رویوں کا مالک ہونے کے ناطے ذاتی رشتوں میں بے انتہا مشکل انسان ثابت ہوتا ہے۔

جذبات کی کمی والی خواتین سے پریشان کن زندگی گزارنے کا حامل' کسی بھی جذباتی یا جمالیاتی تحریک کے زیر اثر گوشہ نشینی اختیار کرنے والا' ناپسندیدگی کی صورت میں ہر برا کام سرانجام دے دینے والا۔

کام کی مصروفیت میں نشے کا عادی' کامیابی کے ساتھ ہمہ وقت شکست کے خوف میں مبتلا' ہمہ وقت ذہنی لحاظ سے فتح و شکست کے خیالات سے جنگ کرنے والا' جس کی وجہ سے ہمہ وقت ذہنی تناؤ میں مبتلا رہنے والا اور اس کی بدولت زندگی پر برے اثرات مرتب کرنے والا۔ ذرا سی شکست کے بعد بڑی اذیت اور جذباتی کرب میں گرفتار ہو جاتے ہیں ناکامی کی صورت میں معافی کے مفہوم سے مکمل آشنا ہوتے ہیں ہمہ وقت نفسیاتی دباؤ کے عالم میں ڈوبا ہوا۔ظاہر اور باطن میں فرق۔ان سے تعلقات اور طرز عمل میں محتاط رہنے کی ضرورت۔ بے حد جذباتی غصے کا جلد شکار ہونے والا، ذاتی پسند و ناپسند پر فیصلے کرنے والا، ان کے راز کی حفاظت نہ کرنے والا، ان سے نقصان اٹھاتا ہے۔ بڑا ہی پیچیدہ اور عام انسان کی سمجھ میں نہ آنے والا، پیچیدہ خیالات کا حامل جن سے نتیجہ دوسروں کے لئے اخذ کرنا بے حد مشکل، طنزیہ گفتگو سے دوسروں کے ذہنی اور قلبی سکون کو برباد کرنے والا، اپنے مفادات کی غلط آبیاری سے نقصان اٹھانے والا، اپنے ماتحتوں، دوستوں، احباب اور دولت پر قابض رہنے کا خواہاں، گھریلو امور میں دلچسپی نہ لینے والا، پل میں تولہ پل میں ماشہ مزاج کی وجہ سے گھر میں ہنگامے کھڑے کرنے والا، بیویوں کو دباؤ میں رکھنے اور حکم چلانے والا بصورت دیگر علیحدگی اختیار کر لینے والا اور اپنی ازدواجی زندگی برباد کر لینے والا اور پرواہ نہ کرنے والا۔ رومان، جنس، خوراک، لباس، ادویات، مذہب، سیاست، دوستی، زندگی اور موت کے ہر معاملہ میں جذباتی اور بے انتہا شدت پسند، اعتدال سے خالی، ضدی، ہٹ دھرمی کے مادے سے بھرپور شخصیت، اپنی بات پر اڑے رہنا اور منوا کر چھوڑنا، پیچھے ہٹنے کا بالکل نام نہ لیں۔

# عقرب۔ خاتون

## خوبیاں:

مذہبی عقائد پر مکمل یقین اور ایمان رکھنے والی، مذہبی اصولوں کی سختی سے پیروی کرنے والی، محفل میں چھا جانے والی، سحر انگیز مسکراہٹ کی مالک، دوسروں کی نظروں میں پسندیدگی کی حامل، پردہ پوشی کی حامل، مکمل راز داری، کسی پر بھی راز نہ ظاہر کرنے والی، دوسروں کو آسانی سے سمجھ لینے والی، اندر کی عورت کو مکمل پوشیدہ رکھنے والی، کسی چیز کو بنانے سے پہلے اسے توڑنے کے مصداق عمل پیرا۔ نسوانی صفات وخصوصیات سے بھرپور۔ اپنے چاہنے والے پر سب کچھ قربان کر دینے والی، کامیاب عمدہ ڈاکٹر بننے کی اہلیت سے بھرپور، بہترین منتظم، اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت اپنا لوہا منوانے والی، روحانی اور وجدانی صفات کی حامل، بے حد اسراریت رکھنے والی، زندگی میں اپنی اسراریت کی بدولت کامیابیاں حاصل کر کے زندگی امن و سکون سے گزارنے والی، پراسرار قوتوں کی مالک، دوسروں کو شفا بخشنے والی، اچھے کام کرنے والی، لوگوں کو خوشیاں، سکون اور راحتیں بخشنے والی، دوسروں کی ذہنیت کا بخوبی احاطہ کرنے والی، اپنی بصیرت سے کام لے کر دشمنوں پر فتح یابی پانے والی اور خوش ہونے والی، حکمران بننے کی صلاحیت سے بھرپور، خطرات سے نہ کھیلنے والی، قربانی دینے سے نہ دریغ کرنے والی، اپنی ذات پر مکمل اعتماد رکھنے والی، بڑی حقیقت پسند، اپنے فرائض کی بجا آوری میں پوری دیانت سے کام لینے والی، شوہر کے حقوق کا پورا پورا خیال رکھنے والی اور ان حقوق کی خاطر لڑنے مرنے پر تیار، بہتر مستقبل کے لئے کوشاں رہنے والی، بہت جلد بری عادات کو چھوڑ کر مختلف

قسم کی بیماریوں سے نجات پانے والی۔

خامیاں:

اپنی ذات میں مگن تنہا سفر کرنے والی، دوسروں پر بھروسہ کرنے والی۔ ہر وقت تصورات کی دنیا میں کھوئی رہنے والی، زندگی کے ہر معاملے میں انتہا پسند۔ کبھی بھی درمیانی راہ اختیار نہ کرنے والی، تحکم پسند، ضروریات و خواہشات کی تکمیل پر کمر بستہ، ایک ہاتھ کے اشارے سے تباہی لانے کی قوت رکھنے والی۔ شوہر کے بے جا تنگ کرنے پر فوری طلاق حاصل کر لینے والی، اکثر خطرات کا شکار رہنے والی، اپنے مطلب کے لئے ڈنگ مارنے سے بھی گریز نہ کرنے والی۔ آخری حدود تک جا پہنچنے والی، اپنی بات کی نفی نہ برداشت کرنے والی، بالخصوص بوقت توہین آپے سے باہر ہو جانے والی، اپنی انا اور خودداری کے باعث اپنی غلطی کو تسلیم نہ کرنے والی، بے جا ضد اور ہٹ دھرم، پیچیدہ قسم کی عورت جس کو سمجھنا ہر ایک کے بس سے باہر۔ اپنے اندر جذبات کا طوفان رکھنے والی۔ توہین و حقارت کے سلوک پر جوالا مکھی بن جانے والی اور بھرپور انتقام لینے والی، رقابت کا جذبہ بے حد رکھنے والی، اپنے شوہر کی طرف کسی عورت کو نگاہ اٹھا کر دیکھنے کی اجازت نہ دینے والی، بھیانک اور خوفناک قسم کا انتقام لینے والی، اشتعال کی حالت میں دیوانگی کی حد تک پہنچ جانے والی، اپنے آپ کو نقصان پہنچا کر شکست و ریخت کا شکار ہونے والی، ہر طرف تباہی پھیلانے والی، دولت اور اقتدار کے بھوت کے ہاتھوں مست و بے خود ہو کر اپنی عصمت اور پاکدامنی کو داغدار بنا لینے والی، جنسی بے راہ روی کے تحت اپنی چالبازیوں سے فتنہ و فساد پیدا کرنے والی، بدنامی اور رسوائی کا باعث بننے والی، نشہ کی عادی، عیاشی کا موجب، خوف کے باوصف اپنی زندگی کو بگاڑنے والی، برے حالات کا شکار ہو کر بیماریوں میں مبتلا ہونے والی۔

# عقرب لڑکی

## خوبیاں:

بیکار بیٹھنے سے نفرت کرنے والی۔ ہر وقت محنت بھرے کام کرتے رہنا، ہر میدان میں استقلال اور ثابت قدمی کا ثبوت دینا، اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے دن رات کی مسلسل محنت اور شدید شفقت سے دریغ نہ کرنا، کامیابی اور کامرانی حاصل کر کے چھوڑنا، عزیز و اقارب سے گہری وابستگی رکھنا، اپنی تمام صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر اپنی خرابیوں اور غلطیوں کو درست کرنا اور سلیقے سے کام لینے کا فن بخوبی جانتی ہے۔ زندگی کو ہلچل، گہما گہمی اور بھرپور جذبات سے دیکھنے کی عادی، سکون کو زندگی کی موت تصور کرنا، مسحورکن اور دلکش شخصیت، روحانی اور عظیم ذاتی قوت کی حامل، دوسروں کی نیتوں اور ذہنیتوں کو فوری بھانپ لینے والی، خشک مزاجی سے الرجک، ہر ایک کو اپنے قریب نہ پھٹکنے دینے والی۔

## خامیاں:

بے شمار تمناؤں، آرزوؤں اور خواہشات کی منبع گاہ اور ان کی تکمیل کے لئے کسی بھی وقت غلط اقدام اٹھا کر اپنا نقصان کرنا، اقتدار اور دولت کی دھن ہر وقت سر پر سجائے رکھنا، اس دھن میں ہر قسم کی اخلاقی حدود کو پھلانگنا اور روندنا، بالآخر اپنی عصمت کو بھی گنوا بیٹھنا۔ اپنے غم کو بھلانے کے لئے منشیات کا سہارا لینا، پستی کی طرف رواں دواں ہونا، اپنی رائے پر اصرار کرنا اور اسے بالکل نہ بدلنا، سنجیدگی سے نفرت کرنا، اپنی ذات میں مگن رہنا، کسی پر بھروسہ نہ کرنا، تصورات کی بدولت اپنے بس سے زیادہ مستقبل کی توقع رکھنا، محبت کی تسکین کے تجربات کرنا، اپنے کسی بھی فیصلے پر قائم نہ رہنا۔

# عقرب بچہ

## خوبیاں:

ہوشیار مزاج کے حامل. مذہب میں بے حد دلچسپی لینے والے، پکے ارادے کے مالک، ہر معاملے کو راز میں رکھنے کے عادی. بہت اچھے نقاد. معاملہ فہمی اور مردم شناسی کے مادہ سے بھرپور، متحمل اور مستقل مزاج، تخلیقی تحریک کو پسند کرنے والے، صحیح تربیت کی صورت میں خود اعتمادی اور سیلف کنٹرول حاصل کرنے کی اہلیت کے حامل، قوت مشاہدہ بے حد تیز، ہر چیز کا گہرا مطالعہ کرنے والے، بے حد قوت برداشت کے عادی، تعلیم میں گہری دلچسپی لینے والے، جب تک حقیقت کو نہ پالیں بات کو تسلیم نہ کرنے والے، اپنے مستقبل کا خود ڈھانچہ تیار کرنے والے، دور اندیش، سمجھدار خصائل کے مالک، باریک بین، دوسروں کی ہمت افزائی کرنے والے۔

## خامیاں:

جذباتی جرائم کرنے کے عادی، غصے میں غضبناک ہو جانے والے، ضدی اور شریر، طعنہ زنی اور کاٹ دار باتیں بنانے والے، جنسی زندگی پر والدین کی سخت نگاہ کی ضرورت، بچھو کی چال کے حامل، بڑے مغرور، خودسر، دوسروں پر حکم چلانے والے، حاسد، غصے کی حالت میں کسی کا بھی لحاظ نہ کرنے والے، جذبات میں فوری بہہ جانے والے، اپنی خواہشات کو ہر قیمت پر پورا کرانے والے، انتہا پسند، اپنے ساتھیوں سے اپنی زیادتی کا بھرپور بدلہ لینے والے، اسکول لائف سے متنفر ہونے والے، مخلوط تعلیمی ماحول ان کے لئے بے حد نقصان دہ۔

# عقرب والدین

عقرب والدین گھر کا شیرازہ قائم رکھنے اور آپس میں اتحاد و محبت برقرار رکھنے کی حتیٰ الوسع کوشش کرتے ہیں ان کے نزدیک یکجہتی ایک مسلمہ اور ہمہ گیر بات ہوتی ہے اور اس کی ضرورت پر یہ ہمیشہ زور دیتے ہوئے نظر آئیں گے۔

بچوں کی نگہداشت اور تعلیم و تربیت کے لحاظ سے عقرب باپ کم لیکن عقرب ماں بہت زیادہ توجہ دیتی ہے اپنے بچوں کی پرورش اپنی بساط کے مطابق نازونعم سے کرتے ہیں اور ان کی ضروریات پورا کرنے کے لئے کوئی کسر نہیں چھوڑتے ان کی ہر خوشی اور راحت کا خیال رکھتے ہیں اور ان کی تکالیف پر بہت زیادہ دکھ محسوس کرتے ہیں۔

عقرب والدین اپنی ازدواجی زندگی کو بہت زیادہ اہمیت دیتے ہیں اس لئے ان کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ کہیں ان کی ازدواجی زندگی میں موجود کوئی بھی کشمکش اور خلا کے بچوں کی تربیت پر اثرانداز نہ ہو اسی لئے وہ بچوں کی بہتری کے منصوبے تیار کرتے رہتے ہیں اور اس بارے میں بہت مثبت انداز فکر رکھتے ہیں مگر بچوں کے نقطہ نظر کو کم ہی اہمیت دیتے ہیں اور ان پر اپنا حکم سختی سے نافذ کرتے ہیں جس کی وجہ سے ان کے بچے سرکش اور ضدی بن جاتے ہیں بچے الجھن کا شکار ہو کر اپنے اندر عجیب سی کمی کا احساس کرنے لگتے ہیں۔

ان کی متغیر طبیعت بھی ان کو چین سے ٹکنے نہیں دیتی یہی وجہ ہے کہ یہ کم تعداد بچوں پر راضی نہیں ہوتے ان کا نظریہ یہ ہوتا ہے کہ کنبہ بڑا ہونا چاہیئے تاکہ دوسروں پر ان کی حکومت واضح نظر آئے۔

کثیر التعداد بچوں کے ہونے کی وجہ سے وہ ان کی ذمہ داریاں پوری

طرح ادا کرنے سے قاصر نظر آتے ہیں ایسے میں بچوں کی بدتمیزیاں ان کے مزاج کو خراب کر دیتی ہیں اور یہ حد سے زیادہ سختی پر اتر آتے ہیں جس سے بچوں کے اندر بغاوت کا جذبہ ابھرتا ہے اور وہ جوان ہو کر معاشرے کے لئے خطرناک ثابت ہوتے ہیں۔

جب ان کو ایسی کسی صورتحال کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور اولاد کی نافرمانی ان کے لئے وبال جان بن جاتی ہے تو پھر ماسوائے تاسف اور شکوہ گیری کے ان کے پاس کچھ بھی نہیں بچتا۔ ان کے لئے بہتر یہی ہے بچوں کے ساتھ حد اعتدال کی حد تک حد فاضل قائم کریں نہ زیادہ پیار ومحبت اور نہ ہی زیادہ ڈانٹ ڈپٹ سے کام لیں بے جا سختی سے گریز کریں تاکہ بعد میں پچھتاوے کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

بہرحال عقرب والدین کی خوبیاں اور خامیاں ایک نظر میں حسب ذیل ہیں۔

خاندان کا شیرازہ قائم رکھنے والے، بچوں کی تربیت پر خاص نظر رکھنے والے، ان کی حفاظت ونگہداشت کرنے والے، بچوں کو اعلیٰ تعلیم سے آراستہ کرنے کی شدید خواہش رکھنے والے اور اس معاملے پر خصوصی نگاہ رکھنے والے اور ان کی تعلیمی ضروریات کا خیال رکھنے والے، بچوں کو بڑے ناز ونعم سے پالنے والے، ان کی پرورش لاڈ پیار سے کرنے والے، ہر قسم کی خوشی، مسرت اور راحت دینے والے، ان کے مستقبل کی بہتری کے لئے اچھے اچھے منصوبے بنانے والے، گھر میں نظم ونسق کی سختی سے پابندی کروانے والے، بچوں کی ذہنی، جسمانی تربیت اور بھلائی میں کوئی کسر نہ چھوڑنے والے، بچوں کو جدید سہولتوں سے آراستہ کرنے والے، ان پر اپنی مرضی مسلط کرنے والے، واضح سوچ رکھنے والے، بعض معاملات میں حقائق کو نظرانداز کر دینے والے، بچوں کی شخصیت وکردار سازی کو بے حد اہمیت دینے والے اور ان کی صلاحیتوں کو ابھارنے والے۔

# غذائیت اور بیماریاں

عام طور پر توانا اور مضبوط قد کاٹھ کے مالک، زیادہ طاقتور، تھکن کا اظہار کئے بغیر کئی کئی گھنٹے مسلسل مشقت کرنے والے، اس طرح ذہنی دباؤ بڑھانے والے، اپنے اندر ایسی توانائی اور قوت مزاحمت رکھنے والے کہ بیماری سے فوری صحت یابی حاصل کر لیتے ہیں۔ حیاتینی غذاؤں میں جدت پسند، نت نئے کھانوں کے شائق۔ اکثر غلط غذاؤں کا انتخاب کرنے والے اور نقصان اٹھانے والے۔

## جوڑوں کا درد، ناک اور حلق کی بیماریاں:

ان بیماریوں میں اکثر مبتلا رہتے ہیں۔ ان کے ہاتھوں بے حد تنگ ہوتے ہیں۔ گلا بیٹھ جاتا ہے، گلے میں سوجن اور سوزش کے حامل، اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت ان سے جلد چھٹکارا پا لیتے ہیں۔ فضول اور غلط غذاؤں سے پرہیز، معتدل غذا کا انتخاب اور ہلکی پھلکی ورزش بے حد ضروری ہے۔

## معدے، پیچش اور آنتوں کی بیماریاں:

معدے اور نظام انہضام کی خرابیوں میں اپنی غلط غذاؤں کے باعث مبتلا ہوتے ہیں۔ آنتوں میں پیچش اور خرابیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اس صورت میں اصلاح معدہ کی فوری ضرورت ہوتی ہے۔ ان کے لئے مرغن اور ثقیل غذاؤں سے گریز بے حد ضروری ہے۔ کچی سبزیاں، پھل، گریپ فروٹ کا استعمال کثرت سے کریں۔ خوراک کے معاملے میں اعتدال سے کام لیں۔

## امراض مثانہ، سنگرہنی اور اختلاج قلب:

ان بیماریوں سے بھی دوچار ہوتے ہیں اس کے لئے لازم ہے کہ

بد پرہیزی اور بے اعتدالی کی راہ چھوڑ کر اعتدال کی راہ اپنائیں۔ ہلکی پھلکی ورزش کو اپنائیں۔ گہرے تنفس سے کام لیں اور اپنی صحت کو بحال رکھیں۔ ہنگامی حالات میں کسی اچھے معالج سے رجوع کریں۔

## دوستانہ تعلقات

بے حد وفادار، عزیز و اقارب اور دوستوں کی خاطر جان قربان کرنے والے، اگر کسی کے دشمن بن جائیں تو سخت دشمنی پر آمادہ، کم تر حلقہ دوستی، دوستوں کو اپنی ذات پر ترجیح دینے کے عادی۔ اپنے دوستوں کی ہر وقت مدد کرنے پر تیار، دوستوں کی راہ کی رکاوٹیں اپنے ہاتھ سے دور کرنے میں خوشی محسوس کرنے والے اور دوستوں کو خوش رکھنے والے۔ بڑی مضبوط اور پائیدار دوستی کے حامل۔

### بہترین دوست:

سرطان اور حوت افراد بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں۔ دھوکہ نہ دینے والے، دوستی کی قدر کرنے والے، دل کی گہرائیوں سے چاہنے والے، ان کی رفاقت سے خوشی اور مسرت حاصل کرنے والے، دوست کے بگڑے کام سنوارنے والے، وقت پڑنے پر جان کی قربانی دینے والے۔ ہر طرح اعتماد اور بھروسے کے قابل، نقصان کا باعث نہ بننے والے اور ہمیشہ فائدہ پہنچانے والے۔ خوش و خرم ہر حال میں دیکھنے والے، مصیبت میں ساتھ نہ چھوڑنے والے، دوستی کے تقاضوں کی لاج رکھنے والے، مستحکم دوستانہ جذبات کے حامل۔

### بہتر دوست:

سنبلہ، جدی اور قوس بہتر اور اچھے دوست، دلوں سے بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے، مشکل وقتوں میں کام آنے والے اور فائدہ پہنچانے والے، مفادات کا

حتی الوسع تحفظ کرنے والے، کسی بھی حالت میں نقصان نہ چاہنے والے، شخصیت کی قدر کرنے والے، دلوں میں مضبوط و مستحکم جذبات رکھنے والے، آپ کی قربت میں خوشی، سکون اور اطمینان محسوس کرنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

ثور، اسد، دلو غیر یقینی اور نا قابل اعتماد دوست ثابت ہوتے ہیں۔ دل کے کھوٹے، کسی کام نہ آنے والے، اندر ہی اندر اس کی ترقی کی راہ میں رکاوٹ ڈالنے، حسد کرنے والے۔ کسی نہ کسی الجھن میں پھنسانے والے، دکھ درد میں شریک نہ ہونے والے، اندر ہی اندر خوش ہونے والے، نا قابل بھروسہ۔

## غیر جانبدار دوست:

حمل اور جوزا کسی بھی قسم کی دلچسپی نہ لینے والے، معمولی دوستانہ تعلقات کے حامی، نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے، رسمی دوستانہ روابط نہ رکھنے والے، کسی پریشانی، الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے۔

# پیشے اور دولت

## سائنسی تحقیق:

اس میدان میں خاطر خواہ کامیابی حاصل کر کے ملک اور قوم کی خدمت کرنے اور ٹیکنالوجی کی رفتار بڑھانے میں ممدو معاون اور ترقی دینے والے۔ بے حد دولت حاصل کرنے والے۔

## آثار قدیمہ:

اس شعبہ کو اختیار کر کے قوم کو پرانی تہذیبوں سے روشناس کرانے والے،

غیر ملکی سیاحوں کی رہنمائی کر کے ملکی سرمائے میں اضافہ کرنے والے۔

## ماہر نفسیات:

بہترین ماہر نفسیات بن کر بہتر طور پر خدمت انجام دینے والے. لوگوں کے مسائل سلجھا کر ان کے سکون و اطمینان کا باعث بننے والے. اس طرح اپنے مفادات حاصل کرنے والے۔

## جاسوسی اور سراغرسانی:

ان شعبوں سے وابستہ ہو کر اپنی خداداد صلاحیتوں اور اہلیتوں سے کام لے کر بے پناہ کامیابی حاصل کرنے والے. اپنے حیرت انگیز کمالات کی بدولت شہرت و کامیابی اور بے پناہ دولت حاصل کرنے والے۔

## طب. سرجری اور جراحی:

ان میدانوں میں دوسرے شعبوں کی نسبت زیادہ کامیاب، صحیح اور کامیاب آپریشن کے حامل. اپنی ذہانت سے جدید طریقے استعمال کر کے شفا بخشی کا باعث بننے والے اور شہرت و دولت حاصل کرنے والے۔

## سیاست:

اپنی صلاحیتوں. صفات اور خصوصیات کی بدولت اس میدان میں بہت جلد ترقی پا کر شہرت اور کامیابیوں کی منازل طے کرنے والے. ملک و قوم کو فائدہ پہنچانے والے۔

## صحافت، نامہ نگاری:

اس میدان میں بھی بے حد کامیاب و کامران، اپنی ذہانت کی بدولت

دولت اور شہرت پانے میں کامیاب۔

## فلاح و بہبود کے کام:

بہترین سماجی شخصیت بن سکتے ہیں۔ بنی نوع انسان کی فلاح و بہبود کے ذریعہ بے پناہ مفادات حاصل کر سکتے ہیں۔ شہرت کے بام عروج پر پہنچ سکتے ہیں۔

## روحانیات:

روحانیات، زندگی اور موت جیسے فلسفہ پر تحقیق کر کے نمایاں معلومات حاصل کرنا اور اس طرح اعلیٰ اعزاز پانا، مختلف موضوعات پر مفصل کتابیں لکھنے کی صلاحیت رکھنا اور ان پر اپنی تحقیقات کو پیش کرنے والے اور اپنی کوششوں کو پوری دنیا میں سراہے جانے والے۔

## ذاتی نوعیت کے کاروبار:

ذاتی نوعیت کے کاروبار سے نمایاں ترقی پانے والے، کاروبار کو بہترین خطوط پر ترقی کرنے اور اس سے خوب دولت کمانے والے اور دنیا میں کاروبار وسیع کرنے والے۔ بہترین کاروباری مشیر، ان کے مشوروں سے کاروباری لوگ فائدہ اٹھانے والے اور اپنے کاروبار کو دن دگنی اور رات چوگنی ترقی دینے والے بن جاتے ہیں۔

## وکالت:

خود اعتمادی کے ساتھ بہترین وکیل بن کر اپنے موکلوں کے مقدمات سے کامیابی سے نمٹنے والے اور ناموری حاصل کرنے والے، کامیاب وکیل بن کر دولت حاصل کرتے ہیں۔

## فوٹوگرافی

اس شعبے کے متعلق تمام خوبیوں اور صلاحیتوں سے بھرپور، بہترین فوٹو گرافر اور نادر و نایاب تصاویر کھینچنے والے اور عالمی شہرت حاصل کرنے والے. گمنامی سے شہرت کی اعلیٰ بلندیوں تک عروج حاصل کرنے والے۔

# رومانس

## مشترکہ خصوصیات مرد عورت:

اپنے عنصر پانی کی طرح گہرے جذبات کے حامل، سمندر کی طرح اوپر سے پرسکون اور اس کی تہہ میں چھپے ہوئے طوفان کی مانند، جنسی آرزوؤں کے ہاتھوں بے چین و مضطرب اور فوراً اپنے شریک حیات کی طرف رجوع کرنے والے، تیزی اور شدت سے جنسی عمل انجام دینے والے، خود کو بھی اور اپنے جیون ساتھی کو بھی لطف و تسکین بہم پہنچانے والے، کسی بھی طرح کے حالات کے سامنے نہ جھکنے والے، جنسی مسائل سے کبھی بھی پریشان نہ ہونے والے اور ان مسائل کو فوری حل کرنے والے، اپنی مخصوص مقناطیسی کشش سے ایک دوسرے کو اپنی طرف متوجہ کر لینے والے، ایک دوسرے کی دل شکنی نہ کرنے والے، اپنے جیون ساتھی کے علاوہ کسی دوسرے کی طرف ملتفت نہ ہونے والے، پریشانی کی حالت میں جنسی آرزوؤں کی تکمیل سے گریز کرنے والے۔

## عقرب عورت:

زبردست جنسی جذبہ رکھنے والی، بھرپور جذبات کے ساتھ اپنے جیون ساتھی پر مکمل جان نچھاور کرنے والی، اسے حیران کر دینے والی، ہر لحاظ سے جنسی تسکین کو پورا کرنے والی، نسوانی خصوصیات اور خوبیوں سے بھرپور، اپنے جنسی

جذبوں، بناوٹ، حسن اور جسمانی رعنائی سے بھرپور لطف اندوز ہونے والی۔

## عقرب مرد:

بیوی پر اپنا دباؤ رکھنے والا، حکم چلانے والا، بیوی کی حکم عدولی کو نہ ماننے والا اور اس سے برگشتہ ہو کر الگ ہو جانے والا، ازدواجی زندگی برباد کر لینے والا اور پرواہ نہ کرتے ہوئے روزمرہ کے کاموں میں مشغول ہو کر بعد میں اپنی من پسند کسی اور عورت سے شادی رچانے والا۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد٬ عورت:

اپنے عنصر پانی کی طرح گہرے جذبات کے حامل، سمندر کی طرح اوپر سے پرسکون اور اس کی تہہ میں چھپے ہوئے طوفان کی مانند، جنسی آرزوؤں کے ہاتھوں بے چین و مضطرب اور فوراً اپنے شریک حیات کی طرف رجوع کرنے والے، تیزی اور شدت سے جنسی عمل انجام دینے والے، خود کو بھی اور اپنے جیون ساتھی کو بھی لطف و تسکین بہم پہنچانے والے، کسی بھی طرح کے حالات کے سامنے نہ جھکنے والے، جنسی مسائل سے کبھی بھی پریشان نہ ہونے والے اور ان مسائل کو فوری حل کرنے والے، اپنی مخصوص مقناطیسی کشش سے ایک دوسرے کو اپنی طرف متوجہ کر لینے والے، ایک دوسرے کی دل شکنی نہ کرنے والے، اپنے جیون ساتھی کے علاوہ کسی دوسرے کی طرف ملتفت نہ ہونے والے، پریشانی کی حالت میں جنسی آرزوؤں کی تکمیل سے گریز کرنے والے۔

### عقرب عورت:

زبردست جنسی جذبہ رکھنے والی بھرپور جذبات کے ساتھ اپنے جیون ساتھی پر مکمل جان نچھاور کرنے والی۔ اسے حیران کر دینے والی، ہر لحاظ سے جنسی تسکین کو پورا کرنے والی۔ نسوانی خصوصیات اور خوبیوں سے بھرپور، اپنے جنسی جذبوں، بناوٹ، حسن اور جسمانی رعنائی سے بھرپور لطف اندوز ہونے والی۔

### عقرب مرد:

بیوی پر اپنا دباؤ رکھنے والا، حکم چلانے والا، بیوی کی حکم عدولی کو نہ ماننے والا اور اس سے برگشتہ ہو کر الگ ہو جانے والا، ازدواجی زندگی برباد کر لینے والا اور پرواہ نہ کرتے ہوئے روزمرہ کے کاموں میں مشغول ہو کر بعد میں اپنی من پسند کسی اور عورت سے شادی رچانے والا۔

## عقرب مرد کا جیون ساتھی کون؟

### حمل عورت:

برج حمل سے تعلق رکھنے والی عورت کے بارے میں یہ بات بھی ذہن میں رکھئے کہ وہ اپنے آپ پر کسی قسم کی پابندی پسند نہیں کرتی۔ اگر آپ نے اسے اپنے اصولوں کا پابند رکھنا چاہا تو اس کے ساتھ ہی اپنے آپ کو ہنگاموں کے لئے بھی تیار رکھنا ہوگا۔ حمل عورت بہت باذوق، سلیقہ شعار اور بہترین میزبان ثابت ہوتی ہے اس کے ساتھ ہی اسے ایک مثالی ماں بھی کہا جا سکتا ہے۔ بچوں کی پرورش میں وہ کوئی کسر نہیں اٹھا رکھتی۔

## ثور عورت:

برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت آپ کے بچوں کے لئے ایک مثالی ماں بن سکتی ہے۔ بچوں کی پرورش اور نگہداشت میں اسے ملکہ حاصل ہوتا ہے لیکن نوعمری میں پہنچ کر جب بچے اپنی راہ چلنے کی کوشش کرتے ہیں تو یہی ماں دیوار کی طرح ان کے راستے میں کھڑی ہو جاتی ہے اس موقع پر آپ کی مداخلت ضروری ہو جائے گی بصورت دیگر آپ کے بچوں کا مستقبل تباہ ہو کر رہ جائے گا۔

## جوزا عورت:

برج جوزا کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت میں آپ کو بے پناہ محبت ملے گی۔ اس میں آپ کو بعض وہ خوبیاں بھی نظر آئیں گی جن کے آپ متلاشی ہیں۔ راستے مختلف ہونے کے باوجود جوزا عورت آپ کو سمجھنے میں دیر نہیں لگائے گی۔ اسے آپ کے کاموں میں دلچسپی ہوگی اور وہ ہر کام میں بڑھ چڑھ کر حصہ لے گی۔ جوزا عورت فطرتاً چونکہ جلد باز ہے اس لئے آپ کو کچھ الجھن ہو سکتی ہے لیکن بہرحال آپ اس دلچسپ صورتحال سے لطف اندوز ہوں گے۔

## اسد عورت:

اگر آپ کا واسطہ کسی اسد عورت سے ہے تو اسے قابو کرنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ وقتاً فوقتاً اسے تحائف سے نوازتے رہیئے۔ کبھی فلم دکھانے لے جائیے اور کبھی لمبی پکنک کا پروگرام بنا ڈالئے اور اگر ممکن ہو تو آسمان سے تارے توڑ لانے کا وعدہ بھی کر ڈالئے اس کے بعد آپ دیکھیں گے کہ آپ کے سامنے اس کی مدافعت کمزور پڑتی چلی جائے گی۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ اسد عورت کا حصول

بہت مشکل ہے اسد عورت اگر ایک مرتبہ فیصلہ کر لے کہ آپ ہی اس کے آدمی ہیں تو وہ آپ کے لئے اپنا سب کچھ چھوڑ سکتی ہے لیکن اس کے ساتھ ہی وہ آپ کی بھرپور توجہ بھی چاہتی ہے کیونکہ وہ اسے اپنا حق سمجھتی ہے اور اس سے دستبردار ہونے کو تیار نہیں۔

## سرطان عورت:

اگر آپ کسی سرطان لڑکی کے عشق میں مبتلا ہو گئے ہیں تو آپ کو ہر قسم کی صورتحال سے نمٹنے کے لئے تیار رہنا ہوگا۔ وہ لڑکی آپ کو طرح طرح کی آزمائشوں میں مبتلا رکھے گی۔ آپ کا مزاج چونکہ اس سے بہت مختلف ہے اس لئے بعض اوقات آپ ذاتی الجھن بھی محسوس کریں گے اس کے ساتھ ہی اس کے دل سے بعض انجانے خوف زائل کرنے کے لئے آپ کو اپنے وقت کا بیشتر حصہ اس کی نذر کرنا ہوگا۔ اگر آپ سرطان لڑکی سے محبت کرتے ہیں تو دن میں کم از کم بیس مرتبہ اس کے سامنے محبت کے ڈائیلاگ بولنا ہوں گے۔

## سنبلہ عورت:

کسی سنبلہ عورت کو سمجھنا ابتدا میں تو آپ کے لئے بڑا مشکل ہو سکتا ہے لیکن وہ آہستہ آہستہ کھلتی ہے اگر تھوڑے ہی عرصہ بعد آپ اس زعم میں مبتلا ہو جائیں کہ سنبلہ عورت کو اچھی طرح سمجھ جائیں تو یہ آپ کی حماقت ہوگی۔ برج سنبلہ سے تعلق رکھنے والی عورتیں بہت گہری ہوتی ہیں وہ آسانی سے اپنا آپ کسی پر ظاہر نہیں کرتیں۔ البتہ جب اسے یقین ہو جائے کہ آپ ہی وہ شخص ہیں جس کی اسے تلاش تھی تو وہ آہستہ آہستہ اپنے خول سے باہر آنے لگتی ہے اپنے آپ کو ظاہر کرنے کا فیصلہ کرنے میں بھی سنبلہ عورت بعض اوقات طویل انتظار کراتی ہے۔

## میزان عورت:

برج میزان کے زیر اثر پیدا ہونے والی کسی لڑکی کے بارے میں کہا جاسکتا ہے کہ وہ اپنے وزن کے برابر سونے سے بھی زیادہ قیمتی ہے۔ عقرب مرد کے لئے اس میں بڑی کشش ہوتی ہے اور آپ یہ بات بلاشک وشبہ ذہن نشین کر لیں کہ اس کا ساتھ آپ کے لئے بڑا مفید ثابت ہوسکتا ہے اس کی وجہ سے آپ اپنے آپ کو کامیاب زندگی گزارنے والوں کی صف میں پہلے نمبر پر پائیں گے۔ آپ کی معاونت کے لئے وہ ہمیشہ آپ کے ساتھ رہے گی۔ آپ کسی بھی معاملے میں مشورہ لینا چاہیں میزان عورت بہترین مشیر ثابت ہوگی۔ اس کے ٹھوس دلائل و نظریات آپ کو قائل کریں گے۔ گھر کے معاملات میں بھی میزان عورت کا کوئی ثانی نہیں۔ وہ اپنے گھر کو ہر وقت اس قدر صاف ستھرا اور پرسکون رکھتی ہے کہ دیکھنے والے انگشت بدنداں رہ جاتے ہیں۔ گھر یا دفتر میں گندگی اور بدسلیقگی اسے پسند نہیں ہے۔

## عقرب عورت:

برج عقرب سے تعلق رکھنے والی عورت کو جذبات کا آگ بگولا کہنا زیادہ مناسب ہوگا یہ جب غصے میں آتی ہے تو واقعی طوفان آجاتا ہے۔ اس موقع پر ضروری ہے کہ آپ اس کے مقابلے کا خیال دل میں لانے کی بجائے کسی پناہ گاہ میں محصو رہو جائیں۔ لیکن اس کے برعکس جب وہ محبت کا اظہار کرتی ہے تو آپ کو یقین نہیں آئے گا کہ یہ وہی عورت ہے جو کچھ دیر پہلے قیامت بنی کھڑی تھی۔ عقرب میں جذبات کا یہ تضاد بناوٹ نہیں بلکہ حقیقت کا مظہر ہے۔ غصہ اور نرمی وہ دونوں میں شدت پسند واقع ہوئی ہے۔

## قوس عورت:

قوس عورت کھیل کود اور سیر و تفریح کی دلدادہ ہوتی ہیں وہ عام طور پر کسی نہ کسی کام میں مصروف رہنا پسند کرتی ہے وہ نیک دل اور ہمدرد ہوتی ہے۔ اگر کسی معاملے میں اس کی طرف سے کوئی غلطی ہو جائے تو اسے چھپانے کی بجائے بلا جھجک اس کا اعتراف کر لے گی۔ اگر آپ اس کی کسی بات پر ناراضگی کا اظہار کریں تو وہ مقدور بھر کوشش کرے گی کہ آئندہ اس کی طرف سے کوئی ایسی بات نہ ہونے پائے وہ آپ پر کبھی کسی قسم کا شک شبہ نہیں کرے گی بلکہ آپ کی اس بات کو تسلیم کرے گی۔ جس کا آپ سے یقین دلانا چاہیں گے۔

## جدی عورت:

اگر آپ کامیاب بزنس مین نہیں ہیں یا عام زندگی میں ترقی کی طرف گامزن نہیں ہیں تو برج جدی سے تعلق رکھنے والی عورت کو آپ سے کوئی دلچسپی نہیں ہوگی۔ برج جدی کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورتیں بڑی محتاط اور تحفظ پسند ہوتی ہیں۔ وہ صرف ایسے کاموں پر توجہ دیتی ہے جن میں وقت ضائع ہونے کا احتمال نہ ہو۔ وہ لوگ جو بے کار چیزوں پر اپنا وقت اور توانائی ضائع کرتے ہیں جدی عورت کے لئے ان میں کشش نہیں ہوتی۔ اس کے برعکس وہ آدمی جو جہد مسلسل پر یقین رکھتے ہیں اور زندگی کی راہ پر کامیابی سے آگے بڑھنے میں کوشاں رہتے ہیں۔ جدی عورت انہیں پسند کرتی ہے اور انہیں منزل سے قریب لانے میں ان کی معاونت بھی کرتی ہے۔

## دلو عورت:

اگر آپ کا واسطہ برج دلو سے تعلق رکھنے والی عورت سے پڑ ہی گیا ہے تو

شروع ہی سے احتیاطی تدابیر اختیار کر لیجیے۔ اس عورت کو سمجھنے میں آپ بار بار غلطی کریں گے اور بار بار قلابازیاں کھائیں گے۔ دلو عورت قوس قزح کے رنگوں کی طرح حسین اور دوسری عورتوں سے بالکل مختلف ہوتی ہے انہیں مصنوعی حسن سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی لیکن محبت کے معاملے میں آپ اس کی طرف سے کبھی سرد مہری محسوس نہیں کریں گے۔ اس جیسی روشن خیال اور کھلے دل و دماغ کی عورت اس سے پہلے آپ نے کبھی نہیں دیکھی ہوگی۔ آپ کی طرح دلو عورت کو بھی بددیانتی اور ناانصافی سے شدید نفرت ہے۔

### حوت عورت:

کسی حوت عورت کے اپنانے کی خواہش ہر مرد کے دل میں ہوتی ہے اور آپ کا شمار بھی انہی مردوں میں ہو سکتا ہے۔ حوت عورت ایک مرتبہ جس کا دامن تھام لے اس سے الگ ہونے کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔ سو فیصد گھریلو ہونے کے ساتھ اس کی خواہش ہوتی ہے کہ گھر پر اس کے شوہر کی حکمرانی ہو۔ البتہ وہ ہر گھریلو معاملے میں شوہر کے پہلو بہ پہلو نظر آئے گی۔ حوت عورت بے حد حسین ہونے کے ساتھ بے پناہ ذہانت کی مالک بھی ہوتی ہے اس کی فہم و ادراک کا اندازہ تو آپ کو شادی کے بعد ہوگا لیکن مطمئن رہیے وہ اپنی ذہانت کو آپ کے خلاف کبھی استعمال نہیں کرے گی لیکن کبھی آپ کا رویہ معاندانہ ہوا تو فوراً ٹوک دے گی۔

## عقرب عورت کا جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

برج حمل سے تعلق رکھنے والے کسی مرد سے شادی کے بعد آپ مالی امور میں بھی عدم تحفظ کا شکار رہیں گی۔ ان کے ہاتھ میں آتے ہی رقم اس طرح اڑ جاتی

ہے جیسے اس کے پر لگے ہوئے ہوں جبکہ آپ برے وقتوں کے لئے کچھ نہ کچھ بچا کر رکھنا چاہتی ہیں۔ لہٰذا یہ مسئلہ بھی متنازع رہے گا لیکن یہ ضرور کہا جا سکتا ہے کہ وہ آپ کی حال کی تمام ضرورتیں تو پوری کرے گا مگر آپ ہمیشہ مستقبل کے اندیشے میں مبتلا رہیں گی۔

## ثور مرد:

ثور مرد کے بارے میں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہیئے کہ وہ آپ کو زندگی کی ہر سہولت فراہم کرے گا۔ آپ اس پر مکمل اعتماد کر سکتی ہیں۔ وہ قدم قدم پر آپ کی مدد کرے گا۔ آپ کبھی اپنے آپ کو تنہا محسوس نہیں کریں گی۔ برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والے کسی مرد سے شادی کے بعد آپ کو غم فردا سے بھی نجات مل جائے گی۔ وہ آپ کی نہ صرف زمانہ حال کی ضرورت پوری کرے گا بلکہ آڑے وقت کے لئے بھی کچھ نہ کچھ بچا کر رکھے گا۔ بچوں کے مستقبل کے بارے میں بھی آپ کو کوئی پریشانی نہیں ہوگی۔ ثور مرد بہترین باپ ثابت ہوتے ہیں اور بچوں کو مثالی تربیت سے آراستہ کرتے ہیں۔

## جوزا مرد:

برج جوزا سے تعلق رکھنے والا مرد اگرچہ وجیہہ و شکیل ہوتا ہے لیکن ذہانت کے اعتبار سے وہ آپ سے بہت پیچھے ہوگا۔ وہ کوئی کام شروع تو کر لیتا ہے لیکن اس کی سمجھ میں نہیں آتا کہ اسے پایہ تکمیل تک کس طرح پہنچایا جائے۔ اس کی یہی خاصیت آپ پر بیزاری کی حد تک اکتاہٹ طاری کر دے گی جوزا مرد کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ کسی ایک جگہ پر ٹک کر نہیں بیٹھ سکتا۔ بچوں کی طرح اچھل کود اس کی فطرت میں شامل ہے اور جب آپ اسے زبردستی کسی ایک جگہ پر

بٹھانے کی کوشش کریں گی تو وہ بغاوت پر اتر آئے گا۔

## سرطان مرد:

اگر آپ نے برج سرطان کے زیر اثر کسی مرد کا انتخاب کیا ہے تو آپ کو بھی ذہن میں رکھنا ہوگا کہ عین ممکن ہے یہ شخص پہلے ہی سے آپ کو نگاہ میں رکھے ہوئے ہو۔ سرطان مرد متحمل مزاج اور باعمل ہوتا ہے۔ وہ ہر معاملے میں تحفظ کو ترجیح دیتا ہے۔ نہایت حساس ہونے کے ساتھ ہی وہ بہت محنتی بھی ہوتا ہے۔ اور بہت جلد اپنے پیشے' کاروبار اور معاشرے میں اہم مقام حاصل کر لیتا ہے۔ آپ یہ بات شروع میں ہی محسوس کر لیں گی کہ وہ اکثر معاملات میں آپ کی ہاں میں ہاں ملائے گا گویا بیشتر معاملات میں آپ دونوں میں ہم آہنگی ہوگی۔ آپ اچھے برے حالات میں اس پر مکمل بھروسہ کر سکتی ہیں۔ بیوی بچوں کی ضروریات کے سلسلے میں بھی سرطان مرد بڑا محتاط واقع ہوا ہے۔ اپنی ضروریات کو نظر انداز کر کے وہ ان کی ضروریات کو ترجیح دیتا ہے۔

## اسد مرد:

برج اسد کے زیر اثر پیدا ہونے والے کسی مرد کے بارے میں جاننے کے لئے ضروری نہیں کہ طویل عرصہ اس کی نگرانی کی جائے۔ اسد مرد ایک کھلی کتاب ہے جسے نہایت آسانی سے پڑھا جا سکتا ہے۔ یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہئے کہ اسد مرد کے لئے عورتوں میں بڑی کشش ہوتی ہے۔ بعض عورتیں نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی طرف کھنچی چلی جاتی ہیں۔ آپ جیسی ذہین اور فہم و دانش رکھنے والی خواتین بھی اس سے مستثنیٰ نہیں ہو سکتیں۔ اسد مرد کی محبت میں گرفتار ہو جانے کے بعد کسی عورت کے لئے رہائی حاصل کر لینا ممکن نہیں۔ یہ بات بھی طے ہے کہ

اگر اسد مرد نے آپ کو پسند کر لیا ہے تو وہ آپ کو زر و جواہر سے لاد دے گا اگر اس کا بس چلے تو تارے بھی آسمان سے توڑ کر بھی آپ کے قدموں میں ڈھیر کر دے لیکن دیکھنا یہ ہوگا کہ رشتہ ازدواج میں بندھنے سے پہلے اس کی یہ نوازشات کتنے عرصے تک برقرار رہتی ہیں۔ یہ بات بھی ذہن میں رکھئے کہ اسد مرد محبت کا بھوکا ہوتا ہے اسے خوش رکھنے کے لئے آپ کو ایسے پاپڑ بیلنے پڑیں گے جن کا آپ نے تصور بھی نہیں کیا ہوگا۔ بصورت دیگر آپ کو پچھتانے کے لئے بھی وقت نہیں ملے گا۔

## سنبلہ مرد:

برج سنبلہ کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کے بارے میں شروع ہی میں بتا دینا ضروری ہے کہ وہ سنجیدہ اور خاموش طبع ہوتا ہے۔ اس کی شخصیت میں ایک خاص وقار جھلکتا ہوا نظر آئے گا۔ اگر آپ کا واسطہ کسی سنبلہ مرد سے ہے تو یہ جان لیجئے کہ وہ آپ کے حسن سے زیادہ آپ کی ذہانت سے متاثر ہوگا۔ ظاہری حسن اس کے لئے زیادہ اہمیت نہیں رکھتا شادی کے لئے وہ کسی ایسی لڑکی کا انتخاب کرے گا جو اسی کی طرح سنجیدہ اور بردبار ہو۔ وہ بظاہر آپ کو ڈل نظر آئے گا لیکن بے تکلف ہونے کے بعد آپ کو اندازہ ہوگا کہ اس کی رگوں میں خون کی بجائے لاوا دوڑتا ہے۔

## میزان مرد:

برج میزان کے زیر اثر پیدا ہونے والے مردوں کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ خوابوں کی دنیا میں کھوئے رہتے ہیں۔ بعض اوقات انہیں حقائق کی دنیا میں لانا بڑا مشکل ہوتا ہے کیونکہ یہ لوگ حقیقت کا سامنا کرنے سے گھبراتے

ہیں۔ان کی قوت فیصلہ بھی کمزور ہوتی ہے معاملہ کوئی بھی ہو وہ اس کا فیصلہ عام طور پر دوسروں پر چھوڑ دیتے ہیں کیونکہ خود کوئی فیصلہ کرنا ان کے لئے بڑا مشکل ہوتا ہے۔ برج میزان کے حامل مرد کے بارے میں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی ہوگی کہ محبت کے معاملے میں بھی وہ ثابت قدم نہیں ہوتے۔کبھی تو وہ کسی کو اس قدر ٹوٹ کر چاہیں گے کہ حیرت ہوگی اور کبھی اس طرح آنکھیں پھیر لیں گے۔ جیسے شناسائی ہی نہ ہو اور اس کی کوئی وجہ نہیں ہوگی۔اسے محض ان کی فطرت کہا جاسکتا ہے۔

## عقرب مرد:

برج عقرب کے زیر اثر پیدا ہونے والے کسی مرد کے ساتھ زندگی گزارنا آپ کے لئے آسان نہیں ہوگا کیونکہ دونوں کا تعلق ایک ہی برج سے ہے اور ظاہر ہے دونوں کی فطرت بھی ایک ہی ہوگی۔اس طرح آپ دونوں اکثر و بیشتر ایک دوسرے سے متصادم رہیں گے۔آپ کو عقرب مرد کی ہر بات کی ہاں میں ہاں ملانی ہوگی۔اس کے اشاروں پر چلنا ہوگا۔خلاف طبع کوئی بات قیامت کا باعث بن سکتی ہے اور آپ زندگی بھر پچھتائیں گی کہ آپ نے اسے معمولی سی شکایت کا موقع بھی کیوں دیا۔عقرب مرد کے بارے میں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی ہوگی کہ اسے گھریلو زندگی سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔وہ گھر میں بیٹھے رہنے کی بجائے بیرونی سرگرمیوں کو ترجیح دے گا۔اس کی زیادہ توجہ اپنے کاروبار پر رہے گی لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہوگا کہ اس کا دل آپ کی محبت سے خالی ہے۔

## قوس مرد:

برج قوس سے تعلق رکھنے والا مرد نہایت خوش مزاج اور ہنس مکھ ہوتا

ہے۔ اس سے رومانس کے دوران آپ کو یوں محسوس ہوگا جیسے دنیا کی ساری محبت اس میں سمٹ آئی ہو لیکن محتاط رہیئے بات جہاں بھی سنجیدگی اختیار کرے گی وہ ایک دم بدک جائے گا۔ یہ بات بھی ذہن نشین رکھیئے کہ قوس مرد بڑا عجلت پسند ہوتا ہے اور اس عجلت پسندی کے باعث اسے اکثر نقصان اٹھانا پڑتا ہے لیکن اسے وہ اپنی غلطی تسلیم نہیں کرتا۔ وہ کسی معاملے میں کسی کا مشورہ بھی قبول نہیں کرے گا۔ ہمیشہ وہی کچھ کرے گا جسے وہ اپنے طور پر بہتر سمجھتا ہو۔ آپ کے لئے اس کی تیز رفتاری کا ساتھ دینا بھی مشکل ہوگا اور اس معاملے میں آپ کو وقتاً فوقتاً اس کی تنقید کا نشانہ بھی بننا پڑے گا۔

## جدی مرد:

برج جدی کے زیر اثر پیدا ہونے والا مرد اپنے اندر رومانس کی کمی کے باعث عورتوں کے لئے زیادہ دلکش نہیں رکھتا لیکن اسے زاہد خشک بھی نہیں کہا جا سکتا۔ جب وہ کسی لڑکی کو پسند کر لیتا ہے تو اس کی محبت قابل ستائش ہوتی ہے۔ وہ کم گو اور خاموش طبع ہوتا ہے اس کی زیادہ توجہ اپنے کام پر رہتی ہے ہر کام اور ہر معاملے میں انہماک اور بھرپور توجہ اس کی فطرت کا خاصا ہے۔ جدی مرد کے بارے میں یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہیئے کہ وہ شرمیلا بھی واقع ہوا ہے۔ محبت کے معاملے میں اس کی رہنمائی عورت ہی کو کرنی ہوگی اس معاملے میں اگر آپ پہل کریں گی تو اسے کوئی اعتراض نہیں ہوگا اس کے برعکس وہ آپ کا نہایت مشکور ہوگا۔

## دلو مرد:

دلو مرد سے شادی کر کے آپ کو محتاط رہنا پڑے گا دلو مرد سے شادی کر کے آپ کو محتاط رہنا پڑے گا۔ اپنے دلو شوہر کے پاس کوئی بڑی رقم ہرگز نہ رہنے

دیکھئے کہا جاتا ہے کہ ان کے ہاتھوں میں سوراخ ہوتے ہیں۔ ایک کی بجائے دس خرچ کر دینے میں وہ کوئی مضائقہ نہیں سمجھتے ان کی یہ فضول خرچی آپ کے لئے مشکلات کا باعث بن سکتی ہے دلو مرد کے بارے میں یہ کہنا بھی بے جا نہ ہوگا کہ وہ ایک مثالی شوہر اور بہترین باپ ثابت ہوتے ہیں۔ بچوں کی نفسیات کو سمجھ کر ان کی پرورش کرتے ہیں۔

## حوت مرد:

اگر آپ کو شریک حیات کے انتخاب میں کسی قسم کی دشواری پیش آ رہی ہو تو ہمارا مشورہ ہے کہ بلاتکلف ایسے مرد کا انتخاب کر لیجئے جو برج حوت کے زیر اثر پیدا ہوا ہو۔ اس برج کا حامل مرد آپ کا بہترین ساتھی ثابت ہو سکتا ہے۔ حساس ہونے کے ساتھ ہی زندگی کے بارے میں اس کی سوچ نہایت گہری ہے اس سے کسی حماقت کی توقع نہیں کی جا سکتی محبت کے معاملے میں بھی حوت مرد کا کوئی ثانی نہیں ہو سکتا۔ آپ کو سمجھنے میں وہ زیادہ دیر نہیں لگائے گا۔ آپ کی کوئی خواہش ایسی نہیں ہوگی جسے وہ پورا کرنے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو۔ اپنی محبت کا احساس دلانے کے لئے وہ اپنی حیثیت کے مطابق وقتاً فوقتاً آپ کو تحائف سے نوازتا رہے گا۔

برج حوت کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ دکھی لوگوں کی باتیں بڑی توجہ سے سنتا ہے اور بہت جلد معاملے کی تہہ تک پہنچ جاتا ہے جیسا کہ شروع کی سطروں میں بتایا جا چکا ہے کہ محبت کے معاملے میں بھی حوت مرد کا کوئی ثانی نہیں۔ اس سلسلے میں آپ پر مکمل بھروسہ کر سکتی ہیں۔ آپ کی زلف کا اسیر ہونے کے بعد وہ کسی دوسری عورت کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھنا بھی پسند نہیں کرے گا حوت مرد بچوں میں بھی بہت مقبول ہوتا ہے

اور اس مقبولیت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ان کی صحیح تربیت میں اسے زیادہ دشواری پیش نہیں آتی۔

## موافق رنگ

**سبز رنگ:**

بہت سی خوبیوں کا حامل، بڑے نیک دل اور رحم دل، نیکی پھیلانے اور نیکی کی راہ پر چلنے والے. وقت آنے پر بڑی سے بڑی قربانی دینے والے، ہیجانی طبیعت سے سکون پانے والے، طبیعت پرسکون، تازگی بھری رکھنے والے۔

**پیلاہٹ مائل سبز رنگ:**

پیلاہٹ مائل سبز رنگ والے بد دیانت اور جھوٹے۔

**نیلاہٹ مائل سبز رنگ:**

نیلاہٹ مائل سبز رنگ والے بڑے ایماندار، قابل اعتماد۔

**برابر شیڈ والے:**

پرسکون اور پرامید، ذہنی پریشانی سے نجات پانے والے۔

**نیلا رنگ:**

روحانیت اور تازگی بخشنے والا رنگ، بزرگی، دیانتداری اور پاکیزگی کے پیکر، اطاعت پسند اور فرض شناس۔

**ہلکا نیلا رنگ:**

درست فیصلہ کرنے والے، مشکل حالات کو احسن طریقے سے سلجھانے

والے۔

## گہرا نیلا رنگ:

آرٹ سے لگاؤ رکھنے والے، روحانی طاقت میں ممتاز۔

## سرخ شیڈ والا نیلا رنگ:

مایوس طبیعت کے حامل۔

# موافق پھول

## گل داؤدی:

اس پھول کو پسند کرنے والے بے حد ذہین، دیانتدار، صاف گو، خوش مزاج، مذہب کے معاملے میں بے حد سنجیدہ، آزاد اور انصاف پسند، ناموافق حالات پر قابو پانے والے، اپنے مقاصد کے لئے پرامید رہنے والے، پیدائشی خوش قسمت، ہر محفل میں مرکز نگاہ، جانوروں سے محبت رکھنے والے، گھر میں طرح طرح کے پرندے رکھنے والے، سیر و سیاحت کے شائق، مشکل کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینے والے، مطالعہ میں دلچسپی لینے والے، کسی کی مدد نہ چاہنے والے، شوبزنس سے تعلق رکھنے والے۔

خواتین بڑی دھیمی اور نرم مزاج، فنون لطیفہ سے بڑا گہرا تعلق، چڑچڑی، جذباتی، پریشان خیال، عزیز و اقارب سے زیادہ میل جول نہ رکھنے والیاں، محبت کی داستانیں سنانا محبوب مشغلہ۔

فنون لطیفہ، وکالت، سیاست اور صحافت و اداکاری کے پیشوں سے منسلک ہو کر مقبول اور کامیاب ہونے والے۔

لیکوریا، حلق، گردن اور پٹھوں کے کھچاؤ کے مرض میں مبتلا ہونے والے۔

## موافق پتھر

### لعل (روبی):

ازدواجی زندگی خوشگوار، خود اعتمادی میں اضافہ، روزگار میں ترقی، دشمن زیر، قوت ارادی اور حوصلہ بلند، اسقاط حمل سے محفوظ، الیکٹرک شاک اور پانی میں ڈوبنے سے محفوظ، ام الصبیان کے مرض سے بچے محفوظ، قدر و منزلت، محبت، دوستی، وفاداری کا معاون، پیاس کو کم کرنے والا، گنٹھیا اور نقرس کے امراض سے شفا بخشتا ہے۔ لیکوریا، سیلان الرحم، ہیضہ، دل کے عارضہ، جسمانی تھکاوٹ، کمزوری اور جگر کے لئے بے حد مفید۔

### پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے مبرا کرنے والا، محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرنے والا، قوت بالیدگی بڑھانے والا، ازدواجی زندگی کو خوشگوار بنانے والا، آئیڈیلز کے حصول میں بے حد مددگار، حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرنے والا، عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرنے والا، سہانے خوابوں کو حقیقت کا روپ دینے والا، غصہ اور غم ختم کرنے والا، دل کے عارضہ سے حفاظت میں رکھنے والا، دوران خون کی تمام بیماریوں کا معالج، بواسیر سے نجات دلانے والا، جذام اور پھلبہری سے نجات بخشنے والا، بلڈ کینسر، پیچش، اسہال کے لئے مفید۔

## سرخ عقیق:

خوش حال زندگی کا ضامن، آلام و آفات سے چھٹکارا بخشنے والا، سفر کی حفاظت و نگہبانی کرنے والا، شیطان بھگانے والا، کینہ اور بغض سے پاک کرنے والا، سحر اور جادو کا توڑ، پاک صاف زندگی کا ضامن، خون کی بیماریوں مثلاً انجماد خون، خون کی قے، حیض کی زیادتی، خفقان کے لئے مفید، کیڑوں کے زہر کو ختم کرنے والا، مفرح قلب، پرانے زخموں کو مندمل کرنے والا، دماغی فالج، پیشاب میں خون روکتا ہے۔

## سنگ سلیمانی:

سفید اونیکس عزت، شہرت، کاروباری شعور، حاکم وقت کو مہربان، کاروباری معاملات میں صاف گوئی، اونچے خیالات کو جنم دینا، دروغ گوئی کو ختم کرنا، کاروبار میں ترقی کے لئے کوشاں۔

## عددی قوت

مستحکم مزاج، فولادی اعضاء جسم، قوت ارادی پہاڑوں جیسی، لوہے کو پگھلانے والے، اپنی ذات پر مکمل بھروسہ اور اعتماد، کسی بھی قسم کی رکاوٹ سے خوفزدہ نہ ہونے والے، ہر قسم کی رکاوٹ ہٹا کر کامیاب ہونے والے، جنگجو، ابتدائی زندگی کٹھن حالات سے دوچار، بلند حوصلگی، ثابت قدمی اور عزم صمیم کی بنا پر کامیابی حاصل کرنے والے، فطرتاً جلد غصے میں آنے والے، اضطراری پن اور خودمختاری کے جذبات کے حامل، دوسروں پر حکومت کرنے کی خواہش رکھنے والے، خانگی زندگی میں جھگڑے رکھنے والے، عزیزوں سے برسرپیکار، غرور و تکبر فطرت ثانیہ، اپنی ذاتی شخصیت پر بے پناہ بھروسہ کرنے والے، اپنے معاملات میں دوسروں کی

مداخلت پسند نہ کرنے والے۔ دوسروں پر حکمرانی کے خواہاں۔ گھروں پر مکمل راج کے خواہاں۔

## عالمی شہرت کے افراد

چارلس ڈیگال، جارج ایسٹ، علامہ اقبال، ٹیپو سلطان، بہادر شاہ ظفر، حکیم محمد سعید، چوہدری رحمت علی، رچرڈ برٹن، جواہر لعل نہرو، مارٹن لوتھر کنگ۔



# بُرج قوس

## ( Sagitarius )

(۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر)



# بُرج قوس (Sagitarius)

(۲۲ نومبر تا ۲۱ دسمبر)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۹ |
| حاکم سیارہ | = | مشتری |
| علامت برج | = | تیر انداز |
| عنصر | = | آتشی |
| عددی حروف | = | ف |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۳ |
| خوش نصیبی کا نگینہ | = | نیلم، پکھراج، فیروز، لعل، ہیرا، پنا، |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | ارغوانی، بنفشی، نیلا، سیاہ، زرد، سرخ |
| خوش نصیب دن | = | منگل |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۲، ۲۱، ۳۰، ۳۹، ۴۸ |

| | | |
|---|---|---|
| خوش نصیبی کا پھول | = | نرگس، آبی |
| خوش نصیبی کی دھات | = | ٹن، سونا |
| ماہیت | = | ذو جسدین |
| خوش نصیب بروج | = | حمل، اسد |
| غیر خوش نصیب بروج | = | جوزا، سنبلہ، حوت |
| دوست بروج | = | میزان، عقرب، جدی، دلو |
| غیر جانبدار بروج | = | ثور، سرطان |
| حصہ جسم سے تعلق | = | کولھے، رانیں، ریڑھ کی ہڈی کی دم |
| کلید وجود برج | = | سفر |
| کلید سیارہ | = | وسعت، تحفظ، نرم خوئی، مواقع |
| بیماریاں | = | بخار میں گردن کا اکڑ جانا، گنٹھیا، لنگڑا پن، جوڑوں کا درد، ہاضمے کی خرابیاں، ہاتھ، پاؤں اور کولھے میں ضرب، حلق کی بیماریاں، گردے، جوڑوں کا ہلنا، سوکڑے کی بیماری |
| پیشے | = | آرمی، پولیس، سیاحت، شکار، غوطہ خوری، کھلاڑی، اداکاری، کوہ پیمائی، شاعری |
| خوش نصیب مقامات | = | عرب، شمالی فرانس، ٹورنٹو، سری نگر |

# قوس افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت و کردار:

ہر وقت متحرک. بوریت کی صورت میں سیر کو نکل کھڑے ہونا. آزادی سے گھومنے پھرنے والے، سرگرمیوں کو پسند کرنے والے. شانہ بدوش، حرکت میں برکت، جمود انہیں مریض بنا دیتا ہے۔ سیر و تفریح سے صحت یابی پانے والے، سچائی کے متلاشی، سچائی ایمانداری کی حدوں کو چھونے لگتی ہے۔ جھوٹ بولنے میں زبان ان کا ساتھ نہیں دیتی۔ نشانے پر تیر چھوڑنے والے جو کبھی خطا نہیں ہوتے۔ کسی کو دھوکا نہ دے سکنے والے۔ مکمل اعتماد کے قابل. بہت وفادار، حاسد، شکی مزاج اور بے اعتماد افراد کی دوستی اور محبت کو پسند نہ کرنے والے، قابل بھروسہ. اپنے معیار پر نہ اترنے والے افراد پر برافروختہ ہونے والے، ہر قسم کے چیلنج کو قبول کرنے کی صلاحیت، ہر نئی صبح نئی امید لانے والی، ہر کل گزشتہ کل سے مختلف. صبح سویرے سیر کر کے تازہ دم ہونے والے۔

## پرکشش:

بہت زیادہ کشش کے حامل، صنف نازک کو اپنی طرف کشش دینے والے. عشق و محبت سے زیادہ رغبت رکھنے والے، محبت میں مر مٹنے کا جذبہ رکھنے والے، خوبصورت لوگوں کو چاہنے والے اور ان سے شادی رچانے والے۔

## دولت:

دولت کی از حد قدر کرنے والے، دولت کمانے کے متلاشی. فضول خرچی سے گریز کرنے والے اور فضول خرچ عیاش لوگوں کو ناپسند کرنے والے. ایسی

محفلوں سے گریز کرنے والے، بے حد محتاط اور قدرے کنجوس زندگی کے حامل، غلط جگہوں پر بالعموم خرچ کرنے والے، کفایت شعاری سے کام نہ لینے والے، دوسروں کے کام آنے والے، ضرورت مندوں کی مدد سے گریز نہ کرنے والے، اپنی محنت اور ذہانت سے پھر دولت جمع کر لینے والے، کسی کا دست نگر اور محتاج بن کر رہنا گوارا نہ کرنے والا۔

## قائدانہ صلاحیتیں:

بے حد خود اعتمادی کے باعث پسند کئے جانے والے، کسی ادارے کا سربراہ بننے کی خواہش رکھنے والے، اور اس کی تگ و دو میں مصروف، اعلیٰ ترین عہدوں پر فائز ہونے والے، اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت ان عہدوں پر بہترین طریقے سے عہدہ برآ ہونے والے، اپنے فرائض کو اپنا جان کر ان پر عمل کرنے والے اور لوگوں کو اپنے نقش قدم پر چلانے والے۔ زندگی کے ہر موڑ پر کامرانیاں اور کامیابیاں حاصل کرنے والے، صداقت پرست، جھوٹ سے نفرت کھانے والے، بے ایمان افراد کو حقارت کی نظر سے دیکھنے والے، انصاف پسند اور انصاف کا ساتھ دینے اور دیکھنے والے، محنت کشوں کو خوش کرنے والے، اچھی توقعات کے حامل۔

## جسمانی صحت:

پھرتیلے اور چھریرے جسم کے مالک، اپنا کام پوری جانفشانی سے کرنے والے، جسمانی صحت کا بے حد خیال رکھنے والے، اوسط عمر میں قدرے فربہی پکڑنے والے، دلکشی سے بھرپور، شخصیت کی کشش کو برقرار رکھنے والے، چال ڈھال سے خوبصورت نظر آنے والے، تندرست و توانا اور تندرستی کو بے حد پسند کرنے

والے. طاقتور اور مضبوط. زبردست جفاکش. ہر کام محنت و مشقت سے انجام دینے والے. اعلیٰ قسم کی غذائیں کھانے والے. تندرستی کے معیار اور توازن کو برقرار رکھنے والے. منشیات کے استعمال سے نقصان اٹھانے والے. ادویات کے استعمال سے موت کو جلد قبول کرنے والے۔

## اندازہ:

کسی کی نیت کے بارے میں درست اندازہ نہ لگانے والے، دوسروں کو جاننے اور پہچاننے کی صلاحیت مفقود رکھنے والے اور اس طرح بے پناہ نقصان اٹھانے والے، لوگوں کے ہاتھوں دھوکہ اور فریب کھانے والے اور اس طرح سخت پریشانی اور الجھن کا سامنا اور بے چینی و بے قراری کا قوی احساس رکھنے والے۔

## کنجوسی اور کفایت شعاری:

دولت جمع کرنے کے شوقین، روپے پیسے کو جمع رکھنے کی خاطر زبردست کنجوسی کرنے والے. خواہ زندگی کس قدر مشکل ہی کیوں نہ ہو جائے، ساری زندگی تنگی اور عزبت میں گزارنا منظور کر لیں گے لیکن خرچ کرنا گناہ سمجھیں گے۔ زندگی کو خوشیوں سے محروم کر لینے والے۔

## مزاج:

متلون مزاج نہیں ہوتے۔ شدید ناانصافی اور خودغرضی سے بھرپور ظالمانہ کاموں پر فوری شدید اشتعال میں آنے والے، پھر کسی بھی بات کا لحاظ نہ کرنے والے، خوشگوار ماحول سے قابو میں آنے والے. فضول قسم کی چیزوں، بدنظمی اور بے راہ روی کو ناپسند کرنے والے، حساس، ہر چیز کو غیر معمولی انداز میں دیکھنے والے،

بے حد رحم دل اور فیاض، اپنا کام چھوڑ کر دوسروں کے کام آنے والے، لوگوں کو فائدہ پہنچانے والے اور ان کے کام آنے کو اپنا فرض منصبی جاننے والے، لوگوں سے شفقت، محبت نرمی اور دلجوئی کا سلوک کرنے والے۔

## محبت:

ذہنی صلاحیتوں کی بدولت اپنی پرکشش شخصیت کے ذریعہ محبت پر سخت گرفت کرنے والے، محبت کے بدلے محبت پانے والے، محبت میں اضافہ کرتے چلے جانے والے اور اس طرح محبت کو مضبوط و مستحکم بنانے والے اور ایک ایسا رشتہ جوڑ لینے والے جس کو دنیا کے حوادث اور بڑے بڑے طوفان بھی نہ توڑ سکیں، قابل رشک محبت کے مالک۔

## نصب العین:

زندگی کی حفاظت اور استحکام بے حد ضروری ہے اور اس کے لئے چٹان کی طرح جم جانا ان کی نمایاں خصوصیت ہے۔ دنیا بھر میں اپنا نام روشن کروانے کے لئے اور آئندہ نسلوں تک پہنچانے کے لئے انتھک دن رات محنت کرنے والے، مقدر سے شہرت پانے والے، ان کے اچھے مقاصد کو کوئی بھی شکست سے دوچار نہیں کرسکتا۔ اچھے مقاصد کے لئے انتھک محنت کی بدولت کامیاب ترین افراد بن جانے والے۔ زیادہ سے زیادہ لوگوں سے اپنی اہمیت منوانے کے خواہاں، اسی لئے وسیع تعلق رکھنا پسند کرنے والے، لوگوں کو مفید مشورے دینے والے، اپنے پڑوسیوں کو ہمہ اقسام کے مشوروں سے نوازنے والے. پڑوسیوں سے محبت کا نظریہ برقرار رکھنے والے، خاص قسم کی صلاحیتوں، صفات اور خوبیوں سے بھرپور جن کی بدولت دوسرے لوگوں میں مقبول وممتاز. بڑے دریا دل۔ فیاضی پر آ جائیں تو اپنا

تن من دھن لٹا دینے والے۔ انصاف پسند، شرافت اور نیکی سے زندگی گزارنے والے۔ دلوں میں خلوص، پیار اور اخلاق آمیز جذبے سے معمور، لوگوں سے اچھے طریقے سے پیش آنے والے۔ منفی انداز کی صورت میں انتہا پسند، خود غرض، نقصان پہنچانے والے، متلون مزاج اور سخت کوش بن جانے والے۔ ایک جگہ ٹک کر نہ بیٹھنے والے بلکہ فوری طور پر بھاگ جانے والے۔ گھومنے پھرنے کو بے حد پسند کرنے والے۔ ان کی اچھل کود قابل دید، گرنے کے باوصف فطری حالت کو ترک نہ کرنے والے۔ چلتے پھرتے خوبصورت نظر آنے والے۔ اپنی شخصیت میں وقار وجاہت رکھنے والے۔

## صحت:

اپنی صحت کا بے حد خیال رکھنے والے، ہلکی پھلکی ورزش کے عادی، چھریرے اور اسمارٹ جسم والے، پرجوش جذبات والے، حرکت کرتے ہوئے اپنی شخصیت سے بے حد دل فریب نظر آنے والے، بڑھاپے تک اپنی جسمانی دلکشی کو برقرار رکھنے والے، بڑھاپے میں قدرے موٹے اور الجھے الجھے ہو جانے والے، زیادہ کمزوری کا شکار ہونے والے۔ پریشانیاں گھیرنے والے، خوفزدہ اور بددل، الجھی ہوئی زندگی گزارنے والے، پھر بھی اپنی صحت کا خیال رکھنے اور اعتدال بھری غذا کا استعمال کرنے والے، باغات اور سرسبز جگہوں پر سیر کر کے خوشی حاصل کرنے والے بن جاتے ہیں۔

اپنی زندگی کی پوری طرح حفاظت کرنے والے، پوری شان سے زندہ رہنے کے لئے کوشاں، ہمت، جدوجہد، انتھک محنت کے ذریعہ خوشیاں حاصل کرنے والے، لوگ ان کی اہمیت وحوصلے کی قدر کرتے ہیں۔ ہر حال میں زندہ رہنے کو ترجیح دیتے ہیں۔ بڑی سے بڑی ناکامی سے نہ گھبرانے والے، نئے سرے سے

عزم و ارادے اور محنت مشقت سے کام میں جت جانے والے، اپنی تمناؤں کی تکمیل کرنے والے۔

## خلوص اور مہم جوئی:

خلوص اور جانثاری کا پیکر، ایثار اور فدائی خواص کے حامل، مہم جوئی کے کاموں میں شرکت باعث برکت گردانئے والے، ہر وقت خود غرضی اور انتہا پسندی سے کام نہ لینے والے، سطحی قسم کے انداز فکر سے بہت آگے نکل جانے والے، مثبت راہوں کو اپنا کر بنی نوع انسانوں کی بھلائی کا موجب بننے والے اور آگے ہی آگے بڑھنے والے، اپنے سفر کو متنوع انداز میں جاری رکھنے والے۔

## شہرت کے بھوکے:

دولت سے زیادہ شہرت کے بھوکے اور اس کے لئے تگ و دو کرنے والے، دولت کو شہرت کے مقابلے میں آنی جانی چیز سمجھنے والے، شہرت حاصل کرنے کی تگ و دو میں ہمہ وقت مصروف تاکہ دنیا بھر میں شہرت اور ناموری پا سکیں۔ گہماگہمی جاری رکھنے کو اچھا سمجھنے والے، زندگی کی رونق کو برقرار رکھنے والے، خوشیوں کا بھرپور احساس رکھنے والے، دلوں میں زندہ رہنے کی ترنگیں بیدار رکھنے والے۔

## تصوراتی مزاج:

ہمیشہ معتدل اور شریف نظر آنے والے، ہر انداز سے مقبولیت اور شرافت کے مظہر، سیر و تفریح پر نہ جاسکنے کی صورت میں تصور میں ہی سفر کرنے والے، تصوراتی مزاج بے حد زیادہ رکھنے والے اور خیالوں میں نت نئی دنیا بسانے کے موجب اور راحت و فرحت محسوس کرنے والے، لوگوں سے بھرپور توجہ کے

طالب۔ اپنی خوبیوں اور صفات کو منوانے والے۔ اس خبط میں حد سے زیادہ مشغول اور شرمندگی اٹھانے والے اور اس طرح نقصان اٹھانے والے۔

کم لچک کے حامل۔ انتہا پسندی کے ساتھ اپنی مرضی منوانے والے۔ انتہا پسندی کے ہاتھوں اپنے آپ کو تباہ و برباد کرنے والے اور اس طرح اپنی صفات اور خوبیوں سے ہاتھ دھونے والے۔ خود غرضی کا شکار ہو کر ذلیل ہونے اور اپنی خوبصورت شخصیت کو مسخ اور بدصورت بنانے والے۔

## مشاغل:

کھیلوں سے بے پناہ دلچسپی رکھنے والے۔ گھر سے باہر والی دلچسپیوں کو پسند کرنے والے اور ان میں پوری لگن۔ جوش اور شوق سے حصہ لینے والے۔ رسہ کشی اور زور آزمائی کے کھیلوں کو ترجیح دینے والے۔ ٹینس، پیراکی، بیڈمنٹن، کشتی رانی جیسے کھیل ان کے مزاج کے عین مطابق۔

## اچھے انسان:

زیادہ تر خوش و خرم زندگی گزارنے والے۔ خلیق اور ملنسار، مذاق اڑانے پر جلد غصے میں آ جانے والے۔ معاشرے کے رسم و رواج کے خلاف بغاوت کا جذبہ رکھنے والے۔ کبھی بھی میدان سے نہ بھاگنے والے۔ نہ ہی کسی کو اپنی مدد کے لئے پکارنے والے۔ سماجی معاملات میں کمزور یادداشت کے حامل۔ اپنے حریفوں کے کاروباری اعداد و شمار کا پوری طرح خیال رکھنے والے۔ تیز روشنی، بڑے بڑے منصوبوں، تخلیقی سوچ، اچھی خوراک، سیر و سیاحت، تبدیلی، آزادی، خود مختاری کو پسند کرنے والے اور بددیانتی، ظلم، خود غرضی، منتقم مزاجی، مکاری، سرد مہری اور طمع سے نفرت کرنے والے۔ چیلنج پسند، اپنی ضائع شدہ توانائی کو بحال کرنے والے،

بلاجواز کسی کی بے عزتی کرنے کی غلطی کرنے والے اور کئی روز تک ضمیر کی ملامت سے پریشان رہنے والے لیکن غلطی پر اعتراف نہ کرنے والے، خانہ بدوشوں کی ذہنیت والے، ان کا لہجہ بعض اوقات ناگوار خاطر محسوس ہونے والا، صاف گو اور بے باک، جتنے خوش طبع اور ہنس مکھ، اتنے ہی سنگین پریشانیوں سے دو چار۔

## قوس مرد

### خوبیاں:

ہر حال میں اپنی آزادی برقرار رکھنے والا اور اس میں مخل ہونے والے کسی فرد سے رابطہ نہ رکھنے والا اور اگر کسی ایسی عورت سے اس کی شادی ہو جائے تو اس سے کنارہ کشی اختیار کرنے والا۔ ان کے آئیڈیل کے لئے یہ لازم ہے کہ وہ ان کے نظریات' خوبیوں اور عقائد سے محبت کرنے والا ہو۔ قوس مرد ہر لحاظ سے خود مختار رہنا پسند کرتا ہے۔ لیکن کسی بھی قسم کے تحفظ سے مبرا ہوتا ہے۔ محبت کی طاقت کا بے پناہ احساس رکھتا ہے۔

اپنے آپ کو ہمہ وقت عطریات کی خوشبو سے مامور رکھتا ہے۔ خوشبو بھی ایسی جس سے مخالف جنس کا ہر فرد ان پر فی الفور فریفتہ ہو جائے اور ان کے دل و دماغ پر مسلط ہو کر ان کو اس کے جال میں پھنسا دے۔

چونکہ قوس مرد کا کوئی خاص مطمع نظر نہیں ہوتا۔ اس لئے اکثر اس کی دلچسپیوں کا معیار وہ نہیں ہوتا۔ جو اس کے شایان شان ہو وہ عارضی اور مصنوعی روشنیوں اور دلچسپیوں میں پھنس کر اپنی تمام تر توانائی کو برباد کر دیتا ہے۔ اگرچہ اپنے برج کے نشان تیر انداز کی طرح ہر وقت مستعد رہتا ہے اور جہاں کہیں بھی اسے کوئی نشانے پر نظر آئے اپنا تیر فوراً چھوڑ دیتا ہے۔ لیکن تیر چھوڑتے وقت وہ یہ

بات بھول جاتا ہے کہ بغیر سشمت کے تیر کبھی بھی صحیح انداز میں نشانے پر نہیں بیٹھ سکتا۔ وہ عجلت سے کام لیتا ہے۔ جس کے نتیجہ میں اس کا تیر اکثر نشانے پر لگنے کی بجائے غلط جگہ جا کر لگتا ہے اور اسے ناکامی سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ بہرحال اسے اس بات کی خوشی ہوتی ہے کہ اس نے تیر چھوڑا تو ہے اور دوسرے کو اپنی اہمیت کا احساس دلایا ہے۔

جہاں تک جنسی معاملات کا تعلق ہے۔ اس معاملے میں وہ حتی الوسع اعتدال پسندی کا مظاہرہ کرتا ہے اور کسی بھی قسم کی دیوانگی کا مظاہرہ نہیں کرتا۔ اسے زندگی کے معمولات میں تصور کرتا ہے۔ ہر قسم کی عجلت اور بے صبری دور رہنے کی کوشش کرتا ہے اور اکثر کامیاب رہتا ہے۔ محبوب یا بیوی کی جدائی کے تصور سے آہیں نہیں بھرتا۔ کیونکہ اسے وہ عقل و ذہن کا فتور جانتا ہے اور اس کے پیچھے وقت ضائع کرنے کو اپنی توہین سمجھتا ہے۔

قوس مرد جنونی انداز فکر و حامل ہوتا ہے۔ بے پناہ جرأت کا مالک ہوتا ہے اور دوسرے لوگوں کو اپنی جرأت مندی سے بے حد متاثر بھی کرتا ہے۔ مثبت سوچ کا حامل ہوتا ہے اور اپنی بے پناہ لگن اور محنت سے اپنے لئے کامیابی کے دروازے باآسانی کھول لیتا ہے۔

قوس مرد ناکامی کے لفظ سے ناآشنا ہوتا ہے۔ اس لئے کسی بھی معاملے میں کام کرتے وقت اس کے ذہن کے کسی بھی گوشے میں ناکامی کا تصور نہیں ہوتا۔ اس لئے اکثر کامیابی ان کے قدم باآسانی چوم لیتی ہے۔ زندگی کی گھما گھمی میں بے حد دلچسپی لیتا ہے اور اس گھما گھمی کو برقرار رکھنے کے لئے پوری لگن سے کام میں منہمک رہتا ہے۔

چونکہ قوس مرد متوازن جذبات اور مزاج کا حامل ہوتا ہے۔ اس لئے وہ

جلد اشتعال میں نہیں آتا۔ اکثر سیر و تفریح کے پیچھے بھاگتا ہے۔ تاکہ اس کا ذہن نفسیاتی لحاظ سے متوازن رہے اور اعتدال کی راہ سے نہ ہٹنے پائے۔ اس طرح اس کی زندگی ہمواریت کے ساتھ گزرتی ہے۔ اگر کسی وجہ سے اسے سیر و تفریح کے مواقع نہ مل سکیں تو پھر وہ تصورات کے ذریعہ خوابوں کا سہارا لیتا ہے اور خوابوں کی حسین دنیا بسا کر اپنے لئے تفریح کا سامان مہیا کر لیتا ہے اور اس طرح نفسیاتی طور پر ذہنی تسکین بخوبی پا کر زندگی کی ناہمواریت کو الٹی پٹری سے سیدھی پٹری پر چڑھا لیتا ہے اور پھر اپنے کاموں میں مگن ہو جاتا ہے۔

قوس مرد بے باک اور صاف گو ہوتا ہے۔ اس لئے وہ ہر قسم کی مصلحتوں سے مبرا ہوتا ہے۔ چونکہ سچ بولنا اس کا شیوہ ہوتا ہے۔ اس لئے خود بھی سچ بولتا ہے اور دوسروں سے بھی سچ سننا پسند کرتا ہے۔ البتہ ان کی کھری باتوں سے دوستوں اور احباب سے بہت جلد ناراض ہو جاتا ہے اور اس بات کو اپنا حق بھی سمجھتا ہے۔ لیکن وہ اس بات کو بھول جاتا ہے کہ اس کی اپنی کھری باتیں دوسروں کے جذبات کو بھی مجروح کرتی ہے۔ گو کہ اس کا ارادہ اور نیت دوسروں کی دل شکنی نہیں ہوتا۔ بلکہ اس کے منہ سے تمام تر باتیں بلا ارادہ اور بلا کسی بغض اور کینہ نکلتی ہے اور بعد میں اس کو اس کا دکھ بھی ہوتا ہے۔ لیکن اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت' تیر کمان سے نکل جانے کے بعد واپس تو نہیں آ سکتا۔

اپنی طرف سے کوشش کرتا ہے کہ کسی کا دل نہ دکھائے۔ اسی لئے حتی الوسع کوشش کرتا ہے کہ دسروں کے جذبات و احساسات کا خاص طور پر خیال رکھا جائے۔

ذہین اور مخلص ہونے کے ناطے صداقت و دیانت کا مرقع ہوتا ہے۔ نہ خود بد دیانتی کرتا ہے اور نہ ہی دوسروں کو کرنے کی اجازت دیتا ہے۔ اگر کوئی کرے تو

اس سے سخت نفرت اور بیزاری کا اظہار کرتا ہے اور اس سے تمام تر تعلقات توڑ دیتا ہے۔ انصاف پسند ہوتا ہے۔ اس لئے کوشش کرتا ہے کہ کسی کے ساتھ بے انصافی نہ ہونے پائے۔ رحمدل اور اخلاق کے اعلیٰ جذبات سے لبریز ہوتا ہے۔

بے پناہ خواہشات کا حامل ہوتا ہے اور خوش کن امیدوں سے اپنی وابستگی رکھتا ہے۔ خود بھی خوش رہتا ہے اور دوسروں کو بھی خوش کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ دوسروں کی آزادی کا احترام کرتا ہے۔ اپنے نظریات اور قدروں پر ڈٹ کر کام کرتا ہے۔ انتہائی شرافت کا مظاہرہ کرتا ہے۔ ملنساری کا مرقع کبھی بھی ہاتھ سے نہیں جانے دیتا۔ اجنبی افراد سے بھی بڑی گرم جوشی کا مظاہرہ کرتا ہے۔ اپنی آزادی کی حدود طے کر کے ان حدود کی پاسداری بخوبی کرتا ہے۔ خطرات پسند ہوتا ہے اور ہر معاملے میں بے خوف و خطر کودنا اس کی فطری عادت ہوتی ہے۔

ہر قسم کے مشاغل میں حصہ لیتا ہے اور خاص طور پر ان کھیلوں اور مشاغل کو پسند کرتا ہے۔ جن میں اسے زیادہ سے زیادہ خطرات کا سامنا کرنا پڑے۔ تیز رفتار ہونے کے ناطے تیز رفتار اشیاء سے قدرتی لگاؤ رکھتا ہے۔ اکثر ایسے کارنامے انجام دیتا ہے۔ جس سے دوسروں کے رونگٹے کھڑے ہو جائیں۔

کھیلوں بالخصوص خطرناک کھیلوں کشتی، رسہ کشی، غوطہ خوری، بیڈمنٹن، ٹینس اور اس قسم کے سخت ترین کھیلوں کا شائق ہوتا ہے اور ان میں بلا سوچے سمجھے خطرات مول لیتا ہے اور کئی کارنامے انجام دیتا ہے۔

قوس مرد ایک معصوم بچے کی مانند ہوتا ہے اور اس کی اکثر حرکات کا منبع بچگانہ حرکات اور خواہشات سے منسلک ہوتا ہے۔

اس کے اندر فطرتاً دوسروں کی رہنمائی کرنے کا بے پناہ جذبہ ہوتا ہے اور اکثر دوسروں کی ان کے معاملات میں رہنمائی کر کے خوشی محسوس کرتا ہے اور

اس طرح معاشرے میں عزت پاتا ہے اور اپنے اس وصف کی بدولت بہت جلد معاشرے میں باوقار اور باعزت شخص بن جاتا ہے۔ یہ فلاحی کاموں میں بھرپور حصہ لیتا ہے اور اس طرح اپنے لئے ناموری پاتا ہے۔

قوس مرد کوسوں دور سے لوگوں کے احتجاج میں پہچانا جاتا ہے۔ کیونکہ اس کے اردگرد لوگوں کا ہجوم ہوگا اور لوگ اس کی باتوں سے سرور و شاداں ہونگے۔ قوس مرد اپنے چہرے اور شخصیت کے لحاظ سے ملنسار اور دوست نواز دکھائی دیتا ہے اور اس کی چال ڈھال سے ایک قسم کا وقار اور تیزی جھلکتی ہے۔ اس کی آنکھیں روشن تر ہوتی ہیں۔ جسمانی لحاظ سے اکثر دراز قد ہوتا ہے۔ جسم مضبوط اور توانا ہوتا ہے۔ اس کو دیکھ کر پہلا تصور ابھرتا ہے کہ کوئی طاقتور صحت مند گھوڑا چلا آرہا ہے۔

اس کے نظریات معقول پسندی کے دائرہ میں ہوتے ہیں۔ اکثر معاملات کے نتائج کو اپنی ذہانت اور تیز تر سوچ کے ذریعے قبل از وقت اخذ کر لیتا ہے۔ بڑھاپے میں بے انتہا عقل مند ہوتا ہے۔ سادہ زندگی گزارنا پسند کرتا ہے اور اس سے بھرپور لطف اٹھاتا ہے۔ بے شمار چاہنے والی عورتوں سے چاہت رکھنے کے باوصف بھی صرف اور صرف اپنی بیوی کا وفادار بن کر رہتا ہے اور اس کو کسی بھی قسم کی شکایت کا موقع فراہم نہیں کرتا۔ یہی خوبی اس کو گھر میں تسکین اور خوشی فراہم کرتی ہے۔

## خامیاں:

قوس مرد میں سب سے بڑی خامی یہ ہوتی ہے کہ متعدد عورتوں سے ایک وقت میں تعلق رکھتا ہے اور ان کے درمیان پلے بوائے بن کر رہتا ہے۔ فلرٹ کرنے کا ماہر ہوتا ہے۔ اس لئے فلرٹ پر فلرٹ کرتے ہیں۔ ایسی سرگرمیوں پر

جب گھر میں اس سے بیوی ماں یا کوئی بہن بھائی باز پرس کرتا ہے تو فوراً غصے میں آ جاتا ہے اور اشتعال انگیزانہ رویہ اختیار کرتا ہے۔ اکثر اونچے خوابوں کی تلاش میں رہتا ہے۔ منہ پھٹ ہونے کے ناطے منہ پر صاف الفاظ میں بلا شرکی دینے والا اور بعد میں اپنے الفاظ سے منکری ہو جانے والا۔

وعدے کا کچا ہوتا ہے اور اکثر ٹرخالوجی سے کام لیتا رہتا ہے۔ اکثر وقت پر نہیں پہنچتا۔ حال میں زندگی گزارنے میں ناکام رہنے والا مرد ہے ہر کام میں اپنی مرضی کو زبردستی ٹھونسنے والا ہوتا ہے۔ اگر ایسا نہ ہو تو سخت ترین احتجاج کرتا ہے اور شکووں کے انبار لگا دیتا ہے۔ اپنی ترجیحات کو سچا مانتے ہوئے دوسروں کی ترجیحات کو یکسر قلم مسترد کر دیتا ہے۔ اگر کسی بھی قسم کی مداخلت اس کے معاملے میں کی جائے تو انتہائی درشتی اور سختی سے پیش آتا ہے اور سارے آداب بھول جاتا ہے۔ اکثر کم عقلی سے کام لیتا ہے۔ اس لئے اعتماد اور انحصار کے قابل نہیں رہتا۔

اپنے معمولات میں جلد سے جلد تبدیلیاں پیدا کرنا اس کا شیوہ ہے۔ ذہنی لحاظ سے نظم و نسق سے مبرا ہونے کی وجہ سے اپنے مقررہ اہداف پورے کرنے سے بالکل قاصر رہتا ہے۔ اکثر اپنے کام پایہ تکمیل کو نہیں پہنچا پاتا۔ جس سے سارے کام ادھورا چھوڑ دیتا ہے۔ اپنی توانائیوں کو فضول کاموں میں ضائع کرتا رہتا ہے۔ حقیقت کی دنیا سے ہمیشہ دور رہتا ہے اور اکثر اپنی ذمہ داریوں سے گریز اختیار کرتا ہے۔

حد سے زیادہ قصہ گو ہونے کے ناطے اکثر ناپسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور اکثر لوگ انہیں گپ باز تصور کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ غصے اور اشتعال میں ان کا رویہ نہایت توہین آمیز اور ان کا لہجہ نہایت ناگوار ہوتا ہے۔ یہی ان کی سب سے بڑی خامی ہے۔ جو ان کو دوسروں کے سامنے تذلیل کرواتی ہے اور ان کے امیج کو خراب کر دیتی ہے۔

# قوس خاتون

## خوبیاں:

ایک متحرک عورت جو کسی پل بھی چین سے نہیں بیٹھ سکتی۔اسی لئے بے چین فطرت اور متحرک مخلوق کے نام سے پکاری جاتی ہے۔

سچی، صاف گو اور ہر قسم کی مصلحتوں سے پاک صاف، باعمل اور انتھک محنت کرنے والی عورت ہوتی ہے۔جوش اور جذبے سے بھرپور ہوتی ہے۔سخت سے سخت حالات میں نہیں گھبراتی ہے۔ہمہ وقت اپنے آپ کو کسی نہ کسی کام میں مصروف رکھتی ہے۔اپنی محنت اور مشقت سے حالات کو یکسر بدل ڈالنے کی ماہر ہوتی ہے اور اس طرح کامیابیوں کی منازل طے کرتی چلی جاتی ہے۔

اگر اسے حرکت پذیری سے روک دیا جائے تو پھر یہ بیکار ہو کر رہ جاتی ہے اور بغاوت پر اتر آتی ہے۔کیونکہ بیکار بیٹھنے کو اپنی موت گردانتی ہے۔ہمیشہ پر امید رہتی ہے اور خوش امیدی کا دامن ہاتھ سے کبھی بھی نہیں چھوڑتی۔اس کی نظر ہمیشہ چیزوں کے روشن پہلوؤں پر رہتی ہے۔ہر کام سے اچھی توقعات وابستہ رکھتی ہے اور ہمہ وقت بہتری کی طالب رہتی ہے۔ہر بات پر بغور توجہ دیتی ہے اور گہرے مشاہدہ سے اس کا تجزیہ کرنے کی صلاحیت سے معمور ہوتی ہے۔اسی کی روشنی میں دوسروں کے مقاصد کو پہچانتی ہے اور اس سے نت نئے تجربات اور سبق حاصل کرتی ہے۔قدرت کی طرف سے اس کو یہ صلاحیت حاصل ہوتی ہے کہ وہ کائنات کے رازوں سے پردے اٹھا سکے۔

فطرتاً اس کے اندر جستجو اور تلاش حقائق کا مادہ بدرجہ اتم موجود ہوتا ہے اور اس کی کوشش ہوتی ہے کہ وہ حقائق کی روشنی میں اپنی راہوں کو روشن اور

تابناک بنا سکے۔ وہ اپنی صلاحیتوں کی بدولت تاریک اور پوشیدہ حصوں کو روشن بنا کر ان سے استفادہ حاصل کرنے کی کوشش کرتی ہے۔ وہ اندھیرے سے خوف کھانے کی بجائے ان اندھیروں کو روشنی بخشنے کی کوشش کرے گی۔ تاکہ یہ اندھیرے دوسروں کو برباد کرنے کی بجائے ان کے سدھار کا باعث بن جائیں۔ وہ ہر معاملے کے روشن پہلوؤں پر نگاہ رکھتے ہوئے ان کو اجاگر کرنے میں مگن اور محو رہتی ہے۔

چونکہ قوس عورت ایک متحرک شخصیت ہوتی ہے۔ اس کا انداز ہمیشہ طوفانی ہوتا ہے۔ اس کی چال ڈھال میں طوفانوں جیسی تیزی ہوتی ہے۔ اس انداز سے وہ اپنے لئے خوشیاں اور مسرتیں تلاش کرتی ہے اور بے انتہا لطف اندوزی سے ہمکنار ہوتی ہے۔ آرام اور سکون اس کی زندگی میں فطرتی لحاظ سے بالکل نہیں ہوتا۔ اگر کبھی ایسا موقعہ آجائے تو یہ فوراً بیمار ہو جاتی ہے اور اپنی زندگی کو فضول گردانے لگتی ہے۔ ایسے میں اگر یہ سیر و تفریح نہ کرے تو یہ کبھی بھی صحت مند نہ رہ سکے۔

سیر و تفریح اور گھومنا پھرنا اس کی زندگی کا سب سے بڑا محاصل ہوتا ہے۔ اس کی تمناؤں کا محور نت نئی شہروں، ملکوں اور مقامات کی سیر کرنا اور اس سیر کے ذریعے جستجو اور حقائق کو تلاش کرنا ہے۔ تاکہ کائنات کے خفیہ گوشوں سے پردہ اٹھا کر نہ صرف اپنے لئے راحت کا سامان پیدا کرے۔ بلکہ دوسروں کو بھی خوشیاں اور مسرتیں مہیا کر سکے۔

قوس عورت کا حلقہ احباب بے حد وسیع ہوتا ہے۔ لیکن یہ اس کی اپنی مرضی پر منحصر ہے کہ وہ ان سے کس قسم کے تعلقات رکھنا پسند کرتی ہے۔ اپنے اندر بے شمار امنگیں اور تمنائیں رکھتی ہے اور اس کی سب سے بڑی خواہش یہ ہوتی ہے کہ وہ اپنی ان تمناؤں اور خواہشات کو کامیابی سے ہمکنار کرے۔ اس معاملے میں بڑے

سے بڑا طاقتور قومی مرد اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ دوسروں کی مدد کرنا اپنا فرض منصبی جانتی ہے۔ اس لئے غریب عزیزوں' ناداروں' ضرورت مندوں اور مغلوک الحال اشخاص کی مدد کر کے اسے خوشی ہوتی ہے اور بے پناہ مسرت حاصل کرتی ہے۔ رحم دلی اس کا فطری عنصر ہے اور اپنی رحم دلی کا اظہار وہ ضرورت مندوں کی صورت میں کرتی ہے۔

یکسانیت سے یہ جلد بیزار ہو جاتی ہے اور جب تک اپنی بیزاری کو سبز اور خوش نما مقامات کی سیر سے دور نہ کرے۔ اس کی طبیعت بوجھل رہتی ہے اور اس کے کاموں میں دلچسپی کم ہو جاتی ہے۔ قوس عورت کو قیمتی سے قیمتی اشیاء خریدنے کا شوق بے پناہ ہوتا ہے۔ یہ کسی بڑی دوکان میں جا کر اپنی خریداری کا شوق پورا کرتی ہے۔ عام دوکانوں سے اشیاء خریدنا اپنی توہین جانتی ہے۔ قیمتی اشیاء پاس رکھ کر اپنی عزت نفس کو تسکین بخشتی ہے اور ان کی موجودگی میں فرحت محسوس کرتی ہے۔ اچھے ذوق اور شوق کی مالکہ ہونے کے ناطے گھر کی آرائش و زیبائش پر بھی بے پناہ توجہ دیتی ہے۔ فارغ وقت میں گھریلو تزئین و آرائش میں مختلف تبدیلیاں لانے کا باعث بنے گی۔ سب سے کی گئی آرائش و زیبائش کو یکسر تبدیل کر کے نیا رنگ روپ بخشے گی اور اس طرح گھر کی سجاوٹ میں ایک خاص قسم کا حسن نظر آئے گا۔ جو اس کے لطیف ذوق کو اجاگر کرنے کا باعث بنے گا۔

حسین اور جمالیاتی حسن رکھنے والی ہر شے سے بے پناہ پیار کرتی ہے۔ مشابہت پسند ہوتی ہے اس لئے مثالی اشیاء کو بے حد پسند کرتی ہے۔ اگر اس کا ذہن کسی شے کے جمالیاتی حسن سے متاثر نہ ہو اور یہ غیر مطمئن رہے تو اس کی جمالیاتی حسن مجروح ہو کر اسے مایوسی سے دوچار کر دیتی ہے۔ فطرتاً تبدیلی پسند ہونے کے ناطے ہمہ وقت تبدیلیوں کی خواہاں رہتی ہے۔

چونکہ بہت سی خوبیوں اور صلاحیتوں اور صفات کی مالکہ ہوتی ہے۔اس لئے حسن خوبی' موزونیت سے کام لیتی ہے۔دوسری عورتیں اس معاملہ میں اس کا مقابلہ نہیں کر سکتیں۔ بامقصد کام کرنا پسند کرتی ہے۔بامقصد کتب کا مطالعہ بہت شوق سے کرتی ہے۔بامقصد کاموں پر اپنی جان بھی قربان کرنے کو ہمہ وقت تیار رہتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ لوگ اسے بے حد پسند کرتے ہیں اور اس کی خدمات کو بے حد سراہتے بھی ہیں۔

قوس عورت بہت ہی زندہ دل' خوش مزاج ہوتی ہے اور اپنی زندہ دلی سے دوسروں کو بے پناہ ہنسی سے نوازتی ہے۔ان کے دکھ بانٹتی ہے اور انہیں راحتوں اور مسرتوں سے بھی ہمکنار کرتی ہے۔طبعی اور فطری لحاظ سے بڑی ظریف ہوتی ہے اور ظرافت کو پسند بھی کرتی ہے۔اداکاری کی صفات سے ہمکنار ہوتی ہے۔اس لئے ریڈیو' سٹیج' ٹیلی ویژن اور فلم کے شعبوں میں بے حد کامیاب رہتی ہے۔کسی بھی محفل کی جان باآسانی بن جاتی ہے۔اپنے کاموں کا زبردست انداز میں محاسبہ کرتی ہے۔ماضی اور حال کے موازنے سے اچھے نتائج حاصل کر کے اپنی زندگی کو سنوارنے کی کوشش کرتی رہتی ہے۔اس طرح ترقی کی منازل آسانی سے طے کر لیتی ہے۔اعلیٰ عہدوں پر فائز ہو کر بہترین انداز میں کام کرتی ہے اور کئی کارنامے سرانجام دے کر اپنا اور ملک کا نام روشن کرتی ہے۔آزادی اور جرأت کا پیکر ہوتی ہے۔خودمختاری کو پسند کرتی ہے۔کسی کی بھی آزادی سلب کرنے کی مخالف ہوتی ہے۔اظہار آزادی میں بے باک ہوتی ہے اور بغیر کسی لگی لپٹی کے بھرپور انداز میں اپنی رائے کا اظہار کرتی ہے۔

محبت کے معاملہ میں دھوکا نہ تو خود دیتی ہے اور نہ ہی کھانا پسند کرتی ہے۔رومانوی انداز کو بہت پسند کرتی ہے۔انصاف پسند اور ایماندار ہونے کے

ناطے کسی کی بھی حق تلفی پسند نہیں کرتی اور نہ ہی دوسروں کو کرنے کی اجازت دیتی ہے۔کسی کی آزادی میں نہ تو خود مداخلت کرتی ہے اور نہ ہی کسی دوسرے کو کرنے کی اجازت دیتی ہے۔متوازن زندگی بسر کرنے کی قائل ہوتی ہے۔حرکت میں برکت کی قائل ہوتی ہے۔خاندان اور عزیز واقارب کو بے حد چاہتی ہے اور ان کی بھلائی کے لئے ہمیشہ کوشاں رہتی ہے۔ہر معاملے میں غیر جانبدار رہتی ہے۔جانبدار افراد کو دل سے ناپسند کرتی ہے۔

بحیثیت ماں بچوں کے ساتھ بے پناہ پیار اور الفت کرنے والی اور ان کو ممتا بھری شفقت بخشنے والی ہوی ہے۔ان سے بے پناہ محبت کرتے وقت اپنی ذات کو بھی فراموش کر دیتی ہے۔اس کی چاہت کا اندازہ کرنا اور اس کی ممتا کی تہہ تک پہنچنا ایک عام انسان کے بس کی بات نہیں ہوتی۔اس معاملے میں یہ دوسری عورتوں نے منفرد حیثیت کی مالک ہوتی ہے۔

## خامیاں:

قوس عورت بے حد تغیر پسند ہوتی ہے۔اس کے نظریات و افکار ہر لحظہ بدلتے رہتے ہیں۔بے انتہا منہ پھٹ ہوتی ہے اور ہر ایک کی برائی اس کے منہ پر بیان کر دیتی ہے۔جس کی وجہ سے وہ اس سے نفرت کھاتے ہیں اور اس سے کنارہ کشی اختیار کر لیتے ہیں۔اس کی تغیر پزیری اس کو چین سے بیٹھنے نہیں دیتی۔ہر وقت مضطرب، بے چین رہتی ہے۔جس کی وجہ سے اس کے اندر اکتاہٹ اور بیزاری کا عجیب قسم کا مادہ ابھرتا رہتا ہے۔

عزیز سے عزیز رشتے کی بھی پرواہ نہیں کرتی اور فوری طور پر منہ پر بات دے مارتی ہے۔جس سے خاندانی تعلقات بے حد متاثر ہوتے ہیں۔اپنی غلطیوں کی وجہ سے عزیزوں کو بدظن کر لیتی ہے اور وہ اس سے تمام تر تعلقات توڑ لیتے

ہیں۔لیکن اس کو اس بات کی ذرا برابر بھی پرواہ نہیں ہوتی اور نہ ہی یہ اپنی روش بدلنے پر تیار ہوتی ہے۔حد سے زائد ذمہ داریوں سے بہت جلد گھبرا جاتی ہے اور ان کو بوجھ تصور کرتے ہوئے ان سے فرار حاصل کرنے کی کوشش کرتی ہے۔

حسن پرست ہوتی ہے اور ظاہری حسن پر جان فدا کرنے کو تیار رہتی ہے۔بہت زیادہ باتونی ہوتی ہے اور اپنی بے معنی اور بے ربط گفتگو سے دوسروں کا دل دکھانے سے بھی گریز نہیں کرتی اپنی نجی زندگی میں حد سے زیادہ غلطیاں کرتی ہے اور ان کے ہاتھوں نقصان اٹھاتی ہے۔اپنے محبوب شوہر کو بھی اپنی بے جا آزادی میں مخل ہونے کی اجازت نہیں دیتی۔جس سے گھریلو فضا خراب ہوتی ہے۔معمولی معمولی باتوں پر فوراً اشتعال میں آجاتی ہے اور آپ سے باہر ہو جاتی ہے۔پھر بدکلامی پر اتر آتی ہے۔اس طرح اپنے نصب العین اور مقاصد سے کوسوں دور ہو جاتی ہے۔

حد سے زیادہ فضول خرچ ہوتی ہے۔روپے پیسے کی قدر بالکل نہیں کرتی اور اسے بے دریغ پانی کی طرح بہاتی ہے۔اس معاملے میں کسی بھی قسم کی نصیحت پر کان نہیں دھرتی اور اپنی من مرضی کرتی چلی جاتی ہے۔خواہ بعد میں پچھتاوے سے دوچار کیوں نہ ہونا پڑے۔

اپنی قابلیت پر بے جا غرور کرتی ہے اور اس غرور کے ہاتھوں دوسروں سے ذلیل بھی ہوتی ہے۔گو بے حد وسیع علم کی مالکہ ہوتی ہے۔لیکن غلط فیصلے عجلت میں کرتی ہے اور بعد میں پچھتاتی ہے۔لیکن پھر بھی احمقانہ رسک لینے سے باز نہیں آتی۔ٹھوس منصوبہ بندی سے کوسوں دور ہونے کی وجہ سے اکثر مالی پریشانی میں مبتلا رہتی ہے۔وعدے کر کے بھول جانا اس کی فطرت ثانیہ ہوتی ہے۔اپنی کسی بھی بات سے جلد منکر ہو جاتی ہے۔اس کی زندگی میں نظم وضبط اور جدوجہد کا بے حد

فقدان ہوتا ہے۔

# قوس لڑکی

## خوبیاں:

قوس لڑکی بے شمار خوبیوں کی حامل ہوتی ہے۔اس کی سب سے بڑی خوبی ہر ایک سے یکساں دوستی کرنا ہے۔اس معاملے میں آدمیوں' بچوں اور عورتوں کی کوئی تخصیص نہیں ہے۔بے انتہا قابل اعتماد ہوتی ہے۔اس لئے تھوڑی سی کوشش سے دوسروں کا اعتماد اور بھروسہ جلد جیت جاتی ہے۔

بے انتہا خوبصورت ہوتی ہے۔پرکشش چہرے' حسین صبیح کی مالکہ ہوتی ہے۔زندہ دلی اس کا شیوہ ہوتا ہے اور اپنی زندہ دلی کی بدولت روتے ہوؤں کو باآسانی ہنسا دیتی ہے۔مہم جو ہونے کے ناطے ہر مشکل سے مشکل امر کو کرنے پر تیار ہو جاتا ہے۔ہر ایک کی توجہ بہت جلد حاصل کر لیتی ہے۔اگر اس سے غلطیاں ہو جائیں تو جلد معافی مانگ کر اپنے ضمیر کی خلش سے چھٹکارا پا لیتی ہے۔دوسروں کی غلطیوں کو بھی ہو فوری معاف کر دیتی ہے اور اس معاملے میں حسد' بغض اور کینہ دل میں بالکل نہیں رکھتی۔

صاف گو اور سچ بولنے کو ہر حال میں ترجیح دیتی ہے اور صاف بات منہ کہنے سے ذرا برابر بھی جھجک محسوس نہیں کرتی۔جس سے اکثر دوست ناراض بھی ہو جاتے ہیں۔

محبت میں پرجوش ہوتی ہے اور بھرپور جوش اور جذبہ سے معمور ہوتی ہے۔اچھے انسان کو اپنا بہترین ساتھی تسلیم کرنے کی بجائے ایک چیلنج جان کر قبول کرتی ہے اور اس کا ہر سطح پر ڈٹ کر مقابلہ کرتی ہے۔حتیٰ کہ وہ اپنی شکست کو قبول

کرے۔تب ہی ایسی فضا سے ہاتھ کھینچتی ہے۔

ہمہ وقت خوش رہنا اس کی فطرت میں رچا بسا ہوا ہے اور حتی الوسع کوشش کرتی ہے کہ یہ دوسروں کو روتی منہ بسورتی نظر نہ آئے۔تاکہ اس کے متعلق دوسروں کی رائے خراب نہ ہونے پائے۔

کاروباری معاملات میں بے حد ماہر ہوتی ہے۔دفتری اور فاضل اوقات میں اپنی ذہانت کشش اور اپنی خفتہ صلاحیتوں کی بدولت اپنی کارکردگی کو بے حد بہتر بنانے والی اور کامیابیاں حاصل کرنے والی ہوتی ہے۔نمائش،مکروفریب اور جھوٹ سے سخت نفرت کرتی ہے۔ہر معاملے میں سچی اور کھری ثابت ہوتی ہے اور دوسروں سے بھی اسی بات کی توقع کرتی ہے۔شادی کے معاملے میں جلد بازی سے کام نہیں لیتی۔بلکہ بہت سوچ سمجھ کر ایسا قدم اٹھاتی ہے۔

ہر معاملے میں انفرادیت چاہتی ہے اور اس کے اظہار کی متمنی رہتی ہے اور اس بات میں کوشاں اور مگن رہتی ہے کہ وہ ہر معاملے میں دوسروں سے منفرد نظر آئے۔گفتگو کے معاملے میں بے حد پر اعتماد ہوتی ہے اور بڑے بااعتماد طریقے سے دوسروں سے بات کرتی ہے اور دوسروں کا دل موہ لیتی ہے۔

## خامیاں:

قوس لڑکی کی سب سے بڑی خامی اس کا منہ پھٹ ہونا ہے۔ہر ایک کے منہ پر دل میں آئی کھری بات کہہ گزرتی ہے۔خواہ اس سے دوسرے کا دل ہی کیوں نہ ٹوٹ جائے اور وہ اس سے نفرت ہی کیوں نہ کرنے لگے۔اس کو اس بات کی قطعاً پرواہ نہیں ہوتی۔

اس میں دوسری بڑی خامی جوا کھیلنے کی عادت بد ہے۔ذرا ذرا سی بات پر شرط بندھ لیتی ہے اور اکثر اس سے نقصان بھی اٹھاتی ہے۔سب سے بڑا جوا

محبت کا کھیل کھیلنا ہے۔ جو اس کا من پسند کھیل ہے اور اکثر اس کھیل کے نتائج مایوس کن نکلتے ہیں اور اس سے بددل اور بیزار ہو کر پھر سے نئی امیدوں کے پیچھے بھاگنا شروع کر دیتی ہے۔

شادی ہونے پر اپنے شوہر کی انا اور خودداری کو مختلف طریقوں سے چیلنج کرتی ہے اور ابھارتی ہے۔ جس سے اس کے حق میں نتائج نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں اور ازدواجی زندگی تلخ اور پیچیدہ ہو جاتی ہے۔ امور خانہ داری سے اس کو قطعاً دلچسپی نہیں ہوتی۔ سیر و تفریح کی دلدادہ ہوتی ہے۔ اس لئے اس کا زیادہ تر وقت گھومنے پھرنے اور آوارہ گردی میں گزرتی ہے۔ اگر منع کیا جائے یا روکا جائے تو اس کو اپنی آزادی کے سلب کرنے کا سبب جانتی ہے اور غصے اور اشتعال میں جلد آجاتی ہے اور اس کے خلاف بھرپور احتجاج کرتی ہے۔

سیماب صفت، ہمہ وقت بے چین، دولت کی بھوکی، مہنگے لباسوں اور اشیاء کی خریداری کی شوقین، ہمہ وقت انفرادیت کے چکر میں نت نئے بالوں کے سٹائل بنانے میں مگن۔

## قوس بچہ

### خوبیاں:

ہنستے مسکراتے، قہقہے اچھالنے والے، دلفریب اور مسحور کن شخصیت، کسی کو مصیبت میں دیکھ کر رو پڑنے والے، بہادر، جرات مند، ذہین، ذمہ داریوں کے بوجھ کو احسن طریقے سے نپٹانے والے، سونگھنے کی تیز حس کے مالک، بہت معاملہ فہم، آنے والے خطرے کو پہلے سے بھانپ لینے والے، مذہبی جذبات رکھنے والے، اظہار خیال میں مدلل، واضح اور پرجوش انداز رکھنے والے، عمل پسند، خلوص اور جاں نثاری

سے سرشار سیر وسیاحت کے دلدادہ اداکاری کی صلاحیت سے معمور مزاحیہ حق تلفی نہ کرنے والے نہ ہی بے جا ضد کرنے والے اپنی آزادی میں مداخلت برداشت نہ کرنے والے جانوروں سے محبت اور دلچسپی رکھنے والے۔

خامیاں:

کھیل تماشے مرغوب اپنی عادت میں تبدیلی نہ کرنے والے۔

## قوس والدین

قوس ماں باپ بچوں کے حق میں بہتر والدین ثابت ہوتے ہیں۔البتہ قوس ماں قوس باپ کی نسبت زیادہ اچھی ثابت ہوتی ہے۔کیونکہ قوس باپ اپنے بچوں کی نگہداشت میں اس قدر توجہ نہیں دے پاتا۔جس قدر ماں ان کی تعلیم و تربیت پر زیادہ توجہ دیتی ہے۔قوس باپ بچوں کی دلچسپیوں سے اکثر بیزاری کا اظہار کرتا ہے۔جس کی وجہ سے بچے قدرے آزادی پسند ہو جاتے ہیں اور بعد میں اپنے والدین کے لیے مسئلہ پیدا کرتے ہیں۔

قوس والدین بچوں سے بے پناہ پیار کرتے ہیں۔ان کی محبت کرنے کا انداز جداگانہ ہوتا ہے۔بچوں کو دینے کے لئے ان کے پاس بہت کچھ ہوتا ہے۔لیکن ان کی مکمل دیکھ بھال کو ایک بوجھ تصور کرتے ہیں۔البتہ ان کی مناسب دیکھ بھال کے لئے مضطرب ضرور رہتے ہیں۔

قوس ماں کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ وہ اپنے بچوں کو دوسروں سے زیادہ عقلمند اور سمجھ دار بنائے۔تاکہ اس کے بچے بڑے ہو کر اعلیٰ مدارج بخوبی طے کر سکیں،اس کی محبت کا پیمانہ باپ کی نسبت زیادہ بڑا ہوتا ہے۔اس وجہ سے وہ اولاد کے لئے اپنے تمام شوق قربان کر دیتی ہے۔وسیع النظر اور فہم وفراست سے بھرپور

ہونے کے ناطے عقلمندی کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔

قوس والدین دنیاوی اور نظریاتی معاملات میں بے حد معتدل اور اخلاق قدروں کی اہمیت کو جاننے والے ہوتے ہیں۔اولاد کے ساتھ اچھے اخلاق کا مظاہرہ کرتے ہیں اور جواب میں ان سے بھی یہی توقع وابستہ رکھتے ہیں اور اسی انداز میں ان کی تربیت کا فریضہ انجام دیتے ہیں۔وہ اپنے بچوں کو قومی مسائل' مذہب اور فلسفہ سے بخوبی آگاہ کرتے ہیں۔ان سے عالمی واقعات پر بھرپور بحث کرتے ہیں۔تاکہ وہ دنیا میں ہونے والے تمام واقعات سے بخوبی آگاہ ہوسکیں اور اپنی آئندہ زندگی میں معاشرے میں بہتر کردار ادا کرسکیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

تندرست و توانا اور تندرستی کو بے حد پسند کرنے والے' بھرپور توانائی' طاقت اور مضبوطی قائم رکھنے میں جفاکش' بہترین اور اعلیٰ قسم کی غذائیں استعمال میں لانے والے' منشیات سے پرہیز کرنے کی اشد ضرورت رکھنے والے' شکار کئے ہوئے پرندوں اور جانوروں کے گوشت کے شائق' دسترخوان پر نشاستہ والی ڈشیں کم اور پروٹینی ڈشیں' زیادہ رکھنے والے۔

### گردن اکڑنا:

سوتے میں گردن کا اکڑنا عام تکلیف ہے۔مناسب علاج نہ کروانے کی صورت میں شدت اختیار کرکے مشکلات میں اضافہ کرنے والی۔

### جوڑوں کا درد اور لنگڑا پن:

اس میں اکثر مبتلا ہوتے ہیں۔مناسب علاج سے غفلت کی بنا پر مستقل اپاہج اور معذور ہوسکتے ہیں۔

## ہاتھ' پاؤں اور کولہے کی ضرب:

اچھل کود کی وجہ سے پاؤں کے پھسلنے سے جوڑ ہل جاتے ہیں یا ہاتھ پاؤں' کولہے پر چوٹ لگ سکتی ہے۔اکثر پھسلنے کی وجہ سے جسموں پر زخموں کے نشانات کے حامل اور ان نشانات میں اضافہ کرنے والے۔اچھل کود میں احتیاط کی ضرورت ہے۔

## حلق کی بیماریاں:

حلق کی مختلف بیماریوں میں مبتلا ہو کر حلق اور گلے کو متورم اور بند کروانے والے اور ان سب خرابیوں کے ساتھ ساتھ کھانا پینا بند اور زندگی حرام' مناسب علاج کی طرف توجہ دیں۔غذا میں احتیاط برتیں' گرم پانی سے غرارے کریں۔

## دیگر امراض:

ہاضمے کی خرابی' نزلہ' زکام' پسلی کا درد' کمر کا درد اور بخار' غفلت اور لاپرواہی کا نتیجہ ہوتی ہے اور بہت زیادہ تنگ کرتی ہیں۔مناسب احتیاطی تدابیر اور علاج کی اشد ضرورت ہوتی ہے۔لاپرواہی زیادہ نقصان دہ ثابت ہوتی ہے۔

## دوستانہ تعلقات

بے حد وسیع حلقہ احباب رکھنے والے' سمجھنا زیادہ مشکل نہیں' بہت جلد دوست بنانے والے' ایک مرتبہ جسے دوست بنالیں تازندگی نبھانے والے' سادہ پسند' مادیت سے غیر مانوس' دیانت دار اور سچائی پسند' جھوٹ سے متنفر' لگی لپٹی رکھے بغیر بات کہہ دینے والے' صاف گوئی کے ہاتھوں نقصان اٹھانے والے اور اچھے دوستوں سے ہاتھ دھو بیٹھنے والے' دوستوں کے نزدیک شاندار اور پرجوش شخصیت'

دوستوں سے دھوکے اور فریب' جھوٹ کی بالکل توقع نہ رکھنے والے۔

## بہترین دوست:

حمل اور اسد بہترین دوست' کبھی دھوکا نہ دینے والے' گہرے دوستانہ جذبات رکھنے والے' دل کی گہرائیوں سے چاہنے والے' دوست کی ہر حال میں خیر خواہی چاہنے والے' ہر حال میں خوش آمدید کہنے والے' رفاقت سے خوشی' سکون اور مسرت حاصل کرنے والے۔ وقت پڑنے پر جان کا نذرانہ پیش کرنے والے' ہر طرح بااعتماد' کسی بھی موقع پر باعث نقصان نہ بننے والے حتی الوسع فائدہ پہنچانے والے' ہر طرح خوش وخرم اور مطمئن رکھنے والے اور ہر طرح سے کام آنے والے۔

## بہتر دوست:

عقرب' جدی اور دلو افراد بہتر دوست۔ جگری یار تو نہیں کہہ سکتے بلکہ بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے۔ مشکل وقت میں کام آنے والے' فائدہ پہنچانے والے' نقصان نہ نفع پہنچانے والے' ممکنہ حد تک مفادات کا تحفظ کرنے والے' مضبوط' مستحکم' دوستانہ جذبات کے حامل' قربت میں خوشی سکون اور اطمینان محسوس کرنے والے' دوست کی مدد کو اپنا ایمان سمجھنے والے' دوستی کا بے حد مضبوط بندھن رکھنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

جوزا' سنبلہ' حوت افراد ناقابل اعتماد' ناقابل بھروسہ دوست ثابت ہوتے ہیں۔ دل کے کھوٹے' اندر ہی اندر ترقی اور کامیابی سے حسد کرنے والے' طرح طرح کی رکاوٹیں کھڑی کرنے والے' کامیابیوں میں مزاحم ہونے والے' دکھ درد میں شریک نہ ہونے والے' بلکہ نقصان پہنچانے کی کوشش میں رہنے والے' اور خوشی محسوس کرنے والے' غیر مستحکم' غیر یقینی اور کمزور دوستی کے حامل۔

## غیر جانبدار دوست:

ثور اور سرطان افراد غیر جانبدار اور غیر دلچسپی رکھنے والے' معمولی تعلقات کے حامل دوست۔ نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے' عام سے رسمی روابط رکھنے والے' کسی بھی پریشانی' تکلف اور الجھن سے واسطہ نہ رکھنے والے' کبھی بھی مخالفت نہ کرنے والے' ہر طرح سے لاتعلق۔

# پیشے اور دولت

## قانون:

قانون کے مختلف شعبوں سے منسلک ہو کر کامیاب وکیل' جج' پولیس میں خداداد صلاحیتوں' قابلیتوں اور صفات کے ساتھ اپنی مخصوص صحت' محنت' شفقت اور جدوجہد سے کام لیتے ہوئے قانون کی دنیا میں اپنے لئے آبرومندانہ مقام پیدا کر لیتے ہیں۔

## ملٹری سروس:

فوج کی ملازمت سے منسلک ہو کر ترقی اور کامیابی حاصل کرنے والے' کیونکہ ان میں ایک اچھے سپاہی کی تمام تر خوبیاں موجود ہوتی ہیں۔

## درس و تدریس:

اپنی تدریسی صلاحیتوں سے تعلیم کی دنیا میں انقلاب برپا کر کے نہ صرف اپنے لئے ایک خاص مقام بنانے میں کامیاب بلکہ قوم کے بچوں کی خصوصی تربیت کر کے انہیں ملک و قوم کے لئے قابل فخر اثاثہ بنانے والے۔

## تجارت:

بااصول' دیانتدار تاجر کے طور پر اپنی ساکھ دوسروں کے مقابلے میں جلد بنا کر بے حد کامیابی حاصل کر کے دولت کمانے میں کامیاب۔

## صحافت:

ایک اعلیٰ صحافی بننے کی صلاحیتوں سے مالامال ہو کر اخباری دنیا میں اپنا نام پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے زورِقلم کا لوہا بھی منوا سکتے ہیں۔

## اداکاری وگلوکاری:

فلم' ٹیلی ویژن اور تھیٹر کی دنیا سے وابستہ ہو کر اپنی صلاحیتوں' قابلیتوں اور صفات کو بروئے کار لا کر اپنا نام اور دولت کما سکتے ہیں۔صرف محنت' جدوجہد اور ہمت سے بلند مقام حاصل کر سکتے ہیں۔

## کارٹونسٹ رکالم نگار:

ان کے اندر طعنہ زنی کا فن نہایت ترقی یافتہ ہوتا ہے۔اس لئے ہم مشورہ دیں گے کہ سیاسی طنزومزاح اس عشرہ میں پیدا ہونے والوں کی پیشہ ورانہ ترقی میں بڑی مددگار ثابت ہوسکتی ہے۔ایک کارٹونسٹ اور کالم نگار کی حیثیت سے آپ لوگ تفریح کے بہانہ سیاستدانوں کا مذاق اڑا سکتے ہیں اور اگر پسند کریں تو سیاسی اکھاڑے میں کود پڑیں۔آپ اپنے طنزومزاح کے تیرونشتر سے کام چلا سکتے ہیں اور اس طرح بور کر دینے والی تقریر کو پرلطف بنا سکتے ہیں۔جب آپ یہ کہتے ہیں کہ میری بات غور سے سنئے تو اس وقت آپ کو بولنے میں ایمانداری سے کام لینا چاہئے۔اس طرح آپ انتخابی مہم میں کامیاب ہو جائیں گی۔

دیگر شعبے:

سپورٹس ادویات کی سیل ٹرانسپورٹ اور سیاست میں بھی نمایاں کامیابیاں حاصل کرنے کی اہلیت سے مالا مال۔

## رومانس

مرد:

مہم پسند ہونے کے ناطے محبت میں رسک لینے والا' بھنورے کی طرح کلی کلی پر منڈلانے والا' جب تک کسی کے بارے میں مطمئن نہ ہو جائے اپنی حرکت سے باز نہ آنے والا' شادی کو اپنی آزادی کا خاتمہ سمجھنے والا' رومان جب سنجیدگی اختیار کرے تو پھر شادی کے لئے سوچتے ہیں۔ کم عمری کی شادی پر پچھتانے والا' محبت کے معاملہ میں اکثر دھوکا کھانے والا' محبوبہ کو روشن دماغ' مزاح پسند' سیر وتفریح کی دلدادہ' کھیلوں سے دلچسپی لینے والا' کھلاڑی لڑکیوں کو پسند کرنے والا' پسندیدہ لڑکی میں عقل و دانش کا مادہ اور کھل کر گفتگو کرنے کی ہمت ہو۔ اپنی تنقید کے ہاتھوں اپنی محبوبہ کو بدل کرنے والا اور تعلقات بگاڑنے والا۔

عورت:

فطرتاً بے حد ہمدرد' دوسروں کی مدد کر کے روحانی تسکین چاہنے والی' ایکٹو' امید پرست' روشن پہلو دیکھنے والی' اس کو سمجھنا بے حد آسان' مردان میں جلد دلچسپی لینے لگتے ہیں۔ رومانس سے پہلے طویل عرصہ تک دوستی رکھنے والی' مطمئن ہونے کے بعد رومان کے بارے میں سوچنے والی' آزادی پسند' محبت پر بھی آزادی کو ...ینے والی' ماضی کی ٹھوکر کے نتیجے میں آسانی سے مائل نہ ہونے والی' مثالی

بیوی، شوہر کے کاموں میں دلچسپی لینے والی، ازدواجی زندگی سے بھرپور لطف اندوز ہونے والی، حسد سے مبرا، شوہر کے دوسری عورتوں کے ساتھ تعلقات پر معترض نہ ہونے والی، محبت اور عشق کے معاملے میں انتہائی پرخلوص اور نرمی سے پیش آنے والی اور اسے اپنی زندگی کا مقصد جاننے والی، دل کی گہرائیوں سے دیانتداری کے ساتھ محبت کرنے والی، دھوکے کی صورت میں زخمی شیرنی کی مانند خطرناک اور نقصان دہ۔

## جنسی پہلو

شاندار مقامات پر جنسی تعلقات استوار کرنے والے، سیر و تفریح اور خوبصورت جیون ساتھی کو بہترین ہوٹلوں میں لے جانے والے، ہر طرح سے خواب آور اور خوشگوار ماحول میں جنسی تعلقات قائم کرنے والے، اعتدال کی حد میں رہ کر جنسی ملاپ کا مزہ لوٹنے والے اور ایک دوسرے کو خوش کرنے کا باعث بننے والے، پرسرور، لذت آمیز انداز میں جنسی تسکین کا باعث بننے والے، محبت بھرے جذبات سے بھرپور اور ان جذبات کی قدر تحسین آمیز انداز میں محسوس کرنے والے اور درست جگہ پر استعمال کرنے والے، خلوص دل سے پذیرائی کرنے والے، پریشان اور الجھن کی صورت میں جنسی آرزوؤں کی تکمیل سے گریز کرنے والے، ایک دوسرے کو دلی تسکین بخشنے والے، والہانہ محبت ایک دوسرے سے کرنے والے، جنسی مسائل کا باعث نہ بننے والے، اعتدال پسندی سے کام لے کر اپنے جنسی مسائل حل کر لینے والے، سیر و تفریح کے ذریعے صحت اور حسن کو برقرار رکھنے والے، موقع محل پہنچاننے والے، اعتدال پسندی سے کام لینے والے، ایسی گرم جوشی سے متنفر جو وحشی بنا دے۔

قوس مرد طاقتور اور توانا ہونے کے ناطے جنسی ملاپ میں بیوی کو بے اندازہ آسودہ کر کے اسے بھرپور جنسی تسکین بخشنے والا اور اس کو اپنا بے دام غلام بنانے والا۔ والہانہ محبت بڑھانے والا' اس طرح قوس عورت بھی اپنے شوہر کو بے اندازہ آسودگی بخش جنسی ملاپ دینے والی اور حتیٰ الوسع اسے اپنا بے دام غلام بنانے والی۔

## قوس مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

قوس مرد کے لئے دوسرے بروج کے لحاظ سے بہترین ساتھی کون ہوتا ہے۔ ذیل میں تفصیل کے ساتھ بحث کی جاتی ہے۔

### حمل عورت:

قوس مرد کے لئے حمل عورت کا ساتھ نہایت ہی اچھا ثابت ہو سکتا ہے۔ بشرطیکہ حمل عورت ذرا توجہ سے کام لے۔ چونکہ وہ آئیڈیل عورت ہوتی ہے اور وجیہ' خوش پوش مردوں کو پسند کرتی ہے۔ اس کے علاوہ غیر جذباتی عورت ہوتی ہے۔ کیونکہ وہ اپنے جذبات کو بخوبی چھپانا جانتی ہے۔ اس لئے اسے اکثر معصوم اور بھولی بھالی کہہ کر پکارا جاتا ہے۔ مگر بباطن وہ بے حد ذہین اور چالاک ہوتی ہے۔

### ثور عورت:

ثور عورت بے حد سنجیدہ ہوتی ہے اور عافیت پسند ہونے کے ناطے وہ گھر کا سکون اور امن چاہتی ہے۔ اس میں دنیاوی شوخی اور دلکشی کم ہوتی ہے۔ کیونکہ اس کا تعلق برج ثور سے ہے۔ جس کی علامت بیل ہوتی ہے۔ اس لئے یہ کسی بیل کی مانند مضبوط اور قوی الجسم نظر آتی ہے۔ البتہ اس میں نسوانیت کا عنصر سب سے زیادہ ہوتا ہے۔ اس لئے یہ بہت ہی زیادہ جذباتی ہوتی ہے اور محبت کے لحاظ سے بے

انتہا پرجوش اور پرخلوص ہوتی ہے۔اسی وجہ سے یہ اپنے مرد کے ساتھ کسی دوسری عورت کو برداشت نہیں کرسکتی۔بے حد حاسد اور شکی مزاج ہوتی ہے۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت کے ساتھ قوس مرد کا تعلق اس صورت مثالی ہوتا ہے۔جب قوس مرد اس کی فطرت کو اچھی طرح سمجھ لے اور اس کے مطابق اس کے شانہ بشانہ چلنے کو تیار ہو۔کیونکہ جوزا عورت نیک فطرت مگر دل پھینک طبیعت کی مالکہ ہوتی ہے۔یہ کسی بھی بات پر جلد آمادہ نہیں ہو پاتی۔اس لئے ابتداً آپ کی محبت کو محض مذاق جانے گی اور آپ کی ہر بات کو مذاق میں اڑانے کی کوشش کرے گی لیکن اس کے باطن میں کیا بات ہے۔اس کا اظہار آپ کے سامنے جلد نہ آئے گا۔اس کی اصلیت جاننے کے لئے آپ کو اس کے دل کی گہرائیوں میں جھانک کر صحیح جانکاری کرنا پڑے گی اور تب ہی آپ اس کی رفاقت کے صحیح مزے لوٹ سکیں گے۔

## سرطان عورت:

برج سرطان سے تعلق رکھنے والی عورت ایک ایسی عورت ہوتی ہے۔جس سے محبت کرنا آپ کے لئے بے حد مسائل پیدا کردے گا۔کیونکہ اس کی طبیعت کے سامنے آپ کو ہر قسم کے حالات کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہنا ہوگا۔اس عورت کی نفسیات کو جاننا اور سمجھنا آپ جیسے مرد کے لئے ازحد مشکل ہوگا۔بظاہر سنجیدہ اور بردبار نظر آنے والی بیاطن جذباتی اور غصے کی جوالامکھی ہوگی۔

## اسد عورت:

اسد عورت آتش فشاں فطرت کی مالکہ، بے حد حسین اور اپنے حسن پر ناز

کرنے والی عورت ہوتی ہے۔وہ فطرتاً اپنے حسن کا بروقت استعمال جانتی ہے اور اس حسن کی بدولت دوسروں سے اپنا کام نکالنے کے فن سے بخوبی واقف ہوتی ہے۔رومانس کی صورت میں مردوں کو اپنا بندہ بے دام بنا کر رکھنا خوب جانتی ہے۔اس کا محبوب بھی محبت میں دیوانگی کی انتہا حدوں تک پہنچ کر اس سے روگردانی کا تصور نہیں کرسکتا۔اگر ایسے میں آپ نے بھولے سے کسی اور عورت کی طرف گہری نگاہ بھی ڈال لی تو پھر قیامت تک آپ کو اس کا خمیازہ بھگتنا ہوگا۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ عورت ایک منہ بند کلی یا سیپی کی مانند ہوتی ہے۔آپ چند ملاقاتوں میں اس کی اصلیت سے واقف نہیں ہوسکتے۔وہ اپنے دل کا راز بمشکل ہی کسی کے سامنے ظاہر کرنے پر تیار ہوگی۔اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ فطرتاً نہایت محتاط روش کی مالکہ ہوتی ہے۔اس کے ذہن میں یہ بات موجود ہوتی ہے کہ وہ بذاتہ درست اور اصل راستے پر ہے۔جبکہ دوسرے سب غلط ہیں۔اس لئے کہ وہ عورت تکمیل پسند ہوتی ہے۔

## میزان عورت:

میزان عورت اپنے احساسات پسند اور خیالات وتصور اور ارادوں کو ہمہ وقت بدلنے کی عادی ہوتی ہے۔اگر آپ اس کے عشق اور پیار میں مبتلا ہوجائیں تو پھر اس کی طرف سے متضاد روش کا آپ کو سامنا کرنا پڑے گا۔کبھی تو آپ کو بھرپور چاہت ملے گی اور کبھی مکمل بیزاری۔اگر اس کی چاہت پر آپ نگاہ ڈالیں گے تو اپنے آپ کو دنیا کا خوش قسمت ترین شخص تصور کرینگے اور اگر اس کی بیزاری کو دیکھیں گے تو اپنے آپ کو سب سے زیادہ بدقسمت شخص تصور کرینگے۔بہرحال آپ کو

اس معاملے میں آہنی اعصاب کا مالک ہونا پڑے گا۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت مانند آگ بے انتہا جذباتی ہوتی ہے اور اس کے ساتھ گزارہ کرنا ازحد مشکل ہوتا ہے۔ بالخصوص قوس مرد کے لئے تو کسی بھی لحاظ سے درست نہ ہے۔ یہ یکدم غصے میں بھر کر اشتعال انگیزی پر اتر آتی ہے اور ایسے عالم میں تمام حدود پھلانگ جاتی ہے۔ اس کے عقل گم ہو جاتے ہیں کہ الامان! لیکن تھوڑی ہی دیر بعد یہ اس طرح پرسکون ہو جائے گی۔ جیسے کچھ ہوا نہیں ہے اور پرسکون سرد پانی کی ندی کی مانند بے انتہا ٹھنڈی اور سرد ہو جائے گی۔ اس کا رویہ بے انتہا نرم اور اعتدال پر ہوگا اور اس کے چہرے پر ہنسی' مسکراہٹ بالکل نئے انداز کی نمودار ہو جائے گی۔ اس بات کو آپ اپنا وہم جان کر اپنی ہی ذات پر حیران ہو نگے۔

## قوس عورت:

قوس عورت فطرتاً شگفتہ مزاج اور سادہ دل ہوتی ہے۔ وہ ہر خلوص اور حد سے زیادہ وہ صاف گو ہوتی ہے۔ اس لئے آپ قوس عورت کی رفاقت پر بھروسہ کر سکتے ہیں لیکن آپ کی طرح منہ پھٹ ہونے کے ناطے وہ آپ پر صاف انداز میں تنقید کرنے سے باز نہیں رہ سکے گی۔ خواہ آپ اس سے ناراض ہوں یا نہ ہوں۔ اس عادت کی وجہ سے اکثر دوست' احباب اور رشتے دار اس سے شدید ناراض ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اس کی اس عادت کے خاتمے کے لئے آپ کو سنجیدگی سے کام لینا ہو گا اور پر اخلاص طریقے سے اس کو اس عادت بد سے اچھے اخلاق کی جانب با آسانی موڑ سکتے ہیں۔ تاکہ زندگی خوشگوار طریقے سے گزر سکے۔

قوس عورت آپ کی مانند تفریح کی زیادہ دلدادہ ہوتی ہے اور نچلا بیٹھنا اس کی شان کے خلاف ہوتا ہے۔اس لئے وہ بیرونی سرگرمیوں میں آپ کا بھرپور ساتھ دے سکتی ہے۔وہ آپ کے ساتھ کوہ پیمائی کشتی رانی اور واٹر اسکیٹنگ وغیرہ میں بھرپور ساتھ دے گی۔

## جدی عورت:

اگر آپ دولت مند اور کامیاب شخص نہیں ہیں تو اس بات کا امکان بے حد کم ہے کہ کوئی جدی عورت آپ سے شادی کرنے پر تیار ہو جائے۔کیونکہ اس کی اولین ترجیح خوشحال زندگی گزارنا ہے۔البتہ اگر شادی کے بعد آپ کسی مالی مشکل میں گرفتار ہو جائیں تو پھر یہ آپ کی بہترین رفیق حیات ثابت ہو گی اور آپ کا ساتھ کسی بھی صورت میں نہ چھوڑے گی۔بلکہ آپ کو اس بحران سے نکلنے میں بھرپور مدد دے گی۔تاکہ آپ پھر کامیابی کی بلند ترین سیڑھی پر چڑھ سکیں اور خوشحال کی جانب لوٹ سکیں۔

## دلو عورت:

دلو عورت ایک قسم کا وہم ہوتی ہے۔پہلی نظر میں بالکل سیدھی سادھی نظر آنے والی اس قدر بھولی بھالی اور سیدھی سادی عورت نہیں ہوتی۔دلفریب حسن کے ناطے اس کی اس پیچیدگی فطرت کا جلد اندازہ نہیں ہو پاتا۔اس کی آنکھوں میں ایک مخصوص قسم کی چمک ہوتی ہے۔جس کی تہہ تک پہنچنا ہر ایک مرد کے بس کی بات نہیں ہے۔فطرتاً ایک روائتی عورت ہوتی ہے۔لیکن زندگی گزارنے کے بارے میں اس کا اپنا ایک انداز فکر ہوتا ہے۔جو اس کو دوسروں سے منفرد بناتا ہے اور اس کی اہمیت کو بڑھاتے ہیں۔اس کے خیالات نہایت اعلیٰ ہوتے ہیں اور

اگر کوئی ان خیالات کو عملی جامہ پہنائے تو دنیا بے حد حسین ہو سکتی ہے۔

## حوت عورت:

حوت عورت ایک گھریلو عورت ہونے کے ناطے آپ کی پسندیدہ عورت ہوتی ہے اور آپ اسے ہمیشہ کے لئے اپنانا پسند کرتے ہیں اور اگر آپ کی یہ خواہش پوری ہو جائے تو پھر آپ کو ساری زندگی پچھتانا نہیں پڑے گا۔ گھریلو معاملات میں بالادستی کی قائل نہیں ہوتی۔ بلکہ مرد کی بالادستی کی خواہاں ہوتی ہے اور اس کی بالادستی کو ہر لحاظ سے قبول کرتی ہے۔ انتہائی پرکشش ہونے کے ناطے نسوانیت کا مرقع ہوتی ہے۔ ظاہری خوبیوں کے ساتھ ساتھ باطن خوبیوں سے بھی بخوبی مزین ہوتی ہے۔ اس کی ذہانت کا اندازہ برسوں کی رفاقت کے بعد ہی لگایا جا سکتا ہے۔ کیونکہ اس کے اندر پوشیدہ گن اور خوبیاں آہستہ آہستہ اپنا اظہار کرتی ہیں اور آپ کو انگشت بدنداں کر دیتی ہیں۔

# قوس عورت کا جیون ساتھی کون؟

قوس عورت کا جیون ساتھی کون بہتر ہو سکتا ہے۔ ماہرین کے مطابق ذیل کا تجزیہ دیا جا رہا ہے تا کہ ازدواجی بندھن پائیدار ہو سکے۔

## حمل مرد:

حمل مرد قوس عورت کے لئے پرکشش اور من چاہا تو ہو سکتا ہے۔ لیکن اس کے ساتھ ساری زندگی کا سودا کرنا حماقت اور اپنے آپ کو عذاب میں ڈالنے کے مترادف ہے۔ حمل مرد اپنے فیصلے کرنے اور ان پر عمل درآمد کرنے میں بے حد عجلت پسند واقع ہوا ہے اور وہ اس بارے میں قطعاً سوچ بچار سے کام نہیں لیتا۔ خواہ اس کے نتائج کتنے ہی برے نکلیں اس کو اس بات کی ذرا برابر بھی پرواہ نہ

ہو گی۔خصوصاً آپ کی طبع فیصلہ کسی بھی معاملے میں سوچ بچار اور ہر پہلو کو مدنظر رکھ کر کرنے کی ہوتی ہے۔اس کی وجہ سے آپ دونوں کے درمیان ابتداء میں کئی الجھنیں پیدا ہونگی اور بعد میں شدید اختلافات رونما ہو کر ازدواجی بندھن کے خاتمے کا باعث بن جائیں گی اور دوبارہ آپس میں رفاقت اور ملاپ کے لئے مفاہمت کا ذرا برابر بھی چانس نہ رہے گا۔

ثور مرد:

ثور مرد فطرتاً مانند بیل کے ہوتا ہے۔اس لئے اس کے دماغ کی رگیں ذرا موٹی ہوتی ہیں اور اس کا جاننا اور سمجھنا قدرے مشکل ہوتا ہے۔بہرحال قوس عورت کو اس کی جانب بڑھنے سے پہلے کم از کم دو مرتبہ غور کرنا لازم ہو گا کہ کیا اس کے ساتھ ازدواجی بندھن قائم کیا جائے یا نہیں۔کیونکہ اس کی فطرت میں یکدم بیل کی مانند ٹکرانا ہوتا ہے۔

جوزا مرد:

جوزا مرد فطرتاً ایک ایسی طبع کا حامل ہوتا ہے کہ اس کے سامنے دوسروں کو اپنے آپ کو بے پناہ الجھن کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔بالخصوص قوس عورت تو اپنے بال نوچنے پر مجبور ہو جائے گی۔اس کی وجہ اس کی کم عقلی اور اس کے اندر کامن سینس کی شدید کمی کا ہونا ہے۔

سرطان مرد:

سرطان مرد اپنی صفات اور خوبیوں کے لحاظ سے قوس عورت کے مزاج اور معیار پر پورا اترتا ہے اور قوس عورت کے لئے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں ہوتا۔سرطان مرد معتدل اور میانہ رو ہوتا ہے۔اس لئے وہ قوس عورت میں اپنی

دلچسپی کا اظہار زیادہ کرتا ہے اور پسندیدگی کے لحاظ سے قوس عورت اس کے نزدیک اول نمبر پر ہوتی ہے۔گو کہ کسی وقت کسی بھی بات پر قدرے تنک مزاجی کا مظاہرہ کرسکتا ہے۔جبکہ فوری بعد ہی وہ اپنی اس روش پر شرمسار ہی نظر آئے گا۔بحیثیت مجموعی وہ بے حد نرم مزاج اور بے حد حساس ہوتا ہے۔محنتی ہونے کے ناطے وہ سماجی اور کاروباری میدان میں کامیاب اور بہت ہی زیادہ مقبول ہوتا ہے۔

## اسد مرد:

اسد مرد ایک کھلی کتاب کی مانند ہوتا ہے اور اس کو جاننے کے لئے کسی بھی قسم کی محبت جتانا اور اس کی محبت کو جاننا کوئی پیچیدہ بات نہیں ہے۔اس کے اندر محبت کا عنصر فطرتاً کوٹ کوٹ کر بھرا ہوتا ہے اور اس کی محبت بھری روش بہت سی لڑکیوں کو اپنا دیوانہ بنا دیتی ہے۔جبکہ اس کا اپنا ذہن کسی ایک کے بارے میں حتمی طور پر کسی فیصلہ کن نتیجے پر نہیں پہنچ جاتا۔البتہ قوس عورت ایک ایسی عورت ہے۔جو اس کی خفیہ امنگوں کو بیدار کرنے میں اہم کردار ادا کرتی ہے اور اس کو ہر ممکن طریقہ سے پالے اور اپنا بنالے۔

## سنبلہ مرد:

سنبلہ مرد متحمل مزاج اور انتہائی پرسکون شخصیت کا حامل ہوتا ہے۔اس کے نزدیک حسن سے زیادہ انسان کی ذہانت اہمیت رکھتی ہے۔ایسے میں اگر سنبلہ مرد قوس عورت کی جانب راغب ہوگا تو اس میں آپ کے حسن سے زیادہ اس کی ذہانت اور قوت عمل کا دخل ہوگا۔لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کے نزدیک حسن کی کوئی قیمت نہ ہے۔بلکہ حسن کو اسی صورت وہ ترجیح دیتا ہے۔جب اس کے

ساتھ ذہانت اور عمل کی قوت دونوں شامل ہوں۔البتہ حسن کا پرستار ضرور ہوتا ہے۔آپ کے حسن کی تعریف وتوصیف ضرور کرے گا۔بہر حال اس کا نقطہ انتخاب ایسی لڑکی ہوگی جو سنجیدہ،بردبار اور قابل اعتماد ہو۔

## میزان مرد:

میزان مرد فطرتاً ایسا مرد ہوتا ہے۔جس کی جانب قوس عورت بہت جلد میلان پکڑ لیتی ہے۔کیونکہ فطرتاً وہ جس خامی سے بھرپور ہوتا ہے۔یہ کہ وہ حقائق سے کم واسطہ رکھتا ہے اور خوابوں کو بہت زیادہ ترجیح دیتا ہے اور ہمہ وقت ان میں ہی گم رہتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ محبت کے معاملے میں اس کی روش آپ کی سمجھ میں شاذ ہی آئے۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد فطرت کا وہ شاہکار ہے۔جس کو جاننا اور سمجھنا بے حد مشکل اور کار دارد کام ہے۔بظاہر پرسکون نظر آنے والا اندر سے جوالا مکھی ہوتا ہے۔اگر غصے اور اشتعال میں آجائے تو پھر اس کی عقل اور سوچ پر مجاز چڑھ جاتا ہے اور یہ پاگل پن کی حدود کو چھونے لگتا ہے۔چونکہ عقرب کا نشان بچھو ہوتا ہے اور بچھو ایک ایسی مخلوق ہے کہ جس کے بارے میں یہ کہاوت مشہور ہے کہ اس کا ڈسا ہوا پانی نہیں مانگتا۔اسی طرح عقرب مرد غصے میں اندھا ہو کر ہر وہ قدم اٹھالیتا ہے۔جس کی توقع عام حالات میں نہیں کی جاسکتی اور جو تیر اس کے ہاتھوں نکل جاتا ہے۔وہ اپنے نشانے پر بیٹھ کر انسان کو کسی کام کاج کے قابل نہیں چھوڑتا۔

## قوس مرد:

قوس مرد بے حد سرد مزاج ہونے کے ناطے فطرتاً جذبات کے اظہار

میں بخل سے کام لیتا ہے۔اس لئے اس کے بارے میں یہ جاننا کہ اس کے رومانس کے بارے میں اس وقت کیا جذبات ہیں۔بے حد مشکل بات ہوتی ہے۔جسمانی اور حسن کی دلکشی کا نمونہ ہوتا ہے۔اس لئے جنس مخالف بہت جلد اس کی جانب لپکتی ہے۔مگر اس سے رومانی تعلق پیدا کر لینا بے حد صبر آزما مرحلہ ہوتا ہے اور ایک انوکھے تجربہ سے روشناس کرواتا ہے۔شادی کے لئے جلد تیار نہیں ہوتا اور اس کے لئے اس کو راضی کرنا جوئے شیر لانے کے مترادف ہوتا ہے۔

## جدی مرد:

جدی مرد فطرتاً پراسرار اور خاموش طبع ہوتا ہے اور اس کی فطرت کو جاننا اور سمجھنا بے حد مشکل بات ہوتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ قوس عورتیں ان میں کسی بھی قسم کی دلکشی نہیں پاتیں اور شاذ ہی ان کی طرف راغب ہوتی ہیں۔جدی مرد روایت پرست ہوتا ہے۔اس لئے اس کے نزدیک جدیدیت کی بجائے قدیم روایات اہم ہوتی ہیں۔اس کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے۔کہ یہ اپنے دور سے پچاس برس پیچھے کی جانب سوچتا ہے اور عمل کرتا ہے۔اکثر لوگ اس کو احمق اور کند ذہن قرار دیتے ہیں۔

اس بات کا قوس عورت کو اس سے شادی کے بعد یہ خیال رکھنا ضروری ہو گا کہ وہ اس کو گھر کا سربراہ مانے۔تبھی یہ ایک رہبر و رہنما کی حیثیت سے اپنے فرائض کو بخوبی نپٹائے گا۔حد سے زیادہ کفایت شعار ہوتا ہے اور قوس عورت کو بھی ہر وقت کفایت شعاری کا لیکچر دیتا نظر آئے گا اور اس کی فضول خرچی پر ناک منہ چڑھائے گا۔آپ کی طرف سے کئے گئے تمام خرچ کا حساب پائی پائی کی صورت میں طلب کرے گا۔جو آپ کے لئے ناگوار بات ہوگی۔

## دلو مرد:

دلو مرد فطرتاً بے حد کشادہ ذہن اور فراخدل ہوتا ہے اور اس معاملے میں کوئی دوسرا اس کا ثانی نہیں ہوتا۔ اس کی حقیقت ایک کھلی کتاب کی مانند ہوتی ہے۔ حد سے زیادہ کشش صنف مخالف کے لئے رکھتا ہے۔ بے حد ذہین اور درگزر کرنے والا ہوتا ہے۔ قوس عورت اس کو بے حد پسند کرتی ہے۔

دلو مرد صلح کن اور ہمدرد فطرت کا مالک ہونے کے ناطے کسی سے بھی حتیٰ کہ اپنے دشمن سے بھی نفرت نہیں کر سکتا۔ اس لئے اس کے حلقہ احباب میں نیم پاگل سے لے کر عقل مند تک اشخاص شامل ہوتے ہیں۔ محبت کے معاملہ میں ابتداً بے حد خشک اور غیر جذباتی نظر آئے گا۔ اس سے محبت کے دو بول سننے کے لئے آپ کو برسوں انتظار کرنا پڑے گا۔ جو قوس عورت کے لئے جھنجھلاہٹ کا باعث بنتی ہے۔ گو کہ اس کی محبت میں قوس عورت اپنے اندر کوئی کمی نہ پائے گی اور اسے ہمیشہ کشادہ دل اور نفیس و مہربان پائے گی۔

دلو مرد سے محبت اور شادی کی صورت میں قوس عورت کے لئے لازم ہوگا کہ وہ اس کے ساتھ عاشقانہ کی بجائے بے تکلف جیسا رویہ رکھے۔ تبھی وہ ایک کامیاب عورت کہلائے گی۔ شادی کے بعد دلو مرد ایک پرخلوص اور وفادار شوہر ثابت ہوتا ہے اور تا حیات وفاداری نبھاتا ہے۔ وہ آپ کی دلکشی اور ذہانت کا دل سے معترف رہے گا۔ البتہ اس کی یہ خواہش ہوگی کہ آپ اور وفاداری میں حد سے زیادہ دلچسپی رہیں۔ کیونکہ وہ گھر کے کھانوں کو بہت زیادہ اہمیت دیتا ہے۔

## حوت مرد:

حوت مرد تصوراتی اور خوابوں کی دنیا سے تعلق رکھنے کے ناطے قوس

عورت کے لئے غیر دلچسپی کا حامل ہوتا ہے۔ اگرچہ وہ صلح جو فطرت کا مالک ہوتا ہے۔ تاہم اپنے دل کی بات اپنی زبان پر لانا کرشان سمجھتا ہے۔ دوسروں کی باتوں کو سنتا ہے اور صرف ہوں ہاں کر کے رہ جاتا ہے۔ حد سے زیادہ حساس اور زود رنج ہوتا ہے اور ذرا ذرا سی بات پر ناراض ہو جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے دوسرے جھنجلاہٹ کا شکار ہو جاتا ہے۔

معاشی میدان میں نت نئی راہیں تلاش کرتا ہے اور اپنی محنت اور مگن کی بدولت بہت جلد اعلیٰ مقام حاصل کر لیتا ہے۔ دوسروں کی نفسیات کو بے حد جانتا اور سمجھتا ہے۔ اس لئے ماہر نفسیات کی حیثیت سے کامیاب و کامران نظر آتا ہے۔ دکھی اور بیمار لوگوں سے بے حد ہمدردی رکھتا ہے اور ایسے لوگوں کے دکھڑے سننے میں اپنے وقت کے ضیاع کو بالکل اہمیت نہیں دیتا اور نہ ہی ان سے بیزار ہوتا ہے۔ ایسے لوگوں کے مسائل اور تکالیف کو بخوبی جان کر ان کا حتیٰ المقدر مدادا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

## موافق رنگ

### بھورا رنگ:

زمین کا آئینہ دار، بہت سے شیڈ رکھنے والے، زیادہ گہرا رنگ پسند کرنے والے، بے حد جذباتی، خواہشات کی تکمیل کے لئے سر دھڑ کی بازی لگانے والے اور کامیابی پانے والے، کامیاب اور بہترین بزنس مین، معاہدوں کی تکمیل کے پابند۔

### نیلا رنگ:

روحانیت کا رنگ، تازگی بخش، اس رنگ کو پسند کرنے والے، بزرگی،

دیانتداری اور پاکیزگی کے حامل بڑے اطاعت پسند اور فرض شناس۔

ہلکا نیلا رنگ پسند کرنے والے درست فیصلہ کرنے والے اور مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے۔

گہرا نیلا رنگ پسند کرنے والے افراد کو آرٹ سے لگاؤ ہوتا ہے۔ روحانی طاقت میں ممتاز ہوتے ہیں۔ سرخ شیڈ کی آمیزش سے یاسیت کا شکار ہوتے ہیں۔

## ارغوانی رنگ:

پاکیزگی اور تقدس کا آئینہ دار دنیاوی کاموں سے بحسن وخوبی نمٹنے کی علامت' قوت ارادی اور محنت کی علامت' اس کے استعمال کرنے والا اپنے ارادے کا پکا' محنت کش' روحانیت کی تلاش والا' دل اور معدے کے امراض میں مبتلا ہوتا ہے۔

## زرد رنگ:

ذہنی اور جسمانی صحت کی علامت' یکتائی اور ارتکاز توجہ کی نشاندہی کرتا ہے۔ سرخی مائل رنگ گھٹیا پن اور کمتری پیدا کرتے ہیں۔ لیموں جیسا پیلا رنگ ذہنی قوت کی علامت ہونے کے ناطے سے سائنس دان اور موجد بناتا ہے۔ زیادہ پیلا رنگ کمزور صحت کی علامت پیدا کرتا ہے۔

## سرخ رنگ:

ان کے لئے سب سے زیادہ موافق رنگ گہرا سرخ ہے۔ جو کہ توانائی' طاقت' حوصلہ مندی' موت وحیات اور جسمانی قوت کا مظہر ہے۔ اس کے استعمال سے یہ لوگ پُراعتماد اور گرم جوش اور پُرامید بن جائیں گے۔

## نارنجی رنگ:

توانائی کی روح ہونے کے ناطے سے عمدہ خیالات اور بلند سوچ کا مالک بناتا ہے۔لیڈر بننے کی صلاحیت بخشتا ہے۔بہترین منتظم بنانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔زندگی کے توازن کو بگڑنے نہیں دیتا۔سبزی مائل اورنج رنگ ذہنی طور پر پست اور بزدل بناتا ہے۔عموماً گردوں کے مرض میں مبتلا کرتا اور سوشل لائف سے بیزاری پیدا کرتا ہے۔قوت ارادی کا فقدان اور حالات سے جلد گھبراہٹ پیدا کرنے کا باعث بنتا ہے۔

# موافق پھول

## آبی نرگس کا پھول:

انتظار کی علامت' اس پھول کو پسند کرنے والے سنجیدہ مزاج' اداس اور تنہا رہنے والے' ہمیشہ دوسروں سے گلہ رکھنے والے' لوگ ان کی محبت اور خلوص کا صلہ نہیں دیتے۔اپنے ساتھ بے وفائی کرنے والوں کو کبھی بھی نہ بھولنے والے' اعلیٰ پائے کے بلند خیال فنکار' مجنونانہ انداز رکھنے والے' شاعری سے لگاؤ رکھنے والے' بہترین موسیقار' سوز و گداز کو ابھارنے والی دھنیں ترتیب دینے والے' انتہائی پسند' اور تنہائیوں میں زیادہ بہتر طور پر ابھرنے والے' دولت سے لگاؤ رکھنے والے' معمولی سے کام پر بھی بے حد توجہ دینے والے۔خواتین تنہائی پسند' اداس' انجانی خوشیوں کی متلاشی' المیہ کہانیوں اور شاعری کو پسند کرنے والیاں' آرٹ فلموں کی شوقین' فنون لطیفہ سے خاص لگاؤ' بڑی نفیس اور جدت پسند' گھر میں اداس مناظر کی تصاویر سجانے والیاں' گلدانوں میں ہر طرف نرگس کے پھول سجانے والیاں' گھر کے تمام کمروں کا ماحول خوابناک بنانے والیاں' شخصیت پرسکون' ٹھنڈی ٹھنڈی اندر سے بے چین

اور بے سکون۔

فنون لطیفہ میڈیسن باغبانی' پینکاری اور زراعت کے پیشے پسند کرنے والے آنکھوں اور حلق کی بیماریوں میں مبتلا۔

## موافق پتھر

**حجر القمر:**

روزگار کے ذرائع میں ترقی کا معاون وفا شعاری کا موجب' عزت و توقیر کا باعث' نحوست کو ختم کرنے والا' خوف اور دہشت کو بھگانے والا' سنہرے خوابوں کی تعبیر' درخت پر باندھنے سے زیادہ پھل دینے والا' دل کو مضبوط بنانے والا' جنون کو ختم کرنے والا' خفقان' نسیان اور مالیخولیا کا شافی علاج اور اعصابیت' شیزوفرینا کی بیماری میں اکسیر جذام' برص' صرع یعنی مرگی کا شافی علاج۔

**فیروزہ:**

دشمن کو زیر کرتا ہے۔ دافع ڈر خوف' ملنساری اور محبت پیدا کرنے کا موجب' سانپ اور بچھو کو بھگانے والا' الیکٹرک شاک' غرقابی اور قتل جیسے ہولناک حادثات سے بچانے والا' خوشحالی لانے والا' مفلسی اور محتاج کو بھگانے والا' دافع بلا' کسی آفت یا حادثہ سے قبل از وقت آگاہی دینے والا' فوراً چٹخ جانے والا' بگڑے ہوئے کام سنوارنے والا' بری نظر سے بچانے والا' سانپ اور بچھو کے کاٹے کا علاج' دل و دماغ کو تقویت بخشنے والا' دل کے امراض کے لئے مفید' خفقان اور نسیان کو دور کرنے والا' مفرح قلب' دافع اسہال' گردے اور مثانے کی پتھری کو ختم کرنے والا' امراض رحم میں مفید' آنکھوں کی بیماریوں اور شوگر کا موثر علاج۔

## ہیرا:

ہیرے کے استعمال سے آسیب' بلاؤں' ماہواری کی تکالیف' ذہنی اور قلبی پریشانیوں اور بچے پر پرچھانویں سے محفوظ رہیں گے۔عقل کو بڑھانے میں مددگار ہوتا ہے۔جبکہ یاقوت اصول پرست' قدرومنزلت' محبت' دوستی اور وفاداری بڑھاتا ہے۔خود اعتمادی میں اضافے کے ساتھ ساتھ روزگار میں ترقی اور ازدواجی زندگی خوشگوار بناتا ہے۔اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔

## لعل:

اصول پرست بناتا ہے' ازدواجی زندگی خوشگوار' خود اعتمادی میں اضافہ کرتا ہے۔روزگار میں ترقی بخشتا ہے۔اس کے استعمال سے دشمن زیر' حوصلہ اور قوت ارادی میں اضافہ ہوتا ہے۔اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔الیکٹرک شاک اور پانی میں ڈوبنے سے بچاتا ہے۔ام الصبیان کے مرض میں مفید ہے۔قدرومنزلت' محبت' دوستی اور وفاداری کا معاون ہے۔

## پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے بچاتا ہے۔محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرتا ہے۔قوت ارادی کو پختہ کرتا ہے۔سمندری سفر کے لئے مفید ہے۔قوت بالیدگی پیدا کرتا ہے۔ازدواجی زندگی کو خوش گوار بناتا ہے۔آئیڈیلز کے حصول میں مددگار ہے۔حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرتا ہے۔عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرتا ہے۔انسان کے سارے خوابوں کو حقیقت کا روپ دیتا ہے۔غصہ اور غم ختم کرتا ہے۔عیاشی سے بچاتا ہے۔

### نیلم:

اعلیٰ درجے کا پتھر موافق آنے کی صورت میں لمحوں میں فقیر سے شہنشاہ بنانے والا' جادو ٹونہ بے اثر کرنے والا' محبت بڑھانے والا' دلی تمنائیں پوری کرنے والا' دشمن کو مغلوب کرنے والا' ہر مقصد میں کامیابی دلانے والا' عزت و شہرت اور وقار میں اضافہ کرنے والا آئیڈیل محبوب کے حصول میں ممد و معاون' اولاد پر بھی اثر ڈالنے والا' قدر و منزلت بڑھانے والا' تحمل' سکون' بردباری' ثابت قدمی اور بلند حوصلگی بخشنے والا' شخصیت کو پرکشش بنانے والا۔

## عددی قوت

گہری دلچسپی کے حامل، انفرادیت پسند، حوصلہ مند، پختہ ارادوں کے مالک، کسی کی ماتحتی سے کبھی بھی مطمئن نہ ہونے والے، دنیا میں نام پیدا کرنے کا نظریہ رکھنے والے، دوسروں پر حکومت کرنا ان کا مطمع نظر، ماتحتوں میں نمایاں اہمیت کے مالک، ہر کام میں باقاعدگی پسند، احکامات کی بجا آوری میں مستعد، اپنے احکامات کی حکم عدولی نہ سننے والے۔ آمرانہ اور تحکمانہ انداز کے حامل، اصولوں کی پرواہ نہ کرنے والے، اپنے نظریات اور خیالات کی تشہیر کرنے والے اور ان کی تکمیل چاہنے والے، اس وجہ سے بہت سے دشمن پیدا کر لینے والے، جھگڑالو پن سے پاک۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

جولی ہیرس، ڈیڈو پرک، ماریا کیلاس، سرونسٹنٹ چرچل، احمد فراز، عمران خان، ابن رشد، جون ایلیا۔

# بُرج جدی

## (Capricon)

(۲۲ دسمبر تا ۲۰ جنوری)



# برُج جدی (Capricorn)

(۲۲ دسمبر تا ۲۰ جنوری)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۱۰ |
| حاکم سیارہ | = | زحل |
| علامت برج | = | بکری |
| عنصر | = | خاکی |
| عددی حروف | = | ج، خ، گ |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۸ |
| خوش نصیب نگینہ | = | موتی، یاقوت، حجرالقمر، فیروزہ، زمرد، پنا، الماس |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | ارغوانی، بنفشی، سبز، جامنی، زرد، سنہرا |
| خوش نصیب دن | = | ہفتہ |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۷، ۲۶، ۳۵، ۴۴ |

| | | |
|---|---|---|
| خوش نصیبی کا پھول | = | کارنیش |
| خوش نصیب دھات | = | سونا' پلاٹینم |
| ماہیت | = | منقلب |
| خوش نصیب بروج | = | ثور' سنبلہ |
| غیر خوش نصیب بروج | = | حمل' سرطان' میزان |
| دوست بروج | = | عقرب' قوس' دلو' حوت |
| غیر دوست بروج | = | جوزا' اسد |
| حصہ جسم سے تعلق | = | گھٹنے' انسانی ڈھانچہ' ہڈیاں |
| کلید وجود برج | = | کاروبار |
| کلید سیارہ | = | تحقیق و تفتیش' تنگ نظری' خدمت' سردمہری' محنت |
| بیماریاں | = | معدے اور دانتوں کی بیماریاں' گلے کی بیماریاں' بخار' پھیپھڑوں کی خرابیاں' سر درد' کمر درد' گلے کی خرابی' جوڑوں کا درد' تیز بخار |
| پیشے | = | کاروبار' تجارت' وکالت' نرسریوں کا کام' جاسوسی اور سراغرسانی' تصنیف و تالیف |
| موزوں مقامات | = | افغانستان' خراسان' پاکستان' ہندوستان |

# جدی افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت و کردار:

سخت مزاج، ان کے مزاج کو سمجھنے کی ضرورت تاکہ بہت سی الجھنوں اور پریشانیوں سے بچا جاسکے۔ ہم آہنگی چاہنے والے، اپنی باتوں کا انکار نہ سننے والے۔ اپنی باتوں اور احکامات کو منوانے والے۔ بھروسہ کے قابل، اندھے اعتماد کے قابل، بھروسہ کرنے والے کو فائدہ پہنچانے والے اور خود بھی فائدہ حاصل کرنے والے۔ زیادہ سے زیادہ مدح سرائی کا طالب، بے حد اہمیت چاہنے والے، دوسروں کو فائدہ پہنچا کر خوشی پانے والے، قلبی سکون حاصل کرنے والے، اپنے لئے مادی تحفظ حاصل کرنے کے خواہاں، لوگوں کی تعریف سے حوصلہ اور ہمت استوار کرنے والے، بہتر انداز میں پوری لگن اور محنت سے کام کرنے کی کوشش میں مصروف رہنے والے۔

اصول کے پکے، اپنے اصولوں پر سختی سے عمل کرنے والے، اپنے ملازمین سے مناسب حد تک اچھا سلوک کرنے کا موجب، طے شدہ معاوضہ دینے کے قائل، اچھی کارکردگی پر ملازمین کو حسب مرضی انعام دینے والے، مکمل بھروسے کے لائق، دوسروں کا حق نہ مارنے والے۔

## اصولوں کا پابند:

ظاہری نمود و نمائش اور دکھاوے سے نفرت، ایسی خواہشات سے نفرت، پوری لگن اور محنت سے کام کرنے والے اور اپنا جوہر دکھانے والے، اس طرح کام کر کے سکون و راحت حاصل کرنے والے، کام کا مناسب معاوضہ چاہنے والے، تحفظ بھری ملازمت کا خواہاں، سخت سے سخت کام کرنے میں عار نہ محسوس کرنا،

انتہائی مشقت سے مفادات اٹھانے والے، دوسروں کو فوائد پہنچانے والے۔ کاروباری الجھن سے نہ گھبرانے والے، ذہنی تدبر سے مسائل حل کرنے اور کامیابی حاصل کرنے والے، ضابطوں اور قاعدوں کے مطابق ترقی کرنے کا خواہاں، اپنے اصولوں کو کسی بھی صورت میں نہ توڑنے والے، ان کے اصول اس کے تصوراتی مزاج سے ہم آہنگ۔

## قدامت پسند:

کاروبار کو کبھی بھی جدید خطوط پر استوار نہ کرنے والے، کاروبار کو قدیم طریقوں پر چلانے والے۔ کاروبار میں صرف آزمودہ طریقے ہی آزمانے والے، نئے طریقوں کے استعمال سے مبرا۔ گھبراہٹ اور پریشانی محسوس کرنے والے، کاروبار میں بازار کی نوعیت کو مدنظر رکھ کر کامیابی اور دولت کمانے والے، قانونی معاملات پس منظر میں رکھنے والے، جاسوسی، کھوجی، تحقیقی کام پسند، توانائیوں کو اپنے اندر محفوظ رکھنے والے اور ان سے بے حد کام لینے والے اور اس طرح سکون اور اطمینان حاصل کرنے والے، بے حد محتاط انداز کے مالک، دیانتداری سے کام لینا اپنا فرض جاننے والے، کاروباری اور تجارتی ماہیت کو اچھی طرح سمجھنے والے اور اسی کے مطابق اپنے کاروبار کو آگے بڑھانے کا سبب بننے والے، آہستہ آہستہ ترقی کرتے چلے جانے والے، خوب دولت کمانے والے، دوسروں کی اس سلسلہ میں مدد کرنے والے، لوگ بھی اس کے مشوروں سے مستفید ہو کر بے شمار دولت کمانے کا موجب بننے والے، عزائم سے بھرپور حوصلہ اور ہمت اپنے اندر رکھنے والے، ہر شے کر لینے والے، انتہائی طاقت سے کام لینے والے، روایت پرست، پرانے کاروباری طریقوں کو کسی بھی حالت میں جدید طریقوں سے نہ بدلنے کی کوشش کرنے والے خواہ انہیں کروڑوں روپے کا منافع ہی کیوں نہ نظر آئے۔

اپنی ملازمت کو کسی قیمت پر نہ چھوڑنے والے۔ دل لگا کر کام کرنے والے، دوسروں کے مفاد اور مال کی حفاظت کرنے والے۔ کبھی بھی دھوکا نہ دینے والے، پوری دیانتداری سے کام کرنے والے۔

## جذبات اور کام میں توازن:

پرجوش جذبات اور ان جذبات کے ہاتھوں ڈٹ کر کام کرنے اور مطمئن، عیاشانہ انداز پسند نہیں کرتے نہ انہیں فضول سیر و تفریح میں ادھر ادھر گھوم پھر کر وقت ضائع کرنا اچھا لگتا ہے۔ وقت کی پوری پوری قدر کرنا، وقت کے دھارے کے ساتھ ساتھ مفادات حاصل کرنے، فارغ وقت دوستوں کی محبت میں گزارنے، اس طرح آرام کی کچھ ساعتیں گزارنے اور زندگی کا لطف محسوس کرنے والے، اپنی صحت اچھی رکھنے والے، شخصیت کا حسن بھی قائم رکھنے والے، پھر اپنے پرجوش جذبات کے تحت دوبارہ کام میں مشغول ہو جانے والے، ایک بار آرام کرنے کے بعد دوبارہ تازہ دم ہو کر کارزار حیات میں الجھ جانے والے اور اپنی محنت و مشقت کی بدولت اپنے مستقبل کو تحفظ دینے کا باعث بننے والے، ہر کام تعمیری انداز میں کرنے کو پسند کرنے والے، محنت سے جی چرانے والوں کو سختی سے ناپسند کرنے والے اور انہیں ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھ کر آگے بڑھ جانے والے۔

## دوستی:

جلدی دوست بنا لینے والے، جگری دوستی بہت ہی کم افراد سے کرتے ہیں۔ چند ہی قابل اعتماد دوست ہوتے ہیں۔ آپس میں مکمل بھروسہ رکھتے ہیں اور ایک دوسرے کے کام آتے ہیں۔ دوستوں کی بھرپور مدد کرتے ہیں اور وقت

پڑنے پر جان کی قربانی سے بھی دریغ نہیں کرتے۔ بے تکلفی کی محفلیں بے حد کم سجاتے ہیں۔ دکھ سکھ میں شراکت کو اپنی دوستی کا اہم فریضہ سمجھتے ہیں۔ وقت پڑنے پر صلاح ومشورہ کرتے ہیں اور کارآمد رائے پر عمل کرتے ہیں۔ دوستوں کو بھی مفاد پہنچاتے ہیں، پرجوش جذبات کے حامل ہوتے ہیں۔

## سرد مہری:

کسی سے بھی جب ملتے ہیں تو ان کا رویہ سرد مہر ہوتا ہے۔ اکثر دوسرا شخص پشیمانی اور ناگواری محسوس کرتا ہے اور اس پر اچھے اثرات مرتب نہیں ہوتے اور وہ انہیں خشک مزاج سمجھتا ہے۔ بے چینی اور اضطراب کے حامل، اپنے جذبوں کو پوشیدہ رکھنے والے، نہ ہی خشک مزاج نہ ہی مغرور، غریبوں کے کام آنے والے، ضرورت مندوں کی روپے پیسے سے مدد کرنے والے اور اپنی دریا دلی کا ثبوت دینے والے۔ بے تکلفی ناپسند کرنے والے، بدگمانی سے بچنے والے، انتہائی محتاط رویے کے مالک، اپنے اردگرد ایک قسم کی حفاظتی دیوار دیکھنا پسند کرنے والے، اور اس حفاظتی دیوار سے باہر نہ نکلنے والے، اس کی مضبوطی کے لئے تگ و دو کرنے والے، اپنی کمزوریوں کو چھپانے والے، سلجھے ہوئے اور باشعور انسانوں سے تعلق رکھنے والے، شکی قسم کے لوگوں سے پرہیز کرنے والے۔

## بچپن کے اثرات:

بچپن کے خراب حالات کا اثر ساری عمر اپنے اوپر طاری رکھنے والے، ناخوشگواری، بدنظمی، بے چینی اور اضطراب سے گزرنے والے، بچپن کو کبھی بھی نہ بھولنے اور نہ ہی اسے بھلانے کی کوشش کرنے والے، کردار کے لحاظ سے چٹان کی طرح مضبوط، محنت میں عظمت پر ایمان رکھنے والے، زیادہ سے زیادہ دولت کی

خاطر انتھک محنت اور سخت مشقت سے کام لینے والے. ہر کسی پر فوری اعتماد نہ کرنے والے، ابتدا میں شک کی نگاہ سے دیکھنے والے. تعلقات کے قائم کرنے میں عجیب قسم کی جھجک کا شکار ہو جانے والے۔

## نشیب و فراز:

خوف اور اندیشوں سے مغلوب زندگی گزارنے والے. جب یہ کیفیت انتہاء کو پہنچ جائے تو گوشہ نشینی اختیار کرنے والے اور لوگوں کی نظروں سے اوجھل ہو کر رہنے والے، اپنے جذبوں کو سختی سے دبانے کا باعث بننے والے جس سے ان کے دبے ہوئے رجحانات حقارت آمیز ہو کر ان کو دوسرے انسانوں کو حقارت کی نظر سے دیکھنے اور برا سمجھنے میں مدد دیتے ہیں۔ ایسی حالت میں یہ لوگ کنی کترا کر گزرنے والے بن جاتے ہیں اور انسانوں سے دور دور رہنے لگتے ہیں۔

## سخت مزاج:

بچوں کی دکھ بھال میں سختی سے کام لینے والے، جس سے بچے باغی ہو جاتے ہیں۔ رو پیہ، پیسہ خرچ کرنے میں بے حد محتاط، چھوٹے موٹے ضروری اخراجات سے گھبرا جانے والے، بڑے بڑے ضروری اخراجات بغیر کسی ہچکچاہٹ کے کرنے والے، کاروبار میں بے شمار روپیہ لگانے والے، مالی مفادات حاصل کرنے والے. وسیع النظر، فراخ دل، ہر کس و ناکس پر یونہی بھروسہ نہ کرنے والے، اپنی محنت پر دوسروں سے تعریف سننے والے، اس سے خوشی اور تقویت پانے والے، زیادہ ڈٹ کر محنت سے کام لینے والے، نیا جوش اور نیا ولولہ اپنے اندر پیدا کرنے والے، قلبی سکون اور مادی تحفظ محسوس کرنے والے، اپنے منصب اور نظریے سے کسی بھی صورت میں نہ ہٹنے والے۔ اپنے لئے خوشحالی زندگی حاصل

کرنے کی کوشش کرنے والے۔

## تندرستی:

صحت مند، طاقتور اور توانا جسم رکھنے کے باعث بیماریوں اور جراثیم کے خلاف قوت مدافعت رکھنے والے، سخت محنت اور مشقت کی بدولت اپنی تندرستی کو برقرار رکھتے ہیں۔ جتنا کھاتے ہیں باآسانی ہضم کر لیتے ہیں۔ اچانک تبدیلیوں کو ناپسند کرتے ہیں۔

# جدی مرد

## خوبیاں:

اوائل عمری میں اہم شخصیات سے تعلق کی بنا پر طاقت حاصل کرنے والے، بے حد پرعزم، منطقی اور حاکمانہ ذہنیت کے مالک، اپنے مقاصد کے لئے بے حد سنجیدہ اور ان کے حصول کے لئے بڑی احتیاط سے کام لینے والے، بے صبری کا مظاہرہ نہ کرنے والے، محبت پا لینے کے باوصف اپنے کام میں فوری طور پر مشغول ہو جانے والے، اپنی مالی حیثیت مستحکم کرنے والے، اپنی اتھارٹی کے بارے میں کسی بھی قسم کے سمجھوتے نہ کرنے والے، کچھ لو اور کچھ دو کے اصول پر تعلقات قائم کرنے والے، پیدائشی طور پر خودمختار، اپنے قائم کردہ فریم ورک میں کام کرنے والے، بے صبری کا مظاہرہ کرنے والے۔

## خامیاں:

محبت کے معاملہ میں بے حد ناپختہ، محبت کے معاملہ میں بڑا آرام طلب، محبت اور رفاقت پر اپنے کام کو ترجیح دینے والا، دیر سے شادی کرنے والا، اپنی پسند کی عورت سے شادی کرنے والا، فضول چیزوں پر سنجیدگی سے سوچ بچار

کرنے والا، پھر مضحکہ خیز صورت حال سے دو چار ہونے والا، ضرورت سے زیادہ بول کر دوسروں کو ناراض کرنے والا، نکتہ چیں، اپنی ذات کی اہمیت کے احساس تلے دب جانے والا، دوسروں کی خوبیوں کو ناپسند کرنے والا، مطلق العنان، حقائق کی بجائے اندازوں سے کام چلانے والا، اعلیٰ ترین عہدے کا خواہش مند، اپنی سوچ کو محدود اور سطحی رکھنے والا، اپنے بارے میں ضرورت سے زائد خیال رکھنے کے باعث اعصابی دباؤ میں مبتلا ہو جانے والا، ناعاقبت اندیشی سے کام لینے والا، دولت اور پوزیشن کو اہمیت دینے والا۔

## جدی خاتون

### خوبیاں:

بڑی مہذب، مودب، بڑوں کا احترام کرنا اپنا اخلاقی فرض سمجھنے والی، بڑی دانشمند اور سوجھ بوجھ کی مالک، ہر کام سوچ کر کرنے والی، بڑی مددگار، خیرخواہ اور ہمدرد، دوسروں کی خیرخواہی کو اپنا اخلاقی فرض جاننے والی، خاندانی شرافت اور حسب نسب پسند کرنے والی، اپنے خاندان، عزیز و اقارب کے بارے میں دوسرے افراد کی نسبت زیادہ واقفیت اور معلومات رکھنے والی، بامقصد زندگی گزارنے والی، فضولیات سے پرہیز کرنے والی، سن بلوغ میں اپنے اخلاق اور عادات کو جلا بخشنے والی، اپنے اصولوں کی پکی اور ان پر سختی سے عمل کرنے والی، بچوں سے پیار اور محبت کرنے والی، ان کی ہر ضروریات کا خیال رکھنے والی، قرض لینے سے حتی الوسع گریز کرنے والی، کام کے بروقت مواقع سے فائدہ اٹھانے سے روشناس، مضبوط قوت ارادی، ارادے کی پکی، ماں کی حیثیت سے اپنی ذمہ داریاں پوری طرح نبھانے والی، غلطیوں کے امکان سے حتی الوسع بچنے کی

کوشش کرنے والی، ہر بازی کو جیت لینے والی، بڑی محنت، لگن اور مشقت سے کام لینے والی اور کرنے والی، اپنے مقاصد میں کامیاب ہونے والی، اعلیٰ اخلاق کا مظاہرہ کرنے والی، بوڑھوں اور معذوروں کی مدد کر کے خوش ہونے والی اور سکون محسوس کرنے والی، انسانوں کے علاوہ جانوروں کی خدمت بھی انجام دینے والی۔ ضبط وتحمل اور صبر سے کام لینے والی، بہترین خواتین خانہ، گھر کا انتظام بہت اچھے طریقے سے انجام دینے والی، ناقابل تسخیر صفات وخصوصیات کی حامل، دوسروں کی مدد کرنے کا قوی جذبہ رکھنے والی، سماجی اور سیاسی کارنامے انجام دینے والی، بڑی احسان شناس، احسان کا بدلہ فوراً اتارنے والی، قدامت پرست مگر تنگ نظر نہ ہونے والی، بہت روشن خیال، ہر طرح کے حالات کا مقابلہ کرنے والی، بالکل نہ گھبرانے والی، ہر قسم کی رکاوٹوں کو پھلانگ جانے والی، اپنے فرض سے کسی بھی صورت غافل نہ ہونے والی، زندگی بھر کچھ نہ کچھ سیکھتے رہنے والی، اپنے خوابوں کو حقیقت کا رنگ دینے والی۔

## خامیاں:

بعض اوقات انتہائی خود غرض اور تنگ دل بن جانے والی، دوسروں کے ساتھ درشتی کے ساتھ پیش آنے والی، بعض اوقات انتہائی روکھا سوکھا طرز عمل اختیار کرنے والی اور سہیلیوں سے دور ہو جانے والی، دوسروں کے سہارے زندگی گزارنا پسند کرنے والی، مختلف پریشانیوں اور الجھنوں کا جلد شکار ہو جانے والی، تنقید کو کسی بھی صورت برداشت نہ کرنے والی، مختصر فیملی کی حامی، بعض اوقات بہت زیادہ کنجوس، پیسے پیسے پر جان دینے والی، فضول خرچی کی صورت میں روپیہ پیسہ پانی کی طرح بہانے والی، خواہشات کی تکمیل کے لئے انتہائی درشت اور سخت رویہ اختیار کرنے والی، دوسروں کے ساتھ سخت لب ولہجہ میں بات کرنے والی،

دوسری عورتوں کو بدظن اور متنفر کرنے والی، بعض اوقات دولت کی خاطر بہت زیادہ لالچی اور حریص بن جانے والی، ایسے حالات میں دوسروں کے مفادات کو نظرانداز کرنے والی، بلاوجہ دوسروں پر اعتراضات اٹھانے والی اور دوسروں کے خود پر اعتراض سے فوراً ناراض ہو جانے والی اور چڑچڑاپن پیدا کر لینے والی۔

## جدی لڑکی

### خوبیاں:

بے حد اولوالعزم اور اپنے مقصد کی لگن سے بھرپور، بظاہر یخ بستہ مگر بباطن بے حد گرم جوش اور جذباتی، بھنور صفت، محبوب کو معاف نہ کرنے والی، باوقار، سنجیدہ، قابل عزت شخصیت کی مالک، محبت کرنے والی، وفادار قابل اعتماد دوست، محبوب کو دھوکہ نہ دینے والی، عشق اور محبت کے معاملات میں پہل نہ کرنے والی، عزت کے قابل شخص کی چاہت رکھنے والی، مکمل تحفظ کی طالب، اپنے اصولوں کی پابند، بزرگوں اور بڑوں کا احترام کرنے والی، حیا اور شرم کی پتلی، اپنے پیشے سے مخلص اور ماہرانہ انداز میں کام کرنے والی، اخلاق اور کردار کو جلا بخشنے والی، اپنے انداز و اطوار مثبت رکھ کر اچھی نشوونما کرنے والی۔

### خامیاں:

بڑے بڑے اداروں سے منسلک ہونے کی شائق اور دولت کی خواہاں۔

اپنے جذبات کو عقل و شعور کے پیمانے پر نہ رکھنے والی۔

# جدی بچہ

## خوبیاں:

دوسروں کے ساتھ محبت سے پیش آنے والے اور حوصلہ افزائی سے تعریف پانے والے، ہمہ اقسام کے مطالعے کے شوقین، سنجیدہ ماحول میں جلد بوڑھے ہو جانے والے، اپنے والدین کا ہاتھ بٹا کر بے پناہ خوشی اور فرحت محسوس کرنے والے، بے جا پابندیوں کے خلاف اور فطرت میں سنجیدگی اختیار کر جانے والے، ضرورت سے زائد ذہین، اپنی ذات کا گہرا شعور رکھنے والے، محبت بخشنے والے، دوستوں کے متلاشی، تعلیم سے رغبت رکھنے والے۔

## خامیاں:

تنہائی کا شکار ہو کر بے اعتمادی، احساس کمتری اور خوف میں مبتلا ہونے والے، اپنی شخصیت سے غیر مطمئن، تنقید کا برا ماننے والے، اجنبی لوگوں کی موجودگی میں الجھن محسوس کرنے والے، اپنی شخصیت کو احساس کمتری اور خوف سے مجروح کرنے والے، طنز کے نشانہ سے بددل ہو جانے والے۔

# جدی والدین

جدی والدین کی شخصیت دو متضاد انتہاؤں کے درمیان جھولتی رہتی ہے یا تو یہ اپنے بچوں کے ساتھ ضرورت سے زائد لاڈ پیار کرتے ہیں اور ان کے ساتھ بے انتہا نرمی سے پیش آتے ہیں یا پھر اپنی اولاد کے ساتھ غیر ضروری سختی سے پیش آتے ہیں۔ ان سے اپنے احکام کی بے چوں وچرا تعمیل کراتے ہیں اور ان پر سخت ترین پابندیاں عائد کرتے ہیں۔

عموماً اپنے بچوں سے گہری محبت رکھتے ہیں اور ان کو اپنی ازدواجی زندگی کی تکمیل تصور کرتے ہیں۔ان کا بچپن بے حد متغیر حالات میں گزرتا ہے کیونکہ یہ بذات خود بھی اپنے والدین کے باہمی تعلقات سے بے حد متاثر ہوتے ہیں۔اپنے والدین کی ناخوشگوار ازدواجی زندگی کی یادوں کو فراموش نہیں کر پاتے اور اس تجربے کے پیش نظر اپنی اولاد کو بھی ناخوش گوار صورتحال سے محفوظ رکھنا چاہتے ہیں۔

اپنے ماضی سے جدی باپ بے حد ناخوش گوار اثرات قبول کرتا ہے۔اسی وجہ سے بچوں کے ساتھ اس کا رویہ انتہائی سخت ہو جاتا ہے اور بے جا قسم کی پابندیاں اولاد پر لاد کر انہیں سخت نظم ونسق کا پابند بنانے میں مگن ہو جاتا ہے اور اس کا جواز یہ پیش کرتا ہے کہ یہ سختیاں بچوں کے لئے بے حد مفید ثابت ہونگی۔لیکن جب اس کو اس بات کا احساس ہوتا ہے کہ یہ بات بچوں کے لئے ازحد غیر مناسب ہے تو پھر وہ اپنے آپ سے سخت شرمندہ ہوتا ہے اور پھر اپنے بچوں سے اچھا سلوک کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

جدی ماں کی ممتا جب اپنے بچوں پر نچھاور ہوتی ہے تو پھر جدی باپ بھی راہ راست پر آجاتا ہے اور اپنے بچوں پر بے پناہ توجہ دینا شروع کر دیتا ہے۔جس سے بچوں پر خوشگوار اثرات مرتب ہوتے ہیں۔جدی ماں اپنے بچوں کی بہتری اور بھلائی کے ہمہ وقت کوشاں رہتی ہے اور ان کی بہترین انداز سے پرورش اور تعلیم وتربیت کا انتظام کرتی ہے۔اپنے دل میں ان کے لئے پیار بھرا جذبہ بیدار رکھتی ہے اور کوشش کرتی ہے کہ اس کے بچے دوسروں کا احترام کرنا سیکھیں اور والدین کو اپنا مونس و ہمدرد جانیں۔جدی والدین بظاہر سرد مہر اور سنجیدہ ہوتے ہیں جس کی وجہ سے بچے ان سے قدرے دور بھاگتے ہیں۔لیکن بڑے

ہونے پر ان کو اس بات کا احساس ہو جاتا ہے کہ ان کی جدی ماں یا باپ ان کی بہتری کے لئے کس قدر کوشاں ہیں۔ بالغ ہونے پر وہ اپنے والدین سے زیادہ محبت کرتے ہیں اور انہوں نے جو تحفظ انہیں فراہم کیا ہوتا ہے وہ اس کی قدر کرتے ہیں۔

بچے ان کی زندگی میں خوشیاں لانے کا سبب بنتے ہیں لیکن زیادہ بچے یہ پسند نہیں کرتے۔ بچوں کو مناسب حد تک توجہ اور محبت دیتے ہیں اور ان سے بڑی توقعات وابستہ کر لیتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ بچے ان کی محنت اور محبت کا صلہ دیں جب بچے بدتمیزی یا شرارت کرتے ہیں تو یہ لوگ بڑا سنگدلانہ انداز اختیار کرتے ہیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

بچپن میں کمزور، نوعمری کے زمانے میں کئی بیماریوں کا شکار، بڑے نازک مزاج، عمر کے ساتھ ساتھ مضبوطی پکڑنے والے، بیماری کے خلاف کافی قوت مدافعت رکھنے والے، بیماری کی حالت میں ہمت نہ ہارنے والے، سرگرم عمل، غذا کے معاملے میں بے حد حساس، متوازن غذا کے لئے بے حد اہم، صحت مندی کے لئے تازہ پھل اور سبزیوں کا کثرت سے ضرورت رکھنے والے، سخت محنت اور ورزش ایک اہم عوامل، تازہ ہوا اور دھوپ ان کے لئے بے حد اہم. ان کی صحت کا ضامن، حیاتینی غذاؤں کے دلدادہ، چٹ پٹی اور کراری اشیاء مرغوب ترین غذا، زیادہ پروٹینی اور نشاستے والی غذاؤں کے خواہاں، کئی ورائیٹیوں کو بیک وقت پسند کرنے والے۔

## معدے اور دانتوں کی بیماریاں:

کھانے کے بہت شوقین ہونے کے ناطے اپنی خوراک میں توازن برقرار نہ رکھ سکنے سے ان بیماریوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ مقولہ مشہور ہے کہ دانت خراب، معدہ خراب۔ ان کو غذا کے معاملے میں احتیاط اور پرہیز کی ضرورت ہے۔

## گلے کی بیماری اور بخار:

گلے کی بیماری اور بخار غذائیت کے نتیجہ میں ہوتی ہے۔ الرجی والی غذاؤں سے پرہیز لازم ہے۔ بیماری بڑھنے کی صورت میں گلے کا کینسر ہو سکتا ہے۔ اس لئے اچھے معالج سے فوری رجوع ضروری ہے۔ اپنی غلط غذائیت لینے کی عادت کو بدل کر ان بیماریوں سے تحفظ حاصل کر سکتے ہیں۔

## کمر اور جوڑوں کا درد:

انتھک محنت اور مشقت، ڈٹ کر خوراک کھانے سے زیادہ بھرپور توانائی اور طاقت کے غلط بہاؤ اور ورزش کی کمی کے باعث اس مرض میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ اپنی خوراک میں توازن قائم کر کے ان بیماریوں سے کافی حد تک نجات پا سکتے ہیں۔ بصورت دیگر تیز بخار، پھیپھڑوں کی خرابی، سر درد وغیرہ میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ بہتر ہے کہ چربی اور روغنیات کا استعمال بے حد کم کریں۔

# دوستانہ تعلقات

بہترین دوست، دوستوں کے لئے دریادل، فرصت کا وقت دوستوں کے ساتھ گزارنے والا، دوستی سے پہلے اچھی طرح پرکھ لینے والا، سچے اور حقیقی دو چار ہی دوست رکھنے والا، سلجھی ہوئی اور وسیع النظر کا حامل اس لئے دوست بھی سلجھے

ہوئے اور وسیع النظر رکھتا ہے۔ شکی مزاج لوگوں سے دور رہنے والا، سچے، بے لوث، بے غرض اور ایثار آمیز جذبات کا مالک۔

## بہترین دوست:

حمل اور ثور افراد بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں۔ کبھی دھوکہ نہ دینے والے، سچے اور حقیقی مخلص دوست، دوستانہ جذبات سے معمور، قلب کی گہرائیوں سے چاہنے والے، آپ کی رفاقت سے سکون، خوشیاں اور مسرتیں حاصل کرنے والے، جان تک قربان کر دینے والے، کسی بھی حال میں نقصان نہ پہنچانے والے، مصیبت میں ساتھ نہ چھوڑنے والے اور فائدہ پہنچانے والے، دوستی کے تقاضوں کی لاج رکھتے ہوئے ہر ممکن مدد کرنے والے، مستحکم جذبات کے حامل۔

## بہتر دوست:

عقرب، قوس، دلو، حوت بہتر اور اچھے دوست۔ دلوں میں بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے، مشکل وقت میں کام آنے اور مدد کرنے والے اور فائدہ پہنچانے والے، نہ نفع نہ نقصان کے حامی، نقصان کبھی بھی نہ پہنچائیں گے حتی الوسع مفادات کا تحفظ کریں گے اور برے وقت میں کام آئیں گے۔ آپ کی شخصیت کی قدر کریں گے۔ دلوں میں مضبوط اور مستحکم دوستانہ جذبات رکھنے والے۔

## غیر یقینی دوست:

سرطان اور اسد افراد ناقابل اعتماد اور اچھے دوست ثابت نہیں ہوتے۔ دل کے کھوٹے، اندر ہی اندر آپ کی ترقی سے حسد کرنے والے، راہ میں رکاوٹیں کھڑی کرنے والے، کامیابی میں طرح طرح سے مزاحم، کسی دکھ درد میں شریک نہ ہونے والے، اندر ہی اندر خوشی محسوس کرنے والے، غیر یقینی، غیر مستحکم اور کمزور قسم کی

دوستی کے حامل۔ بظاہر دوست بباطن دشمن، نقصان دہ۔ موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دینے والے۔

## غیر جانبدار دوست:

جوزا اور سنبلہ دوست ہر قسم کی دلچسپی سے مبرا، معمولی راہ و رسم اور دوستی کے تعلقات رکھنے والے۔ نہ کام آئیں گے اور نہ ہی نقصان پہنچائیں گے، نہ نفع نہ نقصان کے قائل۔ کسی بھی پریشانی اور الجھن سے واسطہ نہ رکھنے والے، ہر لحاظ سے غیر جانبدار۔

# پیشے اور دولت

## کاروبار اور تعلقات:

کاروبار اور تجارت میں فطری مہارت کے باعث بے حد کامیاب، پرانے آزمودہ کاروباری طریقوں کو بروئے کار لانے اور نئے نئے طریقوں سے دولت کمانے میں کامیاب۔

## وکالت:

خود اعتمادی کے ساتھ وکالت کے پیشے میں بے حد کامیاب، اعتماد کے سہارے اپنے موکلوں کے مقدمات نپٹانے اور کامیابی و کامرانی حاصل کر کے نامور وکیل بن جاتے ہیں۔ لیکن طلاق کے معاملات اپنے ہاتھ میں نہیں لیتے کیونکہ طلاق کو برا جانتے ہیں۔

## نرسریوں کا کاروبار:

مختلف پھولوں، پودوں، پھل دار درختوں کی نرسریاں قائم کرنے اور

پروان چڑھانے میں بے حد کامیاب، ان کے متعلق تمام امور فطری لحاظ سے انتہائی مہارت رکھنے والے اور بے پناہ کامیابی و دولت حاصل کرنے والے۔

## جاسوسی اور سراغرسانی:

ان پیشوں میں اپنی خداداد فطری صلاحیت کی بدولت بے حد کامیابی حاصل کرنے والے، الجھے ہوئے اور پوشیدہ معاملات کی تحقیقات کو لوگوں کے سامنے لانے والے، دشمن جاسوسوں اور ایجنٹوں کو پکڑنے والے، جاسوسی اور سراغ رسانی کے حیرت انگیز کمالات دکھا کر شہرت و کامرانی حاصل کرنے والے۔

## تصنیف و تالیف:

مصنف اور ادیب کی حیثیت سے ادبی دنیا میں اپنی ہمت، محنت، شفقت، جدو جہد سے اپنا نام اور مقام پیدا کر لینے والے۔ افسانے، ناول، ڈرامے، سفرنامے، مضامین وغیرہ لکھ کر اپنے زورِ قلم کا خراج اپنے قارئین سے پانے والے، مذہبی تبلیغ کے کام میں بھی خوش اسلوبی سے کامیاب ہونے والے۔

## بیمہ کاروبار:

اس کاروبار میں اپنی چستی و چالاکی کی بناء پر بے حد کامیابی حاصل کرتے ہیں اور اس طرح بہت زیادہ نام کماتے ہیں۔

## اسٹیٹ پلاننگ:

رئیل اسٹیٹ پلاننگ اور ڈیزائنگ میں ان کا کوئی ثانی نہیں ہوتا اگر اس کام کو شروع کریں تو باوصف بے شمار مشکلات کے بے حد کامیاب رہتے ہیں اور کافی دولت کماتے ہیں اسی طرح تعمیراتی کاموں میں بھی بے حد کامیاب رہتے ہیں۔

# رومانس

مرد:

شادی سے پہلے اپنی شریک حیات کو اچھی طرح جاننے کا خواہشمند، بعد از انتخاب اسی کا ہو کر رہنے والا، اپنے نصب العین میں مدد دینے والی عورت کا انتخاب کرنے والا، بیوی کے ذریعے دولت اور عزت نہ حاصل کرنے کا متمنی، بے حد مشابہت پسند اسی لئے بیوی کا انتخاب بھی اسی نکتہ نظر سے کرتا ہے۔ ایک ذمہ دار باپ ثابت ہوتا ہے۔ ایک ہی مرتبہ محبت کرنے کا قائل اور تازندگی اس کا وفادار اور مخلص۔

برج جدی سے تعلق رکھنے والا مرد شادی سے پہلے اپنی شریک حیات کو اچھی طرح جان لینا چاہتا ہے۔ وہ جسے منتخب کرے اسے حاصل کر کے رہتا ہے۔ ایک ایسی عورت جو اس کی زندگی کے نصب العین کے حصول میں اس کی مدد کر سکے۔ اس کی توجہ کا آسانی سے مرکز بنتی ہے لیکن وہ بیوی کے ذریعے دولت اور عزت حاصل کرنا نہیں چاہتا۔ اگر اس کی ہونے والی بیوی دولت اور بلند مرتبہ کی مالک ہے تو وہ اس کو اپنی خوش بختی خیال کرے گا۔ جدی مرد مثالیت پسند ہوتا ہے اور چاہتا ہے کہ اس کی ہونے والی بیوی اس کے خیالات اور نظریات کے عین مطابق ہو اس لئے وہ مسلسل تلاش جاری رکھتا ہے۔ جب اسے ایسی بیوی مل جاتی ہے تو وہ اس کی خوشی اور مسرت کے لئے ہر ممکن کوشش کرنے کے لئے تیار رہتا ہے۔ وہ ایک ذمہ دار باپ ثابت ہوتا ہے۔ زندگی میں صرف ایک بار محبت کرتا ہے اور جس سے محبت کرتا ہے آخری دم تک اس کا وفادار اور مخلص رہتا ہے۔

## عورت:

محبت کرنے والی، وفادار اور قابل اعتماد، محبت کا اظہار زبان سے کرنا بے حد مشکل، اپنے محبوب کو دھوکا نہ دینے والی۔ بڑی اولوالعزم، اپنی ذات پر بھروسہ رکھنے والی، چہرے پر جلد پختگی کی حامل، سنجیدہ، اپنے محبوب پر اعتماد کرنے والی، شریک حیات کے وقت، عزت اور تحفظ کا خیال رکھنے والی، جذبات کی قدر نہ کرنے والے مرد کو رد کرنے والی، عشق و محبت کے معاملات میں پہل نہ کرنے والی، نہ ہی تیزی سے یہ مراحل طے کرنے والی، ہر ایک سے کچھ نہ کچھ سیکھنے کی خواہاں، عزت کرنے والے شخص کی چاہت رکھنے والے، تحفظ دینے والے مرد سے شادی رچانے کی خواہاں، صحیح فرد کے انتخاب کی وجہ سے دیر سے شادی رچانے والی، خاتون خانہ اور بہترین ماں، شوہر سے بے پناہ پیار کرنے والی، انتہائی وفادار بیوی، گھر کو حسین اور پرسکون بنانے کے لئے کوشاں۔

جدی عورت ایک محبت کرنے والی' وفادار اور قابل اعتماد دوست ثابت ہوتی ہے۔ محبت کا زبان سے اظہار کرنا اس کے لئے مشکل کام ہے۔ وہ اپنے محبوب کو دھوکہ نہیں دیتی۔ وہ بڑی اولوالعزم ہوتی ہے اور اپنی ذات پر بڑا بھروسہ رکھتی ہے۔ ان خواتین کے چہروں پر جلد پختگی آجاتی ہے کیونکہ یہ کسی حد تک سنجیدہ ہوتی ہیں۔ جدی عورت اپنے محبوب پر اعتماد کرتی ہے اور شریک حیات کے انتخاب کے وقت عزت اور تحفظ کا خیال رکھتی ہے اور جو مرد اس کے جذبات کی قدر نہ کرے۔ اسے فوراً رد کر دیتی ہے۔ یہ کبھی عشق و محبت کے معاملے میں پہل نہیں کرتی اور نہ ہی تیزی سے یہ مراحل طے کرنے کی قائل ہوتی ہے۔ وہ ہر کسی سے کچھ نہ کچھ سیکھنا چاہتی ہے اور ایسے شخص کو چاہتی ہے جس کی وہ عزت کر سکے۔ وہ شادی کے لئے ایسے شخص کا انتخاب کرتی ہے جو اسے مکمل تحفظ فراہم کر سکے۔ وہ

ایسے فرد سے محبت کرتی ہے جس میں وہ مثبت خوبیاں موجود ہوں جن کی اس میں کمی پائی جاتی ہے۔اس لئے شادی بہت دیر سے کرتی ہے کیونکہ صحیح فرد کے انتخاب میں کافی وقت لگتا ہے۔

## جنسی پہلو

### مشترکہ خصوصیات مرد؍عورت:

محبت اور جنس کے معاملات میں محتاط رویے کے مالک، آہستہ آہستہ اپنی منشا کے مطابق جیون ساتھی تلاش کرنے والے، آئیڈیل مل جانے پر فوراً شادی رچانے والے، احتیاط اور آہستہ روی کے ساتھ محبت کے معاملات طے کرنے والے، مکمل جنسی تسکین اور آسودگی کے علاوہ کیفیت وسرور اور لطف اندوزی اٹھانے والے، خوشی، سکون اور اطمینان پانے والے اور اس طرح اپنے درمیان مکمل قلبی محبت کا بیج بونے والے جو والہانہ انداز کے پیار میں بدل جاتا ہے۔گھریلو ماحول کامیابی اور کامرانی سے ہمکنار، ایک دوسرے کو دیوانہ وار چاہنے والے، ہرکس و ناکس سے جنسی تعلق نہ پیدا کرنے والے، صرف اور صرف اپنی پسند کی شادی سے ایسا تعلق رکھنے والے، بھرپور ازدواجی زندگی گزارنے والے۔

### مرد:

توانا اور طاقتور ہونے کے ناطے آہستہ روی کی فطرت کے ذریعے پوری توانائی اور طاقت سے کام لے کر اپنی رفیق زندگی کا دل موہ لینے والا اور اپنی جنسی آرزوؤں کی تکمیل پانے والا، الجھنوں، پریشانیوں میں اس فعل سے گریز کرنے والا اور صرف پرسکون حالت میں اس عمل سے دوچار ہونے والا۔

### عورت:

بھرپور محبت، قوت اور توانائی کے ساتھ اس عمل کو چاہنے والی اور مکمل تسکین کی خواہاں۔ تبھی پیار اور محبت زیادہ سے زیادہ لٹانے پر تیار۔

ابتداء میں کسی کی محکوم اور زیردست بن کر رہنا پسند نہیں کرتی لیکن آہستہ آہستہ سیدھی راہ پر آجاتی ہے۔ بہت زیادہ باعمل ہونے کے ناطے از حد محبت اور جنسی آسودگی کی خواہاں' توقع سے زیادہ آسودگی بخشنے والی۔

## جدی مرد کا جیون ساتھی کون؟

### حمل عورت:

حمل عورت سے شادی میں آپ کو محکوم اور زیردست بن کر رہنا ہوگا۔ اس برج کی عورتیں باعمل اور تیز رفتار ہوتی ہیں اور کسی قدر مغرور بھی وہ دوسروں سے مشورہ لینا کبھی پسند نہیں کرتیں۔ ان کے منصوبے عموماً کامیاب ہوتے ہیں لیکن فطری جلد بازی کی وجہ سے وہ کبھی کبھار ناکام ہو جاتی ہیں' ایسی صورت میں جدی مرد کا قرب ان کے لئے مفید ثابت ہو سکتا ہے۔

### ثور عورت:

برج ثور میں پیدا ہونے والی خاتون آپ کے لئے اچھی رفیق حیات ثابت ہو سکتی ہے۔ وہ دوسروں کا خیال رکھنے والی ایک مہربان ہستی ہوتی ہے۔ وہ ہر کام بڑی توجہ اور احتیاط سے کرتی ہے اور گھریلو کاموں میں خاص طور پر گہری دلچسپی لیتی ہے۔ اگر آپ کی بیوی برج ثور سے تعلق رکھتی ہے تو آپ کا گھر ایک خوبصورت اور پرسکون جگہ ہوگی۔

## جوزا عورت:

جوزا عورت اتنی متلون مزاج ہوتی ہے کہ آپ کا اس کی طرف مائل ہو جانا امر محال ہے۔اس کا رویہ ہر آن بدلتا رہتا ہے اور اسی طرح وہ محبوب بدلنے کے معاملے میں بھی خاصی بدنام ہوتی ہے۔آپ کسی بھی محفل میں جائیں وہاں برج جوزا سے تعلق رکھنے والی کئی خواتین آپ کو نظر آئیں گی اور ان کی دلکشی سے آپ متاثر بھی ہو جائیں گے۔لیکن آپ کی طبعی سنجیدگی اور عمل پسندی آپ کو ان کے زیادہ قریب نہیں آنے دے گی۔

## سرطان عورت:

جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ جدی مرد اور سرطان عورت کا ساتھ متوازن اور پرسکون ہوتا ہے۔آپ اس کی فطرت کو اور اس کے مزاج کو با آسانی سمجھ لیں گے اور خیالات کی یکسانی آپ دونوں کے درمیان کسی بھی ناخوشگوار جھگڑے کو پیدا نہیں ہونے دے گی۔

## اسد عورت:

حسین اور پرکشش ہونے کے ناطے اپنی پسند کے مرد سے شادی رچاتی ہے۔محبت کے معاملہ میں بہت گہرے جذبات کی حامل ہوتی ہے۔شادی سے پہلے کسی نہ کسی سے اس کا افیر ہو سکتا ہے۔شادی کے بعد صرف اپنے شوہر کی وفادار رہتی ہے اور دوسروں کی طرف اٹھا کر دیکھنے کی روادار نہیں ہوتی۔حاسدین اور شکی مزاج مردوں سے نفرت کرتی ہے۔سماجی تعلقات میں بہت زیادہ سرگرم اور ملنسار ہوتی ہے۔شوہر کی طرف سے ملنے والے تحائف سے ازحد خوش ہوتی ہے۔اپنے غلط فیصلوں پر بہت پچھتاتی ہے۔محبت کے معاملہ میں دھوکے اور

فریب سے بہت دور بھاگتی ہے۔ مکمل بھروسے کے لائق ہوتی ہے دل سے محبت ہونے کی صورت میں تاعمر وفادار رہتی ہے۔

## سنبلہ عورت:

سنبلہ خواتین محبت اور شوہر کے انتخاب میں بہت محتاط اور سنجیدہ ہوتی ہیں۔ ان کے ذہن میں اپنے آئیڈیل رفیق حیات کا ایک مخصوص معیار ہوتا ہے اور وہ اس کی متلاشی رہتی ہیں۔ وہ کم آمیز اور خاموش طبع ہوتی ہے اور انتہائی جذباتی ہوتی ہے۔ رومانی تعلقات کے آغاز میں وہ بہت شرمیلی ثابت ہوتی ہے۔ اس میں نسوانیت بدرجہ اتم موجود ہوتی ہے اور آپ کو ہر قسم کی پیش رفت کے لئے تیار رہنا ہو گا۔

## میزان عورت:

''عورت ایک ناقابل اعتماد مخلوق ہے۔'' یہ جملہ شاید کسی میزان عورت کے لئے ہی کہا گیا ہے۔ وہ اپنے خیالات' نظریات اور پسند کو بہت جلد تبدیل کر لیتی ہے۔ مگر وہ اس قدر دلکش اور حسین ہوتی ہے کہ آپ اس کی طرف مائل ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ ممکن ہے وہ پہلی ملاقات میں آپ سے گہری چاہت اور التفات کا اظہار کرے مگر اگلی ملاقات میں آپ کو یکسر نظر انداز بھی کر سکتی ہے۔ تاہم میزان عورتیں پرخلوص اور گہری محبت سے بالکل ناآشنا نہیں ہوتیں۔ وہ چند ملاقاتوں میں ہی تمام مراحل طے کر کے عمر بھر کے لئے آپ کی ساتھی بھی بن سکتی ہیں۔ مگر اس مرحلے کے بعد آپ کی آزمائش کا دور شروع ہو جائے گا۔ اگر آپ نے صبر سے کام لیا اور محبت کا رویہ برقرار رکھا تو آپ کی زندگی نہایت پرلطف اور خوشگوار رہے گی۔ اس برج کی عورتیں حسین اور نفیس چیزوں کو مرغوب رکھتی ہیں اور گھر کو آراستہ کرنا

جاتی ہیں۔

## عقرب عورت:

عقرب عورت غصیلی اور تند مزاج ہوتی ہے۔تاہم وہ سراپا محبت اور نرم خو بھی ہو سکتی ہے۔اس کا مزاج بہت جلد یکسر بدل جاتا ہے اس میں بلا کی نسوانیت اور جنسی کشش ہوتی ہے۔وہ بظاہر لڑکی سے زیادہ کوئی نازک اور نوعمر لڑکا معلوم ہوتی ہے مگر وہ ہر طرح سے نسوانیت کا مجسمہ ہوتی ہے۔اس برج کی عورت سراپا جذبات ہوتی ہے۔

## قوس عورت:

قوس عورت خوش مزاج' مگر سیر وتفریح کی شائق ہوتی ہے۔آپ اس سے وقتی دوستی اور رومانی تعلق کو یقیناً پسند کریں گے مگر اسے شریک حیات بنانے کا فیصلہ قدرے مشکل سے کریں گے۔قوس عورتیں' جدی مرد کی باعمل فطرت میں کشش محسوس کرتی ہیں۔کیونکہ خود ان کی شخصیت میں سنجیدگی اور مستقل مزاجی کی کمی ہوتی ہے۔قوس عورتیں خاصی باتونی ہوتی ہیں اور گفتگو کے دوران غیر محتاط بھی رہتی ہیں۔اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ کئی اچھے دوستوں سے محروم ہو جاتی ہیں۔حالانکہ وہ جان بوجھ کر کسی کا دل نہیں دکھاتیں اور نہ ہی کسی بغض کے سبب دوسروں کا برا چاہتی ہیں۔

## جدی عورت:

جدی عورتیں گرم جوش اور جذباتی ہوتی ہیں۔وہ سچی محبت پر یقین رکھتی ہیں اور وقتی دل لگی کو پسند نہیں کرتیں۔وہ سنجیدہ اور کامیاب مردوں کو پسند کرتی ہیں۔اس اعتبار سے آپ اس کے آئیڈیل ساتھی ہو سکتے ہیں۔جدی خاتون قابل

اعتماد اور مخلص ہوتی ہے۔ وہ مالی استحکام اور محفوظ مستقبل کی خواہش مند ہوتی ہے۔

### دلو عورت:

دلو عورت خوابوں کی دنیا میں رہنے والی ہوتی ہے۔ آپ اس کے رویے کو اکثر ناقابل توجیہہ اور عجیب و غریب محسوس کریں گے۔ وہ حال سے زیادہ مستقبل میں رہنا چاہتی ہے۔ اگر کبھی آپ برج دلو سے تعلق رکھنے والی کسی لڑکی کی محبت میں گرفتار ہو جائیں تو آپ کو ہر قسم کے حالات کے لئے تیار رہنا ہو گا۔

### حوت عورت:

برج حوت میں پیدا ہونے والی خواتین، محبت اور شادی کو بہت اہمیت دیتی ہیں۔ جدی مردوں کے لئے وہ موزوں ترین شریک زندگی ثابت ہو سکتی ہیں۔ آپ کی طرح وہ بھی زندگی کے بلند آدرش کی پرستار ہوتی ہیں۔ وہ اپنے آئیڈیل جیون ساتھی کی متلاشی رہتی ہیں۔ حوت خواتین اپنے بچوں سے بہت قریب اور بے تکلف ہوتی ہیں اور ان کی ہر خواہش پوری کرتی ہیں۔ وہ چاہتی ہے کہ گھر کی مالکن بن کر رہے۔

## جدی عورت کا جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

جدی عورت کے لئے حمل مرد اس لحاظ سے زیادہ موزوں نہیں رہتا ہے کہ حمل مرد کو ہر وقت علم کی نہ بجھنے والی پیاس محسوس ہوتی رہتی ہے۔ وہ حوصلہ مند ہے اور ایک وقت میں کئی کام کرنا چاہتا ہے وہ ایسی بیوی نہیں چاہتا جو ہر وقت اس کے پاس رہے اور اس کو آزاد رہنے کا موقع نہ دے۔ اسے تو ایسی بیوی چاہئے جو

ضرورت کے وقت اسے مشورہ دے سکتی ہو اور اسے گھر میں آرام مہیا کر سکے اور گھر کی ہر چیز اسے اپنی جگہ پر رکھی ملے۔ محبت کے معاملات میں سنجیدہ ہوتا ہے لیکن اگر مالی حالت میں آسودگی ہو اور اسے ضرورت سے زیادہ پیسہ مل جائے تو بیوی بچوں کو بگاڑ سکتا ہے۔

## ثور مرد:

بعض ثور مرد مضبوط عزم اور مزاج کے مالک ہوتے ہیں وہ اگرچہ بظاہر خاموش طبع ہوتے ہیں۔ لیکن اپنی بیوی کی ہر ضرورت کو پورا کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور مکمل تحفظ دیتے ہیں۔ ایک ثور مرد اپنی جدی بیوی کی عزت پر کبھی حرف نہیں آنے دے گا۔ اس لحاظ سے وہ ایک طاقتور اور قابل اعتماد شوہر ہے۔ وہ صاف دل ہوتا ہے اور جو کچھ کہتا ہے وہی اس کے دل میں ہوتا ہے۔ منافقت اور دھوکہ اسے پسند نہیں یہ امن پسند ہوتا ہے۔ زیادہ ہنگاموں میں وقت نہیں گزارتے اور زیادہ وقت گھر میں رہتے ہیں۔ بچوں کو بہت چاہتے ہیں اور ان کی صحیح تعلیم و تربیت میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔

## جوزا مرد:

جوزا مرد پرکشش ہونے کے باوجود جدی عورت کے لئے پریشان کن ثابت ہو سکتا ہے۔ وہ ایک کام کو شروع کر کے اسے مکمل کئے بغیر چھوڑ دیتا ہے۔ جو جدی عورت کے لئے ناقابل برداشت ہوتا ہے وہ جب بھی شوہر کو ثابت قدمی اختیار کرنے کا مشورہ دے گی تو وہ بیوی کے مشورہ اور پابندیوں کو قبول کرنے سے انکار کر دے گا۔

## سرطان مرد:

جدی عورت جو خوبیاں چاہتی ہے وہ سرطان مرد میں پائی جاتی ہیں لیکن جب یہ کسی کو بے انتہا چاہنے لگتے ہیں تو ان پر اعتماد کیا جا سکتا ہے۔ جدی سرطان سے متعلقہ افراد کو پسند کرتے ہیں۔ یہ لوگ اچھے پڑھے لکھے ہوتے ہیں اور انسانی رویے پر ان کا مطالعہ و مشاہدہ گہرا ہوتا ہے۔ یہ وقت اور پیسے کی سرمایہ کاری کے بارے میں مفید مشورے دے سکتے ہیں۔ یہ زیادہ نہیں بولتے لیکن جو بات کہتے ہیں وہ منطقی ہوتی ہے۔ سرطان افراد تحفظ دینے والے مغرور اور صابر قسم کے باپ ہوتے ہیں۔

## اسد مرد:

اسد مرد کے مقابلے میں جدی عورت بے انتہا حساس ہوتی ہے وہ ہو سکتا ہے وہ محبت میں محبوبہ کے لئے آسمان سے تارے توڑ لانے کی کوشش کرے لیکن یہ جبھی ممکن ہے جب محبت اس کے دل وہ دماغ پر غالب آجائے ورنہ یہ لوگ بڑے بے نیاز اور اپنی مرضی منوانے والے ہوتے ہیں۔ اگر کسی کی طرف مائل ہو جائیں تو اسے حاصل کر کے ہی رہتے ہیں۔ اس سلسلے میں اپنی جان کی بھی پرواہ نہیں کرتے۔ اگر کسی سے محبت ہو گئی تو پھر دوسرا شخص ان کی نظروں میں جچتا ہی نہیں۔ اسد مرد حاکمیت پسند ہوتا ہے اس کے دوستوں کی تعداد بہت زیادہ ہوتی ہے اور جدی عورت میں مزاج سے لطف اندوز ہونے کی صلاحیت کم ہوتی ہے اور سماجی وتفریحی ماحول سے مطابقت نہیں کر پاتی اور اسد اپنی مرضی کے مقابلے میں کسی کی رائے کی پرواہ نہیں کرتے اس لئے اسد مرد سے کوئی بات منوانا بڑا مشکل ہوتا ہے جو جدی عورت کے لئے ناقابل برداشت ہوتا ہے۔

## سنبلہ مرد:

برج سنبلہ میں جنم لینے والے مرد عموماً کم گو سنجیدہ اور قدامت پرستانہ اطوار کے مالک ہوتے ہیں۔آپ کو شروع میں وہ سرد مہر اور قدرے مغرور محسوس ہوگا مگر رفتہ رفتہ اس کی پرجوش شخصیت سامنے آتی جائے گی۔

سنبلہ لوگ عموماً نوجوانی میں شادی نہیں کرتے۔وہ اپنے آئیڈیل جیون ساتھی کی تلاش میں طویل عرصے تک مصروف رہتے ہیں اور عام طور پر یہ انتخاب اس وقت عمل میں آتا ہے۔جب وہ خود ادھیڑ عمری کی سرحد پر پہنچ جاتے ہیں۔وہ اپنے ذہن میں آئیڈیل لڑکی کا جو تصور قائم کر لیتے ہیں اس سے کم تر معیار لڑکی سے وہ نہ متاثر ہوتے ہیں نہ اس کی محبت میں مبتلا ہوتے ہیں۔

اگر کوئی سنبلہ مرد اچانک آپ سے قطع تعلق کرے تو دوبارہ اس کی توجہ حاصل کرنے کی کوئی کوشش نہ کیجئے کیونکہ یہ محض وقت کا ضیاع ہوگا۔لیکن اگر وہ آپ سے شادی کرے تو پھر بے فکر ہو جائیے۔وہ کبھی آپ کو نہیں چھوڑے گا چاہے حالات کچھ ہی کیوں نہ ہوں۔سنبلہ باپ اپنے بچوں کو صاف ستھرے اور مودب دیکھنا پسند کرتا ہے۔اس لئے اس کی آمد سے پہلے بچوں کو نہلا دھلا کر تیار کر لینا نہایت ضروری ہے۔

## میزان مرد:

برج میزان سے تعلق رکھنے والے مرد ہر وقت تصورات کی دنیا میں کھوئے رہتے ہیں۔خود اپنے بارے میں بھی ان کا علم اور ان کے فیصلے حقیقت [illegible] ہوتے ہیں۔جدی لڑکی ہونے کے ناطے آپ مستقل مزاج اور سنجیدہ ہوں گی۔لہٰذا میزان مرد آپ کو الجھنوں کا مجموعہ محسوس ہوگا۔اس کی رائے اور

خیالات اتنے غیر یقینی ہوتے ہیں کہ آج وہ آپ کو سچا عاشق محسوس ہو گا۔مگر اگلے ہی دن اس کا رویہ انتہائی سرد مہری کا ہو گا۔میزان افراد حسن اور توازن کو پسند کرتے ہیں۔آپ کے تصور کے برعکس ایک پرجوش اور رطب اللسان شوہر ثابت نہیں ہو گا۔وہ اپنے تصورات میں اتنا مگن رہتا ہے کہ دنیاوی چیزوں کی طرف اس کا دھیان ہی نہیں جاتا۔آپ اسے حقیقت کی دنیا میں لانے کی کتنی ہی کوشش کریں آپ کی کامیابی کے امکانات بہت کم ہیں۔

میزان مرد امن پسند اور مرنجان مرنج ہوتے ہیں۔وہ اختلاف اور لڑائی جھگڑے سے دور رہتے ہیں۔وہ پیسوں کے معاملے میں حد درجہ لاپرواہ ہوتا ہے جب کہ آپ دنیاوی دولت اور استحکام کو ضروری سمجھتی ہیں۔بچوں کے معاملے میں وہ بہت نرم خو اور مہربان ہوتے ہیں۔

## عقرب مرد:

عقرب مردوں کو سمجھنا خاصا دشوار ہوتا ہے۔وہ جلد غصے میں آجانے والے حساس لوگ ہوتے ہیں۔محبت کے معاملے میں بھی وہ بہت صاف گو اور بے باک ہوتے ہیں۔وہ پہلی ملاقات میں آپ پر مرمٹیں گے مگر اتنی ہی جلدی وہ آپ کو بور محسوس ہونے لگیں گے۔وہ ذرا ذرا سی بات پر بھڑک اٹھتے ہیں۔اگر آپ نے جواب میں لڑنے کی کوشش کی تو جلد ہی آپ ہمیشہ کے لئے اس سے الگ ہو جائیں گی۔

اس برج کے لوگ خاصے ذہین اور سمجھدار ہوتے ہیں۔وہ ہر کام میں جلد کامیابی کے خواہش مند رہتے ہیں۔ناکامی کی صورت میں ان کا غصہ عروج پر پہنچ جائے گا۔جدی خواتین گھر میں بہت دلچسپی لیتی ہیں۔جبکہ عقرب مرد گھر کو ذرا بھی اہمیت نہیں دیتے' اپنے کاروبار اور دیگر سرگرمیوں میں وہ بہت مصروف عمل

رہتے ہیں لیکن گھریلو ذمے داریوں کو عموماً نظرانداز کر دیتے ہیں۔

عقرب مرد محبت میں بے انتہا جذباتی ہوتے ہیں۔عورتیں اس گرم جوشی کو خلوص سمجھ کر ان کی طرف مائل ہو جاتی ہیں مگر جلد ہی وہ اس پر پچھتانے بھی لگتی ہیں۔عقرب مرد بچوں سے محبت کرتے ہیں اور ان کے بچوں کی تعداد عموماً بڑی ہوتی ہے۔

## قوس مرد:

قوس مردوں کو ایک حد تک ناقابل حصول کہا جا سکتا ہے۔وہ آپ سے محبت کریں گے۔آپ کے ساتھ تفریحات کے لئے بھی چلے جائیں گے مگر جوں ہی آپ نے کسی پائیدار بندھن کی بات چھیڑی ان کی ساری محبت رفع ہو جائے گی۔قوس مرد ہر معاملے میں جلد باز ہوتے ہیں اور اس لئے اکثر و بیشتر ان سے بڑی بڑی غلطیاں بھی سرزد ہوتی رہتی ہیں۔

قوس مرد اپنے قوت فیصلہ پر ضرورت سے زیادہ اعتماد کرتے ہیں آپ انہیں کیسی ہی معقول تجویز دیں وہ اسے کبھی قبول نہ کریں گے۔ان کی جلد بازی اور بے جا خود اعتمادی بعض اوقات بچپنے کی حد تک پہنچ جاتی ہے مگر اس بات سے ان کی ذہنی صلاحیتوں کا کوئی تعلق نہیں ہوتا۔وہ بلاشبہ بے انتہا ذہین ہوتے ہیں اس کے علاوہ وہ بددیانت ہرگز نہیں ہوتے۔

قوس مردوں سے یہ توقع نہیں رکھی جا سکتی کہ وہ زیادہ وقت گھر میں گزاریں گے۔نچلا بیٹھنا ان کی سرشت میں ہی نہیں ہوتا۔وہ تفریحات اور دوستوں کی محفلوں کے دلدادہ ہوتے ہیں۔چھوٹے بچوں سے انہیں کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔تاہم جب ان کے بچے لڑکپن کی حدود میں داخل ہو جائیں تو ان کا رویہ بدل جاتا ہے۔

## جدی مرد:

جدی مرد بظاہر سنجیدہ اور غیر جذباتی ہوتے ہیں۔ تاہم جب انہیں ان کی ہم مزاج لڑکی مل جائے تو وہ اسے ٹوٹ کر چاہتے ہیں۔ محبت میں ان کا رویہ اور پیش رفت خاصی دیر طلب ہوتی ہے۔ مگر ان سے تعلق دیر پا ثابت ہوتا ہے وہ محبوبائیں بدلتے رہنے کے عادی نہیں ہوتے۔

اس برج کے افراد میں قوت گفتار کی کمی ہوتی ہے مگر ان کی محبت سچی اور پر خلوص ہوتی ہے۔ اپنی خاموش فطرت کے باوجود وہ اولوالعزم اور پر جوش ہوتے ہیں اور دنیاوی کامیابیاں ان کے لئے اہم ہوتی ہیں۔ وہ پیسہ خرچ کرنے کے معاملے میں بھی محتاط ہوتے ہیں۔ مختصراً یوں کہا جا سکتا ہے کہ اگر آپ برج جدی میں پیدا ہونے والی خاتون ہیں تو جدی مرد آپ کے لئے مثالی جیون ساتھی ثابت ہو سکتا ہے۔

اس برج میں پیدا ہونے والے مرد گھریلو معاملات میں بھی پوری دلچسپی لیتے ہیں۔ ابتدا میں وہ مشکل سے شادی پر آمادہ ہوتے ہیں مگر آگے چل کر وہ وفادار شوہر ثابت ہوتے ہیں۔ وہ بچوں سے زیادہ محبت اور لاڈ پیار کا اظہار نہیں کرتے مگر حقیقتاً وہ بچوں کو بہت چاہتے ہیں۔

## دلو مرد:

دلو مردوں کی سب سے بڑی خصوصیت ان کی فراخدلی ہوتی ہے۔ مگر وہ باعمل نہیں ہوتے میزان لوگوں کی طرح وہ بھی تصورات کی دنیا میں گم رہتے ہیں۔ اگر آپ جدی خاتون ہیں تو آپ کسی دلو مرد سے بمشکل متاثر ہوں گی۔ کیونکہ آپ عمل پسند اور سنجیدہ مزاج ہوں گی۔

یہ ضروری نہیں کہ دلو مرد کاہل اور خوابوں کی دنیا میں رہنے والا ہو۔اس برج میں پیدا ہونے والے اکثر لوگ عظیم سائنس دان' مصور اور ادیب ہوتے ہیں ۔ یہ ایک عام کہاوت ہے کہ دلو افراد پچاس سال آگے کے دور کے لوگ ہوتے ہیں ۔اگر آپ کا جیون ساتھی برج دلو سے تعلق رکھتا ہے تو ابتدائی سالوں کے دوران آپ کو مالی مشکلات پیش آسکتی ہیں۔تاہم جب آپ جوانی کی حدود سے نکلیں گی تو آپ کو احساس ہو گا کہ آپ کا ساتھی محض تصورات میں رہنے والا نہیں ہے۔وہ عمر کے آخری حصے میں عموماً نہایت کامیاب' نامور اور مالی طور پر مستحکم لوگ ثابت ہوتے ہیں۔

وہ ایک مہربان' فراخ دل اور چاہنے والا شوہر ہوتا ہے۔اس کے خوابوں اور تصورات پر آپ کو جھنجھلانے یا لڑنے کی بجائے اس کی حوصلہ افزائی کرنا چاہیے۔وہ بچوں سے بھی محبت کرتا ہے۔

## حوت مرد:

جدی خواتین کے لئے موزوں ترین مرد برج حوت میں پیدا ہوتے ہیں ۔وہ محبت میں جذباتی اور پرخلوص ہونے کے ساتھ ساتھ سنجیدہ اور باعمل لوگ ہوتے ہیں ۔وہ آپ کی ہر خواہش پوری کرنے کے لئے کوشاں رہتے ہیں اور آپ کو تحفوں سے لاد دیں گے۔وہ بھی کبھی کبھی تصورات میں گم ہوتے ہیں مگر اس طرح نہیں کہ زمین سے ان کے قدم ہی اٹھ جائیں۔وہ حقیقت کی دنیا میں رہتے ہیں اور اپنے خوابوں کی تعبیر حاصل کرنے کے لئے کوشش کرتے رہتے ہیں۔

دنیاوی طور پر حوت مرد محنتی اور کامیاب ہوتے ہیں۔وہ ترقی کے لئے اور مالی استحکام کے لئے مسلسل جدوجہد کرتے رہتے ہیں۔اس سلسلے میں وہ آپ کی مدد نہیں لینا چاہیں گے لیکن اگر زندگی کی جدوجہد میں آپ اس کے شانہ بشانہ کام کریں

تو یہ ایک مناسب اقدام ہوگا۔

حوت مرد قناعت پسند ہوتے ہیں اور ہر قسم کے حالات کے مطابق خود کو ڈھالنا جانتے ہیں۔ وہ رقیق القلب ہوتے ہیں اور غریب و نادار لوگوں کی مدد پر آمادہ رہتے ہیں۔ مختصراً وہ مقبول اور محبوب ہوتے ہیں۔ بچے بھی ان کے ساتھ رہنا پسند کرتے ہیں۔

اس خاتون کو کوئی زن مرید ہی قبول کر سکتا ہے۔ وہ مبالغہ آرائی کی حد تک ہر چیز میں کیڑے نکالنے والی اور بگڑی ہوئی عورت ہوتی ہے اور ناقابل یقین حد تک چالاک ہوتی ہے۔ وہ دوسرے لوگوں کو سمجھنے کی کوشش میں اپنا وقت ضائع نہیں کرتی ہے اور ناقابل برداشت ہوتی ہے۔ وہ تنگ نظر ہوتی ہے اور ہر چیز کو لاتعلقی کی نظر سے دیکھتی ہے وہ لوگوں سے الگ تھلگ ہو کر ان کے احساسات سے مطلقاً متاثر نہیں ہوتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس کا حوت مرد سے بندھن درست نہیں رہ سکتا۔

## موافق رنگ

**بھورا:**

زیادہ گہرا بھورا رنگ بڑے جذباتی، اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے سر دھڑ کی بازی لگانے والے، نہایت کامیاب بزنس مین اور معاہدوں کی تکمیل کرنے والے۔

**سبز:**

بہت سی خوبیوں کا مالک، بڑے نیک اور رحم دل، نیکی پھیلانے اور اس راہ پر چلنے والے، وقت آنے پر بڑی سے بڑی قربانی سے دریغ نہ کرنے والے،

ہیجانی طبیعت میں سکون، تازگی پانے والے. پیلاہٹ مائل سبز رنگ والے.
بڑے جھوٹے اور بددیانت۔

نیلاہٹ مائل سبز رنگ والے بڑے ایماندار، پرسکون، پرامید، ذہنی پریشانی اور ڈپریشن کے لئے بے حد مفید۔

## ارغوانی رنگ:

پاکیزگی اور تقدس کا آئینہ دار، دنیاوی کاموں سے بحسن وخوبی نمٹنے کی علامت' قوت ارادی اور محنت کی علامت' اس کے استعمال کرنے والا اپنے ارادے کا پکا' محنت کش' روحانیت کی تلاش والا' دل اور معدے کے امراض میں مبتلا ہوتا ہے۔

## زرد رنگ:

ذہنی اور جسمانی صحت کی علامت' یکتائی اور ارتکاز توجہ کی نشاندہی کرتا ہے۔ سرخی مائل رنگ گھٹیا پن اور کمتری پیدا کرتے ہیں۔ لیموں جیسا پیلا رنگ ذہنی قوت کی علامت ہونے کے ناطے سے سائنس دان اور موجد بناتا ہے۔ زیادہ پیلا رنگ کمزور صحت کی علامت پیدا کرتا ہے۔

# موافق پھول

## کارنیشن:

اس پھول کو پسند کرنے والے افراد دولت سے دلچسپی رکھتے ہیں۔
آزادی کا تحفظ پانے والے، دوسروں پر نہ تو انحصار کرنے والے اور نہ ہی بوجھ بننے والے، خودغرضی سے پاک، اپنے مفاد کو ترجیح نہ دینے والے، بڑے پرعزم، عزم د

استقلال کے بڑے کٹھن مرحلے طے کرنے والے، قابل اعتماد، محبت کرنے والے رفیق حیات، حد درجہ باصلاحیت، متعلقہ ذہنی صلاحیت، یکساں شہرت اور مہارت رکھنے والے، اچھے ڈاکٹر، مذہبی رہنما، سرمایہ کاری میں ماہر، مالی ترقی پائیدار، ضبط وتحمل کی خصوصیت کے حامل، ذہنی اور جسمانی طور پر متحرک، ٹریفک کے بارے میں بڑے محتاط رویے کے مالک، اجنبیوں کے ساتھ محتاط رویے کے حامل، دھن کے پکے، مسلسل جدوجہد سے اکثر اپنے مقاصد کے حصول میں کامیاب۔

## موافق پتھر

### اوپل:

اس پتھر کے استعمال کرنے والے بڑے بردبار، فرض شناس، عملی زندگی میں بڑے محتاط طرز عمل کو اختیار کرنے والے، ناکامیوں سے نہ گھبرانے والے، انہیں چیلنج سمجھنے والے، خاموشی سے اپنے مقصد کے لئے کوشاں، خوش مزاج، اچھی یادداشت کے مالک، اچھی غذا اور اچھے لباس پسند کرنے والے، اپنے سینوں میں بہت زیادہ راز دفن رکھنے والے، ازدواجی زندگی بڑی کامیاب اور پرمسرت، بطور تعویز استعمال میں آنے والا۔ سیاہ اوپل اکثر منحوس ہوتا ہے۔ سرخ اور گلابی پتھر زندہ دلی، صحت، قوت اور جرأت پیدا کرتا ہے۔

آنکھوں کی جملہ بیماریوں کے لئے اکسیر، معدہ کی سوزش اور ورم کو ٹھیک کرتا ہے۔ جوع البقر، نفخ، قولنج، ضعف جگر، جگر کی برودت اور اسہال کے لئے مفید ہے۔ جماع کی لذت میں اضافہ کرتا ہے۔ درد حیض، قلت حیض اور برودت ختم کرتا ہے۔ اعصاب کی اصلاح اور عضلات کے لئے مفید۔ معدے کے نظام ہضم کو درست کرتا ہے۔

## سنگ سیمانی:

محفل میں عزت، دربار میں وقار اور شہرت، کاروبار میں شعور دیتا ہے۔ حاکم مہربان، کاروباری معاملات میں صاف گوئی، خیالات میں بلندی، کاروبار میں ترقی عطا کرتا ہے۔ حاملہ عورت بوقت دردزہ اس کو بالوں میں لگائے تو دردزہ سے فوری نجات دیتا ہے اور زچگی کو آسان بناتا ہے۔ دافع یرقان، جادو اور موتیا ختم، لقوہ کو ختم، سوزاک، قوت باہ، بیضہ اور ورم خصیہ کے لئے مفید، جلق اور درد مثانہ کے لئے مفید، اس کا سفوف زخموں پر چھڑکنے سے زخم ٹھیک کرتا ہے۔ درد گردہ، خرابی خون اور نیند نہ آنے کی شکایت کو دور کرتا ہے۔

## عددی قوت

مایوسی اور حسرت بھری زندگی گزارنے والے، اکثر دوسروں کے ہاتھوں کھلونا بننے والے، شدید کامیابی یا شدید ناکامی سے دوچار، اعتدال سے محروم، بے پناہ قربانیاں دینے کے عادی۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

اسمتھ بارلو، جنرل ڈارگو، ڈی مارلو، جان آرک ایلیل، شیلن برانڈ، قائد اعظم، امام احمد بن حنبل، مرزا غالب، کپل دیو۔



# بُرج دلو (Aquarius)

(۲۱ جنوری تا ۱۹ فروری)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۱۱ |
| حاکم سیارہ | = | زحل |
| علامت برج | = | مشکیزہ بردار |
| عنصر | = | بادی |
| عددی حروف | = | س، ش، ص، ث |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۴ |
| خوش نصیب نگینہ | = | نیلم، پکھراج، حجر القمر |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | بنفشی، سبز، ہلکا نیلا |
| خوش نصیب دن | = | ہفتہ |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۳، ۲۲، ۳۱، ۴۰، ۴۹ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | نرگس آبی |
| خوش نصیب دھات | = | ایلومینیم |

| | | |
|---|---|---|
| ماہیت | = | ثابت |
| خوش نصیب بروج | = | جوزا' میزان |
| غیر خوش نصیب بروج | = | ثور' اسد' عقرب |
| دوست بروج | = | حمل' قوس' جدی' حوت |
| غیر دوست بروج | = | سنبلہ' سرطان |
| حصہ جسم سے تعلق | = | پنڈلیاں' ٹخنے' دوران خون |
| کلید وجود برج | = | دوست |
| کلید سیارہ | = | تحقیق و تفتیش' تنگ نظری' خدمت' سرد مہری' محنت |
| بیماریاں | = | آنتوں کی بیماریاں' درد گردہ' جوڑوں کا درد' ہاضمے کی خرابی' اختلاج قلب' اپنڈے سائٹس |
| پیشے | = | کاروبار' سیلزمین' سرکاری نوکری' سیاست' سائنس تعلیم و تدریس' کان کنی' سیاحت |
| موزوں مقامات | = | عرب' ایران' روس' سویڈن' سوڈان' ترکستان' ہیمبرگ |

## دلو افراد کی خوبیاں اور خامیاں

### شخصیت و کردار:

بنی نوع انسان کی بھلائی اور شاندار مستقبل کا خواہاں، ابتدا ہی سے منصوبہ

بندی کرنے والے، رنگ آمیز خوابوں کے حامل، تکمیل پسند، حوصلہ مند، باہمت، جری، اپنی راہ سے کسی بھی صورت نہ ہٹنے والے، شاندار منصوبوں کا طویل سلسلہ رکھنے والے، خوابوں میں حقیقت کا رنگ بھرنے والے، شائستہ مزاج، الگ تصور کے حامل، بے حد ذہین، آگاہی کے حامل، اپنے مستقبل پر گہری نظر رکھنے والے، ماضی پر غور و فکر کرنے والے، اپنی زندگیوں میں تبدیلیوں کی خواہش رکھنے والے، مستقبل کی امیدوں کو پرکھنے والے، جماعتی حیثیت رکھنے والے، گروہ پسند، کلبوں، رفاہی اداروں اور انجمنوں سے گہری دلچسپی رکھنے والے، دوسرے لوگوں کے مسائل سے بے حد دلچسپی رکھنے والے اور ان کے لئے کام کرنے والے، انفرادی دوستانہ تعلقات کو ختم نہ کرنے والے، البتہ دوستوں کی طرف سے غفلت برتنے والے، نئے دوستوں کا حلقہ استوار کرنے والے۔

## بھول جانے کی عادت:

بھول جانے کی عادت کے مستقل عادی، یادداشت خراب، ہر لمحے عقل و دانش کا اظہار کرتے رہنے والے، عموماً دماغی طور پر غیر حاضر، اکثر اشیاء کو رکھ کر یا خرید کر بھول جاتے ہیں۔ اپنی بھول پر شرمندہ ہو جانے والے، کارنامہ انجام دیتے وقت مکمل حاضر دماغ، پوری ذہانت اور محنت و لگن کے ساتھ کام کرنے، اپنے آپ پر مکمل بھروسہ رکھنے والے، غیر ضروری پر نہ جھکنے والے۔

## امن پسند:

منصوبہ بند، تکمیل پسند، تشدد پسندی اور ظالمیت کے خلاف، شقاوت قلبی سے متنفر، لڑائی جھگڑوں سے کوسوں دور، ایسے کاموں سے نفرت اور حقارت کی نظر سے دیکھنے والے، بیک وقت مختلف مزاج کے حامل، تبدیلی حالات اور مہم جوئی

سے دلچسپی رکھنے والے، اپنے تحفظ کی شدید خواہش رکھنے والے، جی دار، بہادر، بے حد مضبوط، جسمانی لحاظ سے طاقتور، مضبوط، توانا، اصولوں کے تحت مسائل سلجھانے والے، مفاہمت، توازن، بردباری اور اچھے مشوروں سے جھگڑوں کا حل تلاش کرنے والے۔

## محبت:

عجیب وغریب اثرات کے حامل، ایک سے زیادہ محبتوں کے ذریعے الجھن میں پڑنے والے، اس معاملے میں غیر سنجیدہ، کامیابی کو زندگی کا حاصل جاننے والے، ناکامی کی صورت میں نئی راہوں کے متلاشی، سنجیدگی کی صورت میں آئیڈیل پانے والے، شادی کے ذریعے خوشگوار زندگی گزارنے والے، آزاد خیالی کو پسند کرنے والے، وفادار، احتیاط سے جیون ساتھی کا انتخاب کرنے والے، ہم مزاج ساتھی سے فوراً شادی رچانے والے، اپنی سخت کوشی، محنت اور تگ و دو سے اپنا مستقبل بنانے والے، دوسروں سے اپنی آزاد خیالی پر تنقید سننے والے، گھریلو زندگی مطمئن، خوش گوار اور شاندار تیس سال کی عمر کے بعد شادی کے متعلق سنجیدہ ہونے والے، گھریلو زندگی کو بخوشی سمجھنے والے، اپنے پیاروں سے محبت کرنے والے، رومان انگیز فطرت کے مالک، غیر معمولی اور پُر ذہین، حقیقت پسند، دریا دل، ضرورت پڑنے پر دوستوں کے کام آنے والے، اپنے خلوص اور اپنی خدمات سے حاجت مندوں کو نوازنے والے۔

## دوستی:

پرانے دوستوں کو بھول کر نئے دوست بنانے والے، مختلف محفلوں میں روابط بڑھانے والے، تغافل پسندی کی عجب مثال، نئے دوستوں کی محفل میں

پر مسرت۔ دوسروں کے متعلق سچے خواب دیکھنے والے۔ تکمیل پسند، اپنے کاموں میں کسی بھی قسم کی رکاوٹ پسند نہ کرنے والے۔ کبھی دوسروں سے تعاون نہ کرنے والے۔ اپنے منصوبوں کی تکمیل کر کے کامیابیاں اور کامرانیاں حاصل کرنے والے۔

## لطف اندوزی:

صحت مند اور تندرست، خوب طاقتور اور توانا۔ اپنی توانائیوں اور طاقتوں سے کام لے کر ترقی کرنے اور کامیابی حاصل کرنے والے، اپنی شخصیت میں مردانہ وجاہت، خوبصورتی کے حامل۔ مخالف جنس کے لئے پرکشش، منفی جذبوں میں گرفتار ہو کر الجھنوں کا شکار، ایسی حالت میں ذہنی توازن کھونے والے، نمود و نمائش کے جال میں پھنس جانے والے، متلون مزاج، شفیق اور مخلص، مصلحت کوش، احتیاط پسند اور ہمدرد، معتدل قسم کے رجحانات کے حامل، صائب الرائے، انصاف پسند، دولت سے زیادہ فرائض کی ادائیگی کو پسند کرنے والے، فنکارانہ طبیعت کے حامل، دوراندیش، جارحانہ عزائم کے باوجود اپنے کاموں کو بگڑنے نہ دینے والے۔

# دلو مرد

## خوبیاں:

ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے میں بے حد کامیاب، رفاقت پسند، دوسروں کے ساتھ رہنے سے مسرت محسوس کرنے والا، متعدد افراد سے دوستی رکھنے والا۔ ذہنی اور شعوری لحاظ سے بہت بیدار اور حساس۔ مصروفیت پسند، فوری عملدرآمد کا حامل، ذمہ داریوں سے نہ گھبرانے والا، کسی کی ماتحتی میں رہ کر کام کرنا کسر شان سمجھنے والا، ملنسار، سخن دوست، نہایت دیانت دار، قابل اعتماد، مکمل

بھروسے کے لائق، تکمیل پسند، بڑے قوی اور حوصلہ مند، مثالیت پسند، ٹھوس منصوبہ بندی کرنے والا، مستقبل سے امیدیں وابستہ کرنے والا، جھگڑے اور تشدد سے نفرت کرنے والا۔

## خامیاں:

سست رفتار، بھلکڑ، بیک وقت کئی محبتوں میں گرفتار، ظریف اور باتونی، اپنے محبوب سے جلدی آنکھیں پھیرنے والا، محبت کا رخ گھٹیا اور سطحی، نصب العین پر سنجیدگی سے غور نہ کرنے والا، غیر حقیقت پسند، زندگی اور دنیا سے کٹ کر رہ جانے والا، اکثر خوش فہمیوں کا شکار، اپنی غلطیوں کو تسلیم نہ کرنے والا، دوسروں کی نکتہ چینی سے دشمنی اختیار کرنے والا۔

# دلو خاتون

## خوبیاں:

پرسکون زندگی گزارنا پسند کرنے والی اور طوفانوں سے کھیل جانے والی، ماضی کی روایتوں سے بغاوت کرنے والی، انقلابی رجحانات کی حامل، فطری لحاظ سے اضطراب اور بے چینی کی حامل، کسی کام کو ادھورا نہ چھوڑنے والی، تکمیل پسند، سیماب فطرت، منفرد اور انفرادیت پسند، ذوق شوق، لباس، چال ڈھال اور طرز گفتگو میں عام لوگوں سے مختلف، ہمسایوں کے دکھ درد میں شریک ہونا اپنا فرض جانتی ہے۔ فراخ دل، آزادی کو عزیز رکھنے والی، اپنی پسند کی زندگی گزارنے والی، حکم نہ چلانے والی، سادہ زندگی گزارنے والی، ضرورت کے مطابق دولت کی خواہاں، زندگی کی حفاظت کرنے والی، پابندی نہ لگانے اور نہ قبول کرنے والی، دماغ پر بھروسہ کرنے والی، اجتماعی کاموں کی شوقین، تعلیم و تدریس کا شوق رکھنے والی،

خوبصورتی، دلکشی اور رعنائی کا پیکر، وفاداری، فرض شناسی، شائستگی، آزاد مزاجی اور روشن خیال، تعاون کرنے والی، غیر معمولی قوت برداشت کی مالک۔

## خامیاں:

اپنی انا کی مالک، گرگٹ کی طرح رنگ بدلنے والی فطرت، بے اعتنائی اختیار کرنے والی، انتہا پسند، گھریلو مصروفیات، الجھنوں، رسم و رواج سے جلد گھبرا جانے والی، حسد اور رشک کا مادہ رکھنے والی، دوسروں کے پاس اپنی من پسند شے نہ گوارا کرنے والی، غیر متوازن، تنہائی پسند، اضطراب اور بے چینی کا نمونہ، بدلتے موڈ والی، طبیعت میں تضاد، چڑچڑاپن اور خلوت پسند، دنیا سے بیزار، غلط سوچوں کی حامل، ہمہ وقت کی قربت ناپسند۔

# دلو لڑکی

## خوبیاں:

پیچیدہ اور مخصوص مزاج کی مالک، سمجھنے، تجزیہ اور تحلیل کی صلاحیت رکھنے والی، دلکش، درس و تدریس کا بے حد جذبہ رکھنے والی، آزادی پسند، ہوا بازی، ریڈیو، ٹیلی ویژن پر اناؤنسر کی حیثیت سے کام کرنے میں فطری لحاظ سے ماہر، ایجادات، قانون سازی، فلمی صنعت، سماجی تحریکیں، روحانی تحریکوں، رفاہی اداروں کے مشاغل اور شعبوں میں دلچسپی لینے والی، وضع قطع اور ذوق میں دوسروں سے مختلف نظر آنے والی، انکساری، انفرادیت پسند، بوقت ضرورت سینہ تان لینے والی، اپنی خدمات اور اپنے کاموں پر فخر کرنے والی، خاص جنسی کشش کی حامل، شادی کے بعد آزادی پسند، محبت کے معاملے میں بظاہر سرد مہر لیکن بباطن انتہائی پرجوش، محبوب کی پرستش کرنے والی۔

## خامیاں:

باہر کی دنیا کو دیکھنے والی، اپنے خول سے بہت کم نکلنے والی، جذباتی رقابت کا بہت جلد شکار ہو جانے والی، متلون اور تنک مزاج، عام روش سے ہٹ کر کام کرنے والی، انتہائی جھجک اور شرمیلے پن کا اظہار کرنے والی، الگ تھلگ رہنے والی، سرد مہر، جو مرد توقعات پر پورا نہ اترے اسے فوراً چھوڑ دینے والی۔

# دلو بچہ

## خوبیاں:

اپنی نشوونما اور دلچسپیوں کے لحاظ سے بہت آگے، ذہنی نشوونما تیزی سے پروان چڑھانے والے، ہم عمروں سے زائد سمجھ رکھنے والے، وعدہ کرنے والے، بڑے پیارے مزاج کے حامل، بڑے جذباتی، تعلیم پر پوری توجہ دینے والے، دوستانہ اور مخلصانہ طرز عمل رکھنے والے۔ کم عمری ہی میں اپنے مستقبل کا تعین کرنے والے، مقررہ اوقات پر پابندی سے عمل کرنے والے۔ بھروسہ اور حوصلہ افزائی چاہنے والے، والدین سے برابری کے رویہ کے طالب، فطری طور پر اطاعت شعار اور محبت کرنے والے۔

## خامیاں:

شرمیلے، تنہائی پسند، معمولی کھیلوں میں حصہ نہ لینے والے، بڑوں جیسی عادات اپنانے والے، ایسا پھل جو پکنے سے پہلے سڑ جائے، تعاون نہ کرنے والے، بطور طالب علم اچھے نہیں ہوتے۔ دوستوں کے خاص چمٹ کر نہ رہنے والے، دقیانوسی۔

# دلو والدین

دلو والدین بہت زیادہ سمجھدار اور پختہ مزاج ہوتے ہیں اپنے بچوں کو فطری نشوونما کا بخوبی موقع دیتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ ان کو اپنے مزاج اور طبیعت کے مطابق ڈھالیں۔ اپنے بچوں کے ساتھ اخوت بھائی چارے اور باہمی مفاہمت سے کام لیتے ہیں اور اسی قسم کا سلوک ان سے روا رکھتے ہیں۔

دلو والدین کو اپنی اولاد سے گہری محبت ہوتی ہے اور ان کا طرز عمل بے حد غیر جذباتی ہوتا ہے۔ بہرحال اپنے بچے کی خواہشات اور جذبات کو نہیں دباتے۔ ان کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں اور ان کی خواہش ہوتی ہے کہ بچہ اپنے خیالات کو بغیر کسی خوف وخطرے کے ظاہر کرے اور دوسروں کی تقلید کرنے کی بجائے ان سے سوالات و جوابات کرے۔ بچوں کو محض مسابقت سے کام لینے کی اجازت نہیں دیتے بلکہ ان پر زور دیتے ہیں کہ وہ اپنے دماغ سے کام لیں اور ہر کام سوچ سمجھ کر انجام دیں۔

اپنے بچوں کی بھلائی اور کامیابی کے لئے اتنی ہی دعا کرتے ہیں۔ جتنی دوسرے افراد کرتے ہیں لیکن مادی اقدار بہت زیادہ زور نہیں دیتے۔ ان کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے بچے خود پسند اور مغرور نہ بنیں۔ ان کے اندر اخلاقی اور انسانی اقدار کو پروان چڑھانے میں زیادہ دلچسپی لیتے ہیں۔ بچوں کے ساتھ اپنا طرز عمل نرم اور معقول رکھتے ہیں۔ ان کی ہمیشہ یہ کوشش رہتی ہے کہ بچے ان کی نگرانی میں اپنے لئے کوئی اطمینان بخش طرز زندگی اختیار کرے۔

ان کی کوشش ہوتی ہے کہ اپنے بچوں کو ایسے کپڑے پہنانا پسند کرتی ہے جس سے وہ نمایاں نظر آتے ہیں۔

دلو ماں بچوں کو دیانتداری کی تعلیم دیتی ہے اور ہمیشہ کوشش کرتی ہے کہ اس کے بچے کوئی ایسا کام نہ کریں جس سے ان کا ضمیر غیر مطمئن رہے۔ اسی بناء پر ان کے بچے اپنے گھر والوں اور دوستوں کے ساتھ وفادار ہوتے ہیں۔

دلو والدین کے نظریات اپنے زمانے سے بہت آگے ہوتے ہیں جس کی وجہ سے خاندان کے روایت پرست افراد ان پر سخت تنقید کرتے ہیں۔ اپنے خیالات میں یہ لوگ بہت زیادہ پختہ ہوتے ہیں اور اس معاملے میں رشتہ داروں کی مداخلت ناپسند کرتے ہیں۔

نظم وضبط کے معاملے بے حد معقول اور سنجیدہ انداز فکر اختیار کرتے ہیں۔ بچوں کو سخت قسم کی سزائیں بہت کم دیتے ہیں جب چھوٹے بچے ضد میں آ جاتے ہیں اور کوئی دلیل سننے کے لئے تیار نہیں ہوتے تو ان کو بھی والدین کے لئے جھڑکنا اور ڈانٹنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔

## غذائیت اور بیماریاں

اچھی صحت کے مالک، بظاہر دبلے پتلے اور کمزور بباطن بے حد پھرتیلے اور طاقتور، بیماریوں کے خلاف بے پناہ قوت مدافعت کے حامل، حفظان صحت کے اصولوں کا خیال رکھنے والے، احتیاطی تدابیر اختیار کرنے والے، بعض اوقات اعصابی دباؤ کا شکار ہونے والے، اپنے اعصاب کو متوازن رکھنے کے لئے وٹامن اور معدنیات کا استعمال لازمی، پھل اور سبزیوں کا زیادہ استعمال بے حد مفید، زیادہ سبزی خور، گوشت کم استعمال کرنے والے۔

### آنتوں کی بیماریاں:

آنتوں کی بیماری میں اکثر مبتلا، مناسب علاج اور پرہیز ان کے لئے

بے حد لازم ہے۔

### درد گردہ:

اس شکایت کے ہاتھوں بے حد تنگ اور پریشان ہونے والے۔ اس سے نجات کے لیے بہت زیادہ پانی پئیں۔ سگریٹ نوشی سے گریز کریں۔

### جوڑوں کا درد:

اکثر اس شکایت میں مبتلا ہوتے ہیں۔ سخت محنت و مشقت سے گریز اور مناسب علاج معالجہ کی اشد ضرورت۔ غفلت اور لاپرواہی سے چلنے پھرنے سے معذور ہو سکتے ہیں۔

### دمہ اور سانس کی تکلیف:

ماحولیاتی آلودگی کی وجہ سے اس تکلیف میں اکثر مبتلا ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ اختلاج قلب میں بھی مبتلا ہو سکتے ہیں اس کے لئے سگریٹ نوشی سے اجتناب از حد ضروری ہے۔

## دوستانہ تعلقات

بڑی معیاری دوستی کے قائل۔ دوستی روحانی تسکین کی حامل۔ عمل کا ایک سرچشمہ۔ فیض رساں، مثالی دوست، حسد نہ کرنے والے اور نہ ہی اجارہ دار۔ قید و بند سے آزاد دوستی چاہنے والے۔ دوستوں کے ساتھ ساتھ نئے نئے ذہنی تجربات کرنے والے۔

### بہترین دوست:

جوزا، میزان افراد بہترین اور جگری دوست، ہمدرد اور پیار و محبت سے

پیش آنے والے، خلوص اور سچا پیار رکھنے والے، جان کا نذرانہ پیش کرنے والے، وقت پڑنے پر مالی مدد سے گریز نہ کرنے والے، اعتماد اور بھروسہ کے قابل، اعتماد کو کبھی بھی ٹھیس نہ پہنچانے والے، مفادات کا خاص خیال رکھنے والے اور فائدہ پہنچانے والے۔

## بہتر دوست:

حمل، قوس، جدی اور حوت افراد بہتر اور اچھے دوست۔ زیادہ گرم جوشی کا مظاہرہ کرنے والے، بہتر دوستانہ جذبات کے حامل، مشکل وقت میں کام آنے اور فائدہ پہنچانے والے، نقصان نہ پہنچانے کے حامل، ہر ممکن طریقے سے مفادات کا تحفظ کرنے والے، برے وقت میں کام آنے والے، شخصیت کی قدر کرنے والے، احترام و عزت کی نگاہ سے دیکھنے والے، کسی بھی طرح کی تکلیف نہ دینے والے، کاموں میں رکاوٹ نہ ڈالنے والے، مضبوط و مستحکم جذبات کے حامل۔

## غیر یقینی دوست:

ثور، اسد اور عقرب افراد ناقابل اعتماد، دل کے کھوٹے، حسد کرنے والے، راہ میں رکاوٹیں ڈالنے والے، دکھ درد میں شریک نہ ہونے والے اور خوشی محسوس کرنے والے، غیر یقینی، غیر مستحکم اور کمزور دوستی کے حامل، بظاہر دوست، بباطن دشمن، نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے نہ گنوانے والے، بدظن، بدفطرت، دوست نما دشمن، سازشی، ان سے ہوشیار اور باخبر رہنے کی ضرورت۔

## غیر جانبدار دوست:

سرطان اور سنبلہ معمولی تعلق رکھنے والے، غیر دلچسپی کے حامل، نہ نفع نہ نقصان کے قائل، معاملات میں دخل نہ دینے والے، تنگ یا پریشان نہ کرنے

والے کسی پریشانی تکلیف، الجھن سے سروکار نہ رکھنے والے۔

# پیشے اور دولت

## ملٹری سروس:

فوج کی ملازمت کے اہل، اچھے سپاہی کی تمام تر خوبیوں کے حامل، اس شعبے میں ترقی و کامرانی پانے والے۔

## کاروبار:

ذاتی یا شراکتی کاروبار میں بے حد اعلیٰ مقام حاصل کرنے والے، کاروبار کو خوش اسلوبی سے چلانے والے، محنتی اور جفاکش، کاروبار میں اپنی ذہانت سے دن بدن ترقی دے کر لاکھوں کمانے والے۔

## سرکاری ملازمت:

افسر یا اہلکار بن کر لوگوں کے کام آنے والے اور ان کی بہتر خدمت انجام دینے والے۔

## تعلیم و تدریس:

وسیع تر تعلیمی صلاحیتوں کے حامل، درس و تدریس کی دنیا میں انقلاب بپا کرنے والے اور اپنا خاص مقام بنانے والے، دلچسپ اور منفرد انداز تدریس سے قوم کے نونہالوں کی خصوصی تربیت کر کے انہیں ملک و قوم کا قیمتی اور قابل فخر اثاثہ بنانے والے۔

## سائنس دان:

سائنس دان بن کر پوری دنیا میں اپنا نام روشن کرنے والے، نئی نئی

ایجادات کے حامل، کئی شعبوں کی کارکردگی دن بدن بڑھانے والے، لوگوں سے اپنی ایجادات کی بدولت قدر و منزلت کروانے والے، مالی فوائد کے علاوہ وقار، عزت اور شہرت کے حامل۔

## عالم دین:

ایک اچھے عالم دین، فقیہ اور خطیب بننے کی اہلیت سے معمور اور دین کی خدمت کرنے والے۔ تبلیغ کا فریضہ بخوبی ادا کرنے والے۔ شہرت اور ناموری حاصل کرنے والے، تصنیف و تالیف میں ماہر اور شہرت پانے والے۔

# رومانس

## مرد:

وہ اپنی وجاہت اور ذہانت کے باعث جنس مخالف کا دل جیت سکتا ہے۔ یہ عام طور پر زیرک، ظریف اور باتونی ہوتے ہیں اور ان کا طرز زندگی جنس مخالف کو بے حد متاثر کرتا ہے۔ دلو مرد عام طور پر آزادی پسند ہوتے ہیں اور وہ اپنی محبوبہ یا بیوی پر بھی کوئی پابندی لگانا پسند نہیں کرتے۔ انہیں رام کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ان کی خواہشات کا احترام کیا جائے لیکن ان پر بالادستی حاصل کرنے کی کوشش کی جائے تو وہ کسی پیشگی اطلاع کے بغیر تعلقات منقطع کر سکتے ہیں۔ دلو مرد اگرچہ قدرے شرمیلے ہوتے ہیں لیکن شادی سے پہلے وہ رومانس میں ملوث ہو چکے ہوتے ہیں۔ بعض اوقات یہ لوگ پہلی ہی نظر میں گھائل ہو جاتے ہیں لیکن کچھ ہی عرصے بعد نگاہیں پھیر لیتے ہیں۔ یہ بھی ممکن ہے کہ کسی عورت سے کسی دلو مرد کے تعلقات اتنے خوشگوار نہ ہوں لیکن شادی کے بعد وہ بہترین شوہر ثابت ہوتے ہیں۔ دلو مرد کی محبت کے بارے میں کوئی پیشگوئی نہیں کی جا سکتی۔ محبت کے

معاملے میں بظاہر وہ سنجیدہ نظر آتے ہیں لیکن یکایک اس طرح لاتعلق ہو جاتے ہیں کہ ان کے اس رویے پر شدید حیرت ہوتی ہے۔

## عورت :

برج دلو سے تعلق رکھنے والی بعض عورتیں محبت کے معاملے میں بظاہر سرد مہر نظر آتی ہیں۔ لیکن درحقیقت اس معاملے میں وہ انتہائی پرجوش ہوتی ہیں۔ ضرورت صرف اس بات کی ہے کہ انہیں بھرپور طریقہ سے متوجہ کیا جائے۔ جب تک انہیں اس طرف متوجہ نہیں کیا جائے گا وہ بدستور الگ تھلگ اور سرد مہر نظر آئیں گی لیکن یہ بات ذہن نشین رکھنا بھی ضروری ہے کہ مرد کو ان کی توقعات پر پورا اترنا چاہئے۔ بصورت دیگر وہ علیحدگی اختیار کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگائیں گی۔

برج دلو سے تعلق رکھنے والی عورتوں کے لئے جنس مخالف میں خاصی کشش ہوتی ہے لیکن یہ بات یاد رکھنا چاہئے کہ دلو افراد کے کچھ اصول اور قاعدے ہوتے ہیں جن سے الگ ہونا انہیں گوارہ نہیں ہوتا۔ اگر کوئی مرد کسی دلو عورت کو فوری طور پر اپنے اصولوں کے سانچے میں ڈھالنا چاہے تو اسے ناکامی کا سامنا کرنا پڑے گا البتہ اسے اپنے راستے پر لایا جا سکتا ہے۔

دلو عورت شادی کے بعد بھی آزادی کی خواہش مند ہوتی ہے۔ اگر اس کے جذبات کا بھرپور خیال رکھا جائے تو وہ کسی دیوتا کی طرح اپنے محبوب کی پرستش کرے گی۔ دلو عورت اگرچہ فلرٹ کی قائل نہیں لیکن شادی سے پہلے اس کے نام دو چار رومانس وابستہ ہو سکتے ہیں۔ کسی دلو عورت کے بارے میں یہ کہنا غلط نہ ہو گا کہ وہ ایک بہترین دوست اور وفا شعار بیوی ثابت ہوتی ہے۔ دلو عورت اپنے اندر بے حد جنسی کشش رکھتی ہے اور اگر محبت کے معاملے میں منفی اثرات میں پھنس

جائے تو اس کا دماغی توازن خراب اور زندگی تباہ ہو جانے کا امکان ہوتا ہے۔ دلو عورت محبت میں ہر قسم کے حالات سے سمجھوتہ کر لیتی ہے مگر عورت ذات ہونے کے حوالے سے اس کی جو جذباتی اور جنسی احتیاجات ہوتی ہیں ان کی تکمیل کی آرزو مند رہتی ہیں۔

## جنسی پہلو

### مشترکہ خصوصیات مرد؍عورت:

عموماً تیس تا پینتیس سال کی عمر میں شادی کرنے والے۔ عجیب و غریب تصورات کے حامل۔ اور ان کے زیر اثر اپنی زندگی گزارنے والے۔ جنسی مسائل سے بچنے والے۔ اپنی انتہا پسندی کے ذریعے جنسی مسائل کو حل کرنے والے۔ بڑے محتاط طریقے سے رومان لڑانے والے۔ ہوس اور حرص سے دور، پسند کی شادی رچانے والے، اپنے رفیق حیات سے جنسی خواہشات کی تکمیل کرنے والے، آسودگی اور جنسی تسکین ایک دوسرے کو بہت پہنچانے والے، سچی خوشیوں اور حقیقی راحتوں کے احساس سے بھرپور، وفا شعار۔ ایک دوسرے پر اعتماد کرنے والے، مناسب حد تک آزادی کے خواہاں، شادی کے بعد متین، جنسی تعلقات مضبوط و مستحکم رکھنے والے، ایک دوسرے کو شکایت کا موقع نہ دینے والے، جنسی جذبوں کو آسودگی بخشنے والے، بہترین ازدواجی زندگی گزارنے والے۔

دلو مرد بڑے محتاط انداز میں اپنی رفیقہ حیات کا چناؤ کرتا ہے۔ شادی کے بعد اپنا تن من دھن نچھاور کرتا ہے لیکن اگر احساس ہو جائے کہ چناؤ غلط ہوا ہے اور وہ سطحی نوعیت کی بیوی منتخب کر بیٹھا ہے تو یک دم حیران و پریشان ہو کر جنسی

آرزووں کی تکمیل روک دیتا ہے۔ صرف آئیڈیل بیوی کا طالب۔

دلو عورت ہر حال میں اپنے من پسند جیون ساتھی سے راضی اور جنسی خواہشات کی تکمیل پسند کرتی ہے۔ بصورت دیگر وہ بھی اس فعل سے انحراف کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔

ٹمہ بے جذباتی مسائل سے دوچار ہونے کے باعث اکثر جنسی قوت کا بہاؤ غیر تسکینی کے انداز میں ضائع کر دیتے ہیں اور پھر پچھتائیں گے۔

# دلو مرد کا جیون ساتھی کون؟

## حمل عورت:

آپ کا تعلق منطقہ البروج کے گیارہویں برج دلو سے ہے۔ اگر آپ برج حمل سے تعلق رکھنے والی کسی عورت سے شادی کر لیتے ہیں تو آپ کی ازدواجی زندگی زیادہ خوشگوار ثابت نہیں ہوگی۔ حمل عورت فطرتاً بہت تیز اور حاکمانہ ذہنیت کی مالک ہے جبکہ آپ ہر کام سوچ سمجھ کر کرنے کے عادی ہیں۔ دونوں میں یہ تضاد تعلقات میں رخنہ پیدا کرتا رہے گا۔

حمل عورت بہت عجلت پسند اور تیز رفتاری سے کام کرنے کی عادی ہوتی ہے۔ اس تیز رفتاری میں وہ بعض اوقات یہ بھی بھول جاتی ہے کہ کہاں پہنچ چکی ہے اور کہاں جا رہی ہے۔ اگر اس عجلت کے باعث وہ کہیں ٹھوکر کھا کر لڑکھڑا جائے اور آپ اسے سہارا دے کر گرنے سے بچا لیں تو وہ آپ کی بے حد مشکور ہوگی۔

حمل خواتین میں کسی حد تک تکبر کا مادہ ہوتا ہے وہ کسی قسم کی تنقید پسند نہیں کرتیں لیکن یہ کبھی مت سوچئے کہ آپ کی حمل بیوی متحمل مزاج نہ ہونے کے باعث اپنے کسی منصوبے میں کامیاب نہیں ہو سکتی۔ اس کے برعکس اس میں

منزل مراد تک پہنچنے کی صلاحیت بدرجہ اتم موجود ہے اور وہ بیشتر منصوبوں میں کامیابی بھی حاصل کر سکتی ہے بعض اوقات آپ اس کی اولعزمی اور ایکوریسی دیکھ کر دنگ رہ جائیں گے۔ دونوں کی فطرت میں تضاد کے باوجود آپ کو یہ سمجھنے میں دشواری پیش نہیں آئے گی کہ آپ کی حمل بیوی کا مطمع نظر کیا ہے۔ اگر آپ دونوں ایک دوسرے کو سمجھنے میں کامیاب ہو سکیں اور آپ لوگوں کا ٹارگٹ بھی ایک ہی ہے تو کامیابی میں کسی قسم کا شبہ نہیں ہونا چاہیے۔

آپ کو یہ بات بھی ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ حمل عورت آزادی پسند واقع ہوئی ہے۔ اگر آپ اس پر کوئی پابندی عائد کرنے کی کوشش کریں گے تو وہ بغاوت پر اتر آئے گی۔ آپ کو حمل عورت سے محبت میں کامیابی کے لئے وقتاً فوقتاً اس کے حسن کے علاوہ اس کی ذہنی صلاحیتوں کی تعریف بھی کرنا ہو گی۔ اگر تعلقات کے ابتدائی دنوں ہی میں آپ کا اپنی حمل دوست نے کسی بات پر اختلاف ہو گیا ہے تو سمجھئے کہ معاملہ ٹائیں ٹائیں فش! ایسی صورت میں عقلمندی کا تقاضا یہی ہے کہ آپ کوئی اور گھر دیکھ لیں لیکن اگر آپ واقعی ایک دوسرے کو سمجھ گئے ہیں تو اس سے زیادہ کامیاب جوڑا اور کوئی نہیں ہو سکتا۔

## ثور عورت:

برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت دوسروں کی طرح شوخ و چنچل نہیں ہوتی۔ وہ ہواؤں میں بھی نہیں اڑتی۔ اس کے برعکس ایک ہی جگہ رہنے کو ترجیح دیتی ہے لیکن اگر آپ ثور عورت کی طرف مائل ہیں تو محبت کے شعبے میں آپ کو مایوسی نہیں ہو گی۔ اسے اگر یہ یقین ہو جائے کہ آپ کی محبت محض دکھاوا نہیں ہے تو وہ آپ کو ٹوٹ کر چاہے گی لیکن صبر کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑے گی لیکن اس کے ساتھ ہی آپ کو یہ بات بھی ذہن نشین رکھنا ہو گی کہ اس سے محبت کے

دوران کسی اور لڑکی سے عہد و پیماں نبھانے کی کوشش نہ کریں ایسی صورت میں آپ اپنی ثور جُبوبہ سے ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔

ثور عورت کی ایک خاص خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ بدترین حالات میں بھی آپ کا ساتھ نہیں چھوڑے گی۔ وہ اپنے آپ کو ہر قسم کے حالات میں ڈھالنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ ان کی خواہش ہوتی ہے کہ ان کے ساتھ نرمی سے پیش آیا جائے۔ صابر اور متحمل ہونے کے ساتھ آپ اس میں دھیرج پن بھی پائیں گے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ ہر چیز کے بارے میں پورا اطمینان کر لینا چاہتی ہے تا کہ اس کے کام میں کوئی خامی یا خلا نہ رہ جائے۔ اسے سست روی کا طعنہ کبھی نہ دیں۔ اسے اگر چہ غصہ بہت کم آتا ہے لیکن جب غصہ آ ہی جائے تو اس پر قابو پانا مشکل ہو جاتا ہے۔

ثور عورت کو اپنے شوہر کے کام کر کے بے حد خوشی ہوتی ہے۔ وہ ہمیشہ اس کے مفاد میں سوچتی ہے یہ تو ممکن ہے بعض اوقات وہ آپ کو نہ سمجھ سکے لیکن اس کے باوجود آپ کے خلاف کوئی بات کبھی اس کے ذہن میں نہیں آئے گی۔ ثور عورت ایک بہترین ماں بھی ثابت ہوتی ہے وہ بچوں کی پرورش و تربیت کے فن سے پوری طرح آگاہ ہے۔

## جوزا عورت:

اگر آپ برج جوزا کے زیر اثر پیدا ہونے والی کسی لڑکی کے عشق میں مبتلا ہیں تو آپ کو مایوسی نہیں ہوگی۔ اس میں وہ تمام تر صفات موجود ہیں جن کے آپ کسی عورت میں متلاشی ہو سکتے ہیں۔ جوزا لڑکی فطرتاً آپ کے بہت قریب ہے اس نے بھی زندگی گزارنے کے لئے تقریباً انہی خطوط کا انتخاب کیا ہے جن پر آپ چل رہے ہیں۔ وہ آپ کے شانہ بشانہ چلنے کی پوری صلاحیت رکھتی ہے۔ یہ بات بھی ذہن

نشین رہے کہ جوزا لڑکی کسی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتی۔ اس کی یہ عادت آپ کے لئے الجھن کا باعث تو بن سکتی ہے لیکن مجموعی طور پر آپ اس کی رفاقت سے لطف اندوز ہوں گے۔

برج جوزا سے تعلق رکھنے والے مرد عام طور پر حسین وجیہہ اور پرکشش ہوتے ہیں۔ آپ کی جوزا دوست بھی انہیں صفات کی حامل ہے۔ بازار میں اکٹھے جا رہے ہیں تو لوگوں کی نظریں آپ کو دوست پر مرکوز رہیں گی۔ اگر وہ بھی مسکرا کر کسی طرف دیکھ لے تو اس میں فکرمند ہونے کی کوئی بات نہیں۔ یہ محض اس کی خوش اخلاقی ہو گی۔ حقیقت یہ ہے کہ اگر اس نے زندگی گزارنے کے لئے آپ کا انتخاب کر لیا ہے تو آپ ہی کی ہو کر رہے گی۔

جوزا لڑکی کچن میں اتنی مہارت کا ثبوت نہیں دے سکتی۔ اس کی ایک وجہ عجلت پسندی ہے لیکن اس کے باوجود کبھی کبھار وہ آپ کے لئے لذیز کھانا تیار کرنے میں کامیاب ہو ہی جائے گی۔ اگر آپ کو کسی قسم کے مسائل درپیش ہوں اور ان کا حل تلاش کرنے میں کچھ دشواری ہو تو جوزا بیوی سے مشورہ طلب کیجئے۔ اس کے مشورے مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔ آپ کی طرح آپ کی جوزا بیوی کو بھی دوست پالنے کا شوق ہو گا لیکن اس فرق کے ساتھ کہ آپ کے حلقے میں ہر قسم کے لوگ شامل ہوں گے۔ جب کہ جوزا عورت صرف انہی لوگوں کو دوست بناتی ہے جن میں اس کے لئے کوئی دلچسپی ہو۔ جوزا عورت ایک بہترین منتظم بھی ثابت ہوتی ہے۔ ماں کی حیثیت سے بھی اسے ایک بلند مقام حاصل ہوتا ہے۔

## سرطان عورت:

اگر آپ نے اپنے لئے کسی سرطان لڑکی کا انتخاب کیا ہے تو اپنے آپ کو

ہر قسم کی صورتحال کا سامنا کرنے کے لئے تیار رہئے۔محبت کے معاملے میں بعض اوقات کسی سرطان لڑکی کو سمجھنا بہت مشکل ہوتا ہے۔کبھی تو وہ انتہائی پرجوش ثابت ہو گی اور کبھی برف کی طرح ٹھنڈی اگر آپ اسے وقتاً فوقتاً یہ احساس دلاتے رہیں کہ وہ بے باک اور دنیا کی حسین ترین لڑکی ہے تو جواب میں آپ کو مایوسی نہیں ہو گی لیکن یہ بات ذہن میں رکھئے کہ اسے کبھی تنقید یا مذاق کا نشانہ بنانے کی کوشش نہ کریں۔اس کے والدین اور بہن بھائیوں کے معاملے میں بھی اس سلسلے میں محتاط رہیئے۔بصورت دیگر اسے منانے کے لئے کئی روز تک آپ کو اس کی خوشامد کرنی پڑے گی۔روپے پیسے کے معاملے میں سرطان عورت آپ سے قطعی مختلف ہے۔آپ کے ہاتھ میں پیسہ نہیں ٹکتا جب کہ وہ بڑی مشکل سے پیسے کو ہاتھ سے نکالتی ہے۔یہ کفایت شعاری صرف روپے پیسے تک ہی محدود نہیں وہ ہر چیز کو سنبھال کر رکھتی اور استعمال کرتی ہے۔

جب تک آپ نہیں چاہیں گے سرطان عورت آپ سے علیحدگی کے بارے میں نہیں سوچے گی۔س کی محبت کا یہ عالم ہے کہ کسی دیوتا کی طرح آپ کی پرستش کرتی رہے گی۔اسے گھر سے بھی محبت ہے اور اپنے گھر کو آرام دہ اور پرسکون بنانے کی ہر ممکن کوشش کرے گی۔وہ ایک اچھی میزبان بھی ثابت ہوتی ہے۔

منطقۃ البروج میں سرطان واحد برج ہے جس کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت سب سے اچھی ماں ثابت ہوتی ہے۔بچوں کے معاملے میں وہ بڑی حساس واقع ہوتی ہے۔ان کی چھوٹی سے چھوٹی بات پر بھی پوری توجہ دیتی ہے۔

**اسد عورت:**

اگر آپ روحانی اور ازدواجی زندگی میں کوئی مہم سر کرنا چاہتے ہیں تو برج

اسد کے زیر اثر پیدا ہونے والی کسی لڑکی سے رومان شروع کر دیجئے۔سب سے پہلے آپ کو حسد و رقابت کے جذبات سے نجات حاصل کرنا ہو گی کیونکہ اسد لڑکی کے بارے میں آپ ایسی ایسی باتیں سنیں گے کہ پاگلوں کی طرح کپڑے پھاڑ کر جنگل کا رخ کرنے کو جی چاہے گا لیکن ضروری نہیں کہ اس کے بارے میں جو باتیں آپ تک پہنچیں وہ سو فیصد درست ہوں۔ان میں زیادہ تر بے بنیاد افواہیں ہوں گی۔کسی اسد لڑکی سے رومانس ملی جلی کیفیات کا حامل ہو گا۔شیرینی کے ساتھ اپنے آپ کو کڑواہٹ نگلنے کے لئے بھی تیار رکھئے۔

اسد لڑکی کو حسین ترین کہا جا سکتا ہے۔وہ اپنے حسن سے نہ صرف پوری طرح آگاہ ہوتی ہے بلکہ اسے استعمال کرنے کا ڈھنگ بھی جانتی ہے۔اس کے حسن سے حسد کرتے ہوئے ہی لوگ اس کے بارے میں افواہیں پھیلاتے ہیں۔اس کی جگہ کوئی اور لڑکی ہو تو فوراً ہی خودکشی کر لے لیکن اسد لڑکی ایسی باتوں کو ہمیشہ نظر انداز کر دیتی ہے۔اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اسد لڑکی میں مزاحمت کا مادہ زیادہ ہوتا ہے لیکن اگر آپ اسے وقتاً فوقتاً قیمتی تحائف سے نوازتے رہیں تو اس کی یہ مزاحمت دم توڑتی چلی جائے گی۔اس کی خواہش ہوتی ہے کہ لوگ اس کی طرف توجہ دیں اور وہ مرکز نگاہ بنی رہے۔وہ مردوں کو اشاروں پر نچا سکتی ہے۔بہت کم مرد ایسے ہوں گے جو اس کے سامنے جھکنے سے انکار کر دیں۔

اگر آپ کسی سے کوئی بہت اہم کاروباری معاہدہ کرنے والے ہیں اور آپ کو اس کی کامیابی کا یقین نہیں ہے تو اپنی اسد بیوی کو بھی میٹنگ میں ساتھ لے جائیے۔وہاں صرف اس کی موجودگی ہی آپ کی کامیابی کی ضمانت ہو گی۔اگر آپ دولت مند ہیں اور دولت مند ہی رہنا چاہتے ہیں تو کسی بھی قسم کے اخراجات اسد

نہ ہی سے۔ باتھ میں دینے کی کوشش نہ کریں اور اگر آپ غریب ہیں تو جان لیجیے
یہ عیش پسند اسد لڑکی کبھی آپ کی زندگی میں داخل ہونے کی کوشش نہیں کرے
گی۔ اسد لڑکی کی ایک تعریف یہ بھی ہے کہ وہ ایک اچھی ماں ثابت ہوتی ہے اور
بچوں کے معاملے میں بڑی محتاط رہتی ہے۔

## سنبلہ عورت:

کسی سنبلہ لڑکی کو سمجھنا اتنا آسان نہیں ہوتا۔ وہ اندر سے سمندر کی طرح گہری ہوتی ہے اگر کبھی آپ یہ سمجھیں کہ اسے اچھی طرح سمجھ چکے ہیں تو بھی آپ اسے پوری طرح سمجھنے کا دعویٰ نہیں کر سکتے۔ وہ اپنے دل کا بھید اس وقت تک ظاہر نہیں کرے گی جب تک اسے یقین نہ ہو جائے کہ آپ ہی اس کے مطلوبہ آدمی ہیں۔ ایسی صورت میں بھی وہ حتمی فیصلہ کرنے میں ضرورت سے زیادہ وقت لے سکتی ہے۔ سنبلہ لڑکی کو پرفیکشنسٹ کہا جا سکتا ہے۔ وہ ہر کام بہت اطمینان اور سلیقے سے کرتی ہے اور جب تک مطمئن نہ ہو اس کام سے ہاتھ نہیں اٹھاتی۔ اس لحاظ سے سنبلہ لڑکیاں یہ دعویٰ کرنے میں حق بجانب ہیں کہ کوئی دوسری عورت اتنا صحیح کام نہیں کر سکتی۔

بدسلیقگی اور جذبات کا بے جا اظہار سنبلہ لڑکی کو بالکل پسند نہیں۔ اس کے سامنے جانے سے پہلے آپ یہ اطمینان کر لیجیے کہ آپ نے سلیقے کا لباس پہن رکھا ہے اور بے جا جذبات کا اظہار نہیں کریں گے۔ اسے کبھی تنقید کا نشانہ بنانے کی کوشش بھی نہ کریں۔ اس کی ہاں میں ہاں ملانے کی کوشش کرتے رہیے۔ سنبلہ لڑکیوں کے بارے میں عام طور پر یہ تاثر پایا جاتا ہے کہ وہ محبت کے معاملے میں سرد مہر ہوتی ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان کے دل کی گہرائیوں میں لاوا کھولتا ہے۔ ضرورت صرف اس امر کی ہے کہ اسے صحیح طریقہ پر ابھارنے کی

کوشش کی جائے۔سنبلہ لڑکی دل پھینک نہیں ہے لیکن جب وہ کسی کا انتخاب کر لیتی ہے تو مرتے دم تک اس کی ہو کر رہتی ہے۔ضرورت اس بات کی ہے کہ آپ بھی اسے اپنی محبت کا یقین دلاتے رہیں۔ یہ بات ذہن نشین رکھنے کہ جھوٹ اور محبت میں مکروفریب کو بالکل پسند نہیں کرتی۔حقیقت یہ ہے کہ اسے آپ کے نام کے ساتھ کسی دوسری عورت کا نام سننا بھی گوارہ نہیں۔ماں کی حیثیت سے سنبلہ عورت ملی جلی کیفیات کی حامل ہے۔بچوں کے ساتھ نرمی کے علاوہ وہ سختی بھی روا رکھتی ہے۔اس کی کوشش ہو گی کہ اس کے بچے بڑے ہو کر کوئی اعلیٰ مقام حاصل کریں۔

## میزان عورت:

برج میزان کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ سونے کے تول بھی مہنگی نہیں اور یہ بات ذہن میں رکھئے کہ وہ آپ جیسے مرد کی تلاش میں ہے۔اس کی رفاقت میں آپ اپنے آپ کو ہمیشہ سب سے آگے پائیں گے۔صورتحال کیسی بھی ہو وہ ہمیشہ آپ کے شانہ بشانہ رہے گی کسی بھی معاملے میں اس کی رائے اور مشورہ انتہائی متوازن ہو گا۔اس کی سوچ سطحی نہیں ہوتی بلکہ کسی معاملے کے ہر پہلو کا بڑی گہرائی سے جائزہ لیتی ہے۔گھر گرہستی میں بھی اس کا کوئی ثانی نہیں۔آپ کو ہر کام میں سلیقہ نظر آئے گا اور ہر چیز اپنی جگہ پر ملے گی۔ایسی ہی عورتوں کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ گھر کو جنت بنا دیتی ہیں۔

میزان عورت کی محض ایک خفیف سی مسکراہٹ کسی مرد کے ہوش اڑا دینے کے لئے کافی ہو گی۔ذہانت کے مقابلے میں بھی کوئی مشکل ہی سے اس کا مقابلہ کر سکے گا۔وہ کسی بھی موضوع پر گفتگو کا رخ اس طرح موڑے گی کہ آپ کو

احساس تک نہ ہو سکے گا۔میزان عورت چونکہ آپ کو پسند کرتی ہے اس لئے اس کی کوشش ہوگی کہ آپ معاشرے اور بزنس میں بلند ترین مقام حاصل کریں۔اس کی قوت فیصلہ بھی قابل تعریف ہے۔آپ ہر قسم کے فیصلے اس پر چھوڑ سکتے ہیں۔میزان عورت کی خاصیت یہ ہے کہ وہ آپ کی ہر ضرورت کا خیال رکھے گی اور اپنے سے زیادہ وہ آپ ہی کے بارے میں سوچتی رہے گی۔کسی سے آپ کی برائی نہیں سن سکتی۔اس کے سامنے کوئی آپ کی برائی کرنے کی جرأت کر بھی نہیں سکتا۔میزان عورت اگرچہ بچوں کے معاملے میں بڑی حساس ہوتی ہے لیکن بچوں کے لئے آپ کی توجہ بھی بہت ضروری ہے۔بصورت دیگر بچوں کے بگڑنے کا اندیشہ ہے۔

## عقرب عورت:

برج عقرب کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت کو جذبات کا بگولا کہا جا سکتا ہے۔ایسی عورت کے ساتھ آپ کی زندگی بھی بڑی ہنگامہ خیز ثابت ہوگی۔اگر کبھی اسے غصہ میں دیکھیں تو آپ کی بھلائی اسی میں ہوگی کہ فوراً کسی پناہ گاہ میں پناہ حاصل کریں لیکن جب وہ اچھے اور خوشگوار موڈ میں ہو تو آپ یہ سوچنے پر مجبور ہوں گے کہ اس جیسی ہمدرد اور محبت کرنے والی عورت دنیا میں کوئی نہیں ہوگی۔اس پر کوئی بھی موڈ طاری ہوا سے مصنوعی نہیں کہا جا سکتا بلکہ وہ موڈ اس کے جذبات کی صحیح عکاسی کر رہا ہوگا۔اسے تصنع و بناوٹ سے شدید نفرت ہے۔

عقرب عورت کے ساتھ زندگی زیادہ خوشگوار ثابت نہیں ہوگی۔خراب موڈ میں وہ کسی عقرب سے کم نہیں ہوگی۔لیکن اس کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ وہ لڑائی جھگڑوں کو گھر کی چار دیواری تک ہی محدود رکھتی ہے۔آپ کی لڑائی کے دوران اگر کوئی مہمان آجائیں تو وہ یہ تاثر دینے کی کوشش کرے گی کہ آپس کا

مذاق ہو رہا تھا۔ دوسروں کے سامنے اس تاثر سے اس کی آپ سے وفا شعاری کا اظہار ہوتا ہے۔ عقرب عورت بڑی اچھی راز داں ثابت ہوتی ہے۔ بہت سی باتیں ایسی بھی ہوں گی جنہیں وہ آپ سے بھی چھپائے رکھے گی اور زندگی کے آخری لمحوں تک آپ کو پتہ نہیں چلے گا۔ آپ کے لئے یہ ہدایت ذہن نشین رکھنا ضروری ہے کہ کسی چھوٹی سے چھوٹی بات پر بھی اس سے اختلاف نہ کریں نہ ہی اس کے خلاف کوئی منتقمانہ کاروائی کریں کیونکہ جب اسے یقین ہو جائے کہ اس کے ساتھ ناانصافی ہوئی ہے یا اس کے خلاف کوئی انتقامی کاروائی کی گئی ہے تو اس سے بری عورت بھی کوئی نہیں ہو سکتی۔ وہ معاف کرنے کی عادی نہیں ہے۔ آپ جس فطرت کے مالک ہیں اس کے پیش نظر آپ کو ایک ایسی رفیق حیات کی ضرورت ہے جو نرم گفتار ہو خوش اخلاق ہو۔ آپ کو سمجھنے کی صلاحیت رکھتی ہو اور جس میں لچک ہو لیکن بدقسمتی سے اگر آپ نے کسی عقرب لڑکی کو مرکز نگاہ بنا ہی لیا ہے تو زندگی کے ہنگاموں سے نمٹنے کے لئے تیار رہیئے۔ وہ آپ کو کسی لمحہ بھی چین سے نہیں بیٹھنے دے گی۔ ماں کی حیثیت سے عقرب عورت منفرد مقام رکھتی ہے۔ وہ بچوں کو پورا تحفظ فراہم کرنے کے علاوہ ان میں آگے بڑھنے کا حوصلہ بھی پیدا کرتی ہے۔

## قوس عورت:

برج قوس کے زیر اثر پیدا ہونے والی عورت عام طور پر نہایت سیدھی سادی' نیک فطرت اور دوسروں کی خیر خواہ ہوتی ہے۔ وہ کبھی کسی کی برائی نہیں چاہتی۔ صاف گو اتنی کہ جو بات دل میں ہوتی ہے وہی زبان پر لے آتی ہے۔ اس سلسلے میں وہ کسی موقع محل کی پرواہ بھی نہیں کرتی۔ بعض اوقات وہ اگرچہ نہایت سخت الفاظ استعمال کرتی ہے لیکن بہرحال اس کے دل میں کوئی

برائی نہیں ہوتی۔ مگر بدقسمتی سے اپنی اسی منہ پھٹ عادت کے باعث قوس عورت اپنے بعض اچھے دوستوں سے محروم ہو جاتی ہے۔ اگر آپ کی بیوی کا تعلق بھی برج قوس سے ہے تو اس کی اس عادت کے باعث آپ بھی اپنے بعض دوستوں سے ہاتھ دھو سکتے ہیں۔ دوسری طرف قوس عورت نہایت دیانتدار اور قابل اعتماد ثابت ہوگی۔ اس برج سے تعلق رکھنے والی عورت آپ کی زندگی میں اہم کردار ادا کر سکتی ہے۔ اگر آپ چاہیں تو اس کی اس منہ پھٹ عادت کو ختم کر سکتے ہیں۔

ممکن ہے ابتداء میں اس کی اس منہ پھٹ عادت کے باعث اکثر و بیشتر آپ بھی سٹپٹا اٹھیں لیکن اس سے قطع نظر وہ آپ کی بہترین رفیق ثابت ہوگی۔ اسے آپ کے کاروباری معاملات سے کوئی دلچسپی نہیں ہوگی لیکن اگر آپ کوئی مشورہ طلب کریں گے تو وہ آپ کو مایوس نہیں کرے گی۔ قوس عورت کی ایک تعریف یہ بھی ہے کہ وہ کسی شک و شبہ کے بغیر آپ کی ہر بات پر ایمان لے آئے گی۔ قوس عورت سیر و سیاحت کی دلدادہ ہے اس لئے امکان اسی بات کا ہے کہ اس کا زیادہ وقت گھر سے باہر ہی گزرے گا۔ وہ کبھی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتی۔ وہ ایک بہترین دوست ثابت ہوتی ہے اور بہت جلد دوسروں سے بے تکلف ہو جاتی ہے۔ کسی بھی قسم کے ماحول میں اپنے آپ کو ایڈجسٹ کرنے میں اسے زیادہ دشواری پیش نہیں آتی۔ مجموعی طور پر قوس عورت مہربان اور ہمدرد ہوتی ہے۔ اپنی غلطی کا اعتراف فوراً ہی کر لیتی ہے اور اس غلطی کے نتیجے میں ہونے والے نقصان کو خندہ پیشانی سے برداشت کرتی ہے۔

## جدی عورت:

جدی صفات کی حامل عورت کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ کسی

بھی معاملے میں احتیاط کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتی ہے۔ مسئلہ وقت کا ہو یا روپے پیسے کا اس کا ہر قدم نپا تلا ہوگا نہ تو وہ فضول خرچی کرے گی اور نہ ہی ایسے کاموں میں وقت ضائع کرے گی جس سے فائدے کی توقع نہ ہو۔ وہ چونکہ خود باحوصلہ ہے اور آگے بڑھنے کا جذبہ رکھتی ہے۔ اس لئے شریک سفر کے لئے ایسے آدمی کو ترجیح دے گی جو انہی خصوصیات کا حامل ہو۔ ایسے آدمی کی ترقی کے لئے وہ بڑی مددگار معاون ثابت ہوتی ہے۔ جدی عورت کے بارے میں عام خیال یہ ہے کہ اس میں دوسری عورتوں کی نسبت محبت کا جذبہ کم ہوتا ہے لیکن درحقیقت محبت کے معاملے میں بھی وہ کسی سے پیچھے نہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وہ اپنے جذبات کا بیجا اظہار کرنے کے بجائے صحیح وقت کا انتظار کرتی ہے۔ فلرٹ کو وہ باعث رسوائی اور تضیع اوقات سمجھتی ہے۔ اپنی پسند کا آدمی ملتے ہی وہ اپنے آپ کو مکمل طور پر اس کی تحویل میں دے دیتی ہے اور اس سے وفاداری کو مقصد حیات بنا لیتی ہے۔

جدی عورت کو اپنے حسب نسب پر بجا طور پر فخر ہوتا ہے۔ قریبی عزیزوں سے لگاؤ گہرا ہوتا ہے اور ان کے خلاف کچھ سننا پسند نہیں کرتی اس لئے اس معاملے میں آپ کو محتاط رہنا پڑے گا۔ جدی عورت کا خاندانی پس منظر کچھ بھی ہو اسے آپ ہمیشہ خوش اخلاق، ہمدرد اور وفاشعار پائیں گے۔ برج جدی سے تعلق رکھنے والی عورت ایک اچھی اور مہربان ماں ثابت ہوتی ہے۔

**دلو عورت:**

برج دلو کے زیر اثر پیدا ہونے والی لڑکی کے بارے میں ابتداء میں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ محبت کے معاملے میں وہ کسی مکروفریب کی قائل نہیں اور نہ ہی اس میں رقابت وحسد کا جذبہ ہے۔ وہ آپ سے بھی ایسی ہی توقعات رکھے گی لہٰذا

کسی ایسی لڑکی سے عشق لڑاتے وقت محتاط رہیے۔اس کے ساتھ ہی یہ بھی سن لیجیے کہ دلولڑکی بعض اوقات آپ کو تگنی کا ناچ بھی نچا سکتی ہے۔ممکن ہے کہ ابتداء میں اس لڑکی کے بارے میں آپ کوئی رائے قائم نہ کرسکیں لیکن جب ایسا موقع آئے گا تو سوچنے کا وقت گزر چکا ہوگا۔دلولڑکی کو قوس قزح سے تشبیہہ دی جاسکتی ہے۔جس میں کئی رنگ جھلملاتے ہیں اور ہر رنگ آپ کو دھوکا دے سکتا ہے۔یہ لڑکی آپ کو عجیب وغریب اور بے مثال نظر آئے گی۔کبھی آپ اسے نہایت سادہ لوح سمجھنے پر مجبور ہوں گے اور کبھی وہ آپ کی سمجھ سے بالاتر ہو جائے گی۔

آپ کسی دلولڑکی کو پوری طرح سمجھنے کا دعویٰ نہیں کرسکتے جب کہ آپ کا تعلق بھی اسی برج سے ہے۔اپنے تئیں اسے سمجھ لینے کے باوجود آپ یہ کہنے پر مجبور ہوں گے اسے بالکل نہیں سمجھ سکے۔دلوعورت دفا شعار،نیک طبیعت اور ہمدرد واقع ہوئی ہے۔مستحق لوگوں کی مدد کرکے اسے روحانی تسکین ملتی ہے۔برج دلو کی حامل عورت کو کسی معاملے میں قائل کرنا بہت مشکل ہوتا ہے۔دنیا وکاروبار حیات کے بارے میں اس کے اپنے نظریات ہیں جن پر وہ سختی سے کاربند رہتی ہے۔اس کا ذہن نت نئے منصوبوں کی آماجگاہ بنا رہتا ہے۔بعض منصوبے تو آپ کو چوں چوں کا مربع محسوس ہوں گے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگر ان پر عمل کیا جائے تو وہ بہت کارآمد اور مفید ثابت ہوسکتے ہیں۔دلو افراد کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ پچاس سال آگے کی سوچتے ہیں۔

دلوعورت ایک مثالی ماں ثابت ہوتی ہے اور اپنی صفات اولاد کو منتقل کرنے میں اسے زیادہ دشواری پیش نہیں آتی۔

## حوت عورت:

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کی بیوی تمام تر گھریلو امور کو سنبھالنے کے ساتھ

ساتھ آپ کی بالادستی کو بھی تسلیم کر کے آپ کو بلاشرکت غیرے سربراہ خانہ کا رتبہ دے تو برج حوت سے تعلق رکھنے والی عورت سے بہتر اور کوئی نہیں ہو سکتی۔ یہ عورت ایک سلیقہ مند اور باوقار خاتون خانہ ثابت ہو سکتی ہے اور آپ کے گھر آنے والے دوست احباب اس کے انتظام و انصرام سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔ وہ صرف حسین صورت کی مالک نہیں اس کے پاس ذہانت کا خزانہ بھی ہے لیکن اس کی حقیقت آپ پر کچھ عرصہ بعد ہی کھلے گی۔ وہ آپ کو وقتاً فوقتاً مفید مشوروں اور تجاویز سے نوازتی رہے گی۔

شوہر اور بچوں کے بعد حوت عورت کے دل میں سب سے زیادہ چاہت گھر کی ہو جاتی ہے۔ اس کا زیادہ وقت گھر کو سنبھالنے میں گزرتا ہے۔ وہ اس بات کا بھی خیال رکھے گی کہ اس کے شوہر اور بچوں کو ہر چیز اپنی جگہ پر موجود ملے۔ کچن سے اس کی دلچسپی سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کبھی کبھار تو وہ آپ کو اتنے لذیز کھانے کھلائے گی کہ آپ انگلیاں چاٹتے رہ جائیں گے۔

حوت عورت بہت زیادہ حساس ہوتی ہے۔ خصوصاً آپ کے معاملے میں تو وہ بہت زود رنج ثابت ہو گی۔ اس کی موجودگی میں اگر کوئی آپ کو برا بھلا کہہ دے تو وہ بچوں کی طرح پھوٹ پھوٹ کر رونا شروع کر دے گی۔ اگر آپ کا رویہ مناسب ہو تو حوت عورت کی موجودگی میں گھر جنت کا نمونہ بن سکتا ہے۔

اگر کبھی کبھار آپ اسے کوئی چھوٹا موٹا تحفہ دلا دیں گے تو وہ بچوں کی طرح خوشی سے جھوم اٹھے گی اور ہاں اپنی بیوی کی یا بچوں کی پیدائش کی سالگرہ منانا کبھی نہ بھولیئے کیونکہ یہ چھوٹی چھوٹی خوشیاں دراصل اس کی زندگی کا سرمایہ ہیں۔ حوت عورت ایک مثالی ماں ثابت ہوتی ہے۔ اس کے تربیت یافتہ بچے نہایت آسانی سے زندگی کی راہوں پر گامزن رہتے ہیں۔

برج حوت کے زیر پیدا ہونے والا مرد بچوں میں بہت جلد مقبولیت حاصل کر لیتا ہے۔ بچوں کے ساتھ ساتھ وہ اپنے آپ کو بھی بچہ بنا لیتا ہے۔ اس کی کوشش ہوتی ہے کہ بچے بگڑنے نہ پائیں مگر اس طرح بچے بگڑ ہی جاتے ہیں۔

## دلو عورت کا جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

برج حمل سے تعلق رکھنے والے کسی بھی مرد کے بارے میں کہا جا سکتا ہے کہ وہ کسی ایسی عورت کو پسند نہیں کرتا جو اس کے گلے کا ہار بن رہے۔ لیکن اس کے باوجود اس کی خواہش ہوگی کہ اس کی بیوی ایسی ہو جو ضرورت کے وقت اس کے پاس موجود رہے جو اس کی بات کو توجہ سے سنے۔ اسے سمجھ سکے اور بعض معاملات میں اسے مفید مشورے دے سکے لیکن ان کی یہ خواہش کبھی کبھار ہی پوری ہوا کرتی ہے حمل مرد کی خواہش ہوگی کہ اس کی بیوی اگر پرستان کی مخلوق نہیں تو پری چہرہ ضرور ہو تا کہ لوگ ان دونوں کو ساتھ دیکھیں تو عش عش کر اٹھیں۔ یہ تمام صفات آپ میں بدرجہ اتم موجود ہیں۔ اگر کوئی حمل مرد آپ میں دلچسپی لے رہا ہے تو آپ بھی قدم آگے بڑھائیے آپ کو مایوسی نہیں ہوگی۔ حمل مرد پرکشش اور قابل اعتماد ہونے کے ساتھ بہترین شوہر بھی ثابت ہوتے ہیں۔ انہیں فلرٹ جیسی چیزوں سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ خصوصاً اپنی پسندیدہ عورت کے انتخاب کے بعد وہ ایسی تمام چیزوں کو فراموش کر دیتے ہیں۔ وہ چونکہ خود نیک نیت ہے اس لئے اسے آپ سے بھی نیک نیتی کی توقع ہوگی۔ اس کی خواہش ہوگی کہ آپ سو فیصد اس کی ہو کر رہیں۔ اگر آپ نے تاک جھانک شروع کر دی تو یہ چیز آپ کے لئے نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔

حمل مرد بیشتر معاملات میں ترقی پسند ہوتے ہیں لیکن اپنے لباس کے سلسلے میں انہیں لاپرواہ کہا جا سکتا ہے۔ اس سلسلے میں آپ کو اس کی رہنمائی کرنی ہوگی۔ بصورت دیگر اور معاملات میں وہ اپنی بالادستی کا خواہشمند ہوگا۔ اس لئے بہتر یہی ہوگا کہ اسے کبھی چیلنج کرنے کی کوشش نہ کریں۔ اگر آپ نے اسے پوری طرح سمجھ لیا تو یقین کیجئے کہ آپ کو زندگی میں کبھی کوئی دشواری پیش نہیں آئے گی۔ حمل مرد دن بھر گھر میں آرام کو ترجیح دیتے ہیں۔ اگر آپ کا گھر پرسکون ہے تو اس کے دل میں آپ کے لئے محبت بڑھے گی۔ حمل مرد چونکہ قلندری طبیعت کے مالک ہوتے ہیں اس لئے امکان یہ ہے کہ وہ بچوں کو بھی اپنے جیسا ہی بنا لیں گے۔ اس لئے بچوں کی صحیح تربیت کے لئے آپ کو زیادہ توجہ دینی پڑے گی۔

## ثور مرد:

اگر آپ برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والے کسی مرد کی محبت میں مبتلا ہیں تو آپ کو معمول سے زیادہ صبر و تحمل کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ کیونکہ ثور مرد بھی انتہائی متحمل مزاج واقع ہوا ہے ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھانے والا یہ شخص کسی راستے پر چلنے سے پہلے یہ اطمینان کر لینا چاہتا ہے کہ یہ راستہ اسے واقعی منزل کی طرف لے جائے گا۔ اگر اس کی طرف سے آپ کی محبت کا جواب فوری طور سے نہیں ملا تو انتظار کیجئے۔ یہ انتظار آپ کو مہنگا نہیں پڑے گا۔ اس کے ساتھ ہی یہ بات بھی ذہن نشین رکھئے کہ اگر آپ آزاد منش ہیں تو آپ کو یہ تمام سرگرمیاں ترک کرنا ہوں گی کیونکہ ثور مرد کو اس قسم کی باتیں پسند نہیں ہیں۔ اس بالادستی کو حاصل کرنے کی کوشش بھی نہ کیجئے۔ بہتر ہوگا کہ رہنمائی کی ذمہ داری اسے سونپ دیجئے اور پھر مطمئن رہئے کہ جس طرح مچھلی کانٹے میں پھنس کے نہیں نکل سکتی۔ اسی طرح وہ بھی آپ کی محبت کا اسیر رہے گا۔

ثور مرد گھریلو زندگی کے دلدادہ ہوتے ہیں۔ اگر آپ کی موجودگی میں گھر کی صفائی میں ہم آہنگی برقرار رہے گی تو یقین کیجئے اس کے دل میں بھی آپ کی محبت بڑھتی رہے گی۔ گھریلو معاملات میں آپ کو کوئی دشواری نہیں ہونی چاہئے کیونکہ آپ خود بھی اس معاملے میں خاصی ذہین واقع ہوئی ہیں۔ گھر کی آرائش اور اسے زیادہ سے زیادہ آرام دہ بنانے کے لئے اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لاتی رہیئے۔

آپ ثور مرد کے مقابلے میں کسی حد تک تیز رفتار واقع ہوئی ہیں۔ ممکن ہے ... آپ کے پہلو بہ پہلو نہ چل سکے لیکن آپ بہرحال اسے قابل اعتماد پائیں گی۔ اس امکان کو بھی نظر انداز نہیں کیا جانا چاہئے کہ وہ آپ کو زندگی کا بہتر رخ دکھاتا ہے۔ آپ ہنگامی صورتحال میں اسے ہمیشہ اپنے قریب پائیں گی۔ کسی ثور مرد کے ساتھ زندگی گزارتے ہوئے آپ کو یہ اطمینان بھی رکھنا چاہئے کہ آپ کو اخراجات کے سلسلے میں کسی قسم کی پریشانی کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔ مجموعی طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ ثور مرد بہترین شوہر کے علاوہ ایک مشفق باپ بھی ثابت ہوگا جو اپنے بچوں کا مستقبل سنوارنے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھے گا۔

## جوزا مرد:

برج جوزا کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کو اپنی طرف مائل کرنا آسان نہیں ہوتا۔ بیشتر عورتیں اس کی تاک میں رہتی ہیں لیکن کامیابی مشکل ہی سے حاصل ہوتی ہے۔ اس کے برعکس برج دلو کے زیر اثر پیدا ہونے والی آپ جیسی عورت نہایت آسانی سے اسے اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہے اور آپ کو اطمینان ہونا چاہئے کہ وہ آپ کا نصف بہتر ثابت ہو سکتا ہے۔ جوزا مرد نہ صرف آپ کی صورت سے متاثر ہوگا بلکہ آپ کی ذہانت اور گھریلو امور سے دلچسپی بھی اسے قائل کر لے گی۔ جوزا مرد

آپ کی طرح نت نئی تبدیلیوں کا دلدادہ ہے۔ ہر تبدیلی کو وہ چیلنج سمجھ کر قبول کرے گا اور امکان یہ ہے کہ وہ آپ سے زیادہ بہتر باورچی ثابت ہو گا۔ اس کے پکائے ہوئے کھانے کے ساتھ آپ انگلیاں چاٹنے پر بھی مجبور ہوں گی۔

جوزا مرد عام طور پر زندگی میں بڑا سرگرم عمل ہوتا ہے۔ عام عورتوں کو اس کا ساتھ دینے میں کچھ دشواری پیش آسکتی ہے۔ لیکن آپ چونکہ خود اسی فطرت کی مالک ہیں اس لئے آپ کو اس کا ساتھ دینے میں کوئی پریشانی نہیں ہو گی۔ جوزا مرد بہترین اسکیمر اور منصوبہ ساز بھی ہے لیکن بعض اوقات وہ خوابوں کی دنیا میں کھو جاتا ہے اور یہی موقع ہو گا کہ آپ اس کی کشتی کے چپو سنبھال سکیں۔ اسے کوئی اعتراض نہیں ہو گا۔ جوزا کی نظریں ہمیشہ مستقبل پر رہتی ہیں۔ اس طرح وہ آنے والے بدتر حالات کا اندازہ بھی لگا لیتا ہے۔ آپ جیسی ذہین عورت اگر اس موقع پر اس کی رہنمائی کرے تو اسے زیادہ خوشی ہو گی۔

جوزا مرد کے ساتھ زندگی گزارتے ہوئے آپ کو کبھی بوریت محسوس نہیں ہو گی۔ گھر میں دوستوں کی آمدورفت جاری رہے گی اور جوزا شوہر کے یہ دوست آپ کے لئے بھی دلچسپی کا باعث بنیں گے۔ برج جوزا کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد عام طور پر دو پہلوؤں کے مالک ہوتے ہیں۔ ایک دن کی طرح روشن اور دوسرا رات کی طرح تاریک اسے آپ دہری شخصیت کہہ سکتی ہیں۔ وہ کسی وقت آپ کو بہت زیادہ خوش نظر آئے گا اور کسی وقت اداسی کا خول چڑھا لے گا لیکن بہرحال اداسی کا یہ وقفہ زیادہ طویل نہیں ہو گا۔

جوزا مرد میں جنس مخالف کے لئے بے پناہ کشش ہوتی ہے۔ یہ فلرٹ کے بھی دلدادہ ہیں لیکن محض تفریح کی حد تک۔ جوزا مرد اچھا باپ بھی ثابت ہوتا ہے اور کھیل ہی کھیل میں بچوں کی تربیت بھی کرتا رہتا ہے۔

## سرطان مرد:

اگر آپ کسی سرطان مرد کی طرف مائل ہیں تو اپنے بڑھتے ہوئے قدم روک لیجیے کیونکہ اس برج کے زیر اثر پیدا ہونے والے کسی مرد سے آپ کے تعلقات زیادہ خوشگوار ثابت نہیں ہوں گے۔ سرطان مرد انتہائی حساس ہونے کے ساتھ موڈی بھی ہے۔ یعنی گھڑی میں تولہ گھڑی میں ماشہ۔ آپ کی کوئی معمولی سی بات بھی اس کی دل آزادی کا باعث بن سکتی ہے۔ سرطان مرد میں آپ کو وہ خصوصیات بھی نہیں ملیں گی جن کی آپ متلاشی ہیں لیکن اس حقیقت سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا کہ وہ آپ کی ضروریات پوری کرتا رہے گا۔

سرطان مرد کے بارے میں بعض اوقات آپ کو محسوس ہوگا جیسے وہ دنیا سے بے خبر الو کی طرح اونگھ رہا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اس طرح اونگھتے ہوئے بھی وہ ہر بات سے باخبر رہے گا۔ انسانی طرز عمل کے بارے میں اس کی معلومات بہت وسیع ہوتی ہیں۔ دوسروں کا دکھ محسوس کر کے فوراً ان کی مدد کو پہنچتے ہیں اور اس حقیقت کو بھی نظر انداز نہیں کیا جانا چاہیے کہ سرطان مرد آپ کی رقم اور وقت کے اصراف کے سلسلے میں آپ کا بہترین رہنما ثابت ہوسکتا ہے۔ آپ جیسی عورت کے لیے کسی سرطان مرد کے ساتھ زندگی گزارنا خاصا دشوار ثابت ہوگا۔ آپ کی طرف سے کوئی معمولی سی بات بنے بنائے کھیل کو بگاڑ سکتی ہے۔ اگر آپ اس سے زیادہ ذہین ہیں تو اس راز کو اپنے تک ہی محدود رکھیے۔ اس معاملے میں اگر کبھی آپ نے اس پر برتری ثابت کرنے کی کوشش کی تو سمجھ لیجیے کہ وہ مچھلی کی طرح آپ کے ہاتھ سے پھسل جائے گا جسے دوبارہ گرفت میں لینا بہت مشکل ہوگا۔ سرطان مرد کی ایک خاصیت یہ بھی ہے کہ دن بھر کے کام کاج کے بعد جب وہ گھر میں داخل ہوتا ہے تو دنیا کی کوئی طاقت اسے گھر سے نکلنے پر مجبور نہیں کرسکتی۔ یہ شخص اپنی ماں کو سب

سے زیادہ اہمیت دیتا ہے۔ ماں کے خلاف کوئی بات اس کے لئے ناقابل برداشت ہو گی اس لئے آپ کو اس سلسلے میں بہت زیادہ محتاط رہنا ہو گا۔ سرطان مرد ایک مثالی باپ ثابت ہوتے ہیں۔

## اسد مرد:

برج اسد کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کو جاننے کے لئے ضروری نہیں کہ پہلے اس سے محبت کی جائے اس کے بارے میں اتنا ہی کہہ دینا کافی ہے کہ وہ جس لڑکی پر نگاہ ٹکا دیتا ہے اس کے لئے اپنے قدموں پر کھڑے رہنا مشکل ہو جاتا ہے۔

اسد مرد جارحانہ فطرت کا مالک ہے۔ وہ جس چیز کو چاہتا ہے حاصل کر لیتا ہے۔ محبت کے معاملے میں بھی وہ دوسروں سے قدرے مختلف ہے۔ جو لڑکی اسے پسند آ جائے کسی دوسرے کو اس کی طرف دیکھنے کی بھی اجازت نہیں دیتا۔ افیئرز کے دوران وہ اپنی محبوبہ پر نوازشات کی بارش کر دیتا ہے۔ اس کا بس چلے تو محبوبہ کی جھولی ہیرے جواہرات سے بھر دے لیکن اس وقت آپ کو بہت زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ کوئی معمولی سی غلطی آپ کی زندگی کی بربادی کا باعث بن سکتی ہے۔ وہ چونکہ جارحانہ فطرت کا مالک ہے اس لئے شروع میں اس کا رویہ آپ کو ناگوار گزرے گا لیکن رفتہ رفتہ وہ آپ کو بھی اپنا ہم آہنگ بنا لے گا۔ اس کی تنک مزاجی کے باعث آپ کو ہمیشہ محتاط رہنا پڑے گا کہ کوئی بات خلاف مزاج نہ ہونے پائے۔ اگر آپ اسے قابو میں رکھنے کے فن سے واقف ہو جائیں تو یقین کر لیجئے کہ دنیا میں اس سے زیادہ چاہنے والا مرد اور کوئی نہ ہو گا۔

اسد مرد چونکہ جارحانہ فطرت کا مالک ہے اس لئے ہر معاملے میں بالادستی چاہتا ہے۔ اپنی بالادستی قائم رکھنے کے لئے وہ کسی بھی اقدام سے گریز نہیں کرے

گا۔ وہ کسی کی ماتحتی میں کام کرنا پسند نہیں کرتا۔ اگر ماتحتی میں کام کر بھی رہا ہو تو سمجھ لینا چاہیے کہ وہ اندر ہی اندر بالادستی حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہے اور وہ ایسے معاملوں میں بہت جلد کامیابی حاصل کر بھی لیتا ہے۔ اسد مرد کی دوستی کا حلقہ خاصہ وسیع ہوتا ہے۔ ان کی خاطر تواضع میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھتا لیکن دوسری طرف وہ اچھا باپ ثابت نہیں ہو سکتا۔ بچوں کی دیکھ بھال آپ کو خود کرنا ہو گی۔

## سنبلہ مرد:

کسی سنبلہ مرد کو چاہنے والی لڑکی کو یہ بات ذہن نشین رکھنی چاہیے کہ وہ دوسروں کے سامنے اس سے اظہار محبت کرنے یا بے تکلف ہونے کی کوشش نہ کرے۔ کیونکہ وہ جذبات کے اس مظاہرے کو پسند نہیں کرتا بلکہ اس کے خیال میں یہ معاملات گھر کی چار دیواری کے اندر تک ہی محدود رہنے چاہئیں۔ آپ کے بارے میں مکمل اطمینان حاصل کر لینے کے بعد وہ آپ پر اس قدر محبت نچھاور کرے گا کہ آپ کو اپنی کوتاہ دامنی کی شکایت ہو گی۔

یہ بات بھی ذہن نشین رہنی چاہیے کہ سنبلہ مرد محبت کے معاملے میں کسی حد تک ٹھنڈے مزاج اور شرمیلے پن کا مالک ہے۔ اس سلسلے میں اس سے کسی شوخی کی توقع نہیں کی جانی چاہیے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ مردہ دل ہے۔ اس کا دل محبت کے جذبات سے معمور ہے مگر اپنی فطرت کے باعث وہ کھل کر اس کا اظہار نہیں کر سکتا۔ اپنی زندگی میں باعمل ہونے کے باعث محبت کے معاملات میں بھی وہ کوئی کوتاہی نہیں کرنا چاہتا۔ کسی لڑکی کا انتخاب کرنے سے پہلے اس کے بارے میں پوری طرح اطمینان کر لینا ضروری سمجھتا ہے۔

سنبلہ مرد سو فیصد گھریلو ہے۔ یہ بھی امکان ہے کہ گھر کے معاملات میں اسے آپ سے زیادہ دلچسپی ہو۔ صفائی پسند اتنا کہ گھر میں فرش پر کوئی تنکا بھی نظر آ

جائے تو اس کا مزاج بگڑ جاتا ہے۔ اگر آپ اسے خوش رکھنا چاہتی ہیں تو آپ کو سب سے زیادہ توجہ گھریلو امور میں دینا ہوگی۔ آپ کے بچے بھی صاف ستھرے ہونے چاہئیں بصورت دیگر آپ کو شوہر کی ناراضگی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## میزان مرد:

اگر عورت کا تعلق برج دلو اور مرد کا برج میزان سے ہے تو دونوں کی خوشگوار ازدواجی زندگی میں کسی قسم کا شبہ نہیں کرنا چاہئے۔ میزان مرد عورتوں کو سمجھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور ان سے نباہ کرنا بھی جانتے ہیں۔ عورتیں بھی ان کی رفاقت میں اپنے آپ کو پرسکون اور محفوظ سمجھتی ہیں۔ بعض میزان مرد متلون مزاج ہوتے ہیں اور وقتاً فوقتاً دوسروں کے لئے الجھنیں پیدا کرتے رہتے ہیں۔ یہ لوگ کبھی تو محبت کے معاملے میں بہت گرمجوشی اور کبھی سردمہر ثابت ہوتے ہیں لیکن ان کی یہ کیفیت عارضی ہوتی ہے۔

ان کا معیار حسن مردوں سے مختلف ہوتا ہے۔ اگر وہ کسی کے حسن کی تعریف کریں تو سمجھ لینا چاہئے کہ ان کی یہ تعریف بیجا نہیں ہو سکتی۔ پسند اور ناپسند کے معاملے میں بھی وہ منفرد ہیں۔ اگر کوئی بات ناپسند ہو تو خاموشی اختیار کئے رہتے ہیں۔ سکون اور ماحول کی ہم آہنگی ان کے لئے بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ اپنی زندگی کو پرسکون بنانے کے لئے یہ لوگ بعض اوقات جھوٹ بولنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔ ناخوشگوار ماحول اور لڑائی جھگڑوں سے ہمیشہ دور رہتے ہیں۔ میزان مرد کے بارے میں یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ اس کی قوت فیصلہ کسی حد تک کمزور ہوتی ہے اور کوئی فیصلہ کرنے میں بہت تاخیر سے کام لیتے ہیں۔ اس کے ساتھ ہی یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ وہ حق پر یقین رکھتے ہیں اور ہر بات کو متوازن رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ وہ فطرتاً امن پسند ہوتے ہیں اور لڑائی جھگڑوں سے خوفزدہ رہتے ہیں۔ وہ عموماً

متوازن، متحمل، ایماندار اور ہمدرد ہوتے ہیں۔ باپ کی حیثیت سے بھی وہ نرم مزاج اور ہمدرد ہوتے ہیں۔

## عقرب مرد:

عقرب مرد کو سمجھنا بہت دشوار ہوتا ہے۔ وہ بہت حساس ہوتے ہیں اور معمولی معمولی باتوں پر بھڑک اُٹھتے ہیں۔ محبت کے معاملے میں وہ بہت صاف گو اور بے باک ہوتے ہیں۔ ان سے پہلی ملاقات آپ کو یہ تاثر دے گی جیسے آپ ان کے بغیر ایک لمحہ بھی نہ جی سکیں مگر بہت جلد آپ ان سے اکتاہٹ سی محسوس کرنے لگیں گی۔ ایسے موقع پر کوئی بہت معمولی سی بات بھی تعلقات قطع کرنے کا باعث بن سکتی ہے۔ اگر آپ واقعی اس برج کے حامل کسی مرد کے ساتھ زندگی گزارنا چاہتی ہیں تو عافیت اسی میں ہے کہ اس کی تلخ و ترش باتیں بھی خاموشی سے سنتی رہیے۔ اگر آپ نے اس کے راستے میں آنے کی کوشش کی تو یقین کر لیجئے کہ راستے پر آپ بالکل تنہا رہ جائیں گی۔ برج عقرب کے زیر اثر پیدا ہونے والے لوگ خاصے ذہین اور سمجھدار ہوتے ہیں اور ہر کام میں جلد سے جلد کامیابی حاصل کر لینے کے خواہش مند رہتے ہیں۔ ناکامی کی صورت میں ان کا غصہ عروج پر پہنچ جاتا ہے۔ ممکن ہے آپ کو گھریلو معاملات سے کچھ دلچسپی ہو مگر عقرب مرد کو گھریلو امور سے قطعاً کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ وہ ایسے کاموں کو عموماً نظر انداز کر جاتے ہیں جن کا تعلق گھر سے ہو۔ عقرب مرد محبت کے معاملے میں بہت زیادہ جذباتی ہوتے ہیں۔ عورتیں اس گرمجوشی کو خلوص سمجھ کر ان کی طرف مائل ہو جاتی ہیں مگر بعد میں انہیں اپنے اس فیصلے پر پچھتانا پڑتا ہے۔ عقرب مرد مثالی باپ ثابت ہوتے ہیں وہ بچوں سے بہت محبت کرتے ہیں اور عام طور پر ان کے بچوں کی تعداد بڑی ہوتی ہے۔

## قوس مرد:

اگر آپ نے برج قوس کے حامل کسی مرد کو اپنا شریک حیات بنانے کا فیصلہ کیا ہے تو آپ کو جان لینا چاہئے کہ یہ اس مرد کو جھکانے کے لئے آپ کو بڑی حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا کیونکہ اس برج سے تعلق رکھنے والے مرد عام طور پر شادی سے کتراتے ہیں۔ ویسے مجموعی طور پر قوس مرد بڑے خوش اخلاق، محنتی اور صحت مند ہوتے ہیں۔ ان میں زندگی کے راستوں پر آگے بڑھنے کا حوصلہ دوسروں کے مقابلے میں کچھ زیادہ ہی ہوتا ہے اور وہ دوسروں کو بہت جلد متاثر کر لینے کی صلاحیت بھی رکھتے ہیں۔ ان میں دوستی کا جذبہ بھی بہت زیادہ ہوتا ہے اور چہرے پر ہر وقت مسکراہٹ سی کھیلتی نظر آتی ہے۔ بیشتر معاملات میں وہ فراخدلی اور فراخ ذہن کے مالک ہوتے ہیں۔ آپ سے عہد و پیماں کے ساتھ وہ دوسری لڑکیوں سے بھی فلرٹ کرتے رہیں گے اور اس معاملے میں آپ پر بھی کوئی پابندی عائد کرنے کی کوشش نہیں کریں گے۔ اگر آپ آزاد منش ہیں تو قوس مرد سے شادی کے بعد آپ کو مایوسی نہیں ہوگی اور آپ شادی کے بعد بھی اپنی پرانی سرگرمیاں جاری رکھ سکتی ہیں۔ اگر کبھی وہ آپ کو اپنے دوستوں کے ساتھ گھر سے باہر رکھنا چاہے گا تو دوسرے دن اسے گھر کا باورچی خانہ سنبھالنے میں کوئی اعتراض نہ ہوگا۔ اس دوران آپ کو اپنی سرگرمیاں جاری رکھنے کی پوری آزادی ہوگی۔ یہاں یہ بتا دینا بھی ضروری ہے کہ قوس مرد کو گھریلو امور سے زیادہ دلچسپی نہیں ہوتی۔ اس کا زیادہ وقت کاروبار یا سیاحت کے سلسلے میں گھر سے دور رہ کر ہی گزرتا ہے۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وہ آپ کو کچن سے نکال کر کھانا کھلانے کے لئے کسی ہوٹل میں لے جائے اور ایسا اکثر ہوگا۔ آپ کو اپنے دوستوں سے ملا کر بھی اسے خوشی ہوگی اور وہ دانستہ طور پر آپ کو کبھی کوئی تکلیف پہنچانے کی کوشش نہیں کرے گا۔ قوس مرد اچھے باپ

ثابت ہوتے ہیں لیکن بچوں میں دلچسپی اس وقت لیتے ہیں جب وہ پالنے سے نکل کر اپنے پیروں پر چلنے لگتے ہیں۔

## جدی مرد:

برج جدی کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد بظاہر سنجیدہ، غیر جذباتی اور سرد مزاج ہوتے ہیں لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ بالکل ہی ڈڈ ہوتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ دوسرے کاموں کی طرح محبت کے معاملے میں بھی وہ سوچ بچار کے بعد ہی قدم اٹھاتے ہیں اور دوسرے مردوں کی طرح عورتوں کے پیچھے سڑکوں اور گلیوں کی خاک نہیں چھانتے پھرتے۔ ان کے معاملے میں کہا جا سکتا ہے کہ انہیں محبت کے معاملے میں سرد مہر سمجھنا بہت بڑی غلطی ہوگی۔ جب تک وہ صحیح انتخاب تک نہیں پہنچتے ان کے بارے میں ایسا تاثر ضرور ملتا ہے مگر صحیح لڑکی کے انتخاب کے بعد ان کے جذبات پوری شدت سے ابھر کر سامنے آجاتے ہیں۔

جدی مرد عموماً قیادت کو ترجیح دیتے ہیں اور ان میں آگے بڑھنے کا حوصلہ بھی ہوتا ہے۔ وہ جس کام میں ہاتھ ڈالتے ہیں اسے کبھی ادھورا نہیں چھوڑتے۔ وہ فضول خرچ نہیں ہے اور پیسے کی قدر و قیمت سے پوری طرح آگاہ ہے اور آڑھے وقت کے لئے کچھ نہ کچھ بچا کر ضرور رکھتا ہے۔ اس کی نگاہ ہمیشہ مستقبل پر رہتی ہے اور یقین کر لینا چاہتا ہے کہ بڑھاپے میں اسے یا اس کے بیوی بچوں کو کوئی دشواری پیش نہیں آئے گی۔ جدی مرد گھریلو امور پر بھی نگاہ رکھتے ہیں۔ ان کی خواہش رہتی ہے کہ اخراجات انہیں کے ہاتھ میں رہیں اور وہ وقتاً فوقتاً اخراجات کا حساب بھی طلب کرتے رہتے ہیں۔ جدی مرد یہ بھی یقین کر لینا چاہتا ہے کہ وہ جس لڑکی سے شادی کر رہا ہے وہ زندگی کے معاملات میں اس کا ہاتھ بٹاتی رہے گی۔ جدی مرد اگرچہ ذمہ دار باپ ثابت ہوتا ہے مگر بعض اوقات اسے اپنے بچوں کو سمجھنے میں

خاصی دشواری پیش آتی ہے۔

## دلو مرد:

برج دلو کے زیر اثر پیدا ہونے والا مرد آپ ہی کی فطرت کا مالک ہے۔اس کی سوچ دوسروں سے بہت آگے ہوتی ہے۔چونکہ آپ کا تعلق بھی اس برج سے ہے لہٰذا کہا جا سکتا ہے کہ آپ دونوں مل کر کسی دشواری کے بغیر زندگی کے ہر چیلنج کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔دلو مرد کی فطرت محبت سے عبارت ہے۔یہاں تک کہ وہ اپنے دشمنوں سے بھی محبت کرتا ہے۔اس کے حلقہ احباب میں ہر قسم کے لوگ شامل ہوتے ہیں اور یقینا آپ بھی اس کے ان دوستوں میں دلچسپی لیں گی۔

اگر کسی دلو مرد سے آپ کا رومانس چل رہا ہے تو آپ اکثر و بیشتر الجھن کا شکار رہیں گی کیونکہ رومانس کے شعبے میں اظہار خیال کرتے ہوئے وہ خاصی دقت محسوس کرے گا لیکن یہ انتظار آپ کے لئے بے حد مفید ثابت ہو گا۔چونکہ آپ بھی اسی فطرت کی حامل ہیں اس لئے یہ انتظار آپ کو زیادہ ناگوار نہیں گزرے گا اور اس دوران آپ کو اسے سمجھنے میں خاصی مدد ملے گی۔لیکن بعض اوقات اسے سمجھنے میں آپ کو خاصی دشواری پیش آئے گی۔کوئی معمولی سی بات اس کی ناراضگی کا باعث بن سکتی ہے اور آپ یہ سوچنے پر مجبور ہوں گی کہ اب علیحدگی کا وقت آن پہنچا لیکن یقین رکھئے پریشانی کی کوئی بات نہیں۔اس کی یہ کیفیت عارضی ہو گی اور وہ بہت جلد سب کچھ بھول جائے گا۔اگر آپ کا جیون ساتھی برج دلو سے تعلق رکھتا ہے تو ابتدائی سالوں کے دوران آپ کو کسی قدر مالی دشواریاں پیش آسکتی ہیں لیکن بعد میں یہ مشکلات خودبخود رفع ہوتی چلی جائیں گی۔دلو مرد عمر کے آخری حصے میں نہایت کامیاب، نامور اور مالی طور پر مستحکم لوگ ثابت ہوتے ہیں۔

دلو مردوں کی سب سے بڑی خصوصیت ان کی فراخدلی ہوتی ہے۔وہ ایک مہربان اور چاہنے والا شوہر ہوتا ہے۔اس کے خوابوں اور تصورات پر جھنجھلانے یا لڑنے کی بجائے آپ کو اس کی حوصلہ افزائی کرنی چاہیے۔وہ بچوں سے بھی محبت کرتا ہے۔

## حوت مرد:

برج حوت سے تعلق رکھنے والا مرد' برج دلو سے تعلق رکھنے والی عورت کا بہترین رفیق ثابت ہو سکتا ہے۔وہ محبت میں جذباتی اور پرخلوص ہونے کے ساتھ ساتھ سنجیدہ اور باعمل ہوتا ہے۔وہ آپ کی ہر خواہش پوری کرنے کے لئے کوشاں رہے گا اور آپ کو تحائف سے لاد دے گا۔وہ کبھی کبھی تصورات کی دنیا میں اس طرح کھو جائے گا جیسے گرد و پیش کے ماحول سے قطعی لاتعلق ہو لیکن ایسا نہیں ہو گا۔تصورات میں کھوئے رہنے کے باوجود وہ حقیقت کی دنیا ہی میں رہتا ہے اور اپنے خوابوں کی تعبیر حاصل کرنے کی کوشش کرتا رہتا ہے۔دنیاوی طور پر حوت مرد محنتی اور کامیاب ہوتے ہیں۔وہ ترقی کے لئے اور مالی استحکام کے لئے مسلسل جدوجہد کرتے رہتے ہیں۔اس سلسلے میں وہ آپ سے کسی قسم کی مدد نہیں لینا چاہیں گے لیکن اگر زندگی کی جدوجہد میں آپ اس کے شانہ بشانہ کام کریں تو یہ ایک مناسب اقدام ہو گا۔

حوت مرد قناعت پسند ہوتے ہیں اور ہر قسم کے حالات میں اپنے آپ کو ڈھالنا جانتے ہیں۔وہ رقیق القلب ہوتے ہیں اور ہر وقت غریب اور نادار لوگوں کی مدد پر آمادہ رہتے ہیں مختصراً وہ مقبول اور محبوب لوگ ہوتے ہیں۔وہ زبان سے کسی کی مخالفت نہیں کرتے لیکن اپنے مخالفین سے تصوراتی جنگ جاری رہتی ہے۔حوت مرد اپنی محنت کے بل بوتے پر جلد ہی ترقی کی منازل طے کر لیتے ہیں

اور بہت جلد دولت کے حصول کے ساتھ ساتھ اپنا رسوخ بھی قائم کر لیتے ہیں۔

## موافق رنگ

### نیلا رنگ:

روحانیات اور تازگی بخشنے والا، بزرگی، دیانتداری اور پاکیزگی کا حامل، اطاعت پسند اور فرض شناس، درست فیصلہ کرنے والے، مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے، آرٹ سے لگاؤ رکھنے والے، روحانی طاقت میں ممتاز، سرخ شیڈ کی آمیزش سے مایوس انسان۔

### سبز رنگ:

بڑی خوبیوں کے حامل، نیک دل اور رحم دل، نیکی پھیلانے اور اس کی راہ پر چلنے والے، وقت آنے پر بڑی سے بڑی قربانی دینے والے، ہیجانی کیفیت میں سکون بخش، بڑے ایماندار اور قابل اعتماد، پرسکون اور پرامید، ذہنی ڈپریشن سے نجات پانے والے۔

## موافق پھول

### آبی نرگس:

انتظار کی علامت، یاس زدہ، زندگی کے تاریک پہلو دکھلانے والا، شکوہ و شکایت پیدا کرنے والا، محبت وخلوص سے مبرا، کوئی دغا دے تو مدتوں بھولنے نہ پائیں۔ علم و ادب کے متوالے، لٹریچر اور شاعری کے پروانے، فنکارانہ صلاحیت، خود پسند، اپنی انا کے خول میں رہنے والے، تنہائی پسند، دولت سے زیادہ رغبت نہ رکھنے والے، تحقیقی کام کرنے کی صلاحیت سے مالامال، معمولی سے کام پر توجہ مرکوز

کرنے والے۔ خواتین اداس، تنہائی پسند، انجانی خوشیوں کی متلاشی، پرسکون اور ٹھنڈی ٹھنڈی، اندر سے بے چین اور بے سکون۔

## موافق پتھر

### عقیق:

درویش پتھر، خوشحال زندگی، آلام و آفات سے چھٹکارا دینے والا، پرخطر سفر کی نگہبانی اور حفاظت کرنے والا، شیطان کو بھگانے والا، کینہ اور بغض سے مبرا کرنے والا سحر اور جادو کا توڑ، پاک صاف زندگی کا ضامن، خون کی تمام بیماریوں، خون حیض کی زیادتیوں کو روکتا ہے۔ مفرح قلب اور دافع خفقان، کیڑوں کے زہر کا دافع، دماغی فالج، پیشاب میں خون اور پھیپھڑوں میں خون آنے کو روکتا ہے۔

### نیلم:

لمحوں میں فقیر سے شہنشاہ بنانے والا، جادو ٹونہ ختم کرنے والا، محبت بڑھانے والا، دلی تمنائیں پوری کرنے والا، دشمن کو مغلوب کرنے والا، ہر مقصد میں کامیابی بخشنے والا، عزت، شہرت اور وقار میں اضافہ کرنے والا، آئیڈیل محبوب کے حصول میں معاون، اولاد پر اثر ڈالنے والا، قدر و منزلت، تحمل، سکون، بردباری، ثابت قدمی، بلند حوصلگی بخشنے والا، شخصیت کو پرکشش بنانے والا اور بصارت کو تیز کرنے والا، دافع آسیب، دل و دماغ کو طاقت بخشنے والا، تمام بیماریوں کے لئے اکسیر، خون کی بیماریوں کا شافی علاج، نکسیر کو پھوٹنے سے روکنے والا اور بخار کی شدت کم کرنے والا۔

## پکھراج:

جادو ٹونے کے اثرات سے مبرا کرنے والا' محبوب کے دل میں محبت اور کشش پیدا کرنے والا' قوت بالیدگی بڑھانے والا' ازدواجی زندگی کو خوشگوار بنانے والا' آئیڈیلز کے حصول میں بے حد مددگار' حق و انصاف اور رحم کے جذبات پیدا کرنے والا' عملی زندگی میں جستجو کی طرف مائل کرنے والا' سہانے خوابوں کو حقیقت کا روپ دینے والا' غصہ اور غم ختم کرنے والا' دل کے عارضہ سے حفاظت میں رکھنے والا' دوران خون کی تمام بیماریوں کا معالج' بواسیر سے نجات دلانے والا' جزام اور پھلبھری سے نجات بخشنے والا' بلڈ کینسر' پیچش و اسہال کے لئے مفید۔

## حجر القمر:

روزگار کے ذرائع میں ترقی کا معاون' وفاشعاری کا موجب' عزت و توقیر کا باعث' نحوست کو ختم کرنے والا' خوف اور دہشت کو بھگانے والا' سنہرے خوابوں کی تعبیر' درخت پر باندھنے سے زیادہ پھل دینے والا' دل کو مضبوط بنانے والا' جنون کو ختم کرنے والا' خفقان' نسیان اور مالیخولیا کا شافی علاج اور اعصابیت' شیزوفرینا کی بیماری میں اکسیر' جذام' برص' صرع یعنی مرگی کا شافی علاج۔

## عددی قوت

قابل تعریف اوصاف کے مالک، محتاط انداز اور صبر وتحمل کے عادی، عظمت والے، پر اعتماد زندگی گزارنے والے، بیرونی پریشانیوں سے مبرا، مستقبل مزاجی سے قدم اٹھا کر خاطر خواہ کامیابیاں حاصل کرنے والے، راست باز، خوش وضع، دیانتدار، بااعتماد، خلوص دل سے دوسروں کی مدد کرنے والے، بہترین صفات کے حامل، مستقل مزاج، زندگی کے راستے پر نہ ڈگمگانے والے، لوگ ان

سے بہت جلد نالاں، زود رنج، بے انتہا حساس، جذبات یک دم مجروح کر لینے والے۔

## عالمی شہرت کے افراد

کلارک گیبل، چارلس ڈارون، گلیلیو، روز ویلٹ، جم براؤن، تھامس ایلوا ایڈیسن، ابراہم لنکن، فرانسس بیکن، ابن بطوطہ، شہنشاہ بابر، چارلس ڈکنس، مولانا محمد یوسف بنوری، وشواناتھ، ریگن، نواب بہادر یار جنگ۔



# بُرج حوت (Pisces)

(۲۰ فروری تا ۲۰ مارچ)

## تجزیاتی خاکہ:

| | | |
|---|---|---|
| منطقۃ البروج میں اس کا نمبر | = | ۱۲ |
| حاکم سیارہ | = | مشتری و نیپچون |
| علامت برج | = | دو مچھلیاں |
| عنصر | = | آبی |
| عددی حروف | = | ذ' چ |
| خوش نصیبی کا عدد | = | ۷ |
| خوش نصیب نگینہ | = | عقیق' زمرد' نیلم |
| خوش نصیبی کا رنگ | = | ارغوانی' بنفشی جامنی |
| خوش نصیب دن | = | جمعرات |
| خوش نصیبی کے دیگر اعداد | = | ۱۶' ۲۵' ۳۴' ۴۳' ۵۲ |
| خوش نصیبی کا پھول | = | گل سوسن |
| خوش نصیب دھات | = | پلاٹینیم |

| | | |
|---|---|---|
| ماہیت | = | ذوجسدین |
| خوش نصیب بروج | = | سرطان' عقرب |
| غیرخوش نصیب بروج | = | جوزا' سنبلہ' قوس |
| دوست بروج | = | حمل' ثور' جدی' دلو |
| غیر دوست بروج | = | اسد' میزان |
| حصہ جسم سے تعلق | = | پاؤں' جگر |
| کلید وجود برج | = | حدود |
| کلید سیارہ | = | وسعت' تحفظ' نرم خوئی و مواقع' سنسنی خیزی' ایذا رسانی' احساس فطرت' جذباتیت فریب دہی |
| بیماریاں | = | ٹخنوں کا درد' انگوٹھوں کا درد' پھیپھڑوں کی بیماریاں' ریاح' لنگڑا پن' کولہوں کے جوڑوں کا درد' گنٹھیا' نظام ہضم کی خرابی اور کمزوری' آنکھوں کی بیماری |
| پیشے | = | ڈرامہ نگاری' شاعری' مصوری' اداکاری' میڈیا' نرسنگ' فوڈ بزنس' ہوٹل' فرنیچر سازی' ناشر' نقاد' معلم |
| موزوں مقامات | = | پرتگال' سپین' آسٹریلیا' اسکندریہ |

اٹلی

# جوتے افراد کی خوبیاں اور خامیاں

## شخصیت وکردار:

اشتعال دلانے پر فوراً غصے سے مغلوب ہو کر بہت بڑا نقصان کرنے والا. وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اشتعال سرد ہو جاتا ہے۔غصہ ختم ہو جاتا ہے. جوش میں جلد آ جاتا ہے. ناراضگی. خفگی اور غصہ وقتی. ڈانٹنے کا انداز درست۔

## کاروباری صلاحیت:

درمیانے درجے کا کاروبار بہتر طریقے سے چلانے والے، بڑے بزنس کے لائق نہیں، حکم چلانا پسند نہیں کرتے، بھروسہ اور اعتماد میں لانے، دوسروں سے کام لینا گوارا کرنے والے، شہر بہ شہر پھرنے والے اور اس سے سکون اور اطمینان حاصل کرنے والے، سیر وتفریح زیادہ پسند کرنے والے، ایئر لائن کے لئے بے حد موزوں، ملازموں کے لئے نرم دل اور رحم دل، ان کے ساتھ بہترین سلوک کرنے والے، دل میں ملازمین کے لئے اچھے جذبات رکھنے والے، ملازمین کی غلطی پر باز پرس کی بجائے ان کو ان کے حال پر چھوڑ دینے والے، خورد ونوش کے کاروبار میں زیادہ لگن، ریستورانوں میں جانا اچھا لگتا ہے۔کھانے کا اعلیٰ ذوق رکھنے والے، سلیقہ پسند اور نفاست پسند، اعلیٰ درجے کے کھانے تیار کرنے کے ماہر، بطور تاجر کامرانیاں اور کامیابیاں حاصل کر کے منافع کمانے والے، ایک وقت میں دو دو کاروبار سنبھالنے کی فطری صلاحیت والے، دوسروں پر اعتماد اور بھروسہ کرنے والے، صنعت وحرفت کے لئے بے حد موزوں، دباؤ کا جلد شکار ہونے والے، کارکنوں سے وعدے پورے کرنے والے، سر پر پڑنے والی ذمہ

داری سے کامیابی سے ہمکنار ہونے والے۔

## سماجی خدمت:

سیاست اور سماجی خدمت کے کاموں میں نہایت موزوں اور باصلاحیت، بیمار افراد کی تیمار داری بہتر طریقے سے کرنے والے، تعلقات عامہ کے کاموں کو خوش اسلوبی سے نپٹانے والے، دماغی امراض کے مریضوں پر بخوبی کنٹرول کرنے والے، ان کے مسائل کو صبر وضبط سے حل کرنے والے، اس معاملے میں اپنا ثانی نہ رکھنے والے۔

آرٹس اور فنون لطیفہ میں دلچسپی رکھنے والے، پرشوق انداز کے حامل، اچھے فنکار اور بہترین نقاد، کتب خانے کے اچھے منتظم، آرٹ گیلری کا بخوبی انتظام سنبھالنے کے قابل، نظم وضبط باآسانی قائم کرنے والے، بہترین افسانہ نگار، شاعر اور ڈرامہ نگار، تصوراتی مزاج، بہترین ناول نگار، جذبات کا بہترین اظہار کرنے والے، اچھے ڈیزائنر کی صفات کے حامل، نت نئے فیشن ڈیزائن کرنے والے۔

## لگن اور شوق:

کام کو دلچسپی اور شوق سے انجام دینے والے، دن رات ایک کرنے والے، جس کام میں دلچسپی نہ ہو اسے فوراً چھوڑ دینے والے، مرضی کا کام حاصل کرنے کے لئے کوشاں اور ملنے پر بہترین طریقے سے تکمیل کو پہنچانے والے اور خوشی پانے والے، تحقیقی کاموں میں بے حد دلچسپی رکھنے والے، کام نئے اور جدید خطوط پر کرنے والے، طبی تحقیقات، نفسیات، جاسوسی کے کام کو اپنے مزاج اور طبیعت کے موافق پانے والے اور ان کو جدید تشکیلات دینے والے، اپنے جذبہ تجسس وتحقیق کے سہارے آگے ہی آگے بڑھنے والے اور اپنے تحقیق کا ماحصل

کامیابیوں اور کامرانیوں کو اجاگر کرنے والے. خوب ترقی کر کے بہترین فوائد حاصل کرنے اور دوسروں کو بھی مفادات پہنچانے کا سبب بننے والے، اپنی مرضی پر مبنی کاموں میں بے حد دلچسپی رکھنے والے، خلاف مرضی کاموں سے باغی اور لوگوں کو بدظن کرنے والے۔

## نفسیاتی ماہیت:

ٹھوس نفسیاتی ماہیت رکھنے والے اور لوگوں کو متاثر کرنے والے، اپنے اندر فرائض سرانجام دینے کا احساس اور جذبہ رکھنے والے، اپنے انداز میں سلیقے، قرینے سے کام کرنے والے، انتہائی خلوص، عقل مندی اور دانشوری کے ساتھ اپنے فرائض سرانجام دینے والے، اپنا مستقبل شاندار اور محفوظ بنانے کے خواہاں، اسے شاندار بنانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگانے والے، پوری محنت اور جدوجہد سے اسے سرانجام دینے والے، شاندار مستقبل حاصل نہ کر سکنے پر بے چین اور بے قرار، کسی بھی حال میں طمانیت اور سکون محسوس نہ کرنے والے اور اپنی فطری صلاحیتوں پر بے حد افسوس اور تاسف کرنے والے۔ دوسروں کو فائدہ پہنچانے والے کام میں بھی دلچسپی لینے والے، بنی نوع انسان کی خدمت کر کے خوشیاں اور مسرتیں حاصل کرنے والے۔

## منفی سوچیں:

منفی سوچوں کے طاری ہونے پر اپنا کیریئر تباہ کر لینے والے، ایسے میں ان کے لئے مکمل خاموشی اور آرام کی اشد ضرورت ہوتی ہے۔ بے حد دریا دل، دوسروں کی مدد پر بے دریغ روپیہ خرچ کرنے والے، مدد طلب کرنے کے لئے محبت اور خلوص پیکر، شریک کار کی حیثیت سے بڑے مہربان، شفیق لوگوں کو پرکھنے

کی صلاحیت سے معمور اور دوسروں کے اخلاق کا بہتر طور پر اندازہ لگا سکنے والے۔

## مروت و اخلاق:

مجسمہ مروت اور اخلاق، محبت کے جذبات سے بھرپور، نرمی سے کام لینے والے، دوسروں کی کمزوریوں سے فائدہ نہ اٹھانے والے بلکہ پوشیدہ رکھنے والے۔ طعنہ زنی سے دور بھاگنے والے، باز پرس نہ کرنے والے، اپنے ساتھی کو کسی مشکل، الجھن اور مصیبت میں نہ پھنسنے دینے والے اور اسے ہر طرح محفوظ رکھنے کی کوشش کرنے والے، اچھے اور برے دنوں کا ساتھی، دوسروں کے سامنے ذلیل نہ کرنے والے، رفیق کی عزت کو خاک میں ملانے کی بجائے اس کے لئے سینہ سپر ہو جانے والے، اپنے شراکت دار کا ہر طرح سے احترام کرنے والے اور اکثر نقصان اٹھانے والے، معقول اور اچھی غذا کھانے والے، حسین اور صحت مند نظر آنے والے، چہروں سے حسن و شباب جھلکانے والے، کنجوسی سے اجتناب کرنے والے، برے وقت کے لئے پس انداز کرنے والے، آڑے وقت میں اپنی بچت سے کام لینے والے، عقل و فراست والے، انتقامی جذبوں سے پاک، انتقامی کارروائیوں کو گناہ سمجھنے والے، بغض اور کینہ سے پاک، جوا کھیلنے کے شائق، زندگی سنوارنے کے لئے جواء سے لالچ کرنے والے، منفی سوچوں کے ہاتھوں بری سوسائٹی میں پھنس جانے والے۔

## تندرستی:

سیر و تفریح کے ذریعے اپنی تندرستی کو برقرار رکھنے والے، باغات کی سیر کو پسند کرنے والے، مرغن کھانوں کے شائق، پرکشش شخصیت کے حامل، دوسرے لوگوں کو مقناطیسی انداز میں اپنی جانب کھینچنے والے، دوسروں کے لئے قربانی دینا

زندگی کا مقصد جاننے والے۔ دوسروں کی تکالیف کو خود برداشت کر کے خوش ہونے والے اور اسے انسانی معراج جاننے والے۔

## ابہام و تضاد:

ان کی طبیعت میں ابہام و تضاد کا پہلو بھی نمایاں ہوتا ہے۔ کسی بھی وقت جذبات میں آ کر غصے میں آنے والے مگر غصہ جلد اتر جاتا ہے، اپنے اندر قدرے بزدلی اور شرمیلا پن رکھنے والے، شروع شروع کام کرنے میں جھجک کا احساس رکھنے والے۔ بدعملی کی وجہ سے حقیقت پسندی سے دور ہو جانے والے، کردار کی تبدیلی دوسروں کو چونکانے کا باعث۔ ماہرانہ انداز میں بھیس بدلنے والے اور اپنے رازوں کو چھپانے کی صلاحیت رکھنے والے، انہیں مکمل طور پر جاننا اور پہچاننا بے حد مشکل ہے۔

## پختہ مزاجی:

پختہ مزاج، کبھی بھی یہ محسوس نہیں کرتے جو ترقی، شہرت، ناموری اور دولت ملے، کامیابی اور دولت کے لئے اپنے آپ کو ذلیل و خوار نہ کرنے والے، اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے دوسروں کی مدد حاصل کرنے والے لیکن مدد دینے والے کا انحصار نہ کرنے والے اور اسے کسی بھی طرح کا نقصان نہ پہنچانے والے، کسی نہ کسی انداز میں بدلہ چکا دینے والے، برے سلوک اور غلط رویہ پر بے حد دکھ اٹھانے والے اور ضمیر کے ہاتھوں کافی دیر تک ملامت پانے والے۔ یکسانیت سے گھبرا جانے والے اور بیزاری، گھبراہٹ اور اکتاہٹ اٹھانے والے۔

# ثور مرد

## خوبیاں:

کسی کو بھی اس کی بہتری کے لئے ڈانٹنے والے، اس کی بہتری کے متعلق ریمارکس جاری کرنے والے، بغض و کینہ سے پاک، صرف غلطی پر اظہار کرنے والے، دوسروں پر اعتماد اور بھروسہ کر کے ان سے کام لینے والے۔ خود بھی بااعتماد اور قابل بھروسہ، صنعت و حرفت میں کامیابی کے ذریعے مفاد حاصل کرنے والے، دوسروں کی خدمت کرتے وقت خداداد صلاحیتیں پورے عروج پر رکھنے والے۔ سیاست اور سماجی کاموں کو احسن طریقے سے انجام دینے والے، بیماروں کی صحیح معنوں میں بیمار پرسی کرنے والے۔ آرٹس اور فنون لطیفہ میں دلچسپی رکھنے والے، ہر انداز پُر شوق، اپنے مستقبل کی حفاظت، اپنی پسند کے کاموں سے کرنے والے اور بے حد خوشی محسوس کرنے والے، دریا دل، وقت پر دوسروں کی مدد کرنے والے، اچھے اور برے دنوں کے ساتھی، چٹان کی طرح مضبوط اور مستحکم۔

## خامیاں:

بہت جلد اشتعال میں آ کر غیظ و غضب میں بھر جانے والے اور نقصان اٹھانے والے، وقت کے ساتھ ساتھ اشتعال سرد اور غصہ کافور، نارمل ہو جانے والے، بے دریغ روپیہ پیسہ چھوڑنے والے، حد درجہ جذباتی، ہر وقت مایوسی میں مبتلا۔ اس بات کا وہم رکھنے والے کہ کوئی ان کی ذات سے ناجائز فائدہ اٹھا رہا ہے۔ قوت ارادی کی کمی کے باعث اکثر ناکام، حالات سے گھبرا کر اکثر منشیات میں پناہ لینے والے، اس سے حوصلے پست کرنے والے، قوت مزاحمت ختم کر لینے والے، ناکامیوں سے بے حد دلبرداشتہ ہو جانے والے، ناکامیوں کے بعد

گوشہ نشین ہو جانے والے، خود کو حالات کے بہاؤ پر چھوڑ دینے والے۔ اکثر مایوسی کا شکار، دنیا کو مصیبتوں اور ناانصافیوں سے بھرپور سمجھنے والے۔ دماغ سے زیادہ دل پر بھروسہ کرنے والے۔

## حوت۔ خاتون

### خوبیاں:

دوسروں کی بے غرض مدد کر کے خوشی محسوس کرنے والی، قربانی اور ایثار کے جذبات کے تحت ایسے مواقع تلاش کرنے والی۔ بغیر مطلب اور غرض کے دوسروں کے کام آ کر خوشی اور مسرت پانے والی، بے پناہ حسین اور پرکشش، مقناطیسی شخصیت کے ذریعے دوسروں کو اپنی جانب کھینچنے والی اور گوناگوں مفادات پہنچانے والی، ماضی سے جرأت کے ساتھ بغاوت کرنے اور دامن چھڑانے والی، طویل عرصہ تک مرد کے بغیر زندگی گزارنے والی، ضرورت محسوس ہونے پر فوری شادی رچانے والی، مرضی کے منصوبے کو فوراً پورا کرنے والی، تکمیل پسند، صاف گو، ہر بات برملا کہنے والی، گھریلو ذمہ داریوں کو بڑی خوش اسلوبی سے پورا کرنے والی، اس مقصد کے لئے اپنے بہت سے جذبوں سے دستبردار ہونے والی، وفاشعار بیوی، رومانی اعتبار سے پرسکون اور پراعتماد، رفیق حیات کی طرف سے بہت توجہ اور پیار پانے والی، گھر کو بنانے سنوارنے والی، راہ کی رکاوٹوں سے نہ گھبرانے والی، آسانی سے دھوکا نہ کھانے والی، پختہ مزاج، مردوں کو کھلی کتاب کی طرح پڑھنے والی۔

### خامیاں:

دل کی بھڑاس فوری طور پر نکالنے والی اور اس سے رنجیدہ اور کبیدہ خاطر

کرنے والی، نفرت کی وجہ سے اپنے جذبات دبائے رکھنے والی، آنسو بہانے سے تسکین پانے والی، ذرا ذرا سی بات پر آنسو بہانے والی، غمزدہ ہو جانے والی، جذباتی سرگرمیوں سے دور بھاگنے والی، مردوں کے جذبات باآسانی برانگیخت کرنے والی، نت نئی آرزوؤں میں گھری رہنے والی، مردوں کو باآسانی بیوقوف بنانے والی، ذہنی طور پر الجھی ہوئی، زندگی کی تلخ حقیقتوں کا سامنا کرنے سے گھبرانے والی، ضدی اور سرکش اور نقصان اٹھانے والی، افلاطونی عشق کرنے والی، بے راہ روی کا شکار ہو کر اپنی زندگی کو تباہ کر لینے والی، تنہائی سے گھبرانے والی. خوابوں کی دنیا میں رہنا پسند کرنے والی، جذبات کے ہاتھوں رومان، پیار اور محبت میں نقصان اٹھانے والی، اپنی ذمہ داریوں سے چشم پوشی کرنے والی، کسی بھی سوچ کو حقیقت کا روپ دینے کی صلاحیت نہ رکھنے والی، دشمنی میں انتہا پسند، اپنی دوہری شخصیت کی بنا پر بہت سی غلطیاں کرنے والی، تلون مزاج، ایک جگہ پر نہ ٹکنے والی۔

## جوزا لڑکی

### خوبیاں:

ہمدرد اور جذباتی، بہترین سامع، دکھ محسوس کر کے ٹھنڈی آہیں بھرنے والی، حسد سے پاک، پورے خلوص کے ساتھ اچھے برے وقت کا ساتھ دینے والی، بہت ہی زیادہ حساس، صنف مخالف کا دل اپنی خفیف سی مسکراہٹ سے موم کرنے کا راز جاننے والی، باطنی لحاظ سے ایک آرٹسٹ، موسیقی کی شائق، اپنی حفاظت کا جذبہ بیدار کرنے والی، اپنی ٹانگوں کے تیز استعمال پر پوری طرح قادر، ماں کی سرپرستی میں فرمانبردار اور اطاعت شعار لڑکی، گہرا غور و فکر رکھنے والی۔

### خامیاں:

معمولی معمولی باتوں پر آنسو بہانے والی۔ اپنے شوق کو خوابوں میں پورا کرنے والی۔ ماتمی افراد کے لئے سحر انگیز شخصیت۔ رقاصہ بننے کی از حد شوقین۔

## جوتے بچہ

### خوبیاں:

قربانیوں، ایثار اور خدمات کا عملی نمونہ، بڑے ہوشیار، عقلمند اور مدبر، اپنے کاموں کے سراہے جانے کے خواہاں۔ بے جا پابندیوں کے خلاف۔ وجدانی قوت کے مالک، بنیادی طور پر فنکارانہ ذہانت کے مالک، فنون لطیفہ سے گہرا تعلق، ایکٹر۔ ادیب اور گلوکار بن جانے والی صلاحیتوں سے واقف۔ بے حد حساس، سمجھائے جانے پر اپنی غلطیوں سے کنارہ کش ہو جانے والے، بے حد پرکشش، بنیادی طور پر تخلیق کار، معیاری اور بلند کام کرنا پسند کرنے والے۔ اپنے کاموں کے خود بہت بڑے ناقد، فضول باتوں سے بہت جلد کنارہ کش ہو جانے والے، نیک اور رحم دل، مرغن غذائیں پسند کرنے والے۔ اچھی اور بری بات کو یکساں طور پر اپنے اندر جذب کر لینے والے، مشاہیر کی پرستش کا رجحان رکھنے والے، ہر کام تیزی سے سیکھنے والے اور ماہر بن جانے والے، باصلاحیت، زیادہ ذہنی صلاحیت رکھنے والے۔

### خامیاں:

شدید جذباتی، غلط فہمیوں کی بنا پر اکثر مایوسی کا شکار، اکثر خیالی دنیا میں کھوئے رہنے والے، لحظہ لحظہ موڈ بدلنے والے، ناپسندیدہ شخص کو اپنا آئیڈیل بنانے والے، خوف اور بے چینی کی وجہ سے ہاضمہ خراب، سوتے میں چلنے کی عادت، خود

اعتمادی کا فقدان، مواقع ضائع کرنے والے، اپنے ماحول سے فوراً متاثر ہونے والے۔

## حوت والدین

حوت باپ نیک ہوتے ہیں اور یہ اپنے بچوں سے بے حد محبت کرتے ہیں۔اس وجہ سے ان کے بچے بعض دفعہ ضدی اور آوارہ ہو جاتے ہیں اور پھر ان کی اصلاح بہت مشکل ہوتی ہے۔حوت باپ تمام مشکلات کے باوجود بھی اپنے بچوں کی تربیت بہت اچھے انداز سے کرتے ہیں۔یہ اپنے بچوں کو وہ سب کچھ سکھاتے ہیں جو عملی زندگی گزارنے کے لئے ضروری ہوتا ہے اور اس طرح ان کے بچوں میں پائی جانے والی کمزوری ختم ہو جاتی ہے۔جب حوت باپ برے حالات میں گھرا ہو تو یہ اپنے بچوں کے ساتھ بہت سختی سے کام لیتا ہے۔ان کو اس بات کا خاص خیال رکھنا چاہیے کہ ان کا بہت زیادہ لاڈ پیار ان کے بچوں کو بگاڑ دیتا ہے اور پھر ان کی اصلاح کرنا بہت مشکل بلکہ ناممکن ہو جاتا ہے اور وہ معاشرے کے ذمہ دار شہری نہیں بنتے۔

حوت ماں اپنے خاندان اور اپنے بچوں سے بے حد محبت کرتی ہے۔وہ اپنے بچوں کے لئے بہت مہربان اور شفیق ثابت ہوتی ہے۔نیز وہ اپنے بچوں کی کامیابی سے بہت زیادہ خوش ہوتی ہے۔وہ اپنے بچوں کے مسائل غور سے سننے کے بعد انہیں ہمدردانہ انداز میں حل کرنے کی کوشش کرتی ہے اور انہیں مفید مشورے بھی دیتی ہے۔حوت ماں اپنے بچوں کے دوستوں اور سہیلیوں سے مل کر بھی خوشی محسوس کرتی ہیں اور انہیں پیار سے خوش آمدید کہتی ہے۔حوت ماں کا ضرورت کا ضرورت سے زیادہ لاڈ پیار بچوں کو بگاڑ دیتا ہے۔اس کی وجہ یہ بھی ہوتی ہے کہ یہ اپنے بچوں کی مکمل ذمہ داری اٹھانے سے گھبراتی ہے۔نیز نظم وضبط سے

اسے گھبراہٹ محسوس ہونے لگتی ہے تاہم اپنے بچوں کو معاشرتی آداب اور اخلاقیات سے باخبر کرتی ہے۔ مجموعی طور پر حوت ماں اپنے بچوں کے حق میں بہترین ثابت ہوتی ہے۔ اگر وہ اپنے بچوں کے ساتھ لاڈ پیار نہ کرے تو اس کے بچے بہت سی مشکلات سے بچ سکتے ہیں۔

## غذائیت اور بیماریاں

اکثریت کمزور جسمانی اہلیت والے، لاغر، کمزور، صحت ناقابل رشک، غیر معمولی قوت مدافعت رکھنے والے، مدافعت کے معاملہ میں ذہنی قوت اور اپنے ارادے کی مضبوطی سے کام کرنے والے، تندرستی کو سیر وتفریح کے حوالے سے برقرار رکھنے والے، صبح کی سیر ان کو بے حد فائدہ پہنچاتی ہے۔ مرغن غذاؤں کا استعمال کرنے والے، بہتر ہے سادہ غذائیں کھائیں، سبزیاں اور پھل ہر طرح صحت مند رکھنے کا موجب بن سکتے ہیں۔

### پھیپھڑوں کی بیماریاں:

یہ ایک خطرناک بیماری ہے۔ اس سے غفلت بے حد نقصان دہ، اس کا علاج بہترین ڈاکٹروں سے کروانے کی ضرورت۔

### کولہوں کے جوڑوں کا درد:

اس بیماری کے ہاتھوں بے حد الجھنوں میں پھنس جانے والے، بے شمار دشواریوں اور پریشانیوں سے واسطہ، کسی کام کے قابل نہ چھوڑنے والی بیماری، دن رات دم بدم اضافہ، خصوصی علاج کی طالب، خاص توجہ دینے سے اور علاج سے تندرستی کی امید۔

## خرابی نظام ہضم اور کمزوری:

بد پرہیزی اور مرغن غذاؤں کی زیادتی کے سبب چکنائی اپنا اثر دکھلاتی ہے اور معدے کے نظام کو برباد کر کے رکھ دیتی ہے۔ جگر کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ خون کی کمی واقع ہو جاتی ہے۔ بدن دم بدم کمزور ہو جاتا ہے۔ بہتر ہے مرغن غذاؤں اور بد پرہیزی سے اجتناب کیا جائے۔ زود ہضم سادہ غذائیں اور ہلکی پھلکی ورزش بے حد ضروری ہے۔

## آنکھوں کی بیماری:

آنکھوں کی بیماری سے بینائی کم ہو جاتی ہے۔ اندھے پن کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔ اس لئے کسی ماہر امراض چشم سے ان کا معائنہ اور علاج ضروری ہے۔ ٹیلی ویژن وغیرہ کو نزدیک سے دیکھنا درست نہیں ہے۔ ٹھنڈے اور صاف پانی کے چھینٹے استعمال میں لائیں۔

## دیگر امراض:

لنگڑا پن، گنٹھیا، ٹخنوں کا درد، انگوٹھوں کا درد وغیرہ بھی لاحق ہو سکتے ہیں۔ ان کے علاج کے لئے کسی اچھے ڈاکٹر سے رجوع کرنا ضروری ہے۔

# دوستانہ تعلقات ایک نظر میں

بہت بااعتماد' بہترین مشورے دینے والے' نہایت حساس معلومات میں بھی بلاخوف وخطر بااعتماد دوستوں کی توقعات پر پورا اترنے والے' دوستوں کے احسان مند رہنے والے' بڑی صاف گوئی سے اپنی رائے کا اظہار کرنے والے' غلط بیانی سے کام نہ لینے والے' قول کے دھنی' وعدہ پورا کرنے والے' خوش گفتار'

بہت ہی نفیس' نرم فطرت کے مالک' خوش نصیب' ضرورت مند دوست کی مدد کرنا زندگی کا اہم مقصد گرداننے والے' مدد کر کے خوشی محسوس کرنے والے' دوستی کو بھی اہمیت دینے والے' دوستوں کی تلخ ترش باتوں پر بھی مسکرانے والے اور نقصان نہ پہنچانے والے۔

## بہترین دوست:

سرطان' عقرب افراد بہترین دوست' کبھی بھی دھوکا نہ دینے والے گہرے۔ دوستانہ جذبات کے حامل' خلوص' محبت' پیار اور ہمدردی سے پیش آنے والے' آپ کے مسائل اور مصائب کو اپنے مسائل اور مصائب سمجھنے والے' رفاقت سے خوشی' سکون اور مسرتیں بخشنے والے' وقت پر جان قربان دینے والے' پر اعتماد' دوستی پر ناز کرنے والے' دوستی کے تقاضوں کو ہر حال میں پورا کرنے والے گرم جوش اور محبت کے ساتھ دوستانہ جذبوں کا اظہار کرنے والے۔

## بہتر دوست:

حمل' ثور' جدی' دلو افراد بہتر یا اچھے دوست ثابت ہو سکتے ہیں۔ دلوں میں بہتر دوستانہ جذبات رکھنے والے' مشکل وقتوں میں نہ صرف کام آنے والے بلکہ اسے فائدہ پہنچانے کی کوشش کرنے والے' مفادات کا تحفظ کرنے والے' بگڑے کام سنوارنے کی کوشش کرنے والے' ترقی کی راہ میں کبھی بھی مزاحمت نہ کرنے والے' بلکہ ایسے حالات پیدا کرنے والے کہ آپ کی ترقی کا عمل اور کامیابی کا مشن جاری رہ سکے۔

## غیر یقینی دوست:

جوزا' سنبلہ' قوس افراد ناقابل اعتماد دوست' دل کے کھوٹے' اندر ہی اندر

ترقی اور کامیابی سے حسد کرنے والے، راہ میں طرح طرح کی رکاوٹیں کھڑی کرنے والے کامیابیوں میں مزاحم ہونے والے، کسی بھی دکھ درد میں بالکل شریک نہ ہوں گے۔ اندر ہی اندر خوشی منائیں گے۔ ہر معاملے میں مکروفریب سے کام لینے والے خلوص سے عاری، بظاہر دوست، بباطن دشمن نقصان پہنچا کر خوش ہونے والے نقصان کا کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دینے والے دوست نما دشمن، سازشی اور ان سے ہمیشہ محتاط اور خبردار رہیں۔

## غیر جانبدار دوست:

اسد اور میزان افراد کسی بھی قسم کی دلچسپی نہ لینے والے، نہ نفع نہ نقصان پہنچانے والے، نہ معاملات میں دخل دینے والے، نہ کاموں میں رکاوٹ ڈالنے والے نہ تنگ نہ پریشان کرنے والے عام سے روابط رکھنے والے، کسی پریشانی، الجھن اور تکلیف سے واسطہ نہ رکھنے والے، ہر لحاظ سے غیر جانبدار۔

# پیشے اور دولت

## نثر نگار، ڈرامہ نویس، شاعر:

ان شعبوں میں اپنی خداداد صلاحیتوں کی بدولت بے حد کامیاب، کیونکہ ان شعبوں میں ان کے دلی جذبات کا اظہار بخوبی ہوتا ہے۔ بہتر کارکردگی کی بدولت شہرت اور دولت حاصل کرنے والے۔

## اداکاری:

ان کے مزاج کے عین مطابق ہر طرح کے جذبوں کا اظہار بے ساختگی اور بہترین انداز میں کرنے والے، فطری تاثرات چہرے پر باآسانی پھیلانے

والے اور اس میں فطری مہارت رکھنے والے۔ بے حد کامیابی اور دولت اکٹھی کرنے والے۔

## فیشن ڈیزائننگ:

اس پیشے میں اپنی فطری صلاحیتوں کی بدولت معروف ہونے والے، ملبوسات اور زیورات کے نت نئے ڈیزائن متعارف کروا کر کثیر مالی فائدہ حاصل کرنے والے، ہر قسم کے فطری جواہر اور صلاحیتوں سے آراستہ و پیراستہ۔

## طبی تحقیق:

ادویات کے شعبہ میں اپنی ریسرچ کی بدولت انقلابی راہیں کھولنے، اپنی محبت و مشقت کے سہارے شہرت اور دولت کمانے کے نہایت اہل، کامیابی خود ان کے قدم چومتی ہے۔

## سیاست:

اپنی گوناگوں صلاحیتوں، صفات اور خصوصیات کی بنا پر سیاست کے میدان میں قدم بہ قدم آگے بڑھنے والے اور شہرت یافتہ سیاست دان بننے والے، عوام سے خراج تحسین حاصل کرنے والے۔

## ذاتی کاروبار:

ہر قسم کے درمیانہ درجے کے ذاتی کاروبار کا انتظام و انصرام بخوبی کرنے والے اور اسے جوش و خروش، محنت اور خوش اسلوبی سے چلانے والے، خود وضع کردہ طریقوں اور منصوبوں کو ذہانت سے بروئے کا [illegible] الے، کامیاب اور مالی فوائد حاصل کرنے والے۔

## دیگر کاروبار:

جاسوسی، سراغرسانی، نفسیات، بیوٹی پارلر، تصنیف و تالیف کے پیشوں میں بھی بے حد کامیابیاں حاصل کرنے والے۔

# رومانس

## مرد:

حوت مرد محبت میں بہت پرجوش ہوتے ہیں بلکہ جذباتی بھی بے پناہ ہوتے ہیں۔حوت مرد سے محبت کے تعلق میں جانا کسی امتحان سے کم نہیں ہوتا کیونکہ وہ ہمیشہ جذبات کی رو میں رہتے ہیں۔ہر آن ان پر ایک جذباتی کیفیت طاری رہتی ہے اور وہ جس سے محبت کرتے ہیں اس کی مکمل اور بھرپور توجہ چاہتے ہیں۔کسی وقت اگر انہیں اندازہ ہو جائے کہ انہیں پوری توجہ نہیں مل رہی ہے تو وہ شدید جذباتی کرب میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔لیکن اگر انہیں توجہ دی جائے تو وہ ایک بہترین محبت کرنے والے ثابت ہوتے ہیں۔حوت مرد جس سے محبت کرتے ہیں اس کی ہر خواہش کو پورا کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور ان کی آرزو ہوتی ہے کہ وہ اسے خوش رکھیں۔حوت مرد محبت کے لئے ایک مرتبہ جس کا انتخاب کر لیتے ہیں پھر ہمیشہ کے لئے اسی کے ہو کر رہتے ہیں کیونکہ کسی کے جذبات سے کھیلنا انہیں پسند نہیں ہوتا۔وہ زندگی میں محبت کو بڑی اہمیت دیتے ہیں۔حوت افراد جس سے رومانس کرتے ہیں اس سے شادی بھی کرنا پسند کرتے ہیں۔ان کی نظر میں محبت ایک مقدس چیز ہوتی ہے اور وہ کسی کو دھوکہ دینا بالکل پسند نہیں کرتے۔

## عورت :

حوت خواتین شادی اور محبت کو بہت زیادہ اہمیت دیتی ہے۔وہ جس سے بھی محبت کرتی ہیں وہ خوش نصیب ہوتا ہے۔کسی دوسرے برج کی خواتین اتنے حوصلے اور عزم کے ساتھ محبت نہیں کرتیں جتنا حوت خواتین کرتی ہیں۔حوت عورت زندگی میں صرف ایک مرتبہ محبت کرتی ہے۔وہ اپنی پہلی اور آخری محبت میں بڑی عزم اور حوصلے کا مظاہرہ کرتی ہے۔اس کا مظاہرہ اس طرح ہوتا ہے کہ وہ یہ رشتہ یک طرفہ طور پر ختم نہیں کرتی بلکہ اسے اندازہ بھی ہو جائے کہ اس کا فیصلہ غلط ثابت ہو چکا ہے۔تب بھی اس کی محبت میں کوئی کمی نہیں آتی۔حوت عورت بدترین حالات میں بھی اپنی محبت کو بچانے کی ہر ممکن جدوجہد کرتی ہیں۔عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ حوت خواتین جس سے محبت کرتی ہیں شادی بھی اسی فرد سے کرتی ہیں۔محبت اور شادی کو وہ ایک ہی تصویر کے دو رخ سمجھتی ہیں اور جس طرح وہ محبت میں ثابت قدمی کا مظاہرہ کرتی ہیں بالکل اسی طرح شادی اور ازدواجی زندگی میں ذمہ داری کا رویہ اختیار کرتی ہیں۔نیز کبھی علیحدگی کا خیال ذہن میں نہیں لاتیں۔حوت عورت جس سے محبت کرتی ہے اس کے لئے کسی قربانی سے دریغ نہیں کرتی۔محبت کے معاملے میں حوت عورت مخلص دیانت دار اور وفادار ہوتی ہے۔حوت عورت کبھی بھی فلرٹ نہیں کرتی۔وہ جب بھی کسی سے محبت کرتی ہے تو سچے دل سے کرتی ہے اور اسے دل کی گہرائیوں سے چاہتی ہے۔

# جنسی پہلو

## مشترکہ خصوصیات مرد' عورت:

اپنی آرزوئیں پوری کرنے والے' کسی سے زبردستی نہ کرنے والے' آہستہ

آہستہ مخالف جنس کے دل میں محبت کی جوت جگائے رکھنے والے' اپنے من پسند جیون ساتھی سے شادی کے بعد اپنی جنسی آرزوئیں پوری کرنے والے' مرضی کے منصوبے کے زیر تکمیل ہونے کی صورت میں جنسی آرزوؤں کی تکمیل سے گریز کرنے والے' دن رات اپنے منصوبہ پر غوروفکر کرتے رہنے والے' اپنی مرضی سے جنسی آرزوؤں کی تکمیل کرنے والے' ایک دوسرے کو صحیح جنسی تصویز' جنسی لذتوں' سرور' کیف اور لطف سے نوازنے والے' ازدواجی زندگی کو بہتر اور خوشگوار طریقے سے گزارنے کا سبب بننے والے' اپنے آئیڈیل سے شادی کرنا پسند کرنے والے' شادی کے بعد بے حد خوشی محسوس کرنے والے' جنسی جذبات کی تسکین پرسکون' سحر انگیز اور شدید جذباتی انداز میں کرنے والے' ہر میدان میں مکمل ساتھ دینے والے۔

حوت مرد جنسی تعلقات میں بے حد مضبوط اور جنسی آرزوؤں کی تکمیل کرنے والی عورت پر اپنا سب کچھ نچھاور کرنے والا۔

حوت عورت جنسی مسائل کی طرف کم توجہ دینے والی اور نہ وہ ان کی جانب متوجہ ہونے کی ضرورت محسوس کرتی ہے۔ عجیب وغریب عادت کی ہوتی ہے رومانس پسند ضرور ہے مگر جنسی مسائل کو اتنی اہمیت نہ دینے والی' جنسی مسائل کو اپنی مرضی کے مطابق حل کرنا پسند کرتی ہے۔

## حوت مرد کا بہترین جیون ساتھی کون؟

### حمل عورت:

حمل عورت ہمیشہ خوشگوار ساتھ دیتی ہے۔ آئیڈیل پرست ہوتی ہے خوش پوش مردوں کو پسند کرتی ہے۔ خامی غیر جذباتی ہوتی ہے بظاہر معصوم اور بھولی بھالی

نظر آتی ہے۔ بظاہر سادہ لوح بباطن خاصی ذہین اور چالاک ہوتی ہے۔ سچے دل سے محبت کرتی ہے آپ کے ساتھ اس کا تعلق پائیدار مضبوط اور نہایت کامیاب اور رومانوی طرز کا ہوتا ہے۔

کسی حد تک مغرور ہونے کے ساتھ ساتھ حاسد اور شکی رہتی ہے۔ شادی کے بعد مرد کے ساتھ دوسری عورتوں کے ساتھ معمولی سے معمولی تعلقات کو بھی برداشت کرنا اس کے بس سے باہر ہوتا ہے۔ اس لئے اس معاملہ میں محتاط رہنے کی اشد ضرورت ہے۔ بہت ہی باعمل ہونے کے ناطے خود کام کر کے آمدنی میں اضافہ کرنے میں کوشاں رہتی ہے۔

گھریلو کاموں میں ازحد دلچسپی لیتی ہے۔ بچوں کی تعلیم و تربیت اور پرورش پر خاصی گہری نظر رکھتی ہے۔

## ثور عورت:

بے حد جذباتی ہوتی ہے عموماً ہمہ وقت سنجیدہ رہتی ہے اور عافیت پسند ہوتی ہے۔ محبت کے معاملے میں بے حد پر خلوص اور پرجوش ہوتی ہے۔ نسوانیت سے بے حد بھرپور اور پرکشش ہوتی ہے۔ محبت کے معاملہ میں دوسری عورتوں کے مقابلہ میں بہت زیادہ حساس ہوتی ہے۔ ہر اچھے اور برے وقت میں بخوبی ساتھ نبھاتی ہے۔ اس کے ساتھ شادی کے بعد مطمئن اور خوشگوار ازدواجی زندگی گزرتی ہے۔

بے حد معتدل مزاج اور ہمیشہ محبت کی طالب رہتی ہے۔ جلد نہ تو غصہ میں آتی ہے اور نہ ہی آنا پسند کرتی ہے۔ طعنہ زنی سے بہت زیادہ چڑ رکھتی ہے اور اس بات پر غصے میں آپے سے باہر ہو جاتی ہے۔ امور خانہ داری میں بے حد ماہر اور مثالی ماں ثابت ہوتی ہے۔ بڑی سے بڑی تقریبات کا انتظام نہایت خوش اسلوبی

سے کرتی ہے۔ بچوں کے ساتھ اس کا رویہ محبت اور شفقت سے بھرپور ہوتا ہے۔

## جوزا عورت:

بے حد ہمدرد' چاہت بھری اور غمگسار ساتھی ہوتی ہے۔ آپ جس صفات کے متلاشی ہیں وہ تمام صفات اس میں موجود ہوتی ہیں۔ ذہانت میں آپ سے کم لیکن بالکل مایوس نہ کرنے والی ہوتی ہے۔ ہمیشہ شانہ بشانہ رہتی ہے۔

جوزا عورت بے انتہا حسین اور وفادار ہوتی ہے۔ بے حد مخلص ساتھی ثابت ہوتی ہے۔ مہمانوں کی خاطر مدارت بے حد خوبی سے کرتی ہے کہ سب لوگ حیران و پریشان رہ جائیں گے۔ خوش اخلاقی اور ملنساری میں اپنا ثانی نہیں رکھتی۔ بچوں سے بے حد محبت کرنے والی ہوتی ہے۔ مثالی بیوی اور مثالی ماں ثابت ہوتی ہے۔

## سرطان عورت:

محبت کے معاملے میں بہت ہی زیادہ پرجوش اور مخلص ہوتی ہے۔ بے حد حساس اور بعض اوقات محبوب کی سمجھ میں نہ آنے والی مگر مستقل مزاج ثابت ہوتی ہے۔ محبت میں تبدیلی یا ہرجائی پن کی قائل نہیں ہوتی۔ شادی کے لئے موزوں اور ضروری عورت ہوتی ہے۔ گہرے اور دیرپا جذبات کی حامل ہوتی ہے۔ بار بار تحفظ اور چاہت کے یقین کی متمنی ہوتی ہے۔ شوہر کی بے حد خدمت گزار ثابت ہوتی ہے۔

رومان اور پیار کے معاملے میں قدم بڑھانے سے ڈرتی اور گھبرانے والی ہوتی ہے۔ اس معاملے میں بے حد ہچکچاہٹ محسوس کرتی ہے۔ محبت میں ناکامی اور ٹھکرائے جانے سے بددل ہو جاتی ہے۔ پرجوش محبت کے جذبات کی حامل ہوتی ہے لیکن بظاہر پرسکون نظر آتی ہے۔ غیر مادی' حیاتی اور حسن میں ساحرانہ

قوتوں کی مالک ہوتی ہے۔ مقناطیسی کشش کے ذریعہ محبوب کو اپنے حسن کے جال میں جکڑے رکھتی ہے اور اس کو اپنا تابع بنا کر رکھتی ہے۔ محبوب کی بے وفائی سے سفاک ناگن بن کر انتقام لیتی ہے اور اسے تباہ و برباد کر کے رکھ دیتی ہے۔ اگر آپ اس کے جنسی پہلوؤں کی تکمیل میں ناکام رہیں گے یا گریز کریں گے تو آپ سے بہت جلد ناراض ہو کر آپ کو چھوڑنے کے بارے میں سوچنا شروع کر دے گی کیونکہ اس کا مطمع نظر جنسی آرزوؤں کی تکمیل اور زندگی کا اہم موڑ ہوتا ہے۔ جس کے بغیر وہ اپنے آپ کو ادھورا جانتی ہے۔

**اسد عورت:**

حسین اور پرکشش ہونے کے ناطے اپنی پسند کے مرد سے شادی رچاتی ہے۔ محبت کے معاملہ میں بہت گہرے جذبات کی حامل ہوتی ہے۔ شادی سے پہلے کسی نہ کسی سے اس کا افیر ہو سکتا ہے۔ شادی کے بعد صرف اپنے شوہر کی وفادار رہتی ہے اور دوسروں کی طرف نظر اٹھا کر دیکھنے کی روادار نہیں ہوتی۔ حاسدین اور شکی مزاج مردوں سے نفرت کرتی ہے۔ سماجی تعلقات میں بہت زیادہ سرگرم اور ملنسار ہوتی ہے۔ شوہر کی طرف سے ملنے والے تحائف سے از حد خوش ہوتی ہے۔ اپنے غلط فیصلوں پر بہت پچھتاتی ہے۔ محبت کے معاملہ میں دھوکے اور فریب سے بہت دور بھاگتی ہے۔ مکمل بھروسے کے لائق ہوتی ہے دل سے محبت ہونے کی صورت میں تاعمر وفادار رہتی ہے۔

بے حد صاف گو، صاف باطن ہونے کے ناطے اپنے شوہر سے بھی انہی توقعات کو چاہتی ہے۔ مرد کی جنسی بے رخی کو برداشت بالکل نہیں کرتی اور پھر بے رخی اختیار کر لیتی ہے۔ جنسی جذبوں اور جنسی تمناؤں کی تکمیل پسند کرتی ہے۔

## سنبلہ عورت:

بے حد زیادہ سنجیدگی کی حامل اور زندگی کے حامل سے بہت زیادہ واقف اور اس کی تمام تر توقعات سے آگاہ ہونے کے ناطے محبوب کے انتخاب میں بے حد زیادہ محتاط ہوتی ہے۔اس لئے ایسے معاملے میں وقت کو اہمیت بالکل نہیں دیتی۔صحیح ساتھی کا انتخاب اس کا مطمع نظر ہوتا ہے۔

قبول صورت ہونے کے ناطے کسی بھی انتہائی حسین عورت کے مقابلے میں غیر معمولی اہمیت رکھنے والی ہوتی ہے۔صورت سے زیادہ سیرت اور ذہانت کو ترجیح دیتی ہے۔محبت کے معاملے میں قابل اعتماد ساتھی کی متلاشی رہتی ہے۔آپ کی طرف سے ذرا سا شبہ ہونے پر علیحدگی اختیار کرے گی۔

مثالی بیوی' گھریلو معاملات اور سلیقہ شعاری میں اپنا ثانی نہیں رکھتی۔افراد خانہ کی ضروریات کا بخوبی خیال رکھے گی اور آپ کے لئے جان قربان کرنے کو تیار رہے گی۔محبت سے معمور دل رکھنے کے باعث جذبات کے بخوبی اظہار سے قاصر نظر آئے گی۔مثالی ماں' قابل اعتماد بھروسے والی اور تا زندگی وفادار رہے گی۔بہر حال۔اس کی رفاقت میں آپ محسوس کریں گے کہ آپ کو دنیا میں ہی جنت مل گئی ہے۔

## میزان عورت:

اس کی محبت اگر آپ کو حاصل ہو جائے تو آپ دنیا کے خوش قسمت انسان ہونگے۔ہر مرحلے میں بخوبی ساتھ نبھانے والی' بے حد ذہین اور منطقی ذہن رکھنے والی عورت ہوتی ہے۔اس کے مشورے آپ کے لئے ہمیشہ سود مند ثابت ہونگے۔گھر گرہستی میں بے مثال ہوتی ہے۔گھر کی فضا نہایت خوشگوار اور پرسکون

اور پرلطف رکھتی ہے۔نسوانیت اور دل آویزی سے بھرپور ہوتی ہے۔نہایت بیدار مغز اور دور اندیش ہوتی ہے۔

محبت کے معاملے میں یقین جانے پر دیوتا کی مانند آپ کی پوجا کرے گی اور اس معاملہ میں بے حد بے باک اور پرجوش ہوتی ہے۔شوہر کی خدمت گزاری کو اپنا فرض منصبی جانتی ہے۔اس لئے بہترین بیوی اور اولاد کے لئے بہترین ماں ثابت ہوتی ہے۔

شریک حیات کو ہر لحاظ سے جنسی آسودگی عطا کرتی ہے اور اس معاملے میں مکمل سپرداری سے گزر جاتی ہے اور اس طرح بہترین اور بھرپور خوشیاں عطا کرتی ہے۔

## عقرب عورت:

خاصی حسین اور جاذب نظر ہوتی ہے۔اس لئے آپ کو اپنی آرزو اور لب و لہجہ سے بہت زیادہ متاثر کر کے اپنے طلسم میں باآسانی پھنسا لے گی۔اگر اس کا من آپ پر آ گیا تو پھر اس جیسی عورت آپ کو بالکل نہیں ملے گی۔اپنے شوہر سے خلوص و چاہت کی متمنی رہتی ہے اور رومانس کو بے حد ترجیح دیتی ہے۔انتخاب سے پہلے آپ کے بارے میں اپنا بھرپور یقین حاصل کرے گی۔بعد از شادی اگر آپ کی طرف سے اسے ذرا برابر بھی شبہ ہو گیا تو پھر قیامت بپا کرنے سے ذرا برابر بھی دریغ نہ کرے گی۔اگر اس نے آپ کا انتخاب کریں تو پھر مرتے دم تک آپ کی وفادار رہے گی۔اپنے حقوق کے لئے ہر وقت لڑنے مرنے کو تیار ملے گی۔

ہر لحاظ سے جنسی تسکین چاہے گی۔نسوانی خصوصیات اور خوبیوں سے بھرپور ہوتی ہے۔اپنے جنسی جذبوں' بناوٹ' حسن اور جسمانی رعنائی سے آپ کو بھرپور تسکین بخشے گی۔گھر کے معاملات گھر تک مقید رکھے گی۔اختلاف کی صورت میں آپ کو

اس کے غصے اور انتقام سے دو چار ہونا پڑے گا۔

## قوس عورت:

شگفتہ مزاج لیکن سادہ دل عورت جس کی رفاقت پر آپ بے حد بھروسہ اور اعتماد کر سکتے ہیں۔ پرخلوص اور حسن سے زیادہ صاف گو ہوتی ہے۔ تفریح کی دلدادہ ہوتی ہے۔ گھر سے باہر اس کی رفاقت سے بہت زیادہ لطف اندوزی حاصل کریں گے۔ آپ کے کاروباری امور میں از حد دلچسپی لے گی اور بہترین مشوروں سے آپ کو نوازے گی جو آپ کے کاروبار کے لئے بے حد مفید ہونگے۔

اپنی غلطی فوراً تسلیم کر لیتی ہے اور ایسے میں اگر اس پر برہم ہونگے تو بالکل برا نہ مانے گی۔ قدرے شکی مزاج ہوتی ہے اور آپ کی بے اعتنائی سے اس مرض میں مبتلا ہو کر جلد روٹھ جائے گی۔ شوہر کا کہنا بلا چون و چراں مان لیتی ہے۔ بچوں کے ساتھ دوستانہ رویہ رکھتی ہے۔ آپ کو بے اندازہ آسودگی بخش جنسی ملاپ دے کر حتی الوسع اپنا غلام بنانے کی سعی کرے گی۔

## جدی عورت:

بے حد محبت کرنے والی' وفادار اور قابل اعتماد ہوتی ہے۔ اس کے لئے محبت کا اظہار زبان سے کرنا بے حد مشکل ہوتا ہے۔ اپنے محبوب کو کسی بھی صورت دھوکا نہیں دیتی۔ بڑی اولعزم اور اپنی ذات پر بھروسہ رکھنے والی ہوتی ہے اگر آپ پر اس کا پورا اعتماد بحال ہو جائے تو پھر کبھی بھی آپ کے اعتماد کو ٹھیس نہ پہنچائے گی۔

عزت اور تحفظ کو ترجیح دیتی ہے اور اگر آپ اس کے جذبات کی قدر نہ کریں گے تو آپ کو فی الفور ریجیکٹ کر دے گی۔ تحفظ کی متمنی ہوتی ہے اس لئے انتخاب شوہر میں کافی دیر لگاتی ہے لیکن بعد از انتخاب اس کی وفادار رہتی

ہے۔ بہترین خاتونِ خانہ بہترین ماں' بے پناہ پیار کرنے والی' انتہائی وفادار بیوی ثابت ہوتی ہے۔ گھر کو حسین اور پرسکون بنانے کی ہمہ وقت کوشش کرتی ہے اور اس معاملے میں آپ کے تعاون کی طلب رہتی ہے۔

مکمل جنسی تسکین کی خواہاں ہوتی ہے اس لئے آپ کو بھی بھرپور محبت' قوت اور توانائی کے ساتھ تسکین بہم پہنچائے گی۔

## دلو عورت:

محبت کے معاملے میں بظاہر سرد مہر مگر باطن انتہائی پرجوش ہوتی ہے۔ اس لئے اس پر بھرپور توجہ دینے کی ضرورت ہوتی ہے۔ مرد سے توقع رکھتی ہے کہ وہ اس کی تمام تر خواہشات پر پورا اترے اگر ایسا نہ ہو تو فوراً علیحدگی اختیار کر لیتی ہے۔ اصولوں اور قواعد کی پابند ہونے کے ناطے آپ سے بھی ان باتوں کی خواہاں رہے گی اور اس معاملہ میں ذرا برابر بھی رعایت نہ دے گی۔ بتدریج نئے سانچے میں ڈھلتی ہے۔ شادی کے بعد آزادی کی خواہاں ہوتی ہے۔

جذبات و احساسات کے خیال کے زیر اثر اپنے محبوب کی دیوتا مانند پرستش کرتی ہے۔ فلرٹ کی قائل نہیں ہوتی۔ اگر آپ اس کی توقعات پر پورا اتریں گے تو پھر سے بے حد وفا شعار بیوی ثابت ہو گی۔ بے حد جنسی کشش رکھتی ہے ہر قیمت پر جنسی خواہشات کی تکمیل چاہتی ہے۔ اگر ایسا نہ کریں گے تو پھر وہ اس فعل سے مکمل انحراف اختیار کرے گی۔

## حوت عورت:

گھریلو ٹائپ عورت ہوتی ہے جس کو اپنانے کی آپ ہمیشہ خواہش کریں گے۔ بہت پرخلوص' دلکش شخصیت کی مالکہ اور نسوانیت سے بھرپور ہوتی ہے۔ عقل سے بھرپور ہوتی ہے۔ اپنے شوہر کو دیوتا جان کر اس کی پرستش کرتی ہے۔ اس کی

موجودگی میں کوئی دوسرا شخص اس کے خاوند کی توہین نہیں کر سکتا۔ایسی صورتحال میں وہ اس فرد سے انتقام لئے بغیر اس کی جان نہ چھوڑے گی۔

گھر کو حسن وسکون کا مکمل گہوارہ بنائے رکھتی ہے۔آپ کو اس کی رفاقت پر ہمیشہ ناز رہے گا اور آپ اس کی رفاقت کو پرلطف اور محبت آمیز پائیں گے۔ہمیشہ ہمدردانہ رویہ کی خواہاں رہے گی۔معمولی سی ناراضگی یا سرد مہری اس کی دل شکنی کا باعث بنے گی۔

بچوں سے بے پناہ محبت کرنے والی ہوتی ہے اور ان کی خاطر ہر قسم کی قربانی سے گریز نہ کرے گی۔

## حوت عورت کا جیون ساتھی کون؟

### حمل مرد:

اگر آپ برج حمل سے تعلق رکھنے والے کسی مرد کی طرف مائل ہیں تو آپ کو شروع ہی میں جان لینا چاہئے کہ کسی ایسے مرد سے آپ کے تعلقات خوشگوار تو ہو سکتے ہیں لیکن اس بات کی ضمانت نہیں دی جا سکتی کہ خوشگواری کا یہ دورانیہ کتنے عرصے پر محیط ہوگا۔

یہ بات ذہن نشین رکھئے کہ حمل مرد ترقی پسند ہے وہ زندگی کے راستے کا تعین کر کے جلد سے جلد منزل تک پہنچ جانا چاہتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ راستے کے تعین کے باوجود اپنی عجلت پسندی کے باعث بہت کم حمل مرد اپنی منزل پر پہنچ پاتے ہیں۔جب کہ آپ کو کسی ایسے رفیق سفر کی ضرورت ہے۔جس پر آپ تکیہ کر سکیں لیکن حمل مرد کو آپ کو سمجھنے میں کچھ دشواری پیش آئے گی۔وہ وقت بے وقت آپ کو تنقید کا نشانہ بھی بناتا ہے کہ جسے آپ برداشت نہیں کر سکیں گی۔

حمل مرد کی خواہش ہو گی کہ آپ اس کے شانہ بشانہ رہیں۔لیکن آپ اس کی تیز رفتاری کا ساتھ نہیں دے سکیں گی۔آپ چونکہ متحمل مزاج کی مالک ہیں اور ہر چیز کا تفصیلی جائزہ لینے کی عادی ہیں جبکہ حمل مرد تفصیلات کو نظر انداز کرتے ہوئے جب اسے آگے بڑھنے میں دشواری پیش آتی ہے تب وہ ان چیزوں کے بارے میں سوچتا ہے لیکن اس وقت پانی سر سے گزر چکا ہوتا ہے۔

## ثور مرد:

برج ثور کے زیر اثر پیدا ہونے والا مرد سست الوجود اور خاموش طبع ہوتا ہے لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ اسے کسی کام سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔ثور مرد باعمل اور دیانتدار ہوتا ہے اور جو کچھ کہتا ہے اسے کر دکھاتا ہے۔آپ کی طرح وہ بھی زندگی میں سکون اور تحفظ کا متلاشی ہے۔اگر آپ دونوں مل کر چلیں تو منزل پر پہنچنا زیادہ مشکل نہیں ہو گا۔اگر آپ ثور مرد کو سمجھ سکیں تو آپ کی بہت سی مشکلات آسان ہو جائیں گی۔

اگر آپ کسی ثور مرد سے شادی کرنے کا ارادہ رکھتی ہیں تو آپ کو یقین کر لینا چاہیے کہ ازدواجی زندگی نہایت خوشگوار ثابت ہو گی اور آپ کو ہر قسم کا تحفظ حاصل ہو گا۔آپ کا شوہر آپ کی ہر ضرورت کہے بغیر پوری کرتا رہے گا۔آپ چونکہ ایک سلیقہ مند خاتون ہیں اور گھر کی فضا کو پرسکون اور خوشگوار رکھنے کے فن سے بھی آگاہ ہیں۔اس سلسلے میں آپ اپنے شوہر سے اکثر تعریفی جملے سنتی رہیں گی۔وہ اگرچہ کھانے میں خوش ذائقہ چیزیں ہی پسند کرتا ہے لیکن آپ جو کچھ بھی پکائیں گی خاموشی سے کھا لے گا۔آپ کو اپنے ثور شوہر کے دوستوں سے بھی کوئی شکایت نہ ہو گی کیونکہ اس کے حلقہ احباب میں صرف وہی لوگ شامل ہوتے ہیں جو محنتی، دیانتدار اور کامیاب زندگی گزار رہے ہوں۔آپ بھی چونکہ ایسے ہی دوستوں کو پسند کرتی ہیں اس

لئے خوب گزرے گی۔

ثور مرد کے بارے میں یہ بتا دینا بھی ضروری ہے کہ وہ زندگی میں زیادہ تبدیلیوں کو پسند نہیں کرتا۔ خصوصاً مکان وغیرہ تبدیل کرنا اسے بہت کھلتا ہے۔ امکان اس بات کا ہے کہ جس گھر میں آپ دلہن بن کر داخل ہوں گی۔ آخرت کے سفر کا آغاز بھی اسی دروازے سے ہوگا۔ ثور مرد کو بچوں سے بڑی دلچسپی ہوتی ہے۔ وہ کوشش کرتا ہے کہ اس کے پیار سے وہ بگڑنے نہ پائیں۔

## جوزا مرد:

کسی جوزا مرد کے بارے میں یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ جنس مخالف کے لئے اس میں بے پناہ کشش ہوتی ہے۔ اس کا کھلنڈرا پن عورتوں کو بے حد متاثر کرتا ہے۔ وہ کسی ایک جگہ ٹک کر نہیں بیٹھ سکتا۔ اپنی اس فطرت کے باعث کسی کام سے بھی اس کا دل بہت جلد اچاٹ ہو جاتا ہے۔ اگر اس نے کوئی کام شروع کر رکھا ہو تو یکایک اس پر بیزاری اور اکتاہٹ طاری ہونے لگے گی اور وہ اسے ادھورا چھوڑ کر کسی اور طرف متوجہ ہو جائے گا۔ اگر کوئی جوزا مرد آپ کی طرف مائل ہے تو یہ ہرگز نہ سمجھئے کہ وہ آپ کے حسن سے متاثر ہے۔ بلکہ یہ کہنا زیادہ بہتر ہوگا کہ آپ کی ذہانت اور مثبت خیالات اسے متاثر کرنے کا باعث بنے ہیں۔

## سرطان مرد:

اس بات کو ابتداء ہی سے ذہن نشین کر لیجئے کہ برج سرطان کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کو آپ ہی جیسی عورت کی تلاش ہوتی ہے۔ وہ متحمل اور مہربان ہوتا ہے اور محنت کے بل بوتے پر آگے بڑھنا چاہتا ہے۔ ایسے لوگ بزنس میں کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ معاشرے میں بھی اہم مقام حاصل کر

لیتے ہیں۔ سرطان مرد اور آپ میں بہت سی قدریں مشترک ہیں۔ کسی بھی قسم کے حالات میں آپ اس پر مکمل بھروسہ کر سکتی ہیں۔ وہ اپنی ذمے داریوں سے کبھی چشم پوشی نہیں کرتا۔ گھریلو امور میں اسے سب سے زیادہ فکر بیوی بچوں کی ہوگی اور اس کی کوشش ہوگی کہ اپنی ذاتی ضروریات نظر انداز کر کے ان کی ضروریات پہلے پوری کرے۔

آپ کو ایک اور بات ذہن نشین رکھنا ہوگی کہ سرطان مرد اپنے رشتے داروں خصوصاً ماں کے معاملے میں بہت حساس ہوتا ہے۔ اگر آپ اس کے ساتھ خوشگوار ازدواجی زندگی بسر کرنا چاہتی ہیں تو اس کی ماں کا احترام کیجئے۔ سرطان مرد کے بارے میں ایک اور بات پورے وثوق سے کہی جا سکتی ہے کہ شادی کے بعد وہ صرف اور صرف اپنی بیوی ہی کے ہو کر رہتے ہیں۔ اسے زیادہ فکر گھر اور بیوی بچوں کی رہتی ہے۔ وہ ایک آدھ انشورنس پالیسی بھی ضرور لے لیتا ہے تاکہ اس کی موت کے بعد اس کے بیوی بچوں کو مالی دشواریوں کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ سرطان مرد بچوں پر نرمی کے ساتھ سختی بھی روا رکھتے ہیں۔ وہ ایک مثالی باپ ثابت ہوتے ہیں۔

## اسد مرد:

برج اسد کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد عورتوں کے لئے بے پناہ کشش کے حامل ہوتے ہیں۔ عام طور پر لڑکیاں ایک آدھ ملاقات میں ہی اسد مردوں کی دیوانی ہو جاتی ہیں۔ آپ کا تعلق چونکہ برج حوت سے ہے اس لئے آپ یقیناً دوسری لڑکیوں کی طرح جذباتی نہیں ہیں۔ آپ تحفظ اور مالی استحکام کی متلاشی ہیں اور اسد مرد میں یہ صفات بہت کم ہوں گی۔

اسد مرد آپ کو مہنگی تفریح کرائے گا۔ اعلیٰ سے اعلیٰ ہوٹل میں لے

جائے گا۔تحائف سے لاد دے گا مگر یہ کیفیت وقتی ہو گی۔علاوہ ازیں اسد مرد کی ایک خامی یہ بھی ہو گی کہ عورت ہونے کے باوجود آپ کو کسی قدر مردانہ کردار ادا کرنا ہو گا۔وہ آپ سے اپنی تعریف و توصیف کا خواہشمند رہے گا لیکن مطمئن رہے۔آپ بھی اسد مرد کی رفاقت میں فخر او۔اطمینان محسوس کریں گی۔وہ نہ صرف جسمانی طور پر بلکہ ذہنی طور پر بھی آپ کا آئیڈیل اور محافظ ثابت ہو گا۔

## سنبلہ مرد:

برج سنبلہ کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد عام طور پر خاموش اور حلیم الطبع ہوتے ہیں۔اس بات کا امکان ہے کہ اگر آپ کسی سنبلہ مرد کی طرف مائل ہیں تو آپ کے ظاہری حسن سے زیادہ وہ آپ کی ذہانت کا معترف ہو گا۔یہ بات بھی ذہن نشین رکھئے کہ کچھ عرصہ آپ کے قریب رہنے کے باوجود وہ آپ سے اظہار محبت نہیں کرے گا۔اس سلسلے میں پہل آپ ہی کو کرنا ہو گی۔رومانس کی ابتداء ہو جانے کے بعد آپ اسے انتہائی جذباتی اور گرمجوش پائیں گی۔

سنبلہ مرد عام طور پر دیر سے شادی کرتے ہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ لڑکی کے انتخاب میں پورا اطمینان کر لینا چاہتے ہیں۔اس سے فلرٹ کی توقع نہیں کی جاسکتی۔لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اسے عورت سے کوئی دلچسپی ہی نہیں۔صحیح لڑکی کے انتخاب کے بعد اس کا جوش و ولولہ دیکھ کر آپ دنگ رہ جائیں گی۔ایک مرتبہ شادی کے بعد وہ کسی دوسری عورت کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھنا بھی پسند نہیں کرتا۔یہ بات بھی ذہن نشین رکھئے کہ سنبلہ مرد بہت زیادہ صفائی پسند واقع ہوا ہے۔گھر میں کہیں کوئی تنکا بھی نظر آجائے تو اس کا مزاج بگڑ جاتا ہے۔اس لئے آپ کو اس سلسلے میں بہت احتیاط سے کام لینا ہو گا۔

## میزان مرد:

برج میزان کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد عام طور پر تصورات کی دنیا میں کھوئے رہتے ہیں۔ خود اپنے بارے میں بھی بعض اوقات ان کا عمل اور فیصلے حقیقت پسندی سے دور ہوتے ہیں۔ حوت لڑکی ہونے کے ناطے آپ چونکہ سنجیدہ اور مستقل مزاج واقع ہوئی ہیں۔ اس لیے میزان مرد کو سمجھنے میں خاصی دشواری پیش آئے گی۔ کبھی تو وہ آپ پر اپنے آپ کو نچھاور ہو رہا ہو گا اور کبھی اچانک سرد مہری اختیار کرے گا۔ میزان مرد حسن اور توازن کو پسند کرتے ہیں۔ اگر آپ عمدہ لباس پہن کر اور بن سنور کر اس کے سامنے آئیں گی تو وہ آپ سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہے گا۔ وہ آپ کے تصور کے برعکس ایک پرجوش اور رطب اللسان شوہر ثابت نہیں ہو گا۔ وہ اپنے تصورات میں اس قدر مگن رہتا ہے کہ دنیاوی چیزوں کی طرف اس کا دھیان ہی نہیں جاتا۔ آپ اسے حقیقت کی دنیا میں لانے کی کتنی بھی کوشش کرتی رہیں۔ اس میں کامیابی کا امکان بہت کم ہے۔

## عقرب مرد:

برج عقرب کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کے بارے میں ایک عام خیال یہ ہے کہ ان سے شادی کرنے سے خودکشی کر لینا زیادہ بہتر ہوتا ہے۔ خصوصاً آپ جیسی حوت عورت اسے وحشی، سخت مزاج اور غضب ناک تصور کرتی ہے۔ اگر وہ بیوی کی کسی بات پر ناراض ہو جائے تو اس کا رویہ اس قدر سنگدلانہ ہو جاتا ہے کہ بیوی کو سامان سمیٹ کر اپنے میکے چلے جانے ہی میں اپنی عافیت نظر آتی ہے۔ لہٰذا بہتر یہی ہے کہ جب وہ غصے میں ہو تو اس کے راستے میں آنے کی کوشش مت کیجئے۔ عقرب مرد کو گھر سے زیادہ دلچسپی نہیں ہوتی وہ گھر

سے باہر رہنا زیادہ پسند کرتا ہے نہ ہی وہ حوت عورت کی طرح رومان پسند ہوتا ہے۔اس کے برعکس اس کی مصروفیات سو فیصد کاروباری نوعیت کی ہوتی ہیں۔لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اسے عورت یا محبت سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔کوئی بھی خوبصورت چہرہ اس کے لئے باعث کشش ہوسکتا ہے۔ایسے موقعوں پر وہ بہت پرجوش اور ولولہ انگیز ثابت ہوتے ہیں۔

## قوس مرد:

برج قوس کا حامل مرد اگرچہ زیادہ جذباتی نہیں ہوسکتا لیکن اس کی خوش مزاجی اور ہمدردانہ رویہ دوسروں کو متاثر کیئے بغیر نہیں رہتا۔قوس مرد سے محبت آپ جیسی عورت کے لئے ایک دلچسپ تجربہ ثابت ہو گا لیکن آپ اسے آسانی سے شادی پر آمادہ نہیں کرسکیں گی۔اس کے لئے آپ کو کٹھن اور صبر آزما مراحل سے گزرنا پڑے گا۔قوس مرد کشادہ ذہن اور فراخ دل ہوتے ہیں۔آپ سے محبت کے دوران وہ اس بات کو قطعی اہمیت نہیں دے گا کہ آپ اس کے علاوہ کسی اور شخص میں دلچسپی لے رہی ہیں لیکن شادی کے بعد آپ کی ذات اور آپ کی توجہ اس کے لئے انتہائی اہم ہو جائے گی لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ وہ آپ پر کسی قسم کی پابندیاں عائد کرے گا۔

## جدی مرد:

برج جدی کے زیر اثر پیدا ہونے والا مرد عام طور پر خاموش طبع اور پراسرار ہوتا ہے۔آپ کا تعلق چونکہ برج حوت سے ہے اس لئے غالب امکان یہ ہے کہ آپ میں اس کے لئے زیادہ کشش نہیں ہو گی۔محبت کے معاملے میں وہ خشک مزاج اور سست رفتار ثابت ہو گا۔وہ روایت پسند ہوتا ہے اور تیزی سے

گزرتے ہوئے وقت کے ساتھ چلنا اس کے لئے خاصا دشوار ہوتا ہے۔ جدی مرد اپنے آپ پر ایسا خول چڑھائے رکھتا ہے جس کے باعث اسے سمجھنے میں آپ کو خاصی دشواری پیش آئے گی۔ زندگی کے معاملے میں جدی خاصا پرجوش اور پرعزم ہو سکتا ہے۔ مگر اپنے ارادوں کی تکمیل کے لئے اس کا طریقہ کار قدامت پسندانہ ہوتا ہے۔ وہ چونکہ فطرتاً قدامت پرست واقع ہوا ہے اس لئے اپنے دور سے پچاس برس پہلے کی زندگی گزارنا پسند کرتا ہے۔ بعض صورتوں میں جدی مرد کو احمق اور کند ذہن بھی سمجھا جا سکتا ہے۔ جدی مرد کا طرز عمل عمومی طور پر ایسا ہو گا جیسے دنیا بھر کے آلام و مصائب اسی کا مقدر بن کر رہ گئے ہوں تاہم گھر کی چاردیواری کے اندر جہاں وہ اپنے آپ کو محفوظ سمجھتے ہیں۔ ان کا رویہ تبدیل ہو جاتا ہے۔ اس لئے وہ زیادہ سے زیادہ وقت گھر پر رہنا ہی پسند کرتے ہیں۔

## دلو مرد:

برج دلو کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد کی شخصیت اس کھلی کتاب کی طرح ہے۔ جسے سمجھنا زیادہ مشکل نہیں ہوتا۔ وہ ذہین' ہمدرد اور عفوو درگزر کے قائل ہوتے ہیں۔ یوں تو ہر برج کی عورت اس میں دلچسپی لیتی ہے لیکن برج حوت کے زیر اثر پیدا ہونے والی آپ جیسی عورت کو اس میں کچھ زیادہ ہی کشش محسوس ہوتی ہے۔ دلو افراد صلح جو' امن پسند اور ہمدردانہ فطرت کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کی امن پسندی کا یہ عالم ہے کہ وہ اپنے کسی بدترین دشمن سے بھی نفرت نہیں کر سکتے۔ ان کا حلقہ دوستی بہت وسیع ہوتا ہے جس میں دانشوروں سے لے کر جبلی اور نیم پاگل قسم کے لوگ بھی شامل ہوتے ہیں اور اظہار محبت کا مرحلہ بھی صبر آزما انتظار کے بعد آتا ہے۔ اس کے اس طرز عمل سے آپ جیسی عورت پر جھنجھلاہٹ طاری ہو سکتی ہے لیکن اس کے باوجود آپ اسے ٹوٹ کر چاہیں گی کیونکہ وہ بہت کشادہ ذہن'

فراخدل اور نفیس انسان ہوتا ہے۔

## حوت مرد:

برج حوت کے زیر اثر پیدا ہونے والے مرد تصوراتی اور خوابوں کی دنیا میں مگن رہتے ہیں۔ وہ صلح جو' امن پسند اور ہمدردانہ فطرت کے مالک ہوتے ہیں تاہم دل کی بات بہت کم زبان پر لاتے ہیں اور اکثر دوسروں کی ہاں میں ہاں ملاتے رہتے ہیں۔ حوت مرد چونکہ آپ کی فطرت کے مالک ہوتے ہیں اس لئے وہ آپ کی طرح کبھی کبھی ضرورت سے زیادہ حساس اور زود رنج ثابت ہوتے ہیں۔ وہ ذرا ذرا سی بات پر ناراض ہو جاتے ہیں اور ان کا رویہ دوسروں کو جھنجھلا کر رکھ دیتا ہے۔ برج حوت سے تعلق رکھنے والوں کی سب سے بڑی خوبی بیمار اور نادار لوگوں سے ان کی دلی ہمدردی اور محبت ہے۔

# موافق رنگ

## ارغوانی رنگ:

پاکیزگی اور تقدس کا آئینہ دار، دنیاوی کاموں سے بحسن و خوبی نمٹنے کی علامت، قوت ارادی اور محنت کی علامت، اس کے استعمال کرنے والا اپنے ارادے کا پکا، محنت کش، روحانیت کی تلاش والا، دل اور معدے کے امراض میں مبتلا ہوتا ہے۔

## نیلا رنگ

روحانیت اور تازگی بخش، بزرگی، دیانتداری، پاکیزگی، اطاعت اور فرض شناسی کا حامل، اس کے پسند کرنے والے درست فیصلہ کرنے والے، مشکل معاملات کو احسن طریقے سے سلجھانے والے، آرٹ سے بڑا لگاؤ رکھنے والے،

روحانی طاقت میں بے حد ممتاز، گہرے شیڈ کے ساتھ مایوس طبیعت کے حامل ہوتے ہیں۔

## موافق پھول

### گل سوسن:

خیالات کے اظہار میں لاچار مگر بہترین تخلیقی قوتوں کے حامل' ذہنی طور پر مضبوط مگر اکثر بے بسی کا شکار ہونے والے' رومان پرور' خود اعتمادی سے محروم' شرمیلے' حساس طبیعت کے حامل۔

## موافق پتھر

### سنگ یشپ:

نہ خود غرض، نہ ہی عیاش، فضول خرچی، بدکلامی اور تکبر سے بچاتا ہے۔ دولت کے حصول میں ممد و معاون، جادو ٹونے سے بچانے والا، دشمنوں سے محفوظ رکھنے والا نفس پرستی اور ایذا رسانی سے دور رکھنے والا، حوصلہ اور قوت فیصلہ عطا کرنے والا، غوطہ خوروں کو سمندری بلاؤں سے محفوظ رکھنے والا، زچہ کی ران میں باندھنے سے وضع حمل میں آسانی اور درد زہ میں کمی کا باعث، بواسیر کو ختم کرتا ہے۔ جگر اور معدے کے امراض سے نجات بخشتا ہے۔ وہم کا خاتمہ کرتا ہے۔ قوت باہ بڑھاتا ہے۔ دل اور دماغ کے لئے بے حد مفید، سیلان الرحم، سیلان اللعاب کے لئے اکسیر، خفقان، جنون اور مراق میں مفید، تپ دق کا خاتمہ کرتا ہے۔ سانپ کے زہر کا تریاق اور ہاضمے کو درست اور ہائی بلڈ پریشر کو روکتا ہے۔ پیاس کی شدت

میں کمی کرتا ہے۔

زمرد:

ڈراؤنے خوابوں سے نجات، دشمن کو مغلوب، باعث اطمینان وسکون، ران پر باندھنے سے وضع حمل میں آسانی، سانپ سے محفوظ، دوشیزگی کی علامت، زہر آلود شے کے استعمال سے فوراً چہرے پر پسینے کے قطرے لانے والا، بھوت پریت اور آسیب کے اثر انداز ہونے اور انگوٹھی میں جکڑا ہونے کے باوجود تھرتھرانے لگتا ہے۔

سل دق کے مرض سے شفا بخش، جذام، پھلبہری، ذیابیطس اور مثانے کی پتھری کی بیماریوں سے چھٹکارا دلانے والا، دل و دماغ اور روح کو فرحت و تقویت بخش، عورتوں کے مرض اختناق الرحم میں اکسیر، نظر کو تیز، ناسور پر چھڑکنے سے شفا بخش، جذام کو دفع، دمہ کو رفع، کھانسی کو ختم کرتا ہے۔ گلے میں لٹکانے سے مرگی کا خاتمہ، اختلاج کے مرض میں بھی مفید، سانپ کے ڈسے کا تریاق، مرد اور عورت اگر آپس میں تبدیل کر کے پہنیں تو ان کی محبت میں بے پناہ اضافہ کرنے والا۔

## عددی قوت

علم و فراست سے بھرپور، قابل اور سلجھے ہوئے خیالات کا آئینہ دار، خود پسند اور فلسفیانہ خیالات، غیب دان، تفریح پسند، سفر کے شوقین، بے چینی سے بھرپور، زندگی کا اکثر حصہ غیر ممالک میں بسر، اچھے مصنف، مصور اور شاعر۔ اچھے کاروباری افراد، تعمیری اور قابل عمل منصوبے بنانے والے، مذہب کے بارے میں خاص نظریات، لکیر کے فقیر نہ بننے والے، پراسرار علوم سے وابستہ،

مذہب کی نئی توضیح کرنے سے بھی دریغ نہ کرنے والے۔ سچے خواب دیکھنے والے۔

## عالمی شہرت کے حامل افراد

البرٹ آئن سٹائن، مائیکل اینجلو۔ ایلزبتھ ٹیلر۔ جارج واشنگٹن، الیگزنڈر گراہم بیل، وکٹر ہیوگو۔ سالسٹرز شیفرڈ، انوادی نیوٹن، محسن حسن خان، دارا شکوہ، امیر تیمور۔



